بعد سنج پور (سہارنپور) کے ایک دولت مند گھر میں ڈاکہ ڈالا وہاں سے بھی ان لوگوں کو بہت ہی قلیل رقم دستیاب ہوئی۔ اس درمیان ہندستانیوں پر انگریزوں کے مظالم اور بڑھتے گئے۔ ادھر جیوں جیوں انگریزوں کا جبر بڑھتا رہا ویسے ویسے انقلابیوں کا غصہ بڑھتا رہا۔ نتیجے میں ان انقلابیوں نے ڈاؤن سہارنپور لکھنؤ پسنجر ٹرین کو لوٹنے کا فیصلہ کیا۔ اس کام کے لیے ۹ اگست ۱۹۲۵ء کی تاریخ مقرر کی گئی۔ پروگرام کے مطابق ۹ اگست ۱۹۲۵ء کو انقلابیوں کا یہ گروہ جن کی تعداد ۲۳ تھی کاکوری ریلوے اسٹیشن سے ٹرین پر سوار ہوا۔ اشفاق اللہ خاں، راجندر ناتھ لاہڑی اور سچندر ناتھ بخشی سکنڈ کلاس کے ڈبہ میں سوار ہوئے۔ ان کو گاڑی روکنے کے لیے زنجیر کھینچنا اور پھر گارڈ سے روپیوں کا صندوق چھیننا اور لوٹنا تھا۔ پنڈت رام پرشاد بسمل، چندر شیکھر آزاد، منمتھ ناتھ گپتا، بنواری لال، مکندی لال گپتا، کیشو چند چکرورتی اور مراری لال شرما وغیرہ ٹرین کے دوسرے ڈبوں میں سوار تھے۔

فضا میں رات کی سیاہی بڑھنے لگی۔ پروگرام کے مطابق کاکوری اور عالم نگر کے درمیان گاڑی روک دی گئی۔ ٹرین میں سراسیمگی کی کیفیت طاری ہو گئی۔ جو بھی تھا خوف و دہشت کا شکار تھا۔ اتنے میں انقلابیوں نے مسافروں سے اپنی جگہ پر بیٹھے رہنے کو کہا اور کہا کہ وہ صرف سرکاری خزانہ لوٹنے آئے ہیں لیکن اگر کسی نے اس کام میں دخل اندازی کی تو یقیناً اس کو گولی ماری جائے گی اور اپنے اس دعوے کو سچ ثابت کرنے کے پیش نظر انھوں نے دو چار ہوائی فائر بھی کر دیے۔ گاڑی میں اس وقت ۱۴ مسلح افراد تھے لیکن ان پر اس قدر دہشت طاری تھی کہ انھوں نے انقلابیوں سے کسی طرح کی مزاحمت نہ کی۔ بس ایک افسوسناک واقعہ ضرور پیش آیا کہ ایک مسافر ڈر کے گاڑی سے اتر کر انقلابیوں کی طرف لپکا، انقلابیوں نے اسے انگریزی سرکار کا حامی سمجھا اور اسے ایک بلٹ ٹھوک دی۔ ایسی صورت میں وہ کسی انقلابی کی گولی کا شکار ہو افسوس کہ مارا گیا۔

انقلابیوں نے گاڑی کو دونوں طرف سے گھیر لیا اور گارڈ کو پکڑ کر اس کے ڈبے میں ہی اوندھا لٹا دیا گیا اور روپیوں والے صندوق ٹرین سے نیچے گرا دیا جہاں انقلابیوں نے بہت کوشش سے ہتھوڑوں سے صندوق کو توڑ کر رقم نکال لی کر دیا۔ اسی اثنا میں لکھنؤ کی جانب سے ڈاؤن ایکسپریس کی روشنی نظر آئی۔ انقلابیوں نے بھاگ کر شام اس واقعے کی خبریں چار باغ اسٹیشن پر ہو گئی کہ

اور وہاں سے پولیس فورس آ رہی ہے لیکن اس کے باوجود وہ لوگ اپنی جگہوں سے ہلے نہیں۔ صندوق کاٹ کر روپے نکالے گئے اور اسے رومال میں لے کر رام پرشاد بسمل آگے بڑھے۔ لوٹ کی رقم بعض افراد کے مطابق ۴۶۰۹ روپے تھی لیکن شری رام کرشن کھتری جو خود بھی اس واردات میں شریک تھے کے مطابق ۸۰۰۰ روپے تھی۔ انقلابی ٹرین لوٹنے کے بعد ابھی کچھ دور ہی آگے بڑھے تھے کہ قرب و جوار کے دیہی بھولے بھالے لوگوں نے ڈاکو سمجھ کر انقلابیوں کا پیچھا کرنا شروع کر دیا۔ اپنے ہی لوگوں کا خونِ ناحق نہ بہے اس جذبہ کے تحت انھوں نے مقابلہ پر راہ فرار کو ترجیح دی اور بھاگ کر کسی محفوظ مقام پر پہنچ جانے کی کوشش کرنے لگے۔ حالانکہ تمام انقلابی مسلح تھے اور چاہتے تو دو چار کا قتل بھی کر سکتے تھے لیکن انھوں نے ایسا نہیں کیا۔ لوٹ کی رقم رام پرشاد بسمل کے پاس تھی جس کی انھوں نے ایک پوٹلی بنا رکھی تھی۔ گاؤں والوں نے جب انقلابیوں کو دوڑایا اور ان سے بچنے کے لیے جب یہ لوگ بھاگے تو اندھیرے میں رام پرشاد ایک گڑھے میں گر گئے۔ پوٹلی ہاتھ سے چھوٹی اور سارا روپیہ بھی گڑھے میں گر گیا۔ جلدی جلدی وہ تھوڑی سی رقم سمیٹ کر بھاگے اور پھر شہر کی جانب روانہ ہوئے۔

رات کو ساڑھے آٹھ بجے چارباغ کے اسٹیشن ماسٹر جونس (JONES) نے ریلوے پولیس اسٹیشن چارباغ میں واردات کی پہلی رپورٹ درج کرائی۔

اطلاع ملتے ہی پولیس حرکت میں آ گئی۔ انقلابیوں کی سرگرمی سے تلاش ہونے لگی۔ مخبر چھوڑے گئے۔ گرفتاریاں ہونے لگیں اور تفتیش کا سلسلہ تیز تر ہو گیا۔ دورانِ تفتیش میں مدن لال، اندر بکرم سنگھ، شیتلا سہائے اور جیوتی شنکر وغیرہ پندرہ افراد گرفتار کیے گئے لیکن ابتدائی پوچھ گچھ کے بعد رہا کر دیے گئے۔

کاکوری واردات کے تمام ملزمان کو ایک ایک کر کے گرفتار کر لیا گیا۔ لیکن چندر شیکھر آزاد، کیشو چند چکرورتی اور مراری لال کو پولیس گرفتار نہ کر سکی۔ اشفاق اللہ خاں اور سچندر ناتھ بخشی بھی ایک عرصہ تک پولیس کے ہاتھ نہیں آئے لیکن بعد میں ۸ دسمبر ۱۹۲۶ء کو اشفاق اللہ خاں کو دہلی میں اور ۱۷ جنوری ۱۹۲۶ء کو سچندر ناتھ بخشی کو بھاگل پور بہار میں گرفتار کر لیا گیا۔ جن پر بعد میں الگ سے مقدمات چلائے گئے۔

کاکوری واردات کا مقدمہ ۲۷ ستمبر ۱۹۲۵ء کو اسپیشل مجسٹریٹ ہرٹن (HURTON) کی عدالت میں پیش ہوا جس کی باضابطہ سماعت ۴ جنوری ۱۹۲۶ء سے شروع ہوئی۔ لکھنؤ کی عدالت میں ۱۹ افراد پر مقدمہ چلا جن پر تعزیرات ہند کی دفعہ بی ۱۲۰، اے ۲۱ اور ۳۹۶ لگائی گئی۔

انقلابیوں کی رہائی کے لیے ملک گیر پیمانہ پر کوششیں شروع ہوئیں موتی لال نہرو کی صدارت میں ایک کمیٹی کی تشکیل ہوئی جس میں گنیش شنکر ودیارتھی، چندر بھان گپتا، گووند بلبھ پنت، موہن لال سکسینہ، کرپا شنکر ہجیلا وغیرہ شامل تھے۔ موتی لال نہرو اس وقت ملک کے بہت بڑے وکیل بیرسٹر تھے۔ جو دھری کو مقدمہ کی پیروی کے لیے کلکتہ سے لائے۔ ان کے علاوہ دیگر وکلا نے بھی بغیر معاوضہ کے مقدمے کی پیروی کی اور ۲۹ اپریل ۱۹۲۶ء کو مقدمہ کا فیصلہ سنایا گیا۔ مراری لال اقبالی گواہ بن گئے جس کے عوض میں ان کو محض دو سال کی سزا سنائی گئی۔ پنڈت رام پرشاد بسمل کو پھانسی کی سزا سنائی گئی اور ۱۹ دسمبر ۱۹۲۷ء کو گورکھپور جیل میں پھانسی دے دی گئی۔ اشفاق اللہ خاں کو پھانسی کی سزا سنائی گئی اور اسی تاریخ کو فیض آباد جیل میں پھانسی دے دی گئی۔ راجندر ناتھ لاہری کو پھانسی کی سزا ملی اور ۱۷ دسمبر ۱۹۲۷ء کو انھیں گونڈہ جیل میں تختہ دار پر لٹکا دیا گیا، اس طرح انھوں نے بھی جام شہادت پیا۔ ٹھاکر روشن سنگھ کو بھی اسی دن الٰہ آباد جیل میں پھانسی دے دی گئی۔ ان چاروں انقلابیوں کو پھانسی کی سزا ملی اور ان کے علاوہ ان کے دیگر ساتھیوں جن میں سچیندر ناتھ بخشی مکندی لال گپتا، یوگیش چندر چٹرجی، گوبند چرن اور سچیندر ناتھ سانیال کو عمر قید، منمتھ ناتھ گپتا، رام کرشن کھتری، وشنو شرن ڈبلش، نریش چندر بھٹاچاریہ اور راج کمار سنہا کو دس سال کی قید، پریم کرشن کھنہ، رام دلارے ترویدی، بھوپیندر سانیال اور رام ناتھ پانڈے کو پانچ سال کی قید اور بنوار ی لال [illegible] ہرن دشیش کمار چٹرجی کو چار سال کی قید ہوئی۔

چندر شیکھر آزاد، کیشو چندر چکرورتی اور مراری لال شرما روپوش ہو گئے اور گرفتار نہیں ہوئے اس لیے لکھنؤ کی عدالت انھیں کوئی سزا نہ سنا سکی۔ ان تینوں انقلابیوں میں چندر شیکھر آزاد ۲۷ فروری ۱۹۳۱ء کو الفریڈ پارک (جو اب چندر شیکھر آزاد پارک ہے) میں پولیس سے مقابلہ کرتے ہوئے شہید ہوئے۔ چندر شیکھر آزاد جیسا کہ نام سے ظاہر ہے آزاد پیدا ہوئے، آزاد جئے اور آزاد ہی مر گئے۔

صوبۂ اودھ نے جہاں دنیا کو بہت سی چیزیں دیں، تہذیب دی، ثقافتی کردار دیا، علوم و فنون دیے، ادب دیا، عزاداری دی، تاریخی عمارتیں دیں۔ لذیذ کھانے دیے وہیں اس نے جہد آزادی میں اپنا بھرپور اور فعال تعاون بھی دیا۔ ہندوستان کی جہد آزادی کی تاریخ سے کاکوری واردات کو نکالا نہیں جاسکتا اور نہ ہی شہدائے کاکوری کو فراموش کیا جاسکتا ہے اور نہ ہی ان انقلابیوں کو بھلایا جاسکتا ہے ــــ جو ملک کو آزاد کرانے کے لیے کاکوری واردات کے مقدمہ میں گرفتار ہوئے اور سزا پائی۔

کاکوری واردات کے باقیات میں اب محض ایک جاں باز انقلابی جناب رام کرشن کھتری باقی ہیں جو لکھنؤ میں ہی مقیم ہیں۔ کھتری جی آنند سینما قیصر باغ سے ملحق ایک مکان کے بالائی حصے میں رہتے ہیں ــــ ۹۴ سال کی عمر کے باوجود بھی ملک کے فلاحی امور کے لیے وہ آج بھی سرگرم عمل ہیں۔

رام کرشن کھتری ۳ مارچ ۱۹۰۲ء میں ضلع بلڈانا مہاراشٹر کے چکھلی گاؤں میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم گاؤں کے ہی ایک اسکول سے حاصل کی۔ مڈل تک کی تعلیم اپنے گاؤں میں ہی حاصل کی، اس کے بعد پڑھائی میں دل نہ لگا۔ کیونکہ ملک کے کونے کونے کا ہندوستانی بیدار ہو گیا تھا اور وہ ہر قیمت پر اپنے ملک کو آزاد دیکھنا چاہتا تھا۔ ابھی کھتری جی کا بچپن ہی تھا۔ ملک کی آزادی کا تصور بہت مبہم سا ہی تھا۔ لیکن وہ اپنے اساتذہ کے حرکات و سکنات کو بہ غور دیکھتے رہے۔ ان کے اساتذہ میں زیادہ تر لوگ شری کرشن کلب کے ممبر تھے۔ اور یہ کلب محبان وطن کا ایک مرکز تھا۔ مڈل میں پہنچتے پہنچتے کھتری جی کو آزادی کا مفہوم کچھ کچھ سمجھ میں آنے لگا تھا۔ مڈل کے لڑکے رام کرشن جی ایک دن گھر سے بھاگ کر ہری دوار آگئے اور وہاں سادھو سنتوں کے ساتھ رہنے لگے اور خود بھی سادھو بن گئے۔ انھوں نے اپنا نام تبدیل کر کے اپنا نام سوامی گووند پرکاش رکھا۔ کچھ عرصہ ہری دوار میں قیام کرنے کے بعد یہ اترپردیش آگئے۔ کھتری جی کا یہ وہ وقت تھا جب یہ عملی سیاست میں نہیں آئے تھے لیکن یہ محسوس ضرور کرنے لگے تھے کہ ہر ہندوستانی کو جہد آزادی میں برابر کا حصہ لینا چاہیے۔ لوک مانیہ گنگا دھر تلک کے اس قول نے کہ آزادی ہمارا پیدائشی حق ہے نے کھتری جی کے ارادوں کو اور بھی مضبوط کیا۔ اسی درمیان یکم اگست ۱۹۲۰ء کو لوک مانیہ گنگا دھر تلک کا انتقال ہو گیا۔ [illegible]

ان کو یکسر جھنجھوڑ ڈالا۔ اسی درمیان کھتری جی کے خیالات و افکار میں تلاطم پیدا کرنے والا ایک واقعہ اور بھی پیش آیا۔ گاندھی جی نے انگریزی حکومت سے مطالبہ کیا کہ ہندوستانیوں کو اواخر دسمبر ۱۹۲۱ء تک ہوم رول دے دیا جائے جس کے لیے ملک گیر پیمانے پر ہڑتال اور دھرنے دئے گئے۔ چورا چوری میں جب گاندھی جی کی آواز پر کسانوں نے ہڑتال اور دھرنے دینا شروع کئے تو انگریزی حکومت نے ان پر گولیوں کی بوچھار کرادی' نتیجے میں ۱۹ کسان مارے گئے۔ اس خونچکاں واقعے سے گاندھی جی نے ہوم رول کا مطالبہ منسوخ کر دیا۔ جس کو رام کرشن کھتری اور دیگر انقلابیوں نے پسند نہیں کیا۔

چوری چورا واقعے کے بعد رام کرشن کھتری امرتسر سے بنارس آگئے۔

بنارس میں اپیندر ناتھ اور برہمانند سادھوؤں کے ساتھ سنسکرت مہاودیالیہ ٹیڑھی نیم میں رہنے لگے۔ معمول کے مطابق یہ لوگ روز نہانے دھونے اور مذہبی ست سنگ اور عبادت کرنے دشاشومیدھ گھاٹ پر جاتے تھے۔ ایک روز کھتری جی کی ملاقات دشاشومیدھ گھاٹ پر ہی چندر شیکھر آزاد سے ہوئی اور رفتہ رفتہ یہ شناسائی دوستی میں تبدیل ہو گئی۔ کبھی کبھار چھپ چھپا کر آزاد کھتری جی کے ٹھکانے پر بھی آجاتے تھے۔ چندر شیکھر آزاد نے کھتری جی سے کبھی انقلابی بننے کے لیے نہیں کہا۔ کچھ عرصہ کی دوستی کے بعد چندر شیکھر آزاد کو محسوس ہوا کہ کھتری جی کے دل میں بھی ملک کے لیے کچھ کر گزرنے کا جذبہ ابل رہا ہے تو انھوں نے کھتری جی کو سچندر ناتھ سانیال کی لکھی ہوئی کتاب بندی جیون پڑھنے کو دی اور اس کے بعد انھیں ۱۹۱۹ء تک کے تاریخی واقعات پر مبنی راؤلٹ کمیشن رپورٹ بھی پڑھنے کو دی۔ ان کتابوں کے پڑھنے کے بعد کھتری جی کے دل و دماغ میں انقلاب و بغاوت جیسے الفاظ گھر کر گئے۔

چندر شیکھر آزاد نے جب محسوس کیا کہ کھتری جی پوری طرح سے جدو جہد آزادی میں حصہ لینے کو بیقرار ہیں تو وہ انھیں کسی سنسان علاقے میں لے گئے۔ اور انھیں ایک روشن شمع دے کر کہا کہ ہتھیلی پر اس شمع کی لو کو رکھ کر قسم کھاؤ کہ ہر قیمت پر ملک کے لیے کام کرتے رہیں گے اور کسی بھی دباؤ کے تحت اپنا موقف نہیں بدلیں گے۔ کھتری جی نے ایسا ہی کیا جب ہتھیلی جلنے لگی تو آزاد نے شمع کو ہٹانے کے لیے کہا اور کہا یہ لو پستول تمھارے کام آئے گا۔

ہتھیلی کی جلن تو دو چار دنوں میں ٹھنڈی ہو گئی لیکن انقلاب کی جو کھتری جی کے دل میں اس دن ہوئی اس کی حرارت ان کے دل میں آج تک باقی ہے۔

یہ مرد مجاہد آزاد کے ساتھ دوارکا پور، پرتاپ گڑھ، گنج پور سہارنپور اور کاکوری واردات میں بھی ساتھ ساتھ رہا۔ کاکوری واردات میں کھتری جی کو دس سال کی قید ہوئی۔ قید کے ان دس برسوں میں وہ ڈیڑھ سال لکھنؤ جیل میں رہے اس کے بعد وہ آگرہ جیل میں منتقل کر دیئے گئے۔ اور رہائی سے چند دنوں قبل پھر انھیں لکھنؤ جیل میں ہی رکھا گیا۔ جیل سے رہائی کے بعد دلی میں کھتری جی کو استقبالیہ دیا گیا۔

۱۹۳۲ء کے آخر میں حکومت کے خلاف فعال کردار ادا کرنے کے جرم میں کھتری جی کو پھر گرفتار کر لیا گیا اور تقریباً ساڑھے چار مہینے کی قید ہوئی۔

کھتری جی جیل سے رہا ہونے کے بعد فارورڈ بلاک کے سکریٹری کے عہدے پر فائز ہوئے۔ ۱۹۳۵ء میں جب جواہر لال نہرو رانی کھیت کے جیل سے رہا ہوئے تو کھتری جی نے ان کا خیر مقدم کیا اور ان کے اعزاز میں ایک استقبالیہ کا اہتمام کیا۔

کھتری جی یوں تو کوئی مصنف نہیں ہیں لیکن سچندر ناتھ بخشی کے اصرار پر انھوں نے اپنی سوانح عمری (آتم کتھا) لکھی جس کی رسم اجرا محترمہ اندرا گاندھی نے کی تھی۔

کھتری جی آج عملی سیاست سے بہت دور ہیں لیکن ملک کی فلاح و بہبود پر ہر آن نظر رکھتے ہیں۔ ہندوستانی عوام کو ان کا بس ایک ہی پیغام ہے کہ اقتدار کے پیچھے مت بھاگو بلکہ ملک کے لیے وقف ہو جاؤ۔

■■

"۱۹۰۵ء میں جب کسی انگریز حاکم نے ہندوستانیوں پر جھوٹ کا الزام لگایا تو اکبر نے یہ رباعی لکھی ؎

بے ڈھب ہے جھوٹ و سچ کی چھڑی جنگ ہند میں
سچ کہتے ہیں، جو جھوٹ ہوں کہتے تو رو سیاہ
کیسے ہی ہم ہوں آپ تو ہیں ہم پہ حکمراں
جھوٹے ہیں ہم، تو آپ ہیں جھوٹوں کے بادشاہ"

(اردو شاعری میں قومی یک جہتی کے عناصر)

پرنس اعظم قدر

# بیگم حضرت محل پارک کی تاریخی وجہ تسمیہ

بیگم حضرت محل پارک لکھنؤ کا نام ۱۹۶۲ء میں میرے بھائی پرنس نیر قدر حال مقیم لندن کی کوششوں سے رکھا گیا تھا۔ نیر صاحب کی تحریک پر حافظ محمد ابراہیم اس وقت کی حکومت یوپی کے وزیر آبپاشی (Irrigation) نے وزیر اعظم پنڈت جواہر لال نہرو کو ۱۸۵۷ء کی تاریخ کے ان پہلوؤں سے روشناس کرایا جو لکھنؤ اور بالخصوص قیصر باغ سے متعلق تھے۔ اس کے بعد پنڈت نہرو نے قیصر باغ وکٹوریہ پارک کا نام بدل کر "بیگم حضرت محل پارک" رکھا۔ جاہ و جلال میں غرق ملکۂ وکٹوریہ کے شاہی مجسمہ کو میوزیم میں منتقل کر دیا گیا۔ اور اس جگہ ملکۂ حضرت محل کا مجسمہ نصب کرنے کے لئے وزیر اعلیٰ چندر بھان گپتا نے ریاستی سرکار کی جانب سے پچاس ہزار روپیہ منظور کیا۔ لیکن میرے اور پرنس نیر کے اعتراض پر کہ اسلامی رو سے مجسمہ اور وہ بھی خاتون کا نامناسب ہوگا وہ تجویز بدل دی گئی۔ حضرت محل کی مہر اور کتبہ چھتری کے نیچے سنگ مرمر کے ستون پر تانبے کی چکتیوں پر کندہ کر کے نصب کر دیا گیا اور پورے پارک کا نام "بیگم حضرت محل پارک" رکھ کر حکومت ہند کے محکمۂ آثار قدیمہ کے حوالے کر دیا گیا۔ اس محکمہ نے عوام کی اطلاع کیلئے نیلی تختی پر اپنا نوٹس لگا دیا ہے۔

ملکۂ وکٹوریہ کے نام سے ایک اور وکٹوریہ پارک گول دروازہ کے سامنے لکھنؤ ہی میں ہے اور اس وقت بھی موجود ہے۔ چنانچہ یہ مسئلہ بھی زیر بحث تھا کہ جب چوک والا وکٹوریہ پارک محفوظ رکھا گیا تو یہ قیصر باغ والے نام کی تبدیلی کیوں ضروری سمجھی گئی حقیقتاً قیصر باغ کا پارک، ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے خوچکاں داستان سے بھری ہوئی ہے یہاں کے ذرہ ذرہ میں ہندوستانی سپاہیوں اور جانبازوں کی داستانیں پیوست ہیں۔ اسی میدان جنگ میں ہندوستانی ملکہ حضرت محل نے بدیسی ملکہ وکٹوریہ کی فرنگی فوج کو شکست دیکر لکھنؤ اور اودھ کی حکومت دوبارہ حاصل کی تھی۔

اسی میدان جنگ میں برٹش کمانڈر این چیف جنرل نیل گھوڑے کی پشت پر سوار شیر دروازے سے داغے گئے توپ کے گولے سے اڑا دیا گیا تھا۔ نیل وہیں ڈھیر ہو گیا مگر اس کا زخمی گھوڑا بھاگ کر ایک فاصلہ پر گرا۔ وہیں دفن کیا گیا جہاں اب پرنس کلب ہے۔ جنرل نیل کے قتل کے مقام پر انگریزوں کا لگا ہوا ایک کتبہ موجود ہے۔

اسی میدان جنگ میں بیگم کی ہندوستانی فوجوں سے فرنگی فوجیں شکست کھا کر مرتی مارتی بھاگ کر رزیڈنسی میں روپوش ہو گئی تھیں۔

اسی میدان جنگ میں حضرت باغ کے اندر واقع چاندی والی بارہ دری میں حضرت محل کے بیٹے برجیس قدر کی تاجپوشی ہوئی تھی۔ اور ان کا جلوس تاجپوشی بھی اسی میدان سے شادیانے بجاتا ہوا گزرا تھا۔

اسی میدان جنگ کے کنارے چار عالی شان کوٹھیوں کا جھرمٹ جو چوکھی کہلاتا تھا بیگم حضرت محل کی رہائش گاہ تھی۔ اور ۱۸۵۷ء میں وہ یہاں دربار بھی کرتی تھیں۔

تاجپوشی کے بعد چھ بڑے انگریز افسر قیدیوں کا مقدمہ بیگم حضرت محل کی فوجی کونسل نے اسی میدان جنگ کے اندر چوکھی میں سماعت کیا۔ یہیں سزائے موت کا حکم سنایا گیا جس کی فوراً تعمیل ہوئی۔ بیگم حضرت محل کے حکم سے وہ چھ لاشیں ایک مشترکہ قبر میں عیسائی طریقہ سے دفنائی گئیں اور اس پر ایک صلیب بھی نصب ہے۔ وہ قبر موجودہ تلسی سینما کے سامنے آج بھی موجود ہے۔ انگریزی

میں سنگ مرمر کا کتبہ لگا دیا گیا تھا جس پر یہ نام کندہ ہیں۔
"یادو سر ماؤنٹ اسٹورٹ جیکسن ہارٹ۔ کیپٹن پیٹرک آر، لفٹنٹ برنیس، سارجنٹ میجر مورٹن، جی پی کاریو، اور ایم جیکسن۔ ۱۸۵۷ کے مہلوکین"

دس ماہ بعد کایا پلٹ ہوئی تو انگریزی فوجوں نے بھی اسی میدان جنگ میں بیگم حضرت محل کو شکست دی۔ پانچ ہزار وفادار ہندو اور مسلم مجاہدین جنگ آزادی اسی میدان کارزار میں اپنی جانیں وطن پر نثار کر کے تاریخ بنا گئے۔ ایک بھی فرار نہ ہوا۔

یہ وہی میدان ہے جہاں خود بیگم حضرت محل ملک کو انگریزوں کے ناپاک ہاتھوں سے آزاد کرانے اور جام شہادت نوش کرنے کے جذبہ سے پردے سے باہر نکل آئی تھیں۔ مگر عین وقت پر مولانا احمد اللہ شاہ دو ہزار جانبازوں کو لے کر انگریزوں کا گھیرا توڑ کر گھس آئے اور بیگم اور برجیس قدر کو تقریباً گھسیٹتے ہوئے بچالے گئے اسی موقع پر حضرت محل نے کہا تھا کہ میں جانتی ہوں کہ جنگ ہار گئی ہوں۔ مگر میں یہیں میدان جنگ میں جان دے دوں گی لیکن چوکھی چھوڑوں گی نہیں۔

اسی میدان جنگ میں فتح کے بعد فرنگیوں نے بھی اپنے دو قیدیوں کو پھانسی دی۔ اور مسلمان کی لاش کو جلا کر ہندو راجہ جیالال کو نہ صرف دفن کر دیا بلکہ نشان قبر بھی مٹا کر اپنے مظالم کا اظہار کیا۔ فرنگیوں نے اپنی عیاری اور مکر و فریب کی حکمت عملی سے ۱۸۵۷ کی جنگ میں فتح کے بعد اودھ کے پایۂ تخت لکھنؤ کے اس تاریخی میدان جنگ کا نام اپنی انگریز ملکہ کے نام پر "قیصر باغ وکٹوریہ پارک" رکھا اور اس پر عالی شان مجسمہ نصب کیا تھا۔ لیکن ملک کے پہلے وزیر اعظم کو اسکی تاریخی اہمیت کی طرف جیسے ہی متوجہ کیا گیا۔ انھوں نے اسے ہٹوا کر میوزیم میں بھجوا دیا۔ اور اس تاریخی میدان جنگ کا نام بدل کر "بیگم حضرت محل پارک" رکھا۔

اس کے بعد ہم لوگوں کی تحریک پر حکومت اتر پردیش نے "بیگم حضرت محل پارک" کا وہ ٹکڑا جہاں حضرت محل کے وزیر جنگ راجہ جیالال قتل کر کے مدفون کر دئے گئے تھے۔ "راجہ جیالال پارک" رکھ کر ایک تختی پر لکھ کر اس بہادر اور وطن پرست راجہ کے نام کو بھی شہرت دوام دیدی۔

چونکہ یہ میدان جنگ آزادی وطن کے لئے قربانی پیش کرنے کی ایک علامت سمجھا جاتا ہے چنانچہ جنگ آزادی کے ایک دوسرے سورما نیتا جی سبھاش چندر بوس کا فوجی لباس میں ملبوس مجسمہ بھی اسی سابق میدان جنگ میں دوسری جگہ لگا دیا گیا ہے۔

ممکن ہے چند افراد بعض مصلحتوں کی بنا پر یا حقائق سے عدم واقفیت کے سبب اس پارک کو حضرت محل سے منسوب کرنا مناسب نہ سمجھتے ہوں یا اس سے اتفاق نہ ہو، بلکہ اس کا نام کچھ اور رکھنا چاہتے ہوں لیکن یہ جاننا ضروری ہے کہ وہ ساری زمین ۱۹۶۲ء سے مرکزی حکومت کے محکمۂ آثار قدیمہ کی ملکیت ہے۔ آراضی کا مالک ہی نام بدل سکتا ہے۔

۲۔ وہ پارک قیصر باغ کے شاہی محلات کی آراضی ہونے کے سبب خاندان شاہی اودھ کی ملکیت تھا اور انگریزی سرکار بطور غاصب اس پر قابض رہی۔ اس کے بعد بھی تا ۱۹۶۲ء وہی صورت حال تھی۔ اودھ کے آخری حکمراں کے حق سے وہ زمین حضرت محل کی ملکیت تھی۔

۳۔ وہ بیگم حضرت محل کا میدان جنگ تھا۔ جس پر موصوفہ نے انگریزوں سے لڑائیاں لڑیں جیتیں اور ہاریں۔

۴۔ اس میدان جنگ میں برٹش کمانڈر ان چیف جنرل نیل کے قتل کی جگہ کی نشان دہی ہے۔ فرنگی فوجی قیدیوں کی قبر ہے۔ اور بیگم حضرت محل کے وزیر جنگ راجہ جیالال کی بھی قبر ہے ۔ اور اسطرح فرنگیوں کی کم ظرفی کا مستقل مظاہرہ بھی ہے۔ یہاں آزاد ہند فوج کے کمانڈر ان چیف نیتا جی سبھاش چندر بوس کا جنگی مجسمہ بھی لگا ہوا ہے

۵۔ اسی میدان جنگ میں چاروں طرف ۱۸۵۷ کی جنگی کارروائیوں کی نشانیاں اور تاریخی شواہد موجود ہیں۔ تاجپوشی، جنگی کاؤنسل کے دربار، نامور انگریز اور ہندستانی جنگی قیدیوں پر چارہ جوئی، سزائے موت اور تعمیل، ان تمام تاریخی حقائق کی داستانیں پوشیدہ ہیں جس کے مطالعہ سے ہماری نئی نسل اپنی عظمت اور ملک اور قوم کے لئے قربانی پیش کرنے کے کارناموں سے بخوبی واقف ہو سکتی ہے۔ ان تمام باتوں سے واقف ہونے کے بعد نہ تو کسی کو اس پارک کی تاریخی اہمیت سے انکار

ہو سکتا ہے نہ کسی کو یہ پسند ہو گا کہ "حضرت محل پارک" کا نام تبدیل کیا جائے۔

لازم تو یہ تھا کہ مختلف اوقات تاریخ میں پائے ہوئے ایسے نادر خطابات، افتخار النساء، ملکۂ اودھ، جناب عالیہ، راج ماتا کی حامل بیگم حضرت محل کے مانے ہوئے کارناموں اور ان کے ایثار کے مدنظر ان کے نام کی بے شمار یادگاریں مختلف طریقوں کی سارے ملک میں قائم ہوتیں۔ مگر دنیا میں صرف یہی ایک "بیگم حضرت محل پارک" واحد یادگار ہے جس سے موصوف کا نام نامی زندۂ جاوید ہے۔ اور روز دنیا کے اخباروں میں چھپتا ہے۔ اس کو بھی مٹا دینا یعنی حضرت محل کی یاد یکلخت محو کر دینا قوم و ملت کی احسان فراموشی ہو گی یہاں چند اقتباسات مشاہیر عالم مفکرین کے بیگم حضرت محل کی اہمیت اور ان کے اعتراف میں درج کئے جاتے ہیں۔ تاکہ آزادی وطن اور ملک و قوم کے وقار کو بچانے کے لئے ان کی خدمات کو آسانی سے سمجھا جا سکے۔

## ویر ساورکر

"باہمت اور قابل قدر بیگم صاحبہ کا باوجود اس قدر افراتفری کے، سارے نظام حکومت کو برقرار رکھنا ان کی لیاقت اور بے جگری کا بین ثبوت ہے۔"

## کارل مارکس

"حضرت محل، اودھ کی بیگم نے ہندستان قومی جد و جہد آزادی میں ۵۹-۱۸۵۷ء تک مجاہدین کی قیادت کی۔" (شائع شدہ ماسکو "دی فرسٹ انڈین وار آف انڈپینڈنس ۵۹-۱۸۵۷ء صفحہ ۲۰۳)

## سر ڈبلو، ایچ رسل

"بیگم نے سارے اودھ کو لڑنے پر آمادہ کر لیا ہے۔ اور سرداروں نے وفاداری کا حلف لیا ہے۔" (مائی انڈین میوٹنی ڈایری سے)

## سر جادو ناتھ سرکار

"بیگمات اودھ نے تاریخ پر گہرے نقوش چھوڑے ہیں۔ ...... سلطنت کے زوال پر نمودار ہوئیں حضرت محل، بغاوت کی ہیروئین، نرم تر واجد علی شاہ کی شیر دل ملکہ۔"

("تاریخ بادشاہ بیگم" مقدمہ ۱۵ جون ۱۹۳۸ء)

## وزارت اطلاعات حکومت ہند

"اودھ کے معزول پادشاہ کی بڑی بیوی حضرت محل غیر معمولی صلاحیت کی خاتون تھیں اور آزادی کی جد و جہد میں انھوں نے نمایاں حصہ لیا۔ اپنے کم سن لڑکے برجیس قدر کو اس کے باپ کا جانشین کی حیثیت سے انھوں نے اس کی سرپرستی میں حکومت کے نظم و نسق کو سنبھالا۔ لکھنؤ کی مدافعانہ جنگ میں وہ خود شریک ہوئیں اور اپنی فوجوں میں اکثر حرکت کرتی دیکھی گئیں۔ انگریزوں نے اودھ کو جب دوبارہ فتح کیا تو انھوں نے نیپال میں پناہ لی اور اپنے لڑکے کے حقوق سے دستبردار ہونے سے صاف انکار کر دیا۔"

(ترجمہ، پکچوریل پریزنٹیشن مطبوعہ حکومت ہند)

## انگریز سرپرست فخر محل

"میں نہیں سمجھتی تھی کہ حضرت محل ایسی آفت کی پرکالہ ہے۔ خود ہاتھی پر بیٹھ کر تلنگوں کے آگے آگے فرنگیوں کا مقابلہ کرتی ہے آنکھ کا پانی ڈھل گیا ہے۔ اس کو ہراس مطلق نہیں ہے۔"

بیگمات اودھ کے خطوط

## شیدا بیگم بنام واجد علی شاہ

"حضرت محل نے ایسی بہادری دکھائی کہ دشمن کے منھ پھر پھر گئے۔ بڑی جیداد عورت نکلیں۔ سلطان عالم کا نام کر گئیں کہ جس کی عورت ایسی ہو جو مردانہ وار مقابلہ کرے تو اس کا مرد کیسا بہادر اور شجاع ہو گا۔"

(بیگمات اودھ کے خطوط)

اور یہی حقائق ہیں جن کے پیش نظر "حضرت محل" کو یاد رکھنا قومی و تہذیبی ضرورت ہے۔

□□

تشنہ کاموں سے ہے خود آج یہ ساقی کو گلہ
ہم تو دیں پر کوئی اس مے کا طلب گار بھی ہے
جاں فروشی کے لئے ہم تو ہیں تیار مگر
کوئی اس جنس گرامی کا خریدار بھی ہے
مولانا محمد علی جوہر

علی مہدی ایڈووکیٹ

# لکھنؤ کے گنج، بازار اور گلی کوچے

مرزا غالب سے "مردم چشم جہان" کا لقب پانے والے لکھنؤ کی تاریخ تو صدیوں پرانی ہے۔ لکھنؤ میں مسلمانوں کی آمد اور آبادی تو بس سید سالار مسعود غازی (بہرائچ ۱۰۳۳ء) اور ان کے ساتھیوں کی اس پورے خطے میں آمد و قیام سے ظاہر ہے جس کے تذکرے قدیم ماخذوں میں موجود ہیں۔ لکھنؤ میں اندرونِ محلہ راجہ بازار، صحبتیہ (صحبتیا باغ) سید سالار کے ساتھی "ملک آدم" کا مزار و مقبرہ اس وقت بھی موجود ہے۔ بقول صاحب گزیٹیر آف اودھ اس مزار پر باغ میں چونکہ صحبت کا میلہ ہر سال ہوتا تھا، اسی لیے یہ جگہ صحبتیا باغ مشہور ہو گئی۔

قدیم ماخذوں کی روشنی میں صاحب گزیٹیر آف اودھ اور بعد میں مولانا شرر نے "گزشتہ لکھنؤ" میں بھی مغل شہنشاہ ہمایوں کی لکھنؤ آمد کے وقت شیوخِ لکھنؤ کی موجودگی کا ذکر کیا ہے۔

عہدِ اکبری (۱۵۵۶ء) میں اکبری دروازہ اور چوک میں باجپئی ٹولہ، کماری ٹولہ، بنجاری ٹولہ، سوندھی ٹولہ اور عہدِ جہانگیری اور شاہجہانی میں مرزا منڈی، محمود نگر، منصور نگر، فاضل نگر، شاہ گنج وغیرہ کا آباد ہونا اور عہدِ عالمگیری میں فرنگی محل میں ملا نظام الدین کا قیام کرنا تحریر کیا ہے۔

لیکن مرزا غالب سے "مردم چشم جہاں" کا لقب پانے والا لکھنؤ درحقیقت میں نواب آصف الدولہ (۱۷۹۸ء-۱۷۷۵ء) کی فیض آباد سے لکھنؤ آمد اور مستقل قیام کا نتیجہ تھا۔ دربارِ اودھ کی لکھنؤ میں قائمی کے بعد ہر چہار جانب لوگ آباد ہونے لگے۔ نئے نئے محلے، ٹولے، گنج اور بازار بسنے لگے اور یہ سلسلہ اس خاندان کے آخری تاجدار سلطانِ عالم واجد علی شاہ تک جاری رہا اور آج آزادی کے بعد بھی یہ سلسلہ جاری ہے۔ لکھنؤ ہر چہار جانب بڑھتا اور بستا ہی جا رہا ہے۔ نئے نئے محلے اور زمانۂ حال کی متعدد منزلہ عمارتیں اور کالونیاں تیار ہو رہی ہیں۔

عہدِ آصفی کے آباد محلوں اور بازاروں میں بازار جھاؤ لال، بازار ٹکیٹ رائے، ٹکیٹ گنج، بالک گنج، اماں گنج، فتح گنج، رکاب گنج، نخاس، دولت گنج، بیگم گنج، نواب گنج، ترمنی گنج، جوانی گنج، نواز گنج، مشک گنج اور وزیر گنج جو آصف الدولہ کے جانشین وزیر علی خاں کے نام پر موسوم ہے اور عہدِ نواب سعادت علی خاں میں جنگلی گنج، مقبول گنج، مولوی گنج اور موتی محل و گولہ گنج وغیرہ آباد ہوئے۔ سعادت گنج بھی نواب سعادت علی خاں نے عہدِ آصفی میں آباد کیا تھا جسے اپنے عہدِ نوابی میں اور بھی رونق بخشی۔ غازی الدین حیدر کے زمانہ میں بادشاہ نگر اور ان کے وزیر معتمد الدولہ آغا میر نے قلب شہر میں اپنے محلات تعمیر کرائے جو ڈیوڑھی آغا میر کے نام سے مشہور ہوئے۔ نصیر الدین حیدر نے دریا پار ارادت نگر، چاند گنج وغیرہ بسائے۔ امجد علی شاہ نے حضرت گنج اور ان کے وزیر اعظم امین الدولہ نے امین آباد وغیرہ اور عہدِ واجدی میں قیصر باغ، بادشاہ باغ جہاں آج لکھنؤ یونیورسٹی ہے، سکندر باغ، بنارسی باغ وغیرہ میں بارہ دریاں اور کوٹھیاں بنوائیں۔

انھیں گنج اور بازاروں میں آبادیاں قائم ہوئیں اور اہلِ حرفہ اور صنعت کاروں نے بھی اپنے ٹولے آباد کیے، گلیاں اور کوچے وجود میں آئے جو اپنے حلقے یا علاقے کے معروف لوگوں یا رہنے والوں کے پیشوں یا اس مقام پر بننے یا فروخت ہونے والی اشیاء کے ناموں سے معنون ہو کر مشہور ہوئے۔ اہلِ لکھنؤ اپنی علمی اور تہذیبی ثقافتوں

کے ساتھ ساتھ اپنی ظرافتوں کے لیے بھی مشہور رہے ہیں جس کی جھلک کچھ محلوں اور ٹولوں کے ناموں سے ظاہر ہوتی ہے. مثلاً جھپ جھالی ٹولہ اچھوتی گلی، شوبیٹا کی گلی، کالے کی گلی، جناب ڈالی گلی، گلی شاہ چھڑا، چوڑے کی گلی، کیتھے والے جناب کی گلی وغیرہ.

عہدِ شاہی کے لکھنؤ میں بڑی بڑی چوڑی سڑکیں نہ تھیں اور نہ ان کی ضرورت ہی تھی کیوں کہ کسی قسم کی گاڑیوں کا رواج نہ تھا، عموماً لوگ پیدل چلتے تھے. ہاں امرا اور رؤسا پالکیوں، نالکیوں، ہواداروں، فینسوں، چوپہلوں اور ڈولیوں میں ایک مقام سے دوسرے مقام پر آتے جاتے لیکن قریب کے مقامات پر یہ حضرات بھی پیدل ہی اپنے مصاحبین کے ہمراہ چلتے پھرتے تھے. گلیوں اور تنگ راہوں میں راستہ چلنے میں دھوپ کی تیزی، گرمی کی شدت، گرد و غبار، آندھی اور طوفان نیز بارش سے بھی کسی قدر مفر و آرام رہتا تھا. ان پچی کھچی گلیوں اور تنگ راستوں میں اب بھی ایسی چند گلیاں موجود ہیں کہ جن میں ہوکر مشرقی لکھنؤ سے مغربی لکھنؤ تک نہایت آرام سے دھوپ اور گرد و غبار سے بچ کر پہونچا جا سکتا ہے۔ یہ بات الگ ہے کہ اب عرصے سے ان گلیوں میں پہلے جیسی صفائی نہیں ہے.

عہدِ شاہی کا لکھنؤ اپنی آبادی، ترقی اور رونق کے سبب دُنیا کے چند اہم اور بڑے شہروں میں شمار ہوتا تھا. ابتدائے انگریزی دورِ حکومت میں بھی بمبئی، کلکتہ اور مدراس کے بعد لکھنؤ ہندستان کا سب سے بڑا شہر تھا.

برٹش حکومت کے قیام کے بعد جب مختلف قسم کی گاڑیوں کا رواج عام ہوا اور یکے، تانگے، فٹنس، ٹم ٹم اور بگھیاں اور موٹریں بھی آگئیں تو کشادہ راستوں اور سڑکوں کی بھی ضرورت پیش آئی. شہر میں متعدد کشادہ سڑکیں نئی بنیں اور کچھ قدیمی راستوں کو ہی مزید کشادہ کیا گیا. مکانات، گلیاں اور کوچے کھود دیے گئے جن کے اب صحیح نام بھی معلوم کرنا مشکل ہے.

۱۸۶۵ء کی مردم شماری کے بموجب ملٹری، یوروپین اور جیل کے ملازمین اور مجرمین کے علاوہ لکھنؤ شہر کی آبادی دو لاکھ تہتر ہزار ایک سو چھبیس (۲۷۳۱۲۶) افراد پر مشتمل تھی اور پورا شہر سات تھانوں یا وارڈوں پر منقسم تھا. سب سے زیادہ آبادی تھانہ چوک کی ۶۳۳۵۰ نفر تھی. لکھنؤ شہر کی آبادی کی تفصیل صاحب گزیٹیر نے یوں لکھی ہے:

| | |
|---|---|
| تھانہ چوک | ۶۳۳۵۰ |
| تھانہ حسن گنج | ۲۹۸۳۹ |
| تھانہ دولت گنج | ۵۲۲۲۱ |
| تھانہ سعادت گنج | ۳۸۵۰۷ |
| تھانہ گنیش گنج | ۳۰۱۷۵ |
| تھانہ وزیر گنج | ۳۳۷۳۰ |
| تھانہ دلکشا اور کنٹونمنٹ | ۱۵۲۸۳ |
| میزان: | ۲۷۳۱۲۶ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ملٹری: | ۳۶۴۸ | یوروپین: | ۳۲۲۲ |
| دیگر غیر ملکی: | ۷۶۰ | ملازمین جیل اور مجرم | ۳۰۲۳ |

۱۸۶۱ء - ۷۰ کے درمیان لکھنؤ شہر کے بازاروں میں مختلف اجناس کی خوردہ قیمت بھی صاحب گزیٹیر نے لکھی ہے. ناظرین کی دل چسپی کے سبب سے بھی پیش کیا جاتا ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| کودو | ۳۴ سیر فی روپیہ | چھوٹی جوار | ۲۴ سیر فی روپیہ |
| مکا | ۲۹ سیر " | ماش | ۲۲ سیر " |
| سانواں | ۳۲ سیر " | موٹھ | ۲۴ سیر " |
| چاول | ۲۷ سیر " | چنا | ۲۰ سیر " |
| باجرہ | ۲۲ سیر " | مٹر | ۲۵ سیر " |
| ارہر | ۲۷ سیر " | گیہوں | ۱۹½ سیر " |
| مچھلی بڑی: | دو آنہ فی سیر | مچھلی چھوٹی: | ۱½ آنہ فی سیر |
| مچھلی معمولی: | ایک آنہ فی سیر | | |

۱۹۷۹ء سے اس وقت تک ان تھانوں اور وارڈوں کی تعداد چند سال کے وقفوں کے بعد بڑھتی ہی رہی ہے اور اب صورتِ حال یہ ہے کہ پورا شہر چالیس وارڈوں پر تقسیم ہے جو اس طرح ہیں:

لکھنؤ کے وارڈ

۱. نرہی ۲. حضرت گنج ۳. مُرلی نگر ۴. گھسیاری منڈی

۵. نظر باغ، ۶. بقول گنج، ۷. حسین گنج، ۸. لال کنواں،
۹. گنیش گنج، ۱۰. بشیرت گنج، ۱۱. امین آباد، ۱۲. مولوی گنج،
۱۳. وزیر گنج، ۱۴. مشک گنج، ۱۵. راجہ بازار، ۱۶. یحیٰی گنج،
۱۷. کنوڑی رکاب گنج، ۱۸. عیش باغ، ۱۹. راجندر نگر، ۲۰. چندر بھان گپت نگر
۲۱. آدرش نگر، ۲۲. جے پرکاش نگر، ۲۳. سنگار نگر، ۲۴. سروجنی نگر،
۲۵. کھر کارائے بریلی روڈ، ۲۶. راجہ جی پورم، ۲۷. سعادت گنج،
۲۸. کشمیری محلہ، ۲۹. اشرف آباد، ۳۰. چوک، ۳۱. نواز گنج،
۳۲. دولت گنج، ۳۳. تودی نگر، ۳۴. ڈالی گنج، ۳۵. نرالا نگر،
۳۶. بادشاہ نگر، ۳۷. گومتی نگر، ۳۸. اندرا نگر، ۳۹. ماہ نگر، ۴۰. علی گنج

---

عرصے سے جاری ان تبدیلیوں اور ردوبدل کے سبب گو بہت سے قدیم مقامات اور ان کے نام مٹ گئے ہیں، پھر بھی کچھ مقامات اور گلیاں اپنے قدیم ناموں سے ہی مقامی طور پر جانی پہچانی جاتی ہیں۔ حالاں کہ کاغذات سرکار میں ان کے نام کچھ اور ہی درج ہیں۔ مثلاً چاول والی گلی جہاں کبھی چاول بکتے تھے، ابھی کچھ عرصہ پہلے تک ادنیٰ درجہ کی کسبیوں کی آماجگاہ تھی۔ کاغذات سرکاری میں پرانا نخاس کے نام سے درج ہے۔ اسی طرح مشہور ٹاپے والی گلی کاظمین، میدان ایل چی خاں میں شامل ہے۔

زمانۂ شاہی کے بعد تک چوک گول دروازے سے بیلی گارد تک کا علاقہ، جو اب شاہ مینا روڈ اور جگت نرائن روڈ کے نام سے مشہور ہے، نبہرہ (NEBHERA) کہلاتا تھا اور اسے نبہرہ اس وجہ سے کہتے تھے کہ اس پورے علاقے میں نیم کے درختوں کی بہت کثرت تھی۔ مولانا عبدالحلیم شرر کے گذشتہ لکھنؤ کا ۱۹۷۵ء میں یونیسکو کی معرفت لندن سے انگریزی ترجمہ شائع ہوا تو مترجم نے اس لفظ کو نقطوں کی بے ترتیبی یا کسی اور غلط فہمی میں (BENEHRAH) پڑھا اور اس کی تشریح بھی زیر نوٹ (۸۳) یہ فرما دی کہ "بنہرہ ضلع بارہ بنکی کا ایک قصبہ ہے۔" لیجیے نقطوں کی بے ترتیبی یا غلط فہمی میں ایک نئی تاریخ بن گئی۔

اسی طرح کھجوہ باغ ناظم صاحب جو ادھر کچھ عرصے سے شاستری نگر کے نام سے موسوم ہے، اگر علامہ صفی لکھنوی کا نظم کردہ قطعۂ تاریخ وفات پروفیسر علی اصغر مرحوم جو کیننگ کالج میں استاد تھے، کچھ عرصے بعد پڑھا جائے تو باغ ناظم صاحب اور کھجوے کا پتہ بتانے والا بھی شاید کوئی نہ ملے گا ؎

جہاں ہے کھجوے پہ باغ ناظم　　وہیں بہشت بریں کا عازم
کفن سے منھ کو چھپا کے لیٹا　　غبار پردے گرا کے اٹھا

---

الغرض ان حالات میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ لکھنؤ کے معروف گلی کوچوں اور محلوں کی ایک مختصر ردیف دار فہرست مرتب کر دی جائے جو باعث دلچسپی بھی ہو اور شاید کبھی کام آسکے:

## گلیاں

| | |
|---|---|
| اچھوتی گلی۔ پل غلام حسین | گنے والی گلی۔ امین آباد |
| کنگھی والی گلی۔ نخاس | بتاشے والی گلی۔ امین آباد |
| چاول والی گلی۔ نخاس | جوتے والی گلی ״ |
| پھول والی گلی۔ چوک | جھوٹے والی گلی ״ |
| بتو والی گلی۔ ڈالی گنج | ڈور والی گلی۔ چوک |
| گھوڑے والی گلی۔ نخاس | پارچہ والی گلی۔ چوک |
| بیل والی گلی۔ مشک گنج | سرکہ والی گلی۔ کاظمین |
| پیڑے والی گلی۔ ڈیوڑھی آغا میر | سناروں والی گلی۔ مفتی گنج |
| فینس والی گلی۔ راجہ بازار | مارواڑی گلی۔ گنیش گنج |
| دیگ والی گلی۔ بخاری ٹولہ | پتے والی گلی۔ رکاب گنج |
| گلی شاہ جیون۔ وکٹوریہ اسٹریٹ | پتھر والی گلی۔ وزیر گنج |
| باندھ والی گلی۔ چوک | ٹاپے والی گلی۔ کاظمین |
| نچوڑی والی گلی۔ چوک | حمام والی گلی۔ چوک |
| گلی نشاط گنج نزد تالاب | جناب والی گلی۔ نخاس |

کالے کی گلی۔ مفتی گنج

## ٹولے:

| | |
|---|---|
| اہیری ٹولہ۔ کشمیری محلہ | شنکری ٹولہ۔ چوک |
| باورچی ٹولہ۔ ڈیوڑھی آغا میر | سوندھی ٹولہ۔ چوک |
| ٹھٹھیری ٹولہ۔ ״ | کلین ٹولہ۔ چوک |
| کاغذی ٹولہ۔ سعادت گنج | بھوانی ٹولہ چوک |

برہمی ٹولہ ۔ سعادت گنج — سورگی ٹولہ چوک
حاجی ٹولہ " — چوپاڑی ٹولہ ۔ چوک
جوشی ٹولہ ۔ ڈیوڑھی آغا میر — جھپ جھالی ٹولہ ۔ ڈالی گنج
جھوائی ٹولہ ۔ چوپٹیاں — بھانڈوں کا ٹولہ "
نعل بندی ٹولہ ۔ ڈیوڑھی آغا میر — کُرمی ٹولہ ۔ مقبول گنج
دریائی ٹولہ ۔ راجہ بازار — جُرین ٹولہ "
رستوگی ٹولہ ۔ راجہ بازار — چکون ٹولہ ۔ چوپٹیاں
چڑی مار ٹولہ ۔ راجہ بازار — گوئن ٹولہ ۔ مولوی گنج
کلاجی ٹولہ ۔ مشک گنج — کھتری ٹولہ ۔ مشک گنج
پوری ٹولہ ۔ راجہ بازار — دیدن ٹولہ ۔ نواز گنج
بمواتی ٹولہ ۔ یٰسین گنج — پنجابی ٹولہ ۔ راجہ بازار
نواتی ٹولہ " — تھوئی ٹولہ ۔ راجہ بازار

## کٹرے :

کٹرہ میر جہانگیر ۔ یحییٰ گنج — کٹرہ خدایار خاں ۔ سعادت گنج
کٹرہ ابوتراب خاں ۔ یحییٰ گنج — کٹرہ وحنا بیگ ۔ کشمیری محلہ
کٹرہ حیدر حسین ۔ چوک — کٹرہ محمد علی خاں ۔ نواز گنج
کٹرہ اعظم بیگ ۔ ٹوریہ گنج — کٹرہ مقبول گنج ۔ کٹرہ رانی

## پُل

پُل غلام حسین ۔ جھاؤلال کا پُل ۔ کچّا پُل ۔ پکّا پُل ۔ گاما کا پُل (چوک) ۔ قاسم علی خاں کا پل (مفتی گنج) ۔ قصائی کا پُل (چوک) ۔ فرنگی محل کا پُل ۔ کاٹھ والا پُل ۔ لوہے والا پل ۔ موتی محل کا پل ۔ رکاب گنج کا پل ۔ کمہاروں کا پُل (مشک گنج) ۔ موتی لال کا پُل (چوک)

## دروازے اور پھاٹک

رومی دروازہ ۔ گول دروازہ (چوک) ۔ اکبری دروازہ ۔ توپ دروازہ
شیر دروازہ (قیصر باغ) ۔ نعل دروازہ ۔
حیدر حسین خاں کا پھاٹک (چوک) ۔ ملکہ گیتی کا پھاٹک (قندھاری بازار)
پھاٹک جیالال (نواز گنج)

## احاطے

احاطہ خواجہ بہار، حسین گنج ۔ احاطہ تُراب خاں، حسین گنج ۔ احاطہ غنی خاں، حسین گنج ۔ احاطہ ماڈرن، گنیش گنج ۔ احاطہ نور بیگ، سعادت گنج ۔ احاطہ دھنو بیگ، کاظمین ۔ احاطہ سنگی بیگ، اشرف آباد ۔ احاطہ سلیمان قدر، مولوی گنج ۔ احاطہ درگا پرشاد، مشک گنج ۔ احاطہ صورت سنگھ ۔ احاطہ مرزا علی خاں ۔ احاطہ فقیر محمد خاں، پختہ و خام ۔ احاطہ خانساماں ۔ احاطہ ستارہ بیگم ۔ احاطہ رسول خاں ۔ احاطہ حکیم خاں، نواز گنج ۔

## محلّے

کشمیری محلہ ۔ چوبداری محلہ ۔ جوہری محلہ ۔ دلّالی محلہ ۔ بیلداری محلہ ۔ انکی محلہ، رکاب گنج ۔ گھڑیالی، چوک ۔

## باغ

چار باغ ۔ عیش باغ ۔ عالم باغ ۔ نظر باغ ۔ قیصر باغ ۔ لال باغ ۔ بادشاہ باغ ۔ سکندر باغ ۔ وزیر باغ ۔ بنارسی باغ ۔ تیلی باغ ۔ ڈالی باغ ۔ خورشید باغ ۔ موسیٰ باغ ۔ جھاکڑ باغ ۔ صفدر باغ ۔ سندر باغ ۔ ہزارہ باغ ۔ مجھتیا باغ ۔ بلند باغ (وزیر گنج) ۔ باغ شیر جنگ ۔ باغ آشیر بی بی ۔ باغ مرزا جعفر ۔ باغ قاضی ۔ باغ مکّا ۔ باغ متّو ۔ باغ مولوی انوار ۔ باغ ناظم صاحب ۔ دلکشا باغ ۔

## منڈی

چک منڈی ۔ دال منڈی ۔ گھسیاری منڈی ۔ غازی منڈی ۔ بھوسہ منڈی ۔ تمباکو منڈی ۔ بھیڑی منڈی ۔ مرزا منڈی، چوک ۔ چرس منڈی، بشرت گنج ۔ سبزی منڈی قیصر باغ ۔ سبزی منڈی چوک ۔

## کنویں

لال کنواں ۔ کنکر کنواں ۔ بھولا ناتھ کا کنواں ۔ چھاچھی کنواں، ڈیوڑھی آغا میر ۔ کپتان کنواں، چوک ۔ پتھر کنواں ۔

## آباد

امین آباد ۔ نظیر آباد ۔ حیدر آباد ۔ حسین آباد

## خانہ

گنبد خانہ، حسین آباد ۔ چاندی خانہ ۔ مرغ خانہ ۔ فیل خانہ ۔ شُتر خانہ، مقبول گنج ۔ چھاپہ خانہ ۔ کبوتر خانہ ۔ گھسیاری منڈی ۔ تازی خانہ، مشک گنج ۔ بارود خانہ، گولہ گنج ۔ فراش خانہ، مشک گنج ۔ برف خانہ، مصاحب گنج ۔ رتھ خانہ، مولوی گنج ۔ لنگر خانہ، حسین آباد، خیرات خانہ ۔ ٹوریہ گنج ۔ قید خانہ کا پُل

بی - این - شرغا

# کشمیری محلّہ

آج کی زندگی میں شہر اور محلے کی کیا اہمیت ہے ؛ لیکن ذرا غور تو کیجئے ، اودھ اور کشمیر کے تعلق خاطر کشمیریوں کو گومتی کا کنارا کتنا پسند تھا اور اہلِ لکھنؤ کو کشمیر کتنا پیارا تھا اس کا جیتا جاگتا ثبوت کشمیری محلہ ہے ۔لکھنؤ میں اور کسی صوبے کے نام پر کوئی محلہ نہیں ہے ۔

کشمیری پنڈتوں نے جس طرح اردو اور لکھنؤ کو سنوارا اس پر تو کتاب لکھی جاسکتی ہے لیکن خاکسار کچھ نام لکھ رہا ہے مثلاً دیا شنکر نسیم ، سرشار ، وشنو نرائن در ، آنند نرائن ملاّ ، ناول نگار کول ۔ اور ان سب سے بڑھ کر اُردو کا لافانی مجاہد سر تیج بہادر سپرو ۔۔۔ ناموں کی ایک کہکشاں ہے لیکن اس نام کے بعد کوئی نام نہیں لکھا جاسکتا تاہم یہ اشارہ کرکے میں اپنی بات ختم کرتا ہوں کہ جب تک اُردو اور اُردو تہذیب زندہ ہے نہ ہم کشمیر سے الگ ہوسکتے ہیں اور نہ کشمیر ہم سے ۔

—————— الف ج

کشمیری پنڈت فارسی میں اچھی استعداد رکھتے تھے ، ساتھ ہی ساتھ انتظامی صلاحیت اور سوجھ بوجھ بھی ان کی بدرجۂ اتم ہوا کرتی تھی اسی وجہ سے دہلی اور اودھ کے نوابوں کے یہاں انھیں اعلا منصب ملا کرتے تھے ۔

جب ۱۷۷۵ء میں اپنی والدہ بہو بیگم صاحبہ سے اختلافات کی بنا پر نواب آصف الدولہ نے فیض آباد کو چھوڑ کر لکھنؤ کو اپنا پایۂ تخت بنایا تو کشمیری پنڈتوں کے بہت سے خاندان لکھنؤ چلے آئے اور ایک محلے میں آباد ہوتے گئے جسے بعد میں کشمیری محلے کے نام سے موسوم کیا گیا ۔ ۱۷۸۰ء کے آس پاس یہ محلہ پورے طور سے آباد ہوگیا تھا ۔

۱۸۷۲ء کی مردم شماری کے مطابق کشمیری محلے میں ۲۰۴ کشمیری پنڈت رہا کرتے تھے ان کی اکثریت اہم سرکاری عہدوں پر فائز تھی ۔

اس محلے کی خصوصیت یہ بھی تھی کہ یہاں کشمیری برادری کے ممتاز افراد رہتے تھے اور یہ بھی کہ اس محلے میں کشمیری پنڈت برادری کے رکھ رکھاؤ اور ان کی انفرادیت برقرار رکھنے کا ایک ذریعہ بھی یہ محلہ تھا اس محلے میں اپنے باشندوں کی سماجی ، تفریحی اور تہذیبی مراسم ادا کرنے کی ساری سہولتیں موجود تھیں ۔ اس لیے اس تاریخی محلے میں کشمیری پنڈتائین کو محلے کے باہر جانے کی کبھی ضرورت ہی نہیں پیش آئی البتہ مرد اپنی کاروباری یا تہذیبی سرگرمیوں کی بنا پر اس چھوٹی سی دنیا کے باہر جایا کرتے تھے ۔

کشمیری محلہ کشمیری پنڈتوں کی ذات برادری کی سرگرمیوں اور اجتماعات کا اہم مرکز تھا جس سے کشمیری پنڈتوں کی سالمیت برقرار رہی کشمیری محلے کے سالانہ اجتماعات میں ایک تقریب " رشی پیر کا جگ " بھی ہوا کرتی تھی ۔ کشمیری محلے کے افراد اکثر بھولا ناتھ کے باغ میں اکٹھا ہوا کرتے تھے ۔ یہ باغ ایک کشمیری پنڈت کے خاندان کی ملکیت تھا اور اس طرح کی تمام سرگرمیوں کا مرکز ۔

کشمیری محلے میں ایک شادی خانہ بھی تھا جہاں شادی کی تقریبات منعقد ہوا کرتی تھیں، ساتھ ہی ساتھ جلسے بھی ہوا کرتے تھے۔ اسی شادی خانے میں ۱۹ویں صدی کے آخری اور بیسویں صدی کے آغاز میں کشمیری پنڈتوں کی سوشل کانفرنس بھی منعقد ہوتی تھی۔

۱۹۰۴ء میں پنڈت سورج نرائن بہادر نے سر تیج بہادر سپرو اور پنڈت بشن نرائن در آبر کی حوصلہ افزائی اور ان کی تحریک پر کشمیری برادری کی لڑکیوں کے لیے کشمیری محلے میں ایک گرلس اسکول قائم کیا تھا۔ پنڈت بشن نرائن در کے نام سے اردو ادبی دنیا بہ خوبی واقف ہے۔ انھوں نے ۱۸۸۵ء میں بیرسٹری کا امتحان پاس کیا اور لندن سے آئے۔ ان کی انقلابی تقاریر کی بنا پر وہ کانگریس کے ۱۹۱۱ء کے کلکتہ مشن کے صدر بھی چنے گئے۔ ان کے بہت سے مضامین اردو میں شائع ہوتے تھے۔ ایک مضمون کی بہت شہرت ہوئی جس میں انھوں نے فسانۂ آزاد اور فسانۂ عجائب کے اسلوب کا تقابلی مطالعہ کیا ہے۔

کشمیری پنڈتوں نے اس محلے میں اپنے لیے جو رہائش گاہیں بنوائی تھیں انھیں حویلی کہا جاتا تھا۔ حویلی کے دو حصے ہوا کرتے تھے، ایک زنانخانہ اور ایک مردانہ، ان حویلیوں کے طرز تعمیر پر ایرانی فن تعمیر کا بہت اثر تھا ان کے بہت سے حصوں کے نام بھی ایرانی طرز کے ہوا کرتے تھے۔ مثلاً غلام گردش، محراب، ستون وغیرہ۔

فیض آباد سے لکھنؤ آنے والوں میں جن کشمیری پنڈتوں کے آبا و اجداد شامل تھے ان میں پنڈت دیا شنکر نسیم اور پنڈت تربھون ناتھ سپرو ہجر اور پنڈت برج نرائن چکبست کے خاندان تھے۔ کول شرغا کے لوگ دربار اودھ کے خاندانی وثیقہ دار اسی محلے میں رہا کرتے تھے۔ اور یہ کشمیری پنڈتوں کے مرکز کی حیثیت رکھتا تھا۔ نوابی دور میں کشمیری محلہ اشراف، سرکاری اہل کاروں اور دانشوروں کا محلہ سمجھا جاتا تھا۔ مختلف ادبی اور تہذیبی سرگرمیوں میں ان لوگوں نے اپنے گہرے نقوش چھوڑے ہیں۔ نسیم اور چکبست جیسے شاعر، رتن ناتھ سرشار جیسے ناول نگار ادبی تاریخ کے روشن اور درخشندہ ستارے ہیں۔

تحریک آزادی کے ابتدائی دنوں میں کشمیری محلہ گرلس اسکول سیاسی سرگرمیوں کے مرکز کی حیثیت رکھتا تھا اس لیے کہ پنڈت موتی لال نہرو، سر تیج بہادر سپرو اور گوکھلے وغیرہ یہاں آیا کرتے تھے اور سیاسی مسائل پر تبادلۂ خیال کیا کرتے تھے۔

کشمیری محلے میں شرغا خاندان کی سات نسلیں گزر چکی ہیں۔ پنڈت شیام منوہر لعل شرغا (۱۸۶۸ء، ۱۹۵۲ء) کے آبا و اجداد آصف الدولہ کے ساتھ فیض آباد سے لکھنؤ آئے تھے۔ شیام منوہر لعل شرغا بحیثیت جج غیر معمولی شہرت کے حامل تھے۔ اردو، فارسی اور سنسکرت کے عالم ہونے کے ساتھ بڑے اچھے شاعر بھی تھے۔ شرغا خاندان کو اودھ دربار سے وابستگی کی بنا پر بہو بیگم صاحبہ کا وثیقہ آج تک ملتا ہے۔

پنڈت شیام منوہر کو ۱۹۳۵ء میں ان کی خدمات کے سلسلہ میں برٹش سرکار نے رائے بہادر کا خطاب دیا تھا۔ انھوں نے ۱۹۱۳ء میں اس علاقے میں لکھنؤ میونسپل بورڈ کی طرف سے ایک پارک بنوایا تھا جس کا نام شرغا پارک رکھا۔ اپنی سماجی سرگرمیوں اور منفرد طرز عمل کی بنا پر ہی رائے بہادر کشمیری محلے میں عام طور سے جج کے نام سے پکارے جاتے تھے۔

۱۹۴۷ء میں جب ہندوستان کو آزادی ملی تو بہت سے کشمیری پنڈتوں کو لکھنؤ سے باہر اچھے اچھے عہدے ملے اور اسی لیے کشمیری پنڈتوں کے بہت سارے خاندان ایک بار پھر ہجرت کر کے بدلے ہوئے سیاسی منظر نامے میں ان کے لیے روزگار کے بہترین ذریعے اور امکانات اور مواقع دوسری جگہوں پر تھے۔ اسی لیے وہ جس طرح فیض آباد سے لکھنؤ آئے تھے۔ اسی طرح یہاں سے بھی چلے گئے اور ان کی جگہ پر دوسرے لوگ آکر آباد ہو گئے۔ انھیں لوگوں میں نواب جعفر علی خاں اثر بھی تھے جو کشمیر ریاست کے وزیر بھی رہ چکے تھے۔ انھوں نے بہت بڑی حویلی خریدی تھی ان کے کوئی لڑکا تو نہیں تھا لیکن ان کی نواسیاں آج بھی اپنے آبائی مکان میں فروکش ہیں۔ اثر صاحب کے علاوہ معزز کائستھوں کے کچھ خاندان آکر آباد ہوئے تھے۔ پنڈت رام نرائن بخشی جو بہت بڑے زمیندار تھے ان کے یہاں اولاد ذکور نہ تھی، انھوں نے ایک فقیر سے اپنی آرزو بیان کی، اس نے یہ مشورہ دیا کہ وہ اگر کشمیری گرلس اسکول کے پاس ایک مسجد بنوادیں تو ان کے لڑکا ہوگا چنانچہ انھوں نے مسجد بنوادی۔ محلہ کے کچھ نوجوان جو اس واقعے سے واقف نہیں ہیں انھوں نے مسجد کا نام بدل دیا ہے۔

کشمیری محلہ اب صرف کشمیری پنڈتوں تک ہی محدود نہیں ہے بلکہ ہر ذات و فرقے کے افراد یہاں رہ رہے ہیں۔ بدقسمتی سے گزشتہ تیس برس میں اس محلے میں کوئی ترقیاتی کام نہیں ہو سکا ہے۔ وہ ساری بنیادی سہولیتیں یہاں کے لوگوں کو میسر نہیں ہیں جو عموماً ہر شہری کو ملنی چاہیئے۔ غالباً اب یہ محلہ زوال کا شکار ہے اور یہاں کھنڈرات ویرانی کے آثار نمایاں ہیں، شاید یہ سمجھ لیا گیا کہ یہ تاریخی یادگار ہے اور بس۔ حالانکہ ایک حد تک درست ہے اس لیے کہ یہاں ہر قدم پر تاریخ کے نقوش مل جاتے ہیں۔

## لکھنؤ کے گنج، بازار، گلی کوچے .. صفحہ ۷۵ کا بقیہ

### بازار

کھالہ بازار۔ قندھاری بازار۔ راجہ بازار۔ آئینہ بازار۔ گھسیٹی منڈی۔ جھاؤلال بازار۔ ٹیڑھی بازار۔ مولوی گنج۔

### نگر

منصور نگر۔ عالم نگر۔ فاضل نگر۔ محمود نگر۔ سبحان نگر۔ رستم نگر۔ ارادت نگر۔ راجندر نگر۔ مرلی نگر۔ سروجنی نگر۔ اندرا نگر۔ شاستری نگر۔ نرالا نگر۔ چندر بھان گپت نگر۔ بادشاہ نگر۔ گومتی نگر۔ ماہ نگر۔ ملکادم نگر...

### گنج

علی گنج۔ بابو گنج۔ چاند گنج۔ منشی گنج۔ ڈالی گنج۔ حسن گنج۔ مفتی گنج۔ مصاحب گنج۔ ٹھاکر گنج۔ بالک گنج۔ رام گنج۔ تحسین گنج۔ نواز گنج۔ تحسین گنج۔ محبوب گنج۔ دولت گنج۔ سعادت گنج۔ بھوانی گنج۔ ترمنی گنج۔ مہدی گنج۔ حیدر گنج۔ نوریہ گنج۔ شاہ گنج۔ یحییٰ گنج۔ رکاب گنج۔ بشک گنج۔ مولوی گنج۔ وزیر گنج۔ گولہ گنج۔ فتح گنج۔ گنیش گنج۔ بشیرت گنج۔ جنگلی گنج۔ امانی گنج۔ نکیٹ گنج۔ رانی گنج۔ بیگم گنج۔ باڑے گنج۔ اودے گنج۔ نتھا گنج۔ حضرت گنج۔ جیین گنج۔ بالا گنج۔

دہلی کی طرح لکھنؤ میں بھی کوچوں کی موجودگی معلوم نہیں ہوتی۔

وفات انیس (دو دسمبر ۱۸۷۴ء) کے بعد کوچہ میر انیس و کوچہ مرزا دبیر یا پھر نیا گاؤں میں کوچہ میر علی جان کے علاوہ کوئی اور کوچے معلوم نہ ہو سکے۔

□□

## خاکِ ہند

اے خاکِ ہند تیری عظمت میں کیا گماں ہے
دریائے فیضِ قدرت تیرے لیے رواں ہے
تیری جبیں سے نورِ حُسنِ ازل عیاں ہے
اللہ رے زیب و زینت کیا اوجِ عزّ و شاں ہے
ہر صبح ہے یہ خدمت خورشیدِ پُرضیا کی
کرنوں سے گوندھتا ہے چوٹی ہمالیا کی

اس خاکِ دل نشیں سے چشمے ہوئے وہ جاری
چین و عرب میں جن سے ہوتی تھی آبیاری
سارے جہاں پہ جب تھا وحشت کا ابر طاری
چشم و چراغِ عالم تھی سرزمیں ہماری
شمعِ ادب نہ تھی جب یوناں کی انجمن میں
تاباں تھا مہرِ دانش اس وادیٔ کہن میں

شیدائے بوستاں کو سرو و سمن مبارک
رنگیں طبیعتوں کو رنگِ سخن مُبارک
بلبل کو گل مبارک گل کو چمن مبارک
ہم بے کسوں کو اپنا پیارا وطن مُبارک
غنچے ہمارے دل کے اس باغ میں کھلیں گے
اس خاک سے اُٹھے ہیں اس خاک میں ملیں گے

ہے جوئے شیر ہم کو نورِ سحر وطن کا
آنکھوں میں روشنی ہے جلوہ اس انجمن کا
ہے رشکِ مہر ذرّہ اس منزلِ کہن کا
تلتا ہے برگِ گُل سے کانٹا بھی اس چمن کا
گرد و غبار یاں کا خلعت ہے اپنے تن کو
مر کر بھی چاہتے ہیں خاکِ وطن کفن کو

پنڈت برج نرائن چکبست

آوازیں مختلف ہیں مگر بولتا ہے ایک
باجے ہزاروں بجتے ہیں لیکن صدا ہے ایک

مادیت تقسیم کرتی ہے، مگر
روحانیت تفرقے کی ساری دیواریں
گرا کر
یک جہتی پیدا کرتی ہے۔

——— امجد حسین

راحت علی خاں

# سیّد سالار مسعود غازیؒ کا تاریخی آستانہ

## اودھ میں قومی یکجہتی کا ایک بڑا مرکز

بہرائچ اترپردیش میں "اودھ" کا ایک پس ماندہ ضلع ہے لیکن زمانۂ قدیم ہی سے بے مثال تاریخی اور روحانی اقدار کا حامل چلا آرہا ہے۔

بتایا جاتا ہے کہ اگرچہ اس ضلع کی تاریخ، مسلم حکمرانوں سے ہی شروع ہوتی ہے پھر بھی "شراوتی" "سلہٹ مہیلٹ، دگوں (نان پارہ) بھنگا اور چرّدہ کے جوار میں جو پرانے سکّے۔ مورتیاں، برتن اور کتبے وغیرہ دستیاب ہوئے ہیں ان سے ان کی قدامت کے آثار نمایاں ہیں۔

بہرائچ کیسے نام پڑا یہ ایک پہیلی بھی ہے۔ پرانی کتابوں کے مطابق 'برہماجی' نے اپنی راجدھانی کا انتخاب اسی ضلع کو کیا تھا، دوسرے حوالوں سے پتہ چلتا ہے کہ یہاں پہلے "گندھروابن" تھا جہاں پانڈوں نے اپنی جلاوطنی کے دن گزارے تھے۔ ہندو دیومالائی (HINDU MYTHOLOGY) عقیدے سے پتہ چلتا ہے کہ "برہماجی" نے بہت سے رشیوں کی ایک کانفرنس یہاں بلائی تھی اسی باعث یہ جگہ "برہم رائچ" کے نام سے مشہور ہوگئی۔

ضلع گزیٹیر لکھتا ہے کہ مہاراج رام چندر جی کے ایک "مہاراجہ لو" اپنی حکومت اترکوشل کا نظام یہاں سے چلاتے تھے۔ ضلع کے پرانے کھنڈرات بتاتے ہیں کہ مسلم سلاطین کی حکمرانی سے پہلے یہاں "بھر قوم" آباد تھی جس کے نام پر یہ بھرائچ کے نام سے یاد کیا جاتا تھا اور بعد میں کثرت استعمال سے ہی بھرائچ اب "بہرائچ" ہوگیا ہے۔

عبدالرحمن ابن بطوطہ کے سفرنامے کے بموجب بہرائچ ایک خوبصورت شہر ہے جو دریائے سرجو کے کنارے آباد ہے۔ اور یہ دریا اپنے کنارے بدلتا رہتا ہے (دریا کی یہ خصوصیت آج بھی قائم ہے۔)

بایں وصف اسی ضلع میں "بدھ مذہب" کی ایک بڑی تیرتھ گاہ "شراوستی" بھی واقع ہے۔ اگر تاریخ پر قیاس کو دخل ہوتا تو بالارک رشی کے آشرم کا یقین بھی بہرائچ میں کیا جا سکتا ہے۔ بہرحال "شراوستی" بدھ مذہب کا ایک بڑا تیرتھ استھان ہے جہاں مؤرخین کی رائے میں مہاتما گوتم بدھ نے اپنی ریاضت اور فیضان کے لیے ۱۸ چوماسے (یعنی ۲۴ برساتیں) گزارے تھے۔ اس کے علاوہ یہی شراوستی "جین دھرم" کی بھی عبادت گاہ کے لیے مشہور ہے اور ان کے چودھویں گرو سمبھوناتھ جین کا جنم بھی اسی مقام پر ہوا تھا الغرض بہرائچ روحانی اقدار کا حامل چلا آرہا ہے۔

اس روحانی اور تاریخی پس منظر کے ساتھ اسی بہرائچ سے سلطان محمود غزنوی کے عہدِ حکومت میں ایک نوجوان صالح اور ممتاز بزرگ حضرت سید سالار مسعود غازیؒ کے غیر معمولی کارناموں، ان کی انسانیت نوازی کے اعلانوں، مظلوموں کے حق میں ظالموں سے جہاد کرنے اور جامِ شہادت نوش کرکے اسی سرزمین میں آسودۂ خواب ہونے کی ایک ناقابلِ فراموش داستانِ حقیقت بھی جڑی ہوئی ہے۔

تاریخ فیروز شاہی، سفرنامہ ابن بطوطہ، طبقات اکبری، خزینۃ الاصفیا، تاریخ فرشتہ، منتخب التواریخ، اخبار الاخیار اور عہد جہانگیری کے ممتاز مؤرخ مولانا عبدالرحمن بجنوری کی اہم تصنیف مرأۃ مسعودی وغیرہ جیسی اہم تاریخی کتب کے مطالعہ سے اس عظیم بزرگ کے حالات اور کردار کے بارے میں بھی پتہ چلتا ہے۔

اس طرح شمالی ہندستان کا یہ منفرد آستانہ اپنی گوناں گو خصوصیات کے لیے آج بھی ہندو مسلم ایکتا کی ایک علامت بنا ہوا ہے۔ یہ سلسلہ بہت

بسنت پنچمی کے تہوار اگر میوں میں جیٹھ کے سالانہ میلہ کے مراسم اور ماہ رجب میں عرس کی تقریبات کے موقع پر لاکھوں انسانوں کا ایک سیلاب امنڈ کر آجاتا ہے جس میں غیر مسلموں کی نمایاں اکثریت ہوتی ہے جو اپنا نذرانۂ عقیدت پیش کرکے اپنے دامن مراد کو امیدوں سے بھر کر واپس ہوتے ہیں اور یہ سلسلہ تقریباً ایک ہزار برس سے جاری و ساری ہے۔

مستند تاریخی حوالوں کے بموجب سید سالار مسعود غازی ۲۱، رجب ۴۰۵ھ مطابق ۱۰ فروری ۱۰۱۵ء کو سلطان محمود غزنوی کی قلعۂ اجمیر کی تسخیر کے دوران عالم وجود میں آئے۔ آپ کا اصلی نام امیر مسعود ہے، والد صاحب سالار ساہو کے نام سے یاد کیے جاتے ہیں جن کا مزار ستر کھ (بارہ بنکی) میں ہے جو سلطان محمود کے بہنوئی اور ان کی فوج کے سپہ سالار تھے۔ چار سال کی عمر میں آپ کی تعلیم کا آغاز حضرت ابراہیم نامی ایک بزرگ کی معلمی اور نگرانی میں ہوا۔

تقریباً ۹ برس کی عمر میں آپ نے مروجہ تعلیم اور علوم ظاہری کی تکمیل کر لی تھی اور دس سال کی عمر تک پہنچتے پہنچتے علوم باطنی کی طرف راغب ہوگئے تھے۔ مسلسل شب بیداری اور عبادتِ الٰہی کا شوق ان کے رگ و پے میں سرایت کر چکا تھا اس لیے ہر وقت باوضو رہتے تھے اور درویشان اہلِ باطن کی صحبت بابرکت میں اپنا وقت گزارتے تھے، عمدہ لباس اور خوشبو کے دلدادہ تھے۔ باایں اوصاف حمیدہ آپ فن سپہ گری خاص کر تیر اندازی میں بھی کامل دسترس رکھتے تھے۔ سلطان محمود غزنوی کے ساتھ کئی جنگوں میں شریک رہے۔

اس محاذ آرائی کے سلسلے میں ملتان، دہلی، میرٹھ، قنوج، بلگرام اور بدایوں ہوتے ہوئے آپ ستر کھ (بارہ بنکی) تک پہنچ گئے۔

کہا جاتا ہے کہ یہاں کا راجہ ہر سال رعایہ کی پہلی اولاد نرینہ کو دیوی جی کی بھینٹ چڑھواتا تھا۔ اتفاق سے اس سال ایسے شخص کی اولاد کی باری تھی جو اپنے باپ کی اکلوتی اولاد تھی اس کا باپ پریشان تھا یہ اور دوسرے لوگوں کے ہمراہ سید صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور اپنی روداد بیان کی، یہ سن کر حضرت غازیؒ بہرائچ کے لیے کوچ کر گئے۔ اور اس مقام پر پہنچ گئے جہاں لڑکے کو بھینٹ چڑھانے کا انتظام تھا اور آپ نے فوراً راجہ کے سپاہیوں سے جنگ کی اور لڑکے کو موت کے منہ سے بچا لیا لیکن خود لڑتے ہوئے داعی اجل کو لبیک کہا۔ یہ واقعہ ۱۴ رجب ۴۲۴ھ مطابق ۱۰ جولائی [illegible] کا ہے۔ آپ کا مزار اسی جگہ ہے جہاں آپ نے عالمِ فانی سے عالمِ جاودانی کا سفر اختیار کیا۔

مشہور ہے کہ ایک بار محمد شاہ تغلق نے درگاہ شریف میں حاضری دی۔ ان کے ہمراہ ممتاز سیاح ابن بطوطہ بھی تھا۔ یہ وہ وقت تھا جبکہ بادشاہ عین الملک کی بغاوت فرو کر کے دریائے سرجو کو پار کرتا ہوا حضرت مسعود غازی کی زیارت کے لیے حاضر ہوا تھا۔ سالانہ میلہ کے ایام تھے گرمیوں کا زمانہ تھا۔ مزار شریف تک پہنچنے کے لیے صرف ایک دروازہ تھا اس لیے بادشاہ اندر نہ جا سکا۔

ایک اور تاریخی حوالے سے پتہ چلتا ہے کہ تغلق خاندان کا ایک دوسرا بادشاہ "فیروز شاہ تغلق" بنگال کی مہم کی کامیابی کے بعد آستانہ پر حاضر ہوا اور وہاں اس کی ملاقات بہرائچ کے ایک بزرگ حضرت امیر ماہؒ سے ہوئی۔ اس نے مزار شریف پر خلقت کا ہجوم دیکھ کر پوچھا کہ اس آستانہ کی کیا کرامت ہے کہ اتنا بڑا مجمع یہاں حاضر ہے۔ حضرت امیر ماہؒ نے جواب دیا کہ یہ کرامت کیا کم ہے کہ ایک جلیل القدر بادشاہ وقت اور میرا جیسا فقیر دونوں اس مزار شریف پر حاضر ہیں۔ بادشاہ اس گفتگو سے بہت متاثر ہوا پھر اسی نے مزار شریف کی چوحدی قائم کروائی اور موجودہ سنگی قلعہ تعمیر کرایا۔ مزار شریف کی تعمیر جدید کی اور سب سے بڑی بات یہ کہ مزار شریف کے انتظام کے لیے اس نے موضع سنگھا پرا سی وقف کر دیا جو ابھی تک قائم ہے۔

حضرت سید سالار مسعود غازیؒ کا سلسلہ نسب حضرت محمد بن حنفیہؓ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ملتا ہے۔

□□

سچ ہے کہ چھپائے سے محبت نہیں چھپتی
اخلاق نہیں چھپتا ہے الفت نہیں چھپتی
انساں کی کبھی خوبیٔ طینت نہیں چھپتی
چھپ جاتی ہے ہر چیز پر عادت نہیں چھپتی

تاثیر محبت نہیں کچھ آج سے کل سے
عاشق ہے کسی کا جو وہ عاشق ہے ازل سے

چھنو لال دلگیر

سید علی اشرفی

## آٹھویں صدی ہجری کے صاحبِ کرامت بزرگ

# سید اشرف جہانگیر سمنانی

ضلع فیض آباد میں اشرف پور کچھوچھا اور رسول پور درگاہ گرام سبھاؤں کو ملاکر ٹاؤن ایریا اشرف پور کچھوچھا، جسے کچھوچھا شریف کے نام سے کافی شہرت حاصل ہے۔

وہاں پر حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی کا آستانہ مرجع خلائق ہے۔ اور بلا امتیاز مذہب، قوم، ذات برادری، زبان، علاقہ، امیر، غریب ہندوستان کے مختلف علاقوں سے نیز بیرونِ ملک سے زائرین وعقیدت مند حاضری دیتے رہتے ہیں، دفع آسیب کے لیے آستانہ پر خصوصی طور پر ہزاروں افراد شفایاب ہونے کے لئے حاضری دیتے ہیں۔

حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی قدس سرہٗ کے پہلو میں آپ کے بھانجے اور معنوی فرزند حضرت سید عبد الرزاق نور العین جو حضرت سیدنا شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی غوث اعظم کی نسل پاک سے ہیں کا مزارِ اقدس ہے۔

حضرت نور العین کے دو فرزند حضرت سید شاہ حسن خلفِ اکبر سجادہ نشین اور حضرت سید شاہ حسین خلفِ ثانی سجادہ نشین کے مزارات حضرت کے گنبد کے سامنے صحن پہ واقع ہیں۔ ان دونوں بزرگوں کی اولادیں نیز ان کے سجادہ نشینان ہر سال ۲۵ محرم سے ۲۹ محرم تک مختلف مراسم عرس و مراسم سجادگی ادا کرتے چلے آرہے ہیں۔

حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر کے وصال کی تاریخ ۲۸ محرم ۸۰۸ھ ہے۔ حضرت کے وصال کے وقت تقریباً ۸ لاکھ مرید تھے۔

ساتویں صدی ہجری کے آخر ربع میں ساداتِ حسینی کی ایک مضبوط سلطنت خراسان میں قائم تھی جس کی عظمت اور جلالت کا سکہ دیگر سلاطین کے دلوں پر تھا۔ اس کی دو وجوہات تھیں، اول تو اس حکومت نے عادل، مدبر سلاطین کے ہاتھوں استحکام پایا۔ دوسرے حکمرانوں کی سیادت ان کی دینی برتری اور مذہبی تشخص کا سبب تھی۔

تیسری صدی ہجری میں سید تاج الدین بہلول نوربخشی نے اس سلطنت کی بنیاد رکھی تھی، جو بڑے صاحبِ فضل وکمال ہوشمند انسان تھے۔ آپ کے بعد آپ کے فرزند اور اولادیں والیٔ سلطنت ہوئیں اور اسی تسلسل میں حضرت قدوۃ الکبریٰ مخدوم سید اشرف جہانگیر سمنانی کے والد حضرت سید ابراہیم شاہ تخت نشین ہوئے۔ حضرت سید ابراہیم کی سلطنت کا پایۂ تخت سمنان تھا۔

سمنان کوہِ البرز کے جنوب میں تہران (قدیم رے) اور دامغان کے بیچ میں واقع ہے جو ایران کا ایک نہایت قدیم شہر ہے۔

اسی سرزمین پر آٹھویں صدی ہجری کی ابتدا میں ساداتِ حسینی کے ایک فرزند سید اشرف پیدا ہوئے۔ جو بعد میں قدوۃ الکبریٰ محبوبِ یزدانی غوث العالم جہانگیر اوحد الدین کے القاب ومنصب سے نوازے گئے۔

حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی کا سلسلۂ نسب حضرت سیدنا امام حسینؓ سے ہے۔

حضرت مخدوم سید اشرف جہانگیر کے والد ماجد والیٔ سلطنت کے ساتھ ساتھ ایک بلند مرتبہ عالم فاضل اور وقت کے ولی کامل تھے اور امور سلطنت کے انہماک کے باوجود درس وتدریس کا سلسلہ

یہ امام باڑہ زمانۂ قدیم سے مقبول خاص و عام ہے۔ ہر جمعرات کو عقیدت مند مرد عورتوں کا تانتا بندھا رہتا ہے۔ شام کو ہزاروں کا مجمع ہوتا ہے۔ حدیث کسا کی تلاوت اور حضرت علی کی شان میں مناجات ہوتی ہے۔ شب کے ۱۲ بجے تک آنے والوں کی تعداد گھٹ کر سو سوا سو رہ جاتی ہے۔

(متولی: کشور جہاں صاحبہ اہلیہ یوسف اختر صاحب)

## (۱۲) امام باڑہ غفران مآب

یہ امام باڑہ چوک کی سبزی منڈی کے مشرق میں واقع ہے۔ (آغا باقر کا امام باڑہ اس سے چند قدم پچھلے بائیں جانب ہے) اس کے سامنے سے وکٹوریہ اسٹریٹ گزرتی ہے اور پشت پر کنگ اسٹریٹ ہے۔ سڑک (وکٹوریہ اسٹریٹ) سے سیدھا راستہ گیا ہے۔ سبزی سے لدے چھکڑوں اور ٹرکوں کی وجہ سے گندہ راستہ پار کرنے میں دشواری ہوتی ہے۔

یہ امام باڑہ ۱۲۲۶ھ (مطابق ۱۸۱۱ء) میں مولانا سید دلدار علی صاحب نے بنوایا تھا جو ہندوستان میں اثنا عشری مذہب کے پہلے مجتہد تھے۔ غفران مآب لقب بعد وفات ہوا۔

امام باڑے کے داہنی جانب ایک کمرے میں بانی امام باڑہ ان کی بیگم اور ان کے چھوٹے بیٹے سید العلماء سید حسین مجتہد کی قبریں ہیں۔ (وفات ۱۸۵۶ء بہ عہد واجد علی شاہ۔ لقب بعد وفات علیین مکان) ان کے علاوہ ایک چوتھی قبر ہے جس کے سنگ مزار پر کتبہ ہے "مزار متقی قدوۃ العلماء بانی شیعہ کانفرنس" قبروں پر سنگ مرمر کے تختے نصب ہیں۔ صحن میں فرش کر کے خوشنما فوارے بنائے گئے ہیں۔ حوض (جو بے حد عمیق ہے) سے کچھ ہٹ کر بانی امام باڑہ کی قبر پر کتبہ ہے "مزار مرحوم مجتہد قبلۂ حضرت غفران مآب طاب ثراہ" ان کے بیٹے سید العلماء کی قبر کا تعویذ بہت بڑا ہے۔ کہ اتنا بڑا سنگ مرمر کا تعویذ کسی قبر پر کہیں نہیں ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ ایران سے لایا گیا تھا۔

امام باڑے کے داہنی جانب ناکے پر غفران مآب کے بڑے بیٹے سلطان العلماء سید محمد صاحب مجتہد کی بنوائی ہوئی مسجد ہے جس کی تعمیر ۱۲۳۳ھ مطابق ۱۸۱۸ء۔ سلطان العلماء نے ۲۲ ربیع الاول ۱۲۸۴ھ (مطابق ۱۸۶۷ء) کو رحلت کی اور امام باڑے کے صحن میں دفن ہیں۔

امام باڑے کی موجودہ عمارت نئی ہے جس کی تعمیر کا سلسلہ سن ۱۹۵۵ء سے مسلسل اب تک جاری ہے۔

امام باڑے میں سامنے کے رُخ پانچ در ہیں جن کے دروازے لکڑی کے ہیں۔ عمارت کے دونوں جانب برآمدے اور ان کے پیچھے کمرے ہیں۔ جن میں چار چار در ہیں (۳+۵+۳) چھت پر دونوں جانب خوبصورت گنبد ہیں۔ عمارت کا رنگ باہر کی جانب زرد ہے۔ (رنگ خوشنما صدر دروازے کا بھی ہے)

امام باڑے میں داخل ہونے پر پہلے دو دالان (یا کمرے) نظر آتے ہیں جن کا فرش نہایت خوشنما (MOSAIC) کا ہے۔ صرف ایک قبر کچی ہے جو فرش کے نیچے بھی قبریں ہیں۔) دونوں دالان پار کرنے کے بعد شہ نشین کے درمیانی دَر میں امام حسین علیہ السلام کی ضریح کی زیارت ہوتی ہے۔ اس دَر کا دروازہ اور ادھر ادھر کی کھڑکیاں وغیرہ ہیں جن کا رنگ سبز ہے۔ شہ نشین سے متصل دالان میں بائیں جانب منبر نظر آتا ہے۔

دونوں دالانوں کے پہلوؤں میں دو منزلہ صحنچیاں ہیں۔ شہ نشین سے متصل دالان کی صحنچیوں میں اوپر نیچے تین تین در ہیں اور اس کے بعد والے (اگلے) دالان کی صحنچیوں میں اوپر نیچے دو دو در ہیں (۵+۳+۲)

امام باڑے کے سامنے کچا میدان ہے جس میں جا بجا صدر دروازے (گیٹ) تک قبریں نظر آتی ہیں۔ صحن کے دو حصے ہیں۔ امام باڑے سے متصل وقف خاص ہے جو افراد خاندان کے لیے مخصوص ہے۔ اس کے آگے وقف عام ہے۔ قبروں کے کتبے پڑھ کر عبرت ہوتی ہے۔ نہ جانے کتنے علمائے دین، نامور شاعر اور باکمال ادیب یہاں دفن ہیں۔ "اہل قلم حسین شاعر نقش نقوی (تاریخ وفات ۲ مئی ۱۹۹۱ء) کے سنگ مزار پر یہ شعر کندہ ہے ؎

زندگی چند دن کی رعنائی
پھر ہزاروں برس کی تنہائی

بھلا اسے کون بھلا سکتا ہے۔

امام باڑہ غفران مآب کا نام "شام غریباں" کی مجلس کی وجہ سے ساری دنیا میں مشہور ہے۔ یہ مجلس بروز عشرہ (۱۰ محرم) رات کی تاریکی میں کھلے میدان میں منعقد ہوتی ہے جس کے لیے منبر اندر سے باہر لا کر رکھا جاتا ہے۔ ہر سال بے شمار انسان ریڈیو پر اس مجلس کو سنتے ہیں۔ بیان اتنا پُر اثر ہوتا ہے کہ ہر شخص بلا امتیاز مذہب و ملت آبدیدہ ہو جاتا ہے۔

متولیان: مولانا سید کلب حسین صاحب (مرحوم)
" مولانا سید کلب عابد صاحب (مرحوم)





موجودہ: مولانا کلب صادق صاحب، مولانا سید کلب جواد صاحب۔
منتظم مجالس: سید شمس الحسن تاج (شمسی صاحب)

## (۱۳) جنت کی کھڑکی

چوک کی سبزی منڈی کے مشرق میں امام باڑہ غفرانمآب سے چند قدم پہلے داہنی جانب ایک سفید دو منزلہ عمارت ہے جس کے سبز پھاٹک کے دائیں طرف دیوار پر ایک دائرے میں "حسن منزل" اور بائیں جانب دیوار پر دوسرے دائرے میں "حسین منزل" لکھا ہے۔ یہی عمارت "جنت کی کھڑکی" ہے۔ اسے حکیم سید یوسف حسین نے ۱۹۱۵ء میں بنوایا تھا۔

یہ امام باڑے کے علاوہ مکان بھی ہے جس میں وارثان رہتے ہیں۔ اس کی عمارت میں خاص بات یہ ہے کہ لکڑی کا کہیں بھی استعمال نہیں ہوا ہے۔ سب دروازے لوہے کے ہیں۔

صدر دروازے کے بعد ڈیوڑھی اور اس کے دونوں طرف کوٹھریاں ہیں۔ ڈیوڑھی کے بعد پختہ صحن ہے۔ اس کے سامنے دالان اور پھر شہ نشین جس کی زینت زمانۂ قدیم کی ایک ضریح ہے۔ دالان کے دائیں جانب [illegible] مسجد ہے اور بائیں جانب دو منزلہ بھی۔

صحن کے دائیں جانب مذکورہ دالان سے متصل غسل خانہ اور پھر ایک کمرہ ہے۔ صحن کے بائیں جانب برآمدے میں باورچی خانہ ہے۔ گھر کے باہر بائیں جانب دکانیں ہیں۔

چہل منبری اس امام باڑے کی خصوصیت ہے۔ یہاں ۹ محرم کی شب کو چالیس چھوٹے چھوٹے منبر آراستہ کیے جاتے ہیں۔ جماعت منتیں [illegible] آتے ہیں۔ بعض مانتے ہیں اور مراد پوری ہونے پر چالیس منبروں پر شیرینی چڑھا کر رسول خدا کی نیاز دلواتے ہیں۔

## (۱۴) امام باڑہ سید تقی صاحب

یہ امام باڑہ چوک میں مسجد تحسین علی خاں کی پشت پر واقع ہے۔ [illegible] مسجد کے دونوں طرف گلیوں سے ہو کر ہے۔ تیسرا راستہ عبدالعزیز روڈ (مولانا علی نقی روڈ) سے ہے۔

امام باڑے کی عمارت میں سامنے کے رخ پانچ بلند و بالا [illegible] لوہے کے سبز دروازے لگے ہیں۔ درمیانی در کے اوپر سنگ مرمر کی ایک تختی پر مندرجہ ذیل کتبہ ہے:

حسینیہ حضرت جنت مآب طاب ثراہ
زیر نظر مرمت و تعمیر
سرپرستی جناب صدر العلماء مولانا سید باقر صاحب قبلہ
متولی وقف ہذا ۱۴۰۲ھ

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ۱۹۸۱ء میں پرانی عمارت کی مرمت و تعمیر ہوئی۔ لوہے کے دروازے حفاظت کے خیال سے لگائے گئے ہیں۔ پہلے در دالان میں بجائے جوڑیوں کے قدیم وضع کے لکڑی کے کٹہرے لگے تھے جو ضرورت کے وقت ہٹا دیے جاتے تھے۔

امام باڑے کے دائیں جانب "دانش گاہ ممتاز العلوم" (مدرسہ) اور "کتب خانۂ ممتاز العلوم" ہیں۔ اس کتب خانے میں قلمی کتابوں کا بے نظیر ذخیرہ ہے جو وقف علی الاولاد ہے۔

اس امام باڑے کو ممتاز العلماء فخر المجتہدین سید محمد تقی صاحب نے بنوایا تھا۔ ۸ جولائی ۱۸۶۵ء کو سنگ بنیاد رکھا۔ فروری ۱۸۶۶ء میں بن کر تیار ہوا۔

اس کے بانی سید العلماء مولوی سید حسین صاحب کے فرزند اور مولوی سید دلدار علی صاحب غفرانمآب کے پوتے تھے۔ ممتاز العلماء اور فخر المجتہدین کے خطاب حضرت امجد علی شاہ (زمانۂ حکومت ۱۸۴۲ء۔ ۱۸۴۷ء) نے دیے تھے۔ بعد وفات (۲۶ دسمبر ۱۸۸۹ء) "جنت مآب" لقب ہوا۔ قبر امام باڑے کے دکھنی دالان سے متصل صحنچی میں ہے۔ پہلو میں آپ کے پسر اکبر و جانشین شمس العلماء سید محمد ابراہیم صاحب مجتہد کا مزار ہے۔ (وفات ۱۲ جنوری ۱۹۰۹ء)

شہ نشین کی زینت کربلائے معلّیٰ کی نقرئی ضریح ہے جو ممتاز العلماء کے زمانے میں عراق سے آئی تھی۔ ضریح کے سامنے دالان (بارگاہ حسینی) میں لکڑی کی خوبصورت جالی لگی ہے۔ شہ نشین کے سامنے تین گز دو دالان ہیں جن میں سے ہر ایک میں پانچ پانچ در ہیں۔ اگلے دو دالانوں کے دونوں جانب دو منزلہ صحنچیاں ہیں جن میں سے ہر ایک میں اوپر نیچے تین تین در ہیں۔ [illegible] پرانی چھتیں کڑی کے تختوں اور شہتیروں کی تھیں۔ اب ان کی جگہ سلیب (SLAB) نے لے لی ہے۔ امام باڑے کے سامنے ایک وسیع صحن یا کچا میدان ہے۔

مجلس میں شریک ہونے والوں کو اندر جگہ نہیں ملتی تو وہ باہر سید ان میں دروں و شامیانے کے نیچے بیٹھتے ہیں۔

اس امام باڑے کے بارے میں سید آغا مہدی صاحب، مصنف تاریخ لکھنؤ (کراچی ۱۹۷۶ء) کی یہ رائے ہے "یہ امام باڑہ امام باڑہ آصفی، امام باڑہ جھاؤ لال، امام باڑہ ملکہ زمانی کے بعد چوتھے نمبر پر ہے اور اس سے بڑا کوئی عزاخانہ نہیں ہے"۔ (صفحہ ۸۴)

امام باڑے سے کچھ دور دائیں جانب ایک مختصر سی عمارت ہے جس پر لکھا ہے "آرام گاہ سید العلماء" جہاں افراد خاندان دفن ہیں جن کے نام یہ ہیں۔ (۱) جناب مولانا سید ابوالحسن صاحب والد محترم سید علی نقی صاحب (۲) سید العلماء مولانا سید علی نقی صاحب عرف نقن صاحب (۳) اہلیہ مولانا سید ابوالحسن صاحب (۴) دختر سید علی نقی صاحب۔

آرام گاہ سید العلماء سے متصل ایک قدیم مسجد بھی ہے جس کی مکمل مرمت مولانا سید باقر صاحب قبلہ نے کرائی ہے۔ امام باڑے کے موجودہ متولی مولانا سید باقر صاحب قبلہ، مولانا سید علی نقی کے چھوٹے بھائی ہیں۔

## ۱۵۔ امام باڑہ میر باقر سوداگر

یہ امام باڑہ چوک سے متصل جوہری محلہ میں واقع ہے گول دروازہ سے چوک جاتے ہوئے بائیں جانب ایک قدیم پھاٹک ملتا ہے جو گھڑیالی محلہ کے پھاٹک کے نام سے مشہور ہے۔ یہاں سے امام باڑے کو سیدھا راستہ گیا ہے۔

امام باڑے کا بلند پھاٹک اور اس کی جوڑیاں مضبوط اور موٹی لکڑی کی بنی ہیں ان کا رنگ سیاہ ہے۔ اوپر کا حصہ خراب کی صورت میں ہے۔ پھاٹک کے دائیں جانب عمارت کے حصے میں ایک دکان ہے۔ پھاٹک کے بائیں جانب گلی میں جانے پر امام باڑے کی وسعت کا اندازہ ہوتا ہے۔ لمبی دیوار کے نیچے کے حصے کا پلستر غائب ہو چکا ہے جس سے لکھوری اینٹیں اور بعد کی جڑائی نظر آتی ہے۔ اوپر کے حصے کا پرانا پلستر موجود ہے۔ باہر سے یہ اندازہ ہو جاتا ہے کہ عمارت دو منزلہ ہے۔

اس عمارت کو میر باقر سوداگر نے اپنے رہائشی مکان کے قریب بنوایا تھا۔ میر باقر شاہ غازی الدین حیدر (۱۸۱۴ء ۱۸۲۷ء) اور ان کے بعد کے بادشاہوں کے زمانہ حکومت میں جواہرات اور شیشہ آلات کے نامی سوداگر تھے۔ انھوں نے مختلف شہروں میں بہت سی کوٹھیاں بھی قائم کی تھیں جن میں ہنڈی پرزے کا کاروبار بھی ہوتا تھا۔ بعد انتقال (۱۸۹۳ء) حسب منشا خود پھاٹک کے سامنے ایسے مقام پر دفن کئے گئے کہ امام باڑے میں زائرین اور شرکاء مجلس کی آمد و رفت کے وقت ان کی قبر پر سے گذرتے ہیں۔

پھاٹک میں داخل ہونے پر دالان نما ڈیوڑھی ملتی ہے جس سے گذر کر ایک دوسرا دالان ملتا ہے جس میں صدر دروازے کے دونوں جانب پانچ پانچ در ہیں۔

پختہ صحن میں قدم رکھتے ہی فرش سے ملی ایک پکی قبر نظر آتی ہے جس کے کتبے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ خاندان کی نامور شخصیت حکیم نظیر حسن خاں (متوفی ۱۳۴۸ ہجری مطابق ۱۹۲۹ء) کا مدفن ہے۔

پختہ صحن کے بعد ایک وسیع چبوترہ ہے۔ اس چبوترے کے بعد دو منزلہ امام باڑہ ہے۔ امام باڑے میں ضریح سے مزین شہ نشین کے سامنے تین دالان ہیں جن میں سے ہر ایک میں پانچ پانچ در ہیں۔ دالانوں کے دونوں جانب صحنچیاں ہیں شہ نشین سے متصل دالان کی صحنچیوں میں ایک ایک دروازہ ہے۔ دوسرے دالان (شہ نشین کی طرف سے شمار کرنے پر) کے دونوں طرف ایک منزلہ صحنچیاں ہیں جن میں تین تین در ہیں ان میں تعزیے رکھے ہیں۔ تیسرے دالان کے دونوں جانب دو منزلہ صحنچیاں ہیں جن میں اندر اور باہر تین تین در ہیں۔ باہر والے دالان اور صحنچیوں کے دروازے لکڑی کے ہیں۔

امام باڑے میں وقتاً فوقتاً مرمت ہوتی رہتی ہے۔ پہلے دالان (شہ نشین کی طرف سے شمار کرنے پر) کی چھت قدیم ہے۔ دھنیوں اور جھانپوں کا رنگ سیاہ ہے۔ بعد کے دونوں دالانوں کی چھتیں نو تعمیر ہیں (سلیپ پڑی ہے) امام باڑے کا پختہ فرش بھی بنا ہے۔ باہر کی دیوار کے جو حصے گر گئے تھے نئی اینٹوں سے بنائے گئے ہیں۔

امام باڑے کے اگلے دو دالان نہایت خوش نما جھاڑ فانوس سے آراستہ ہیں۔ چار بھاری بھرکم جھاڑ فرش پر رکھے ہیں جنھیں بیٹھکیں کہتے ہیں۔ بعض دیوار سے جڑے ہیں۔ ان کی قیمت کا اندازہ کرنا مشکل ہے۔

امام باڑے کے دونوں جانب اور سامنے غلام گردش ہے۔ دونوں طرف غلام گردش میں تیرہ تیرہ در ہیں۔ (چبوترے کے اطراف میں چار گلی کے اطراف میں نو) غلام گردش دو منزلہ ہے اوپر کے حصے میں جو کمرے ہیں وہ باہر سے آنے والے نادار طلبا کے قیام کے لیے وقف ہیں ان سے کرایہ نہیں لیا جاتا۔

چبوترے کے دائیں طرف جو پہلا در ہے اس کا دروازہ امام باڑے میں آنے جانے کے لیے دن میں کھلا رہتا ہے۔ اس کے سامنے جو گلی ہے وہ جوہری محلے نزگی محل جاتی ہے۔

چبوترے سے اتر کر بائیں جانب (شمال کی طرف) جو در ہے اسے پار کرنے کے بعد امام باڑے کے باہر ایک بڑی مسجد نظر آتی ہے جسے پیر باقر سوداگر نے بنوایا تھا اس کے سامنے ایک حوض ہے۔ امام باڑے کی پشت پر ایک چھوٹی مسجد ہے جسے کسی اور شخص نے بنوایا تھا۔ دونوں مسجدوں میں تین تین در ہیں۔ مسجدیں دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ دوسرے امام باڑوں کے برخلاف (جن کا رخ جنوب کی طرف ہے) اس امام باڑے کا رخ شرق کی جانب ہے۔

امام باڑہ خاندانی وقف ہے اور اس کے صحن میں اہلِ خاندان ہی دفن ہو سکتے ہیں۔

## ۱۶۔ امام باڑہ ناظم صاحب

یہ امام باڑہ میڈیکل کالج سے نخاس جاتے ہوئے وکٹوریہ اسٹریٹ کے بائیں جانب شیعہ کالج (آرٹس) سے پہلے واقع ہے۔ اسے مرزا آغا علی خاں عرف آغائی صاحب نے بنوایا تھا۔ وہ زمانۂ واجد علی شاہ میں سلطان پور کے ناظم تھے۔ سنہ ۱۸۹۰ء میں انتقال ہوا۔

امام باڑہ عمارتوں کے ایک طویل سلسلے کے پیچھے چھپا ہوا ہے۔ اس کے گول پھاٹک کے دونوں جانب دکانیں ہیں۔ پھاٹک میں داخل ہونے پر صحن ملتا ہے جس کے سامنے اور اطراف میں اوپر نیچے کمرے بنے ہیں۔ دائیں جانب کے آخری در میں امام باڑے میں جانے کا راستہ ہے

دوسرے امام باڑوں کے بر خلاف (جن کا رخ جانب جنوب ہے) اس کا رُخ مغرب کی طرف ہے۔ شہ نشین کے سامنے دو دالان ہیں جن میں سے ہر ایک میں پانچ پانچ در ہیں۔ دالانوں کے اطراف میں دو منزلہ صحنچیاں ہیں جن میں سے ہر ایک میں تین تین در ہیں۔ ہر جانب کل ۱۱ در ہیں (۲/۳ + ۲/۵ + ۲/۳) بیرونی دالان اور صحنچیوں کے دروازے لکڑی کے ہیں۔ امام باڑہ اندر کی جانب نصف سبز رنگ (اوپر کا حصہ) اور نصف (نیچے کا حصہ) سفید چونے سے پُتا ہوا ہے۔ دالانوں کے فرش کے نیچے اہلِ خاندان کی قبریں ہیں۔

امام باڑے کے پانچ در اور ہر جانب کی صحنچی کے ایک ایک در کو ملا کر سامنے کے رخ سات در ہیں۔ امام باڑے کے سامنے اینٹوں کا پختہ صحن ہے جس کے تینوں طرف دو منزلہ غلام گردش ہے۔ ہر جانب اوپر نیچے سات سات در ہیں۔ امام باڑے کے دائیں جانب صحنچی سے متصل اندر آنے کا دروازہ ہے بائیں جانب کی صحنچی کے نزدیک باہر جانے کے لیے دوسرا دروازہ ہے جس کے باہر ایک گلی ہے۔ غلام گردش کے کمروں میں اوپر اہلِ خاندان اور نیچے ان کے متعلقین آباد ہیں۔

امام باڑہ وقف علی الاولاد ہے۔ مجالس و محافل کے لیے اجازت لینا ضروری ہے۔ امام باڑے کے موجودہ متولی مرزا تقی رضا صاحب (ایڈوکیٹ) امام باڑے کی بقا اور تحفظ کے لیے دن رات کوشاں ہیں۔ پہلے دالان کا فرش کچا تھا اب پختہ بنوا دیا گیا ہے۔ شہ نشین کی زینت لکڑی کی ایک نہایت خوشنما ضریح ہے اس کے لیے مناسب ناپ کا چبوترہ بنوا دیا جس کے چاروں طرف چینی مٹی کے خوشنما چوکے (TILES) لگے ہیں ____ امام باڑے کے گول کھمبوں کے نیچے کے حصے مضبوطی کے خیال سے چوکور بنائے گئے ہیں چھتوں کی دھنیاں اور چھانیں کمزور ہو گئی ہیں اسی لیے ان کی جگہ سلیپ ڈلوانے کا ارادہ ہے۔

اس امام باڑے کی خصوصیت چپ تعزیے کی مجالس ہیں جو ۱۸ر صفر سے ۸ر ربیع الاول تک روزانہ صبح ہوتی ہیں۔ یہ تعزیہ یکم محرم سے ۷ر ربیع الاول کی شب تک ڈاکٹر آغا محمد باقر (آلِ بانی چپ تعزیے) کے نئے مکان نمبر ۸ ہم واقع بنجاری ٹولہ (لکھنؤ ۳) میں رکھا جاتا ہے۔ ۷ر ربیع الاول کا دن گذرنے کے بعد رات میں کسی وقت خاموشی کے ساتھ تعزیہ ناظم صاحب کے امام باڑے میں لایا جاتا ہے۔ ۸ر ربیع الاول کی صبح الوداعی مجلس اور ماتم کے بعد لوگ چپ تعزیے کی زیارت کرتے ہیں۔ تعزیہ بنانے والے کاریگر کم یاب ہیں۔ اسی لیے یہ تعزیہ دو تین سال تک محفوظ رکھا جاتا ہے جب کاغذ بوسیدہ اور ڈھانچہ کمزور ہو جاتا ہے تو اسے دفن کر دیتے ہیں۔

## ۱۷۔ امام باڑہ افضل محل

یہ امام باڑہ میڈیکل کالج سے نخاس جاتے ہوئے وکٹوریہ اسٹریٹ کے

دوسری جانب واقع ہے۔ اس کے سامنے سڑک کے بائیں جانب شیعہ کالج (کارشی) ہے امام باڑے کے باہر کی طرف لال رنگ کی ایک شاندار دو منزلہ عمارت ہے جس کے لوہے کے دروازے (CHANNEL GATE) کے دونوں جانب دکانیں اور اوپر مکانات ہیں۔

پھاٹک میں داخل ہونے پر پختہ فرش والی ڈیوڑھی ملتی ہے جس کے آخر میں لوہے کا ایک دوسرا پھاٹک ہے۔ اس کے سامنے باغیچہ ہے جس کے باہر جانب (جنوب رخ) امام باڑے کی خوشنما عمارت ہے امام باڑے کے سامنے باغیچہ کی جس کے داہنی جانب ایک دو منزلہ پرانی مسجد ہے۔ اس سے ملی ہوئی ایک نئی عمارت ہے۔ امام باڑے کے بائیں جانب مکانات تعمیر کرے ہیں۔

امام باڑے میں شہ نشین کے سامنے دو دالان ہیں۔ شہ نشین اور دالان میں پانچ پانچ در ہیں۔ دونوں دالانوں کے اطراف میں صحنچیاں ہیں شہ نشین سے متصل ہر صحنچی میں ایک ایک در اور اوپر جانے کے لیے پتلا سا زینہ ہے اگلے دالان کی صحنچیوں میں اوپر نیچے تین تین در ہیں۔ ان صحنچیوں کی اوپری منزل مستورات کے لیے وقف ہے۔ اگلے دالان کے دروں میں شیشہ لگے ہوئے لکڑی کے دروازے ہیں۔ ان کے اوپر لوہے کا سائبان ہے۔

امام باڑے کے اندر کے حصے کا رنگ ہلکا فیروزی ہے۔ بعض حصے سفید ہیں در و دیوار پر سنہری کام ہے یہ رنگ روغنی (OIL PAINTS) ہیں۔ ایک خاص بات یہ ہے کہ ہر در کی محراب پر دونوں جانب خوشنما مچھلیاں بنی ہیں۔ شہ نشین کے مرکزی در کی محراب کے اوپر بجائے مچھلیوں کے دو لمبی دم والے مور بنے ہیں شہ نشین کے دروں کے گرد دیواروں پر چینی مٹی کے خوشنما ڈیزائنوں والے چوکے (TILES) لگے ہیں۔ امام باڑے کی عمارت قدیم لیکن رنگ روپ نیا ہے۔

یہ امام باڑہ جس قطعہ آراضی پر بنا ہے وہ کبھی افضل محل کی ملکیت تھی (افضل محل خاں بہادر واجد علی شاہ کی بیگم تھیں) یہ جائداد رانی شہنشاہ بیگم زوجہ فضل علی خاں، تعلقہ دار اکبرپور (ضلع سیتاپور) نے ۱۹۰۱ء میں خریدی تھی ان کے بیٹے راجہ ٹھاکر نواب علی خاں علم موسیقی کی مشہور کتاب "معارف النغمات" کے مولف اور بھات کھنڈے میوزک کالج کے بانیوں میں سے تھے ٹھاکر نواب علی خاں اور ان کے بیٹے کنور یوسف علی خاں دونوں ہی رانی صاحبہ کی زندگی میں داغ مفارقت دے گئے ٹھاکر نواب علی خاں کا مقبرہ امام باڑہ غفران مآب کے نزدیک ہے رانی صاحبہ کا انتقال ۱۹۳۶ء میں ہوا۔

امام باڑے کے موجودہ متولی مظفر عباس صاحب عرف منصور سلطان ہیں ان کے والد سلطان علی خاں کو رانی صاحبہ نے گود لے لیا تھا اور ان کے نام پر اپنی بنوائی ہوئی عمارت کا نام سلطان منزل رکھا تھا چنانچہ پھاٹک کے داہنی جانب سنگ مرمر کی تختی پر اردو میں اور بائیں جانب سنگ مرمر کی تختی پر انگریزی میں عمارت کا نام اور سنہ تعمیر درج ہے۔

سلطان منزل

۲۶ ستمبر ۱۹۰۷ء مطابق ۱۸ شعبان ۱۳۲۵ھ

SULTAN MANZIL

1907

امام باڑہ وقف علی الاولاد ہے۔ خاندان کے ایک ممتاز فرد اور خاص مکین ڈاکٹر سید سلیمان حسین (ریڈر شعبہ اردو، لکھنؤ یونیورسٹی) منصور سلطان صاحب کے سگے بہنوئی ہیں۔

## ۱۸۔ امام باڑہ اکرام اللہ خاں

یہ امام باڑہ نخاس پولیس چوکی کے نزدیک واقع ہے (اس کی پشت پر شاہ گنج ہے) قدیم عمارت عرصہ دراز تک کھنڈر کی صورت میں باقی رہی۔ اب اس کی جگہ حسینیہ اکرام اللہ خاں اور اکرام بازار ہیں۔ تعمیر جدید کا آغاز ۱۶ نومبر ۱۹۸۶ء کو ہوا تھا۔

نواب اکرام اللہ خاں علامہ تفضل حسین خاں کے چچازاد بھائی تھے۔ جب نواب آصف الدولہ نے ۱۷۹۶ء میں خان علامہ کو نائب ریاست مقرر کیا تو اکرام اللہ خاں ان کی پیش دستی میں کام کرتے رہے[۴۲] ان کا بنوایا ہوا امام باڑہ تقریباً ۵۸۰۰ مربع فٹ زمین پر پھیلا ہوا ہے اب اس کی جگہ ایک مختصر سا امام باڑہ ہے جس کی تعمیر کا انداز یہ ہے کہ لوہے کے دروازے (CHANNEL GATE) جس کے دونوں جانب دکانیں اور اوپر مکانات ہیں۔ ڈیوڑھی کے بعد پختہ صحن اور اس کے دونوں جانب دو منزلہ عمارتیں ہیں۔ جن میں کرائے دار آباد ہیں۔ صحن کے بعد امام باڑے کی خاص عمارت ہے پانچ در والے دالان کے پیچھے پانچ در والے برآمدے میں مختصر سی شہ نشین ہے دالان کے اندر داہنی جانب (مغرب رخ) مختصر سی مسجد ہے بائیں جانب اس کا جواب ہے اس کے سامنے منبر رکھا ہے۔ امام باڑے کی پشت پر داہنی جانب ایک خوشنما مینار ہے۔ امام باڑہ شیعہ سنٹرل وقف بورڈ کی نگرانی میں ہے۔

## ۱۹- امام باڑہ تجمل حسین خاں

یہ امام باڑہ نخاس (چڑیا بازار) کی پشت پر کٹرہ ابو تراب خاں میں واقع ہے۔ راستہ پولیو یونانی اسپتال کے سامنے والی گلی میں سیدھا جاکر بائیں طرف وہاں مڑتا ہے جہاں ڈاکٹر اشوک کمار کے مطب بیڈیکل پوائنٹ کا بورڈ لگا ہے۔ گلی میں جاکر لکھوری اینٹوں کی ایک لمبی دیوار کے بعد نئی وضع کا لکڑی کا سبز پھاٹک نظر آتا ہے (لگا اینٹوں کی جڑائی سے پتہ چلتا ہے کہ یہ پھاٹک دوبارہ بنایا گیا ہے) یہی امام باڑہ تجمل حسین خاں ہے۔ اس کے داہنی اور بائیں جانب گلیاں ہیں۔ بائیں طرف کی گلی میں امام باڑے کے زیر سایہ کرایہ دار آباد ہیں۔

امام باڑے کے پھاٹک میں داخل ہونے سے پہلے ڈیوڑھی ملتی ہے جس پر چھت کی جگہ ٹین پڑی ہے۔ پھر کچا صحن پار کرکے امام باڑے کی عمارت نظر آتی ہے جس میں دو کمرے ہیں۔ آگے والا کمرہ مجلس کے لیے وقف ہے اور پیچھے والا شہ نشین ہے جس کی زینت ضریح کے علاوہ زمانۂ قدیم کا ایک شاندار منبر ہے اس کے بارے میں بیگمات اودھ کے مصنف اور تاریخ لکھنؤ کے مشہور محقق شیخ تصدق حسین نے یہ خیال ظاہر کیا تھا (امام باڑے کا) منبر ایک نادر اور محو بہ روزگار چیز ہے جس (کے پہلوؤں) جالی دار چوبی تختیاں جڑی ہیں جن میں تاج محل آگرہ کی پتھر کی جالیوں کی ہو بہو نہایت نفیس اور نازک نقل بنائی گئی ہے۔ شاہ روپہلے پینٹ کی وجہ سے یہ بتانا مشکل ہے کہ پہلے اس کا کیا رنگ تھا اور یہ کس لکڑی کا بنا ہے۔

شہ نشین کے سامنے دالان میں امام باڑے کے بانی کی فرش سے ملی قبر ہے جس پر سنگ مرمر کی ایک مختصر سی تختی لگی ہے جس پر سیاہ حروف میں مندرجہ ذیل کتبہ ہے۔

۷۸۶

یا غفار

مرقد منور جدم نواب تجمل حسین خاں فردوس مسکن
نواب مغفور بتاریخ بست و سوم ماہ ربیع الاول ۱۲۳۵ھ ہجری وفات یافت
محمد ارتضیٰ حسین خاں رئیس خاندان در ۱۲۸۸ھ ہجری نصب کردہ

تجمل حسین خاں خلف تفضل حسین خاں کا انتقال ۲۳ ربیع الاول ۱۲۳۵ھ مطابق ۱۰ جنوری ۱۸۲۰ء کو ہوا تھا۔ سنگ مزار ان کے پوتے نے ۱۲۸۸ھ مطابق ۱۸۷۱ء میں نصب کرایا۔

امام باڑے سے متصل پکا صحن ہے۔ اس کے آگے کچا صحن ہے جس کے دائیں جانب دو کشادہ دالان ہیں۔ جن میں سے ہر ایک میں سامنے کے رخ پانچ پانچ در ہیں۔ ان کی محرابیں نہایت خوشنما تھیں لیکن اب چند شکستہ باقی ہیں۔ دالانوں کے مقابلے میں امام باڑہ ایک ادنیٰ عمارت ہے موجودہ حالت سے اس کی گذشتہ شان و شوکت کا اندازہ لگانا مشکل ہے۔

امام باڑہ وقف علی الاولاد ہے۔ موجودہ متولی قائم حسین خاں ہیں۔

## ۲۰- امام باڑہ امیر محل صاحبہ

یہ امام باڑہ مولوی گنج سے متصل رستم بٹھان میں واقع ہے اسے نواب امیر محل صاحبہ نے محکمہ نزول سے اراضی خرید کر بنوایا تھا۔

جان عالم واجد علی شاہ نے بزمانۂ ولی عہدی امیر محل سے عقد کیا تھا۔ تخت نشین ہونے پر دو ہزار روپے ماہوار تنخواہ مقرر کرکے، خورشید لقا، خطاب دیا تھا۔ مارچ ۱۸۵۶ء میں وہ شاہ معزول کے ساتھ کلکتے نہیں گئیں بلکہ علیحدگی اختیار کرنا بہتر سمجھا۔ انھوں نے بارہ بنکی کے قاضی اصغر خاں سے دوسری شادی کی ان سے چار اولادیں ہوئیں جن میں خلف اکبر امجد علی خاں کے بعد ان کے بیٹے بہادر علی خاں امام باڑے کے متولی ہوئے۔ موجودہ متولیہ امیر جہاں بیگم بہادر علی خاں (مرحوم) کی بیٹی ہیں۔ ان کے شوہر کا اسم گرامی طاہر علی خاں ہے امام باڑہ خاندانی وقف ہے۔

امام باڑے کا پھاٹک لب سڑک ہے۔ ڈیوڑھی کے بعد کچا صحن ہے اور پھر دوسری ڈیوڑھی کے بعد پکا صحن جس کے سامنے امام باڑہ ہے۔ امام باڑے میں شہ نشین کے سامنے دو دالان ہیں تینوں میں پانچ پانچ در ہیں دروازے لکڑی کے ہیں۔ امام باڑے کی عمارت قدیم ہے لیکن چھتیں بدلی گئی ہیں، جنھیں امجد علی خاں (مرحوم) نے بنوایا تھا۔ امام باڑے کی زینت کربلائے معلیٰ کی ضریح ہے۔ شیشے کے خوشنما جھاڑ، ہانڈیاں، کنول، دیوارگیریاں اور بڑے بڑے تعزیے زمانۂ قدیم کی یادگار ہیں۔

امام باڑے کے اطراف میں مکانات اور سامنے دکانیں ہیں پشت پر دار ثان مذکورہ بالا کا رہائشی مکان ہے (نمبر ۲، رستم بٹھان) امام باڑہ عام طور پر بند رہتا ہے بر سلسلۂ مجالس کھلتا ہے۔

## ۲۱- امام باڑہ داراب علی خاں

یہ امام باڑہ مولوی گنج میں حیدر مرزا روڈ (چک منڈی کی پشت) پر واقع ہے اسے میاں داراب علی خاں (زمانۂ حیات ۱۸۲۲ء تا ۱۸۹۱ء) نے بنوایا تھا موصوف حسینی خانم صاحبہ مخاطب بہ نواب ملکۂ عہد نواب ناظر تھے۔ ملکۂ عہد امجد علی

زمانۂ سلطنت ۱۸۴۷ تا ۱۸۵۶) کی زوجہ تھیں۔ ش

امام باڑہ سڑک کے دائیں جانب ہے اندر جانے کے لیے سبز رنگ کا لوہے کا پھاٹک ہے۔ پھاٹک کے بعد ڈیوڑھی اور پھر صحن ہے۔ سبز، سرخ، سفید اور زرد پیلے روغنی رنگ (OIL PAINT) سے رنگے ہوئے در و دیوار جدید آرائش کا ثبوت ہیں۔ البتہ صحن کی مشرقی دیوار پر بنی ہوئی مچھلی زمانۂ قدیم کی یادگار ہے۔ سنہری روکار پر بنی مچھلی تعمیر نو کی نذر ہو گئی۔ امام باڑے کے ارد گرد دکانیں اور مکانات ہیں۔

امام باڑہ صحن کے دائیں جانب (جنوب رخ) ہے اس کے سامنے صحن کے دوسرے سرے پر حوض ہے۔ امام باڑے کی عمارت میں برآمدے کے بعد دو دالان ہیں اور پھر شہ نشین۔ ہر ایک میں پانچ پانچ در ہیں۔ دالانوں کے دونوں جانب دو منزلہ صحنچیاں ہیں۔ شہ نشین سے متصل دالان کی صحنچیوں میں اوپر نیچے ایک ایک دروازہ ہے۔ اس کے سامنے منبر والے دالان (کو؟) کی صحنچیوں میں اوپر نیچے تین تین در ہیں جن کے دروازے لکڑی کے ہیں۔ شہ نشین کی زینت پیتل کی خوشنما ضریح (شبیہ روضۂ امام حسین) ہے جس پر سونے کی پالش ہے۔ متعدد علم ہیں جن کے پنجے سونے چاندی کے ہیں۔ پٹکوں پر سونے کا بھاری کام ہے۔ چھتوں سے بیش قیمت جھاڑ فانوس لٹکے ہیں۔ یہ سب سامان زمانۂ شاہی کا ہے۔ میاں داماب علی خاں نے امام باڑے کی بقا اور دیگر امور خیر کے لیے دائمی جائداد وقف کی تھی۔

امام باڑہ اچھی حالت میں ہے۔ متولی کا تقرر باضرور تا۔ انتظامی کمیٹی کا تقرر شیعہ وقف بورڈ ایک مدت کے لیے کرتا ہے۔ موجودہ منتظم متولی سید احمد عباس ردولوی (لکچرر شعبہ اردو کرسچن کالج گولہ گنج لکھنؤ) ہیں۔

## ۲۲۔ امام باڑہ داروغہ میر واجد علی

یہ امام باڑہ محلہ گولہ گنج میں بارود خانہ کے بائیں جانب ایک گلی میں واقع ہے۔ میر واجد علی آخری تاجدار اودھ واجد علی شاہ کی زوجہ نواب سلطان جہاں محل کی ڈیوڑھی کے داروغہ تھے۔ بادشاہ کی معزولی کے بعد سلطان جہاں ان کے ساتھ کلکتے نہیں گئیں۔ لکھنؤ ہی میں رہیں۔ پہلے قیصر باغ میں اور پھر گولہ گنج میں۔ داروغہ میر واجد علی نے آخری وقت تک ان کا ساتھ دیا۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے دوران دو انگریز عورتوں کی جان بچانے کے صلے میں دونوں کی جان بچی۔ سلطان محل کی جاگیر اور جائداد برقرار رہی گزارہ بھی مقرر ہوا میر واجد علی کو سرکار سے لاکھ روپیہ بطور انعام ملا۔

اس امام باڑے کی خصوصیت ۷ محرم کا مہندی کا جلوس ہے جس کی بانیہ سلطان جہاں تھیں۔ مہندی کے جلوس اور دیگر امور خیر کے لیے انھوں نے دائمی جائداد اور زر و جواہرات وقف کیے تھے۔ وقف نامے کے مطابق سلطان جہاں کے انتقال کے بعد میر واجد علی بڑے اہتمام کے ساتھ مہندی کا جلوس اٹھاتے رہے۔ یہ سلسلہ ان کی اولاد نے جاری رکھا جلوس ہائے عزا پر پابندی عائد ہونے کی وجہ سے اب امام باڑے میں ۷ محرم کو زنانی مجلس ہوتی ہے اور بعد مجلس مہندی کا جلوس امام باڑے میں گشت کرتا ہے۔

داروغہ میر واجد علی کا انتقال ۲۳ دسمبر ۱۸۸۶ء کو ہوا تھا ان کے بیٹے میر نظیر حسین نے اپنے نام پر امین آباد سے متصل مشہور محلہ نظیر آباد آباد کیا تھا۔ سلطان جہاں کی قبر امام باڑے کی شہ نشین کے مرکز میں ہے۔ ان کے بائیں جانب میر واجد علی اور دائیں جانب میر نظیر حسین دفن ہیں۔ امام باڑے کے صحن میں (جہاں پہلے چمن تھا) اور اطراف کے بعض کمروں میں اہل خاندان کی قبریں ہیں۔ شہ نشین کے سامنے دو دالان ہیں۔ ان کے دونوں جانب صحنچیاں ہیں کل ملا کر سامنے کے رخ نو در ہیں (۲ + ۵ + ۲) سامنے کچا صحن ہے جس کے دونوں طرف چھوٹے چھوٹے کمرے ہیں (سابقہ غلام گردش) جن میں کرایہ دار آباد ہیں پھر ڈیوڑھی ہے جن کے دونوں جانب دو کمرے ہیں امام باڑے کی عمارت ایک منزلہ ہے لکھوری اینٹوں اور گارے کی بنی ہے لکڑی کے معمولی پھاٹک پر ایک تختی لگی ہے جس پر دیوناگری حروف میں لکھا ہے "وقف سلطان جہاں صاحبہ، متولی وقف سید حبیب علی خاں عرف راجہ میاں خاقان منزل عقب وزیر گنج لکھنؤ"۔

## ۲۳۔ امام باڑہ ڈپٹی محمد عظیم خاں

یہ امام باڑہ محلہ وزیر گنج میں بھون پرساد روڈ پر واقع ہے (نمبر ۷۶) اگر آپ سٹی اسٹیشن سے وزیر گنج جائیں تو سڑک کے دائیں جانب پتلی گلی میں کچھ دور جا کر بائیں جانب امام باڑے کا بلند و بالا لکڑی کا پھاٹک نظر آتا ہے جس کے اوپر دیوار میں سنگ مرمر کی تختی نصب ہے جس پر مندرجہ ذیل کتبہ ہے:




نواب حسین علی خاں ڈپٹی محمد عظیم خاں کے بیٹے تھے۔

نواب حسین علی خاں اور ان کی بہن سلطان زمانی بیگم نے امام باڑہ ۱۹۷۰ء کے آس پاس وقف کیا تھا۔

ڈپٹی محمد عظیم خاں کا تعلق افغانستان کے شاہ شجاع درانی کے خاندان سے تھا۔ ان کے اجداد افغانستان سے ہجرت کر کے دہلی میں آبسے تھے۔ بہادر شاہ ظفر کے دربار تک رسائی اور رشتے داری تھی ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی سے قبل یہ خاندان رفتہ رفتہ لکھنؤ منتقل ہوگیا۔ محمد عظیم خاں اس خاندان کے ایک نمایاں فرد تھے۔ وہ اپنی ذاتی قابلیت سے ترقی کر کے ڈپٹی کمشنر ہوئے اور خان بہادر کا خطاب پایا۔ ۲۲ اگست ۱۹۳۶ء میں انتقال ہوا۔ قبر کربلائے تالکٹورہ میں روضہ کے سامنے ہے۔

امام باڑہ جس عمارت کا حصّہ ہے اس کا پرانا نام محلسرائے ڈپٹی محمد عظیم خاں یا ڈپٹی صاحب کی کوٹھی ہے۔ یہ عمارت انھوں نے بنوائی نہ تھی بلکہ خریدی تھی۔

امام باڑے کے پھاٹک میں داخل ہونے پر پہلے ڈیوڑھی ملتی ہے جس میں بائیں جانب چوڑا زینہ ہے۔ یہ آمد و رفت کی آسانی کے لیے بعد کی تعمیر ہے۔ پہلے پھاٹک سے اوپر تک لکھوری اینٹوں کی ڈھال تھی جس سے ذوالجناح آسانی سے گزر کر امام باڑے کے صحن تک جا سکتا تھا۔ زینے سے اندازہ ہوتا ہے کہ عمارت کی کرسی تقریباً ایک منزل بلند ہے۔

سیڑھیاں چڑھنے کے بعد داہنی جانب ایک دروازہ ہے اندر داخل ہونے پر ایک وسیع صحن نظر آتا ہے اس میں داہنی جانب (مغرب میں) ایک پانچ دروں والی مسجد ہے اور بائیں جانب (مشرق میں) اس کا جواب دالان کی صورت میں تھا (وہ اب موجود نہیں ہے)

صحن کے سامنے جانب جنوب امام باڑے کی عمارت ایک اونچے چبوترے پر تعمیر ہے۔ چبوترے کے سامنے وسط میں حوض ہے جسے پاٹ دیا گیا ہے۔ امام باڑے کے دو حصّے ہیں پہلا دالان جہاں محافل و مجالس ہوتی ہیں اور پھر شہ نشین۔ دونوں میں خوشنما محرابوں والے پانچ در ہیں شہ نشین اور دالان کے دونوں طرف دو منزلہ صحنچیاں ہیں جن میں سے ہر ایک میں آمنے سامنے تین تین در ہیں۔ امام باڑے کی عمارت قدیم ہے لیکن چھتیں بدل گئی ہیں (لوہے کے گرڈر لگا کر بنائی گئی ہیں)

شہ نشین کی زینت شیشے (آئینہ کے ٹکڑوں) کی ایک خوشنما ضریح ہے جو روضۂ امام حسین کی شبیہ ہے۔ شیشے کے دو علم بھی ضریح مبارک کے ارد گرد موجود ہیں۔ ضریح کے نیچے تحریر ہے:

بانی کردہ: نواب حسین علی خاں ابن خان بہادر نواب محمد عظیم خاں۔

محرم میں امام باڑے کی آرائش دیکھنے کے قابل ہوتی ہے لیکن عمارت غیر محفوظ ہے اس لیے جزوی طور پر سجایا جاتا ہے۔

## ۲۴۔ چھوٹی مہارانی کا امام باڑہ

یہ خوبصورت امام باڑہ محلہ وزیر گنج میں سٹی اسٹیشن کے نزدیک واقع ہے اسے مہاراجہ سر محمد علی خاں، والئ ریاست محمود آباد نے اپنی دوسری بیوی مہارانی زاکیہ بیگم صاحبہ کے لیے ۱۹۲۹ء میں تعمیر کرایا تھا۔ وہ چھوٹی مہارانی کے نام سے مشہور تھیں۔ مہاراجہ کے انتقال کے بعد ان کے بڑے بیٹے مہاراجکمار محمد محمود حسن خاں نے اپنا حصّۂ جائداد جس میں امام باڑہ شامل ہے اپنے بیٹے راجکمار محمد امیر نقی خاں کے نام منتقل کر دیا۔ مہاراجکمار محمد امیر علی خاں (خلف اصغر) نے اپنا حصّہ شہر کی مشہور و معروف شخصیت مقبول احمد لاری کے ہاتھ ۱۹۶۷ء میں فروخت کر دیا۔

چھوٹی مہارانی کا امام باڑہ پہلے "اقبال منزل" کا ایک حصّہ تھا جس کا موجودہ نام "مقبول لاری منزل" ہے۔ تاریخی اہمیت کے پیش نظر فراخ دل اور دور اندیش خریدار نے سنہ تعمیر کے کتبے کو بجنسہ محفوظ رکھا ہے۔

عمارت کے اندر ور گیٹ کے داہنی جانب دیوار میں نصب ہے، سنگ مرمر کی سپید تختی پر سیاہ حروف میں مسارہ جو ذیل تاریخ کندہ کی گئی ہے۔

ہو المصطفےٰ

| | |
|---|---|
| شاہ کی یہ تعمیر جدید است | فلک رفعت حسیں چوں ماہ کامل |
| سبک گفت ہاتف باد دل شاد | زہے این خوش نما اقبال منزل |

۱۳۲۲ھ

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اقبال منزل مہاراجہ محمود آباد نے ۱۳۲۲ھ مطابق ۱۹۰۴ء میں تعمیر کرائی تھی۔ اس سے پہلے یہاں ممتاز الدولہ محمد حسین علی خاں کا محل تھا جس کے بارے میں سید آغا مہدی صاحب "تاریخ لکھنؤ" (مطبوعہ کراچی ۱۹۷۶ء) میں صفحہ ۱۴۹ پر ڈیوڑھی ممتاز الدولہ کے عنوان کے تحت لکھتے ہیں:

"نواب ممتاز الدولہ دو مسار شہر میں بڑی آن بان کے رئیس تھے۔ تاریخ اودھ میں ان کا نمایاں ذکر ہے۔ بڑی آباد سرکار تھی۔ نواب کے فرزند منظور مرزا بہادر کے وقت تک ڈیوڑھی پر بائی بند جار رہتا تھا۔ دلی دربار میں شرکت کے بعد ان کا انتقال ہوا۔ اور یہ جائداد ورثا نے مہاراجہ محمود آباد کے ہاتھ فروخت کر دی جس پر اقبال منزل کی تعمیر ہوئی۔"

مقبول احمد لاری صاحب نے ازراہ کرم نواب ممتاز الدولہ کا شجرہ عنایت فرمایا جس کے دیکھنے سے معلوم ہوا کہ آخری تاجدار اودھ واجد علی شاہ نواب ممتاز الدولہ کے چچا زاد بھائی تھے۔

چھوٹی رانی کا امام باڑہ بارہ دری واقع محمود آباد (ضلع سیتاپور) کی نقل ہے تعمیر کے بعد تقریباً ۴۰ سال تک یہاں بڑی شان و شوکت سے عزاداری ہوتی رہی۔ نویں اور دسویں محرم کی روشنی دیکھنے کے لیے لوگ دور دور سے آتے تھے۔ یہ اور ڈپٹی محمد عظیم خاں کا امام باڑہ وزیر گنج میں عوام کی کشش کا خاص مرکز ہے لیکن اب وہ بات کہاں: "اک دھوپ تھی جو ساتھ گئی آفتاب کے"۔

امام باڑہ ایک اونچے چبوترے پر بنا ہے جس کے دونوں جانب پانچ دروں والی دو منزلہ عمارتیں ہیں۔ ان کے درمیان کشادہ صحن کے مقابل اصل عمارت ہے۔ امام باڑے میں شہ نشین کے سامنے پانچ دروں والے دو دالان ہیں۔ اگلے دالان کے اطراف میں صحنچیاں ہیں۔ اگلا دالان ایک کمرے کی صورت میں ہے جس میں سامنے کے رخ لکڑی کے خوشنما دروازے لگے ہیں۔ اسی کشادہ کمرے میں بچوں کا ایک اسکول قائم ہے جس کا نام گرین ہال اسکول (GREEN HALL SCHOOL) ہے ذریعۂ تعلیم انگریزی ہے اور فی الحال ساتویں درجے تک تعلیم ہوتی ہے۔ پرنسپل راجکمار امیر نقی خاں ہیں۔ ان کا دفتر بائیں جانب کی صحنچی میں ہے۔

---

## حواشی

۱۔ شیخ تصدق حسین "امام باڑہ میر باقر سوداگر" ماہنامہ "الواعظ" لکھنؤ اگست ستمبر ۱۹۵۴ء صفحات ۵۲۔ ۴۹ سید آغا مہدی تاریخ لکھنؤ (کراچی ۱۹۷۶ء) صفحات ۱۵۰۔ ۱۴۹

۲۔ رانی شہنشاہ بیگم کے والد محمد حسن خاں شیدا انگنی خانم (زوجہ نواب سعادت علی خاں) کے بھائی نواب رمضان علی خاں کے بیٹے تھے۔ شیخ تصدق حسین بیگمات اودھ (کتاب نگر لکھنؤ) صفحہ ۹۱

۳۔ معارف المنعمات حصہ اول، نور المطابع تھوی ٹولہ لکھنؤ ۱۹۱۳ء حصہ دوم ممتاز المطابع، وکٹوریہ اسٹریٹ لکھنؤ۔

۴۔ شیخ تصدق حسین۔ امام باڑہ نواب اکرام اللہ خاں۔ ماہنامہ الواعظ لکھنؤ مارچ ۱۹۵۰ء صفحات ۱۳۔ ۱۲

روزنامہ قومی آواز (لکھنؤ) مورخہ ۱۹ اکتوبر ۱۹۸۸ء صفحہ ۴ (خبر)

۵۔ شیخ تصدق حسین۔ امام باڑہ تجمل حسین خاں۔ ماہنامہ الواعظ (لکھنؤ) اپریل ۱۹۵۰ء صفحات ۱۴، ۱۳ سید آغا مہدی۔ تاریخ لکھنؤ، صفحہ ۲۴۷

۶۔ شیخ تصدق حسین۔ امام باڑہ نواب امیر محل صاحبہ۔ ماہنامہ الواعظ لکھنؤ مئی ۱۹۴۸ء صفحات ۱۵۔ ۱۲

۷۔ شیخ تصدق حسین۔ امام باڑہ میاں داراب علی خاں ماہنامہ الواعظ (لکھنؤ) اپریل ۱۹۴۸ء صفحات ۱۵۔ ۱۲ سید آغا مہدی۔ تاریخ لکھنؤ، صفحہ ۳۱۱۔

۸۔ سید تصدق حسین بیگمات اودھ "نواب سلطان جہاں محل" صفحات ۲۸۲۔ ۲۶۶ سید آغا مہدی تاریخ لکھنؤ صفحات ۳۰۶۔ ۳۰۵ ۹۔ ایضاً صفحہ ۲۹۶

۱۰۔ مرزا جعفر حسین "قدیم لکھنؤ کی آخری بہار" ترقی اردو بیورو نئی دہلی ۱۹۸۱ء صفحہ ۲۵۸

یُوگیش پروینْ

# لکھنؤ کے قدیم اور مشہور مندر

لکھنؤ کے مندروں میں سب سے زیادہ اہمیت دیوی مندروں کی رہی ہے یہ دیوی مندر کم سے کم ایک ہزار سال یا اس سے بھی زیادہ قدیم ہیں۔ اس سلسلے میں یہاں ہم چند مندروں کا ذکر کرنا چاہیں گے۔

## کالی مندر

لکھنؤ کے چوک علاقہ میں دہلا کنواں اور پان والی گلی کے درمیان مشہور دیو مٹھ بڑی مندر ہے جو بہت ہی قدیم مندر ہے۔ اس مندر کو دیکھ کر گمان ہوتا ہے کہ عہد قدیم میں گومتی اس مندر کے قریب سے ہی کہیں بہتی تھی۔ اس مندر کی تعمیر بلندی پر ہے۔ مندر سے ملحق سرکٹا نالہ بہتا ہے جس کی دیواروں میں گپت زمانے کی اینٹیں بھی دیکھی جاسکتی ہیں۔

اصل مندر چاروں طرف سے کئی چھوٹے چھوٹے مندروں سے گھرا ہوا ہے جن میں ایک مندر کی چوٹی گیا طرز کی ہے۔ اس مندر میں چار ہاتھوں والا ایک مجسمہ نصب ہے جو ہزار ہا برس قدیم کے باقیات میں سے ایک ہے۔ نوراتری کے دنوں میں یہاں کثیر تعداد میں لوگ اکٹھا ہوتے ہیں۔

## چندریکا دیوی کا مندر

لکھنؤ میں چندریکا دیوی کی وہی اہمیت ہے جو کشمیر میں کھیر بھوانی کی ہے کہا جاتا ہے کہ رام کے بھائی لکشمن کے بڑے بیٹے کنور چندرکیتو جب اشوک میگھ یگ کے گھوڑے کے ساتھ نومی سارن کی طرف روانہ ہوئے تو مانڈو رشی آشرم سے آگے گومتی کے کنارے ایک خیمہ نصب تھا۔ اماوس کی شبانہ رات تھی جہاں انھوں نے دیوی منتر پڑھا۔ دیوی منتر پڑھتے ہی ماں درگا چودھویں کے چاند کے مثل نمودار ہوئیں۔ بعد میں چندرکیتو نے اس مقام پر بھگوتی کو چندریکا کے نام سے موسوم کرتے ہوئے ایک مندر قایم کیا۔

اس علاقے میں بھی گپت کے زمانے کے نشانات ملتے ہیں۔ چونکہ درگا اماوس کی رات میں ہی ظاہر ہوئی تھیں اس لئے آج بھی ان کی پوجا کا دن اماوس ہی مقرر ہے اور اس دن یہاں مندر پر بڑی بھیڑ ہوتی ہے

## شیتلا دیوی مندر

قدیم مشہور شیتلا دیوی مندر لکھنؤ کے مہدی گنج میں واقع ہے۔ ایسا کہا جاتا ہے کہ اس مندر کی تعمیر سیتا کے بیٹے لو نے کرائی تھی۔ جس کی بعد میں تعمیر نو بنجاروں نے کرائی تھی۔ اس مندر میں شنگ کے وقت کی مورتیاں آج بھی نظر آتی ہیں۔ ہولی کے بعد کی اشٹمی کے دن یہاں ایک میلہ لگتا ہے جو آٹھوں کے میلے کے نام سے مشہور ہے۔

## مسانی دیوی مندر

یہ قدیم مندر سعادت گنج میں واقع ہے اس مندر میں نرسنگھ بھگوان کی ایک سفید خوبصورت سی مورتی ہے۔ ۱۸۸۲ میں مثادین مالی نے اس مندر کی تعمیر نو کے لئے ایک نقشہ بنایا پیتل کے صدر دروازے پر بڑی خوبصورتی سے گن پت اور بھوانی کے چہرے ابھارے گئے ہیں۔ اس مندر کی پوجا کا خاص دن بدھ ہے جہاں لوگ اپنی مرادوں کے لئے چوکی بھرتے ہیں اور اس کے لئے سات بدھ جاکر چوکھٹ کو پھول، پان، لونگ، بتاشے اور چاول سے سجاتے ہیں

## بدھیشور مہادیو کا مندر

لکھنؤ میں شہ دراکے قریب ساون کے مہینے میں ہر بدھ کو بدھیشور مہادیو کا میلہ لگتا ہے۔ بدھ گنیش کا دن ہے اور بدھ چاند کا بیٹا بھی ہے اس لئے شیو سے ان کا سیدھا تعلق ہے

اس مندر کا شیو لنگ گپت کے زمانے کا ہے۔ اس مندر کے قریب دھنیا مہری نے راستے میں پڑنے والے ایک نالہ پر پل بنوایا تھا جس کے نشانات آج بھی برائے نام ہی سہی مل جاتے ہیں۔

## من کامیشور شیو مندر

لکھنؤ میں گومتی کے بائیں کنارے پر واقع کامیشور مندر بہت قدیم شیوالہ ہے۔ اسے راجہ ہرنیہ دھنو نے دشمن پر غلبہ پانے کے بعد تعمیر کرایا تھا جس کی چوٹی ۲۳ سونے کے کلشوں سے سجی ہوئی تھی۔ بارہویں صدی عیسوی میں [illegible] اور [illegible]

نے اس مندر کا تمام سونا لوٹ کر اسے برباد کر دیا تھا جو تعمیر نو کے بعد اب اس شکل میں ہے۔ موجودہ مندر کی تعمیر سیٹھ پورن داس نے کرائی تھی۔

## ● لکھنؤ کے مشہور شیوالے

بڑا شیوالہ۔ یہ لکھنؤ کے رانی کٹرہ محلے میں کشمیریوں کا سیکڑوں برس قدیم ایک شیوالہ ہے جو بڑے شیوالے کے نام سے مشہور ہے اس مندر میں مشرقی ہند کا سب سے بڑا شیولنگ ہے

## ● رتنیشور شیو مندر

یہ مندر اٹونجہ میں ہے جس کو ۱۸۹۲ء میں اٹونجہ کے راجہ اندر وکرم سنگھ نے بنوایا تھا۔ بلندی پر بنے اس مندر میں پانچ خوبصورت چوٹیاں ہیں۔ کمسورنی دھنگ کی چوٹیوں کی نقل بعد میں کاشی ڈیرا کے ناگیشور شیو مندر میں کی گئی مندر کے درمیانی حصے اور برآمدوں میں خوبصورت تصویریں بنی ہوئی ہیں۔

پھاگن کے مہینے کی شیوراتری کے موقع پر یہاں بڑی بھیڑ ہوتی ہے۔ اسی پھاگن کے مہینے میں اس مندر کی تعمیر کا کام مکمل ہوا تھا۔

## ● کاشیشور مہادیو کا مندر

کاشی شیو کی نگری ہے اسی لیے بھگوان شیو کو کاشیشور کہا جاتا ہے۔ لکھنؤ ضلع کے جنوب مشرقی علاقہ موہن لال گنج کے کاشیشور مہادیو مندر کی تعمیر سیڈی کے تعلقہ دار راجہ کاشی پرشاد نے ۱۸۷۰ء میں کرائی تھی۔

شیوالے کے ساتھ آٹھ کونوں پر آٹھ مندر اور بے ہوئے ہیں۔ درمیانی مندر بہت بلند اور خوبصورت ہے۔

## ● کلیان گری مندر

لکھنؤ کے مغرب میں کاکوری روڈ پر کلیان گری کا علاقہ ہے۔ وہیں سڑک کی بائیں جانب بلندی پر کلیان گری مندر بنا ہوا ہے۔ اس مندر کو ہری دوار کے ایک سنت بابا کلیان گری نے قائم کیا تھا۔ اس مندر کی تعمیر میں آصف الدولہ کے دیوان راجہ مہرا نے مالی امداد فراہم کی تھی اس مقام پر بابا کلیان گری اور بعد کے متعدد مہنتوں کی سمادھیاں بھی ہیں۔ مہاشیوراتری اور کجلی کے علاوہ ساون کے ہر پیر کو یہاں میلہ لگتا ہے۔

## ● علی گنج کا قدیم ہنومان مندر

لکھنؤ میں علی گنج کا قدیم ہنومان مندر عہدِ نوابین اودھ کی قومی یکجہتی کا ترجمان ہے۔ اس مندر کی چوٹی پر آج بھی چاند کا نشان چمک رہا ہے۔

نواب شجاع الدولہ کے دوسرے بیٹے نواب سعادت علی خاں کی ماں چھتر کنور نے منگل کے دن پیدا ہوئے اپنے بیٹے کا نام منگلو رکھا تھا۔

نواب سعادت علی خاں جب ۲۱ جنوری ۱۷۹۸ء میں والئی سلطنت اودھ ہوئے تو ان کی ماں کو راج ماتا کا درجہ ملا اور اس دن سے ان کی ماں جناب عالیہ کہی جانے لگیں جنھوں نے بہو بیگم کے بسائے گئے محلے علی گنج میں ہنومان مندر بنوایا۔ نوابین اودھ مہاویرجی کے لئے احترام و عقیدت رکھتے تھے اور یہی وجہ تھی کہ اس صوبہ میں بندروں کے شکار پر ہمیشہ پابندی رہی ہے۔ جان عالم واجد علی شاہ اپنے زمانے میں بڑے منگل کے موقع پر ایک دعوتِ عام کا اہتمام کرتے تھے۔

## ● علی گنج کا مہاویر مندر

علی گنج کے ہنومان مندر کے قریب ہی ایک عطر فروش جاٹ مل نے ۱۷۸۳ء میں ایک مہاویر مندر کی تعمیر کرائی۔ اس مندر کے قریب پہلے ایک بہت ہی قدیم تالاب تھا جو بشکرجی کے نام سے مشہور تھا۔

لکھنؤ کے تمام ہنومان مندروں میں آج اس مندر کی سب سے زیادہ اہمیت ہے۔ بڑے منگل کا میلہ اسی مندر پر لگتا ہے

## ● چھاچھی کنواں ہنومان مندر

سولہویں صدی کی بات ہے کہ ایودھیا کے ایک سنت پرمیشور داس نے لکھنؤ کے ایک جنگل میں ایک کنویں کے قریب ایک ٹھاکر دوار کی تعمیر کرائی تھی اور اس میں ہنومان کی ایک قدیم مورتی نصب کر دی تھی۔ کہا جاتا ہے کہ اس کنویں سے تین دنوں تک چھاچھ نکلتا رہا اسی کی مناسبت سے اس کنویں کا نام چھاچھی کنواں ہو گیا۔ منگل کو یہاں بھیڑ ہوتی ہے لیکن موسم گرما میں جیٹھ کے مہینے میں خصوصی طور پر دھوم دھام رہتی ہے کہا جاتا ہے کہ تلسی داس بھی یہاں قیام کر چکے ہیں۔

## ● بھیروجی کا مندر

لکھنؤ کے وسط میں بھیرجی کا مندر ہے جو مغلیہ دور میں بھی موجود تھا۔ کہا جاتا ہے کہ اس وقت گومتی اس کے قریب سے گذرتی تھی اور یہاں پر شمشان تھا۔

آصف الدولہ نے اس مندر کی بہت قدر کی۔ مہاراجہ جھاؤلال اس مندر کے پرستار تھے۔ راجہ بلرام پور کا خاندان بھی اس مندر کے عقیدت مندوں میں تھا۔

موسم باراں کے بھادوں مہینے کے آخری اتوار کو یہاں میلہ لگتا ہے۔ □□

# عِلم و ادب

وہ خزانہ ہے جس میں ماضی کی وراثت کے

لعل و جواہر چمکتے ہیں

اور

حال کے درخشاں آب مستقبل میں رہنمائی کا

شاندار فریضہ انجام دیتے ہیں۔

اودھ میں

ایسے ہی علم و ادب کا خزانہ تھا۔

امجد حسین

پروفیسر محمد ولی الحق انصاری

# فرنگی محل کی علمی، ادبی اور سیاسی خدمات

خانوادۂ علماء فرنگی محل غالباً دنیا کا تنہا خاندان ہے جس میں کم از کم ایک ہزار سال سے نہ صرف پڑھے لکھے لوگ بلکہ نابغہ روزگار علماء پیدا ہوتے رہے جنھوں نے مختلف زمانوں میں اہم علمی خدمات انجام دیں۔ اس خاندان کا سلسلہ نسب مشہور صحابی اور میزبان رسول اکرمؐ حضرت ابوایوب خزرجی انصاری تک پہنچتا ہے۔ حضرت ابوایوب کے بیٹے یا پوتے[۱] ابومنصور مت (یا بقول علاء الدین چشتی برناوی "صامت") حضرت عثمانؓ کے دور خلافت میں احنف بن قیس کے ہمراہ خراسان تشریف لائے اور وہیں آباد ہو گئے۔ ان کی آٹھویں پشت میں ایک زبردست عالم، صوفی، شاعر اور نثار پیدا ہوا جس کا شمار آج افغانستان کی محترم ترین شخصیتوں اور فارسی ادب کے بہترین اہل قلم میں ہوتا ہے اور جو علمی اور مذہبی دنیا میں شیخ الاسلام عبداللہ انصاری (متوفی ۲۲ ذی الحجہ ۴۸۱ھ مطابق ۸ مارچ ۱۰۸۹ء) کے نام سے مشہور ہے۔[۲] شیخ الاسلام کا حضرت ابوایوب انصاری تک شجرہ نسب اس طور سے ہے:

شیخ الاسلام عبداللہ انصاری ابن ابومنصور محمد بلخی ابن جعفر ابن[۳] ابومعاذ ابن محمد ابن احمد ابن علی ابن جعفر ابن ابی منصور مت (صامت) الانصاری الہروی تابعی ابن ابوایوب انصاری۔

شیخ الاسلام عبداللہ ۳۸۶ھ مطابق ۱۰۰۶ء میں ہرات میں پیدا ہوئے اور اس وقت سے اب تک ہندستان کے علاوہ ان کی نسل کے لوگ ہرات میں موجود ہیں۔ انصاریان ہرات کے علاوہ ہندستان آنے کا سلسلہ عہد التمش سے شروع ہوتا ہے۔ اس زمانے میں وسط ایشیا، خراسان، ایران وغیرہ پر چنگیزی حملے کی وجہ سے دیگر علماء اور صلحاء کی طرح انصاریان ہرات کو بھی ہندستان ہجرت کرنا پڑی۔ انھیں مہاجرین میں حضرت عبداللہ انصاری کے بھائی منصور ابن ابی منصور محمد کے پرپوتے خواجہ سلیم ابن خواجہ ابواسمٰعیل ابن خواجہ عبیداللہ ابن خواجہ منصور کے بیٹے خواجہ جلال الدین بھی تھے وہ دیگر اہل قبیلہ کے ساتھ دہلی کے پڑوس میں سرسل نامی ایک قصبے میں آباد ہو گئے تھے۔ حالات کے ناموافق ہونے کی وجہ سے پانچ پشتوں تک ہندستان میں قیام کرنے کے بعد مشہور بزرگ مخدوم بدرالدین برناوی کے والد خواجہ شرف الدین کے علاوہ باقی تمام افراد قبیلہ ہرات واپس چلے گئے۔ مخدوم بدرالدین نے حضرت نصیرالدین چراغ دہلی کے ارشاد کے مطابق موضع برناوا (ضلع میرٹھ) میں قیام کیا اور وہیں ۸۰۰ھ (مطابق ۱۴۰۳ء) میں وفات[۴] پائی اور اب تک ان کی نسل کے افراد وہاں موجود ہیں۔ مخدوم بدرالدین کے پوتے مخدوم علاء الدین ابن مخدوم نصیرالدین (متوفی ۸۷۵ھ مطابق ۱۴۷۰ء) کا آخری زمانہ وہ تھا جب تیموری لشکر وسط ایشیا، ترکی، ایران اور خراسان وغیرہ ممالک کو تاراج کر رہا تھا۔ اسی تاریک دور میں انصاریان ہرات کے کچھ افراد کو دوبارہ ہجرت کر کے ہندستان آنا پڑا اور ان مہاجروں میں قطب عالم خواجہ علاء الدین الانصاری الہروی بھی شامل تھے جو علماء فرنگی محل کے ہندستان آنے والے اجداد میں پہلے شخص ہیں اور جن کا خواجہ عبداللہ انصاری ہروی تک سلسلہ نسب اس طور سے ہے:[۵]

قطب عالم خواجہ علاء الدین الانصاری الہروی ابن خواجہ اسمٰعیل ابن خواجہ اسحٰق ابن خواجہ داؤد ابن خواجہ عزیزالدین ابن خواجہ جمال الدین ابن خواجہ دوست محمد ابن خواجہ پیر غیاث الدین ابن خواجہ پیر معزالدین ابن خواجہ پیر حبیب ابن خواجہ شمس الدین ابن خواجہ جلال الدین ابن خواجہ ظہیرالدین ابن خواجہ سلطان محمد ابن خواجہ نظام الدین ابن خواجہ شہاب الدین محمود ابن خواجہ عوض ابن ایوب ابن جابر مقرب باری ابن شیخ الاسلام عبداللہ انصاری۔

فرنگی محل کی خاندانی روایات کے مطابق اس خاندان کے اجداد برناوا سے سہالی ہوتے ہوئے لکھنؤ آئے اور اسی وجہ سے کچھ حضرات کو سہو ہوگیا کہ انصاریان فرنگی محل انصاریان برناوہ ہی کی ایک شاخ ہیں۔ ان روایات سے یہ بات صاف ہو جاتی ہے کہ قطب عالم خواجہ علاء الدین الانصاری الہروی ہندوستان آنے کے بعد اپنے ہم نام مخدوم علاء الدین برناوی کے آخری زمانے میں یا پھر اس کے بعد اپنے ہم جد عزیزوں کے پاس برناوا میں قیام پذیر ہوئے اور وہیں ان کا انتقال ہوا۔ ان کے بیٹے شیخ نظام الدین انصاری برناوہ سے سرجودہ ضلع بارہ بنکی کے قصبۂ سہالی آ گئے اور وہیں ان کا انتقال ہوا اور سہالی کے قریب ایک مقام "روضہ" میں دفن ہوئے۔

شیخ نظام الدین کے قیام کے بعد سہالی علم و فن کا مرکز بن گیا اور ان کی آٹھویں پشت میں مشہور زمانہ عالم ملا قطب الدین شہید پیدا ہوئے جن کے متعلق علامہ غلام علی آزاد بلگرامی فرماتے ہیں:

"ملا قطب الدین شہید امام اساتذہ و مقتدائے جہابذہ است۔ معدن عقلیات و مخزن نقلیات ...... ملا قطب الدین عمرہا انجمن درس آراست و جہان جہان ارباب تحصیل را بپایۂ تکمیل رساند۔ امروز سلسلۂ استفادہ اکثر علمائے کشور ہندوستان بہ او منتہی می شود۔"

یہی ملا قطب الدین شہید خانوادۂ علمائے فرنگی محل کے جد ہیں اور انھیں کے چاروں بیٹے یا ان کی اولادوں نے مشعل علم کو اس طرح روشن کیا کہ آٹھ پشتوں تک سارے ہندوستان میں اس کی روشنی پھیلتی رہی اور ہر نسل میں ایک سے زیادہ ایسے عالم ہوتے رہے جنھیں بجا طور پر نابغۂ روزگار کہا جا سکتا ہے اور جن کے علم کی روشنی نے نہ صرف ہندوستان کو بلکہ اسلامی دنیا کے دوسرے حصوں کو بھی منور کیا اور آج بھی یہ سلسلہ جاری ہے اگرچہ علم کی نوعیت بہت حد تک بدل چکی ہے۔

ملا قطب الدین کی شہادت (۱۹ رجب ۱۱۰۳ھ مطابق ۲۸ مارچ ۱۶۹۲ء) کے بعد شہنشاہ عالمگیر کے حکم سے ملا صاحب شہید کی اولاد کے قیام کے لئے ان کے دونوں بڑے بیٹوں ملا محمد اسعد کو لکھنؤ میں احاطۂ شاہ پیر میں ایک تیل اور گھوڑوں کے یورپین تاجر کی چھوڑی ہوئی خالی عمارت جو فرنگی محل کے نام سے مشہور تھی دے دی گئی اور ۱۶۹۳ء میں ملا سعید اپنے چھوٹے بھائیوں ملا نظام الدین اور ملا رضا نیز دیگر افراد خاندان کو اس فرنگی محل میں آباد کر کے حیدر آباد چلے گئے اور تمام افراد خاندان کی دیکھ بھال کی ذمہ داری اس کم عمر ۱۶ سالہ نوجوان کے سر آ پڑی جو آئندہ استاذ الہند ملا نظام الدین کے نام سے مشہور ہوا اور جس نے عربی اور فارسی کی تعلیم کے لئے وہ درس ترتیب دیا جو آج بھی بیشتر عربی و فارسی مدارس میں رائج ہے اور جس نے اس ادارے کی بنیاد ڈالی جس کی بدولت سیکڑوں سے زیادہ عربی و فارسی نیز اردو تصانیف وجود میں آئیں۔

ملا نظام الدین (پیدائش ۱۰۸۹ھ، وفات ۹ جمادی الاول ۱۱۶۱ھ مطابق ۱۷ اپریل ۱۷۴۸ء) نے اپنے والد نیز دیگر علماء مثل ملا امان اللہ بنارسی، ملا علی قلی جائسی وغیرہ کے سامنے زانوئے تلمذ طے کرنے کے بعد ملا غلام نقشبند لکھنوی سے فاتحۂ فراغ پڑھا اور چھبیس سال کی عمر میں تحصیل سے فراغت کے بعد مسند درس آراستہ کی اور اپنے چھوٹے بھائی ملا رضا اور بڑے بھائی ملا سعید کے بیٹوں ملا احمد عبدالحق (وفات ۹ ذی الحجہ ۱۱۶۷ھ مطابق ۲۰ ستمبر ۱۷۵۴ء) اور ملا عبدالعزیز (متوفی ۹ ذی قعدہ ۱۱۶۵ھ مطابق ۱۷۵۲ء) کے ساتھ اس علمی ادارے کو وجود میں لائے جو ان کی فرنگی محل میں سکونت کی وجہ سے "فرنگی محل" کے نام سے مشہور ہوا اور جس میں اس وقت تک تین سو سے زیادہ حضرات گزر چکے ہیں جن میں شاید ہی کوئی کم علم رہا ہو۔ یہ علماء بنیادی طور سے صاحب درس تھے اس لئے ان کی بیشتر تالیفات کا تعلق بھی درس ہی سے ہے اور یہی سبب ہے کہ ان کی تالیفات میں شرحوں اور حاشیوں کی تعداد بہت زیادہ ہے لیکن اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ وہ محض حواشی ہیں۔ حقیقتاً وہ بلند پایہ مستقل تصانیف کا مرتبہ رکھتے ہیں۔

ملا نظام الدین کے عہد میں پہلی مرتبہ اسلامی مدارس کے لئے متفقہ درس ترتیب دینے کا خیال پیدا ہوا، چنانچہ دہلی میں شاہ ولی اللہ صاحب نے اپنے درس میں منقولات پر زیادہ زور دیا۔ جبکہ ملا نظام الدین نے اپنے ترتیب دادہ درس نظامی میں منقولات و معقولات دونوں پر یکساں زور دیا تھا۔ ملا نظام الدین کے ترتیب دادہ اس درس نے پورے ملک میں شرف قبولیت حاصل کیا اور آج تک زیادہ تر مدارس میں اسی کے مطابق تعلیم دی جا رہی ہے۔ ملا نظام الدین کو بحیثیت استاد کے اپنی

زندگی ہی میں وہ مرتبہ حاصل ہو گیا تھا کہ اکناف و اطراف ملک سے نہ صرف طالبانِ علم ان کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے بلکہ دوسرے اساتذہ کے طلباء بھی فاتحہ فراغ کے لیے ملا نظام الدین (جو اس وقت تک استاذ الہند کے لقب سے شہرت حاصل کر چکے تھے) ہی کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے جیسا کہ آزاد بلگرامی فرماتے ہیں :-

"تمام عمر بہ تدریس و تصنیف اشتغال ورزید و اشتہار عظیم یافت۔ امروز علمای اکثر قطر ہندوستان نسبت تلمذ بہ مولوی دارند و کلاہِ گوشہ تفاخر می شکنند و کسی کہ سلسلہ تلمذ بہ او می رساند بین فضلا علم امتیاز می افرازد و مردم بسیار دیدہ شد کہ تحصیل جاہای دیگر کردند و برای اعتبار فاتحہ فراغ از مولوی گرفتند :

ایک زبردست استاد ہونے کے علاوہ ملا نظام الدین متعدد اہم کتابوں کے مصنف بھی ہیں جن میں شرح مسلّم الثبوت، شرح تحریر الاصول لابن الہمام، صبح صادق، منار الاصول، حاشیہ شرح عقائد جلالی، حاشیہ حواشی قدیمہ دوانیہ حاشیۂ صدرا، حاشیۂ شمس بازغہ، شرح رسالہ جبارزیہ، مناقب رزاقیہ اور رسالہ در بیان وضوء آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شامل ہیں۔

ملا نظام الدین نے جس شمع کو روشن کیا تھا اس کی روشنی نے آئندہ نسل میں پورے ہندستان کو جگمگا دیا۔ اس نسل کے علماء میں ملا عبدالعلی بحر العلوم (پیدائش ۱۱۴۲ھ مطابق ۱۷۲۹ء - وفات ۱۲ رجب ۱۲۲۵ھ مطابق ۱۳ اگست ۱۸۱۰ء)، ملا محمد حسن المعروف بہ ملا حسن (متوفی ۳ صفر ۱۲۰۹ھ / ۳۰ اگست ۱۷۹۴ء)، ملا احمد انوار الحق (پیدائش ۱۱۵۵ھ مطابق ۱۷۴۲ء - وفات ۲۰ شعبان ۱۲۳۶ھ مطابق ۹ مئی ۱۸۲۱ء)، ملا مبین (پیدائش ۱۱۵۷ھ مطابق ۱۷۴۴ء - وفات ۲۲ ربیع الثانی ۱۲۲۵ھ مطابق ۲۰ مئی ۱۸۱۰ء)، ملا نور الحق ابن مولانا انوار الحق (وفات ۲۳ ربیع الاول ۱۲۳۸ھ مطابق ۸ دسمبر ۱۸۲۲ء) وہ حضرات ہیں جن کا اسلامی علمی دنیا میں جواب نہ تھا اور جن سے تمام مسالک کے لوگ فیض یاب ہوتے تھے۔ ان حضرات میں ملا عبدالعلی بحر العلوم اور ملا حسن کا خصوصی رجحان معقولات کی طرف تھا۔ ملا حسن ابن قاضی غلام مصطفےٰ اپنے والد کے نامور بھتیجے استاذ الہند ملا نظام الدین کے شاگرد تھے اور علوم معقولات میں ابو سینائے عصر سمجھے جاتے تھے۔ ایک عرصے تک فرنگی محل میں درس و تدریس اور تالیفات کا سلسلہ جاری رکھنے کے بعد کچھ خاص حالات اور مقامی سیاست کے تحت لکھنؤ چھوڑ کر حافظ رحمت خاں کے پاس شاہجہاں پور میں رہے اس کے بعد ضابطہ خاں نے انھیں اپنے پاس بلا لیا اور ان کے امراء نے ملا کمال الدین فتحپوری کی جگہ دارانگر کے مدرسے میں ان کا تقرر کر دیا۔ ضابطہ خاں کے پاس سے ملا حسن نواب فیض اللہ خاں کے پاس رام پور چلے گئے جہاں سرکاری مدرسہ آپ کے سپرد کر دیا گیا اور وہیں ان کا انتقال ہوا اور جہاں دفن ہوئے وہ پورا علاقہ آج بھی انھیں کے نام سے موسوم ہے۔

ایک بلند پایہ عالم اور استاد ہونے کے علاوہ ملا حسن ایک اہم مصنف بھی تھے جن کی مختلف شرحیں اور حاشیے مثلاً شرح مسلم العلوم، شرح مسلم الثبوت، حواشی صدرا، حواشی زوائد ثلثہ، حاشیہ شمس بازغہ، معارج العلوم اور مدارج العلوم علمی دنیا میں عالی مقام رکھتے ہیں۔ ملک العلماء ملا عبدالعلی بحر العلوم صحیح معنی میں علم کا ایک ایسا سمندر تھے جس کی تھاہ لگانا مشکل تھا۔ ملا نظام الدین کے شاگرد رشید ملا کمال الدین سے تکمیل علم کے بعد "فاضل بے نظیر اور جامع معقول و منقول، عالم ظاہر و باطن" ہوئے اور مدت تک لکھنؤ میں فیض علم جاری رکھا اور اس کے بعد انھیں حالات کے تحت جن میں ملا حسن کو لکھنؤ چھوڑنا پڑا تھا انھیں بھی ترک وطن کرنا پڑا۔ وہ اولاً شاہ جہاں پور پھر رامپور تشریف لے گئے اور وہاں سے بوہار ضلع بردوان (بنگال) پہنچے جہاں شایانِ شان قدر افزائی ہوئی۔ بعد چندے نواب ارکاٹ نے مدراس بلوا لیا جہاں ان کی وہ قدردانی ہوئی جو چند علماء کے حصے میں آئی۔ نواب ارکاٹ نے انھیں ملک العلماء کا خطاب عطا فرمایا۔ بحر العلوم کا خطاب انھیں مشہور زمانہ بزرگ شاہ عبدالعزیز سے عطا ہوا تھا اور اس کا قصہ یہ ہے کہ ملا حسن کے قیام دہلی کے دوران شاہ عبدالعزیز کے ایک شاگرد ان سے بحث میں الجھ گئے لیکن ملا حسن کے جوابوں سے وہ اتنا متاثر ہوئے کہ شاہ عبدالعزیز صاحب کے پاس واپس ہو کر انھوں نے ملا حسن کے علم و فضل کی تعریف کی، جس کے جواب میں شاہ صاحب نے فرمایا کہ یہ معقولی حدیث و قرآن سے بے خبر ہوتے ہیں۔ کسی نے اس گفتگو کی اطلاع ملا عبدالعلی کو دی۔ جنھوں نے علم فقہ میں ارکانِ اربعہ لکھ کر شاہ صاحب کو روانہ کر دی جسے پڑھ کر شاہ صاحب

### فلسفۂ تخلیق

ہتُ پہلیٔں اور اَبْ ہے سوئی پُنِ سو رَہِی رہی نہیں کوئی

اُوئیں سَبْ کینہہ جہاں لگ کوئی

وہ نہ کینہہ کاہو کر ہوئی

جائسی

हत पहिलेइं और अब है सोई।

पुनि सो रहहि, रहहि नाहिं कोई।।

ओइं सब कीन्ह 'जहाँ लगि कोई।

वह न कन्हि काहू कर होई।।

توای کآسماں را برافراختی زمیں را گزرگاہ او ساختی

نہ بود آفرینش تو بودے خدائے

نہ باشد ہمہ ہسم تو باشی زجائے

نظامی

### فلسفۂ وجود

آدِ سُوئِن بَرنَو بَڑ راجا

جائسی

आदि सोइं वरनौं बड़ राजा।

خدایا جہاں پادشاہی تراست

نظامی

عقیدہ اور تخیل میں جو متوازیت نظامی اور جائسی کے یہاں پائی جاتی ہے اس سے قطع نظر متفرق مضامین سے دونوں کی شاعرانہ عظمت کا اندازہ ہوتا ہے اس سلسلے میں نام اور ہیئت کی بحث نہ چھیڑی جائے تو کوئی مضائقہ نہیں، البتہ دونوں کا وہ طریقۂ کار جو بحیثیت مثنوی نگار سامنے آیا ہے وہ گفتنی ہے. مثلاً: ذکرِ نامۂ دیگراں یعنی دوسرے گرنتھوں کا ذکر، یہ جائسی سے پہلے اودھی میں اور نظامی سے پہلے فارسی میں نہ ہوا کرتا تھا۔ اسی طرح "نشاط بھوگ" کی مثال ہے "شب وصال" کی منظر کشی و محاکات نگاری بھی انہی دونوں شعراء کی خصوصیت سمجھی جاسکتی ہے۔ "نکھ سکھ ورڈن"، "کھٹرت ورڈن" اور بارہ ماسہ کی ٹھیٹھ روایات جائسی لوک ساہتیہ اور دیسی ادب سے لیں. نظامی کے یہاں ان کو ڈھونڈھنا عبث تھا لیکن بڑا دل چسپ اتفاق ہے کہ یہاں بھی نظامی جائسی کا ساتھ نہیں چھوڑتے. چنانچہ نکھ سکھ ورڈن کے سلسلے میں فرماتے ہیں: ع

پس از ناخن پائے تا فرق سر

یہ نکھ سکھ (ناخن اور بال) کی لفظی تشریح ہے نظامی اور جائسی دونوں نے سنسکرت کے زیر اثر اس تصور کو اپنایا ہے حالاں کہ ہر حصۂ جسم کا بیان دونوں میں سے کسی نے بھی نہیں کیا. اس طرح جائسی کے کئی سراپے ایسے ہیں جن میں نظامی کی سراپا نگاری کا انداز پایا جاتا ہے. البتہ فوج کی فراہمی، فوج کا کوچ، فوجی ہاتھی جنگی لباس اور گھمسان کی لڑائی، یہ اور اس طرح کے دوسرے عنوانات اور بھی ہیں جن کو نظامی اور جائسی نے اس یگانگت سے برتا ہے کہ اس کی توجیہ نہیں کی جاسکتی. مثلاً:

### فوج کی فراہمی

فرستاد تا لشکر از ہر دیار روانہ شود بر در شہریار

قدرخاں ز چیں، گورخاں از ختن رئیس از مداین ولید از یمن

نظامی

لکھے پتر چارہوں دِس دھائے جاوَت اُمرا بیگ بلائے

رہا نہ رُوم سام، سُلطانو کاسمیر ٹھٹھا، مُلتانو

جائسی (ب ۴۹۵/۳۱۱)

लिखे पत्र चारिहँ दिसि धाये।

जावत उमरा, बेग बुलाये।।

रहा न रूम 'साम सुल्तानू।

कास्मीर, ठट्ठा मुल्तानू।।

### فوج کا کوچ

بہ غرید کوس از در شہریار

جہاں شد ز بانگ جرس بے قرار

نظامی

ساہ بجاء چڑھا جگ جانا

بیس کوس بجا پہل پیانا

جائسی (ب ۴۵۵/...)

साह बजाइ चढ़ा जग जाना।

बसि–कोस मा पहल पयाना।।

### فوجی ہاتھی

ز پیلاں دو صد پیل پولاد پوش کہ آرند خون زمیں را بجوش

زمیں پیل کا آمد بہ جاتش بروں

شد از پائے پیلاں زمیں نیلگوں — نظامی

لوہے سار ہست پہرائے — میگھ گھٹا جس گرجت آئے
سوا لاکھ ہستی جب چلا — پربت سرس چلت جگ ہلا
جائسی

लोहे सारि हस्ति पहिराये।
मेघ-घटा जस गरजत आये।।
सवा-लाख हस्ती जब चला।
परबत सरिस चलत जग हला।।

جنگی لباس

بہ آہن شداں غرق جملہ سپاہ — نہادہ بہ سر خود آہن کلاہ
قبائے زرہ بر تنش تابدار — چو سیماب روشن چو سیما بدار
نظامی

اب جائسی کی ابیات ملاحظہ ہوں ؎

جیبا کھول راگ سو مڑھے — لیجم گھال ارا کنہ چڑھے
چمکے پکھریں سار سنواری — درپن چاہ ادھک اجیاری
(ب ۳۹۹، ۵/۳)

जेबा खोल राग सों मढ़े।
लेजिम वालि इराकिन्ह चढ़े।।
चमके पखरैं सारि सँवारी।
दरपन चाहि आधक उजियारी।।

اس کے بعد دونوں لشکروں کا آمنے سامنے آجانا، للکار، ہنکار اور جنگ کی ابتدا، نظامی نے اس طرح تصویر کھینچی ہے ؎

دو ابر از دو سو در خروش آمدند — دو دریائے آتش بہ جوش آمدند
سپاہ از دو جانب صف آراستہ
زمیں آسماں وار برخاستہ

جائسی فرماتے ہیں ؎

داؤ سمند ددھ اودھ اپارا
دواؤ میرو کھکھند پہارا

दाउ समुदन्दधि दउधि अपारा।
दुअउ मेरु खिखिन्द पहारा।।

— دوھا —

دھرتی سرگ داؤ دھر — جوہیں اوپر جوہ
کوؤ ٹرے نہ ٹارے — دواؤ بجر سموہ
(ب ۵۱۲، ۵/ بیز ۸-۹)

धरती-सरग दाऊ धर — जूहहि ऊपर जूह।
कोऊ टरै न टारे — दुअउ बज्र-समूह

گھمسان کی لڑائی

بہ جنبش در آمد بہ دریائے خوں — شد از موج آتش زمیں لالہ گوں
برانگیخت رزمی چو بارندہ میغ
تگرگش ز پیکان و باراں ز تیغ
بہ شمشیر پولاد و تیر خدنگ — گزرگاہ بر مور کردند تنگ
بہ تیغ آتش برکشیدہ چو آب
کز و خیرہ شد چشمۂ آفتاب

جائسی بھی اسی "گھمسان" کو نظم کرتے ہیں اور نظامی کی نقل کیے بغیر اودھی کو "پارسی" کا ہم پلہ بنا کر اپنی اچھوتی انفرادیت کو چار چاند لگا دیتے ہیں۔ فرماتے ہیں ؎

گرب گیندنہ گگن پسیجا
رہر جو چوائی دھرت سب بھیجا (ب ۵۱۷، ۶)

गरब गैंदन्ह गगन पसीजा।
रुहिर जो चुअइ धरति सब भीजा।।

سو سو من کے برسہیں گولا — برسہیں تپک تیر جس اولا
لوہیں سین سوجھ سب کاری — تل اک کتہوں نہ سوجھ اگھاری
باجہیں کھرگ اٹھے در آگی
بھوئیں جری چہے سرگ کنہ لاگی

सौ सौ मन के बरसंहि गोला।
बरसँहि तुपुक, तरि जस ओला।।
लौहैं सैन सूझ सब कारी।
तिल एक कतहँ न सूझ उधारी।।
बाजीहँ खरग उठै दर आगी।
मुइं जरि चहै सरग कँह लागी।।

اسی طرح جائسی اور نظامی، یعنی اودھی اور پارسی کی متوازیت کے اور بھی کئی پہلو ہیں، مگر طوالت کے پیش نظر اتنے ہی پر اکتفا کرنا زیادہ مناسب ہے۔

(پروفیسر) گیان چند

# داستانِ امیر حمزہ لکھنؤ میں

داستانِ امیر حمزہ کی عظمت اس بات سے ظاہر ہے کہ ہمارے ذہن میں داستان کا جو تصور ہے وہ قصۂ حمزہ ہی پر قائم ہے۔ یہ کسی ایک کتاب کا نام نہیں، یہ صنفِ داستان کی ایک نوع بزرگ ہے جس کے زیرِ سایہ متعدد شاہکار وجود میں آئے۔ اردو داستان گوئی اور داستان نویسی کی معراج داستان امیر حمزہ ہی ہے اور یہ بہت کچھ اودھ کے داستان نگاروں کی دین ہے۔ یہ داستانِ اعظم سب سے پہلے کلکتے میں اور پھر رام پور میں پھولی پھلی لیکن اس کے باغبان اودھ ہی کے فن کار تھے۔ اس کی دو مشہور شکلیں ہیں۔ ۱۔ داستانِ امیر حمزہ ایک جلد جو فارسی رموزِ حمزہ پر مبنی ہے۔ ۲۔ داستان امیر حمزہ آٹھ دفتر اور ان کی لاتناہی توسیعات۔ دونوں اپنے نشو و نما کے لیے اہلِ اودھ کے ممنونِ احسان ہیں۔

اردو میں داستانِ امیر حمزہ کی شہرت خلیل علی خاں اشک کے یک جلدی ترجمے سے ہوئی۔ اشک کی پرورش فیض آباد میں ہوئی تھی جہاں سے یہ کلکتہ چلے گئے اور وہاں ۱۲۱۵ھ/۱۸۰۱ء میں داستانِ امیر حمزہ کا فارسی سے ترجمہ کیا۔ اسی سے مماثل ترجمہ نواب مرزا امان علی خاں بہادر غالب لکھنوی کا ہے۔ اس کا سنِ تالیف ۱۲۷۱ھ/۱۸۵۵ء ہے۔ یہ اسی سال میں مطبع حکیم محتشم الدیہ کلکتہ سے شائع ہوا۔ یہ ایڈیشن نہایت نادر ہے لیکن یہ اصلاح شدہ شکل میں نولکشور پریس کے طفیل زندہ ہے۔ منشی نول کشور کے حکم سے مولوی سید محمد عبد اللہ بلگرامی نے غالب کے ترجمے پر نظرِ ثانی کی اور ۱۸۷۱ء میں شائع کیا۔ اصل میں انھوں نے کوئی خاص اصلاح و ترمیم نہیں کی۔ معلوم ہوتا ہے کہ نولکشور پریس نے سید عبد اللہ کا نام محض اس لیے ٹانک دیا کہ غالب کے ترجمے کو اپنا مال بنایا جا سکے۔

یہ جو مشہور ہے کہ نول کشوری ایڈیشن اشک کے نسخے پر مبنی ہے وہ صحیح نہیں۔ دراصل یہ غالب کے نسخے کا قالبِ نو ہے۔ ۱۸۸۰ء میں سیّد تصدق حسین مصحح نول کشور پریس نے اس نسخے کو مرقع اور مسجع کیا۔ بیسویں صدی میں عبد الباری آسی نے اس نسخے کو نئے سرے سے ترتیب دیا۔ آسی نے دو کام کیے: ۱۔ اشعار کو یک قلم خارج کر دیا، ۲۔ رنگین بیانی میں کہیں کہیں کچھ کمی کر دی۔ یہ ایڈیشن نول کشور پریس کے وارث تیج کمار بھارگو پریس نے شائع کیا۔

لیکن داستانِ امیر حمزہ کی دلداری اور دلربائی اس یک جلدی نسخے کے طفیل نہیں، یہ اس کے ہوشربائی دفتروں کی بدولت ہے۔ یہ دفتر پہلے رام پور میں اور پھر لکھنؤ میں لکھے گئے۔ رام پور کے دفتر غیر مطبوعہ رہے، رضا لائبریری میں دفن ہیں۔ عوام کی نظروں سے اوجھل ہیں یہ بھی زیادہ تر لکھنوی داستان گویوں کی تخلیق، لیکن اس داستان کو عوام کی ملک بنانے کا سہرا نول کشور پریس کو ہے۔ چونکہ تقدمِ زمانی رام پور کو حاصل ہے اس لیے وہاں کے لکھنوی فن کاروں کی نام شماری میں بخل نہ کروں گا۔

داستانِ امیر حمزہ کے سلسلے میں بڑا نام میر احمد علی کا ہے۔ یہ لکھنؤ کے مشہور داستان گو تھے جو رام پور چلے گئے۔ ان کی تصنیف سے سلسلۂ حمزہ کی دو کتابیں ملتی ہیں، ایک فارسی اور دوسری اردو۔ کہا جاتا ہے کہ طلسمِ ہوشربا میر احمد علی کی اختراع ہے لیکن ان کے قلم سے اس کا کوئی فارسی یا اردو نسخہ نہیں ملتا۔ ہو سکتا ہے انھوں نے اسے محض زبانی مجلس آرائی تک محدود رکھا ہو۔ لکھنؤ کے دوسرے بڑے داستان گو میر قاسم علی بھی رام پور میں ملازم تھے۔ انھوں نے اردو میں کوئی کارنامہ نہیں چھوڑا۔ میر احمد علی کے شاگرد حکیم سید اصغر علی خاں نواب محمد سعید خاں (۱۸۴۰ء تا ۱۸۵۵ء) کے عہد میں لکھنؤ سے رام پور گئے۔ انھوں نے فارسی اور اردو میں حمزہ کے سلسلے کی کئی داستانیں لکھیں۔ کتنے عالم ہوں گے یہ داستان باف کہ فارسی میں بے تکلف لکھ سکتے تھے۔ اندازہ ہوتا ہے کہ انیسویں صدی کے

اواسط میں کافی قارئین فارسی میں بھی داستان سے لطف اندوز ہو سکتے تھے۔ اصغر علی خاں کے بیٹے مشہور شاعر ضامن علی جلالؔ لکھنوی بھی رام پور میں بحیثیت داستان گو ملازم ہوئے جہاں انھوں نے والد کے ساتھ مل کر حمزہ کے دفتر بالا باختر کی کچھ جلدیں لکھیں۔

ایک پُرگو لکھنے والے منشی انبا پرشاد رسا لکھنوی تھے۔ یہ بھی نواب محمد سعید خاں کے عہد میں رام پور گئے، یہ بھی میر احمد علی کے شاگرد تھے؛ آخر میں مسلمان ہو گئے تھے اور اسلامی نام عبد الرحمٰن رکھا تھا۔ ان کے بیٹے غلام رضا ان سے بھی زیادہ کثیر التصانیف تھے۔ ایک اور داستان گو حیدر مرزا تصور لکھنوی داستان گوئی میں اصغر علی خاں کے شاگرد تھے۔ انھوں نے ۱۵ ضخیم جلدوں میں ایک داستان لکھی۔ دوسرے داستان گو حاجی علی ابن مرزا مکو بیگ لکھنوی اور ان کے بیٹے سید حسین زیدی تھے۔ ایک اور فن کار مرتضیٰ حسین دمال لکھنوی تھے۔ ان سب کی معرکہ آرا تصانیف کے مخطوطے رضا لائبریری میں محفوظ ہیں۔ افسوس کہ ان کی اشاعت کی کوئی امید نہیں۔

داستان گوئی کا مرکز، داستانِ امیر حمزہ ہے اور داستانِ حمزہ کا وطنِ ثانی لکھنؤ ہے۔ رتن ناتھ سرشار اپنے سحر آفریں رنگ میں سماں باندھتے ہیں۔

"لکھنؤ سے بڑھ کر داستان گوئی کا چرچا اور کہیں کم ہوگا۔ بیس پچیس یارانِ صادق اور داستان موافق شب کے وقت کہ پردہ دارِ عاشقاں ہے ایک مقام پر جمع ہوئے۔ کوئی گنا چھیل رہا ہے، کوئی پونڈے پر ہاتھ تیز کر رہا ہے۔ جابجا پیالیوں میں افیون گھل رہی ہے۔ حقیقت تو یوں ہے کہ افیون کا گھولنا اور گنے کا چھیلنا بھی لکھنؤ والوں ہی کا حصہ ہے۔ کہیں چائے تیار ہو رہی ہے اور داستان گو صاحب بہ لحنِ داؤدی فرما رہے ہیں "اور خوں خوار ظلماتی ......" ایک ایک فقرے پر سبحان اللہ اور واہ واہ کی تعریف ہوتی جاتی ہے اور داستان گو صاحب کا دماغ عرشِ بریں سے گزر کر لامکاں کی خبر لاتا ہے۔"

(تقریظ طلسمِ ہوشربا جلد ہفتم)

عشرت لکھنوی نے اپنے مضمون "لکھنؤ کی داستان گوئی" میں لکھا ہے، کہ لکھنؤ میں اول مرزا طور نے داستان گوئی میں اصلاح کی۔ ان کے بعد سب سے مشہور بڑے منشی میر فدا علی[1] تھے۔ مرزا طور اور میر فدا علی کی لکھی ہوئی کوئی داستان موجود نہیں جس سے خیال ہوتا ہے کہ یہ محض داستان گو تھے، داستان نگار نہیں۔ داستان نگاری کا شاہکار داستانِ حمزہ کا وہ لامتناہی طومار ہے جو نول کشور پریس میں معرضِ تحریر میں آیا۔ اس کی شروعات طلسمِ ہوشربا سے ہوئی اور بعد میں ماقبل اور مابعد کے دفتر لکھے گئے۔ اور ان کے بعد ان کی توسیعات جو اصل دفتروں سے بھی زیادہ فراواں تھیں۔ نول کشوری دفتروں کی تفصیل یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۔ نوشیرواں نامہ | ۲ جلد | مولفۂ شیخ تصدق حسین | ۱۸۹۳ء |
| ہرمز نامہ | ۱ جلد | " | ۱۹۰۰ء |
| ہرمان نامہ | ۱ جلد | احمد حسین قمر | ۱۹۰۱ء |
| ۲۔ کوچک باختر | ۱ جلد | تصدق حسین | بعد ۱۸۹۲ء |
| ۳۔ بالا باختر | ۱ جلد | " | " |
| ۴۔ ایرج نامہ | ۲ جلد | " | " |
| ۵۔ طلسمِ ہوشربا | جلد اول | محمد حسین جاہ | ۱۸۸۱ء |
| " | " دوم | " | ۱۸۸۴ء |
| " | " سوم | " | ۱۸۸۸-۸۹ء / ۱۳۰۶ھ |
| " | " چہارم | " | |
| " | جلد پنجم حصہ اول | احمد حسین قمر | ۱۸۹۱ء |
| " | جلد پنجم حصہ دوم | " | |
| " | جلد ششم | " | ۱۸۹۲ء |
| " | جلد ہفتم | " | ۱۸۹۲ء یا اوائل ۱۸۹۳ء |
| ۶۔ صندلی نامہ | ۱ جلد | محمد اسمٰعیل اثر | ۱۸۹۵ء |
| ۷۔ تورج نامہ | جلد اول | پیارے مرزا باعانت تصدق حسین | |
| " | جلد دوم | تصدق حسین بہ تصحیحِ اسمٰعیل اثر | |
| ۸۔ لعل نامہ | ۲ جلد | تصدق حسین | ۱۸۹۶ء |
| آفتابِ شجاعت | ۵ جلد | مصنفۂ تصدق حسین | ۱۹۰۳-۰۸ء |
| گلستانِ باختر | جلد اول و دوم | تصدق حسین بہ تصحیح اسمٰعیل اثر | ۱۹۰۶ء |
| | جلد سوم | " | طبع ۱۹۱۷ء |
| | | " | بعدِ وفاتِ مصنف |

---

[1] عشرت، لکھنؤ کی داستان گوئی۔ نگار مئی ۱۹۳۵ء

| | | | |
|---|---|---|---|
| طلسم فتنۂ نور افشاں | ۳ جلد | احمد حسین قمر | ۱۸۹۶ء |
| بقیہ طلسم ہوشربا | ۲ جلد | " | ۱۸۹۷ء |
| طلسم ہفت پیکر | ۳ جلد | " | ۱۸۹۸ء |
| طلسم خیال سکندری | ۳ جلد | " | ۱۹۰۰ء |
| طلسم نوخیز جمشیدی | ۳ جلد | " | ۱۹۰۱ء |
| طلسم زعفران زار سلیمانی | ۲ جلد | احمد حسین قمر و تصدق حسین | |
| " | " | ترتیب: اسمٰعیل اثر | ۱۹۰۵ء |

طلسم ہوشربا جلد پنجم اور آفتاب شجاعت' جلد پنجم دو حصّوں یعنی دو ضخیم جلدوں پر مشتمل ہیں۔ اس طرح کُل ۴۶ جلدیں ہیں۔ مندرجہ بالا داستان نگاروں میں منشی محمد حسین جاہ اور احمد حسین قمر ممتاز ہیں۔ ان دونوں کا مختصر تعارف پیش کیا جاتا ہے۔

## محمد حسین جاہ لکھنوی

یہ بڑے منشی میر فدا علی کے شاگرد تھے اور چھوٹے منشی کے نام سے مشہور تھے۔ انھوں نے ۱۸۷۴ء میں 'طلسم فصاحت' تصنیف کی لیکن یہ داستانِ حمزہ سے متعلق نہیں۔ اس کی اشاعت بھی ہوئی۔ جاہ کی شہرت مطبع نول کشور کی ملازمت سے ہوئی۔ منشی نول کشور نے انھیں طلسم ہوشربا، لکھنے پر مامور کیا۔ چار جلدیں لکھی تھیں کہ بقول عشرت معاوضے پر جھگڑا ہو گیا اور یہ منشی گلاب سنگھ لاہوری کے مطبع میں چلے آئے جو اس وقت لکھنؤ میں تھا۔ گلاب سنگھ نے ھوشربا کا ایک مختصر ٹکڑا شائع کیا لیکن نول کشور نے منشی احمد حسین قمر سے لکھا کر ھوشربا کی جلد پنجم شائع کر دی جس کے آگے گلاب سنگھ کے مطبع کا چراغ نہ جل سکا۔

(لکھنؤ کی داستان گوئی۔ نگار مئی ۱۹۳۵ء)

داستانِ امیر حمزہ کے تمام راویوں میں جاہ کا ادبی مرتبہ سب سے زیادہ بلند ہے۔ وہ رنگین بیانی پر بھی قادر ہیں اور روزمرہ لکھنے پر بھی۔ اردو انشا پردازوں کے کسی انتخاب میں جاہ کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ مُشتے نمونہ از خروارے ۔ ملکہ بہار کا جادو ۔ یہ اسلام کی طرف دار ہو گئی ہے۔ افراسیاب کی طرف سے شدید جادوگر آتا ہے:۔

"شدید کا پکارنا سُنا فوراً تخت بڑھایا اور ایک گلدستہ اٹھا کر جنگل کی طرف مارا کہ پہاڑوں کی جانب سے ایک ظلمت مثلِ شب دیجوُر پیدا ہوئی اور تاریکی تمام عالم میں چھا گئی۔ اس وقت بہار نے نقاب کھول کر اپنی پیشانی پر افشاں اور چاند ٹیکی لگائی۔ اس وقت اس تاریکی میں ایک چاند اور ستارے چھٹکتے ہوئے دکھائی دینے لگے۔ اب یہ معلوم ہوتا تھا کہ چاندنی رات ہے' دن نہ ظاہر ہوتا تھا۔ شدید دنگیں رد سحر پڑھ کر دینے لگا کہ بہار نے دوسرا گلدستہ مارا اور پکاری کہ اے بہار آؤ۔ جھونکے ہوائے سرد کے آنے لگے اور لشکرِ شدید کے ساحر تالیاں بجانے لگے کہ بہار نے تیسرا گلدستہ مارا۔ ہزارہا عورت نازنین مہ جبین ہاتھوں میں ساز اور باجے لیے پیدا ہوئیں ... انھوں نے ساز اپنے اپنے نہایت خوش آہنگی سے بجائے کہ لشکرِ حریف ان پر دل و جاں سے عاشق ہوا کہ بہار نے چوتھا گلدستہ مارا کہ آنکھیں اہلِ لشکر کی بند ہوئیں اور موسم بہار کا ظاہر ہوا۔ عجب لطف تھا کہ شبِ ماہ میں پھولوں کی بھینی بھینی خوشبو آتی تھی اور باغ و چمنستاں دُور تک دکھائی دیتے تھے۔ نسیم مشک بار ہر مینائے شجر سے ٹکراتی تھی، غنچے چٹک کر جماہی لیتے تھے"

افسوس صفحات کا دامن تنگ ہے' میں دوسرے گوناگوں اسالیب کے نمونے نہیں دے سکتا۔

## منشی احمد حسین قمر لکھنوی

۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں قمر کے دو بھائی کام آئے۔ ذریعۂ معاش کے طور پر قمر نے وکالت کی سند حاصل کرنا چاہی لیکن اس میں ناکام رہنے پر داستان گوئی کا پیشہ اختیار کیا۔ قمر بہت زود نویس تھے اور سحر اور رزم لکھنے پر خاص طور سے قادر تھے۔ سب سے پہلے انھوں نے ھوشربا جلد پنجم کے دو حصّے نیز جلد ششم اور جلد ہفتم لکھیں۔ اس کے بعد ایک طرف تو انھوں نے بقیہ طلسم ہوشربا کی دو جلدیں تصنیف کیں جن میں ھوشربا سے قبل کا کچھ حصّہ ہے اور کچھ طلسم ھوشربا کی جلدوں سے متوازی چلتا ہے' دوسری طرف انھوں نے ہوشربا کا سلسلہ اپنے طور پر آگے بڑھایا۔ مروجہ دفاتر میں ھوشربا کے بعد صندل نامہ ہے لیکن قمر ہوشربا کی جلد ہفتم کے سلسلے میں بالترتیب طلسم فتنۂ نور افشاں، طلسم ہفت پیکر، طلسم خیال سکندری اور طلسم نوخیز جمشیدی کے بعد 'زعفران زار سلیمانی' لکھ رہے تھے کہ ۱۹۰۹ء میں اجل نے آ دبوچا۔ تصدق حسین نے اس دفتر کی تکمیل

کی۔ ۱۹۰۱ء میں قمر نے ہنومان نامہ بھی شائع کیا۔ یہ نوشیرواں نامہ کی جلد دوم سے متعلق ہے لیکن دراصل بیچ میں ایک حشو ہے۔ اس میں کچھ بیان ہرمز نامے سے بھی مشترک ہے۔ ۱۹۰۱ء میں انھوں نے طلسم تاریخ بھی تصنیف کیا۔ یہ نوشیرواں نامہ کے ایک جزو سے مشترک ہے۔

نائب حسین نقوی کے مطابق قمر بھی اچھے ادیب ہیں گو جاہ کے گرتے کے ہیں۔ ان کی تحریر کے نمونے کے طور پر شہنشاہ طلسم ہوشربا افراسیاب جادو کے قتل کا منظر ملاحظہ ہو:

"لوح کا عکس پڑا۔ تیغۂ نورافشانی چمک کر گرا۔ سپرِ سحر کے پُرزے اڑ گئے۔ شبِ سپر کٹی۔ تیغۂ نورافشانی مثلِ ہلالِ شبِ اول چمکا۔ سپر کو کاٹ کر تیغ نے تاجِ فرقِ افراسیاب کو کاٹا۔ سرا سر دو سر دونیم ہوا جس میں نخوت کا مقام تھا، اپنے غرور سے ناکام تھا۔ تا جگرگاہ تیغۂ نورافشانی پہنچا۔ افراسیاب آہ کا نعرہ کر کے گرا۔ اس وقت کی کیا کیفیت تحریر کروں۔ ایک غبارِ سیاہ بلند ہوا۔ ہزارہا طائر گلستان سے اڑے۔ طاؤس پروں سے سر پیٹنے لگے۔ صدہا مکان گرے۔ دریا کھول کر خشک ہوئے۔ چشموں کا پانی اُبلا۔ منزلوں تک تاثیر قتلِ افراسیاب پہنچی۔ بعد عرصۂ دراز آئی

کُشتی مرا نام محو افراسیاب جادو شہنشاہِ طلسم ہوشربا بود۔ افسوس
مُردیم و جاں دادیم، بمطلب خود نرسیدیم"

## شیخ تصدق حسین

عشرت نے لکھا ہے کہ شیخ تصدق حسین جاہل تھے اور کاتبوں سے لکھاتے تھے (نگار مئی ۱۹۳۵ء)۔ پروفیسر مسعود حسن رضوی نے بھی اس کی تائید کی۔ واضح ہو کہ نول کشور پریس سے متعلق شیخ تصدق حسین اور سید تصدق حسین دو مختلف شخصیتیں ہیں۔ ہرمز نامے کی تمہید میں خود شیخ تصدق حسین نے مطبع نول کشور کے نامی حضرات کا ذکر کیا ہے۔ جن میں منجملہ دوسرے حضرات کے سید تصدق حسین مصحح کا نام بھی شامل ہے۔ سید تصدق حسین نے داستان امیر حمزہ مولفۂ سید عبداللہ بلگرامی کی زبان پر نظرِ ثانی کی۔ اس کے علاوہ انھیں داستان نگاری سے کوئی سروکار نہیں۔

ہوشربا کی تکمیل کے بعد تصدق حسین کی قلم کاری کا آغاز ہوتا ہے۔ انھوں نے اول نوشیرواں نامہ ۲ جلد، کوچک باختر، بالا باختر اور ایرج نامہ ۲ جلد لکھے۔ اس کے بعد منشی پیارے مرزا کو ساتویں دفتر 'تورج نامے' کی جلد اول کی تالیف میں مدد دی۔ 'تورج نامے' کی جلد دوم خود انھیں کے قلم کا کارنامہ ہے۔ آٹھواں دفتر لعل نامہ بھی تصدق حسین ہی نے لکھا۔ لعل نامے سے فارغ ہو کر ۱۹۰۰ء میں انھوں نے ہرمز نامہ لکھا جو نوشیرواں نامہ جلد دوم سے متعلق ہے۔ اس کے بعد انھوں نے لعل نامے کے قصے کو آگے بڑھاتے ہوئے آفتابِ شجاعت کی پانچ جلدیں تصنیف کیں۔ اس دفتر کی پانچویں جلد دو ضخیم جلدوں میں ہے یعنی یہ دفتر دراصل چھے جلدوں پر مشتمل ہے۔

آفتابِ شجاعت کی جلد چہارم میں تصدق حسین لکھتے ہیں کہ مولوی عبدالرشید عبدالعزیز رعنا لاہوری معتمدِ ریاست بھاول پور کی وساطت سے انھوں نے نواب بھاول پور کی ملازمت کی۔ چنانچہ جلد چہارم نواب بھاول پور کے حکم پر باستعانتِ منشی اسمٰعیل اثر تصنیف کی۔ جلد پنجم کے دونوں حصوں کا دیباچہ اور خاتمہ عبدالعزیز کا لکھا ہوا ہے معلوم ہوتا ہے کہ ملازمت سے مُراد کسی قسم کا وظیفہ ہے جو تصدق حسین نے لکھنؤ بیٹھے بیٹھے حاصل کیا کیونکہ وہ آخر دم تک نول کشور پریس سے وابستہ رہے۔

'آفتابِ شجاعت' کی تکمیل کے بعد تصدق حسین نے پھر کام مانگا جس پر منشی پراگ نرائن نے قمر کے تحریر کردہ 'زعفران زار سلیمانی' کے قریب سائٹھ جزو مکمل کرنے کے لیے دیے۔ انھوں نے محمد اسمٰعیل اثر کی مدد سے دو جلدوں میں داستان ختم کی جو ۱۹۰۵ء میں شائع ہوئی۔ اس کے بعد انھوں نے 'آفتابِ شجاعت' کے سلسلے میں 'گلستانِ باختر' تصنیف کی۔ اس کی دو جلدیں ۱۹۰۹ء تک شائع ہوگئیں۔ تیسری جلد ان کی وفات کے بعد پہلی بار مارچ ۱۹۱۷ء میں شائع ہوئی۔ جلد سوم میں بدیع الملک صاحب قرانِ ثالث کے بعد عادلِ کیواں شکوہ صاحبقرانِ رابع ظاہر ہوتے ہیں۔

امیر حسن نورانی نے تصدق حسین کی دو اور داستانوں کا ذکر کیا ہے جن کے مخطوطے نول کشور پریس کے محافظ خانے میں محفوظ ہیں۔ پہلی داستان 'چرخِ گردوں' ہے جو ایک ہزار صفحات پر پھیلی ہوئی ہے۔ دوسری داستان 'انیسِ دلربا' تین جلدوں میں دو ہزار صفحات کو محیط ہے۔ یہ رومانی داستان قصۂ حمزہ سے متعلق نہیں ہے۔ (امیر حسن نورانی: غیر مطبوعہ نثری داستانیں 'ہماری زبان' ۲۲ مارچ ۱۹۶۱ء)

حالانکہ تصدق حسین بے پڑھے لکھے تھے لیکن یہ بھی داستان گو خوب نباہ گئے ہیں۔ جاہ اور قمر کے رنگ سے بے میل نہیں ہونے پاتے۔ کیا ذیل کی عبارت کا مصنف ناخواندہ ہوسکتا ہے؟

"ہر درخت بوقلموں فیضِ ہوائے سرسبز سے ہرا ہے۔ ایک ایک شاخ اتنی اونچی ہے کہ آسمان سے باتیں کرتی ہے۔ ادھر بیخ ہیگا و زمین تک پہنچتی ہے۔ آیۂ اصلہا ثابت و فرعہا فی السماء، انھیں اشجار کی شان میں ہے۔ معلوم نہیں درختِ طوبیٰ کس گمان میں ہے۔ میوے تر و تازہ لگے ہیں کہ فقط جن کے خیالوں سے زبانوں پر مزے ہیں اور ان کے نوش کرنے سے یہ ہوتا ہے کہ کھانے والے کو حیاتِ ابدی ملتی ہے، مرنے سے ہاتھ دھوتا ہے...... ہزارے کے فوارے چھوٹتے ہیں گویا موتیوں کا مینھ برس رہا ہے، دیکھنے والے مزے لوٹتے ہیں۔"

## محمد اسمٰعیل اثر

انھوں نے صندل نامہ تحریر کیا اور زعفران زارِ سلیمانی اور گلستانِ باختر کی ترتیب میں تصدق حسین کی مدد کی۔

## پیارے مرزا

یہ مرزا محسن علی خاں عرف آغا جو ہندی کے شاگرد تھے۔ انھوں نے تصدق حسین کی مدد سے تورج نامے کی جلد اول لکھی۔ ان کا خاص کارنامہ داستانِ خیال کے لکھنوی ترجمے کی ترتیب ہے۔

## مرزا رضا علی

یہ احمد حسین قمر کے شاگرد تھے۔ انھوں نے 'آفتاب شجاعت' جلد چہارم کے سلسلے میں 'صولت الضیغم' معروف بہ داستانِ اسد ثانی لکھی۔ کتاب کی تصنیف لکھنؤ میں ۱۹۰۵ء میں ہوئی لیکن طبعِ اول لاہور میں ۱۹۰۶ء میں ہوئی۔

## محمد امیر خاں

جاہ و قمر کے ہم عصر ایک داستان گو محمد امیر خاں تھے۔ بقول عشرت انھیں عیاری لکھنے پر ناز تھا چنانچہ داستانوں میں عمرو کی عیاریاں انھیں کے بیانات کا چہرہ ہیں۔ یہ نول کشور کے یہاں نہیں گئے۔ ان کے رام پور جانے کا بھی پتا نہیں چلتا لیکن ان کی تصنیف سے ایک مخطوطہ طلسم ہوشربا جلد دوم رام پور کے کتب خانے میں موجود ہے۔

رضا لائبریری رام پور کی طرح نول کشور پریس لکھنؤ میں بھی داستانوں کے متعدد مخطوطے گوشۂ گمنامی میں پڑے ہیں۔ ان میں سے بعض کرم خوردہ ہو کر ضائع ہو گئے ہیں لیکن کچھ مصنفین کے کارنامے ابھی تک محفوظ ہیں۔ ان کی تفصیل ابر حسن نورانی نے ہماری زبان کے ۱۹۶۰ء اور ۱۹۶۱ء کے بعض شماروں میں دی۔ انھیں سے استفادہ کرتے ہوئے محض نام شماری پر اکتفا کی جاتی ہے۔

## انور حسین آرزو لکھنوی

انھوں نے داستان جنوبیہ لکھی۔ اس کے مخطوطے میں ۸۰۰ صفحات ہیں۔

## سید میرن آبرو رضوی لکھنوی

انھوں نے ایک داستان 'طلسم تحت الارض' نواب بھاول پور کو پیش کی ان کے یہاں سے طباعت کی غرض سے یہ داستان نول کشور پریس میں پہنچی۔ آبرو نے اپنی دوسری داستانیں بھی نول کشور پریس کو دیں لیکن کسی نے اشاعت کا منھ نہ دیکھا۔ تفصیل یہ ہے:

۱۔ داستان معرکہ آرا۔ (فارسی) پچاس پچاس جزو کی ۲ جلدیں۔ اس کا سلسلہ 'لعل نامہ' دفتر ہشتم امیر حمزہ سے ملتا ہے۔

۲۔ اقبال نامۂ غضنفری۔ پچاس پچاس جزو کی ۳ جلدیں۔ بسلسلۂ داستانِ معرکہ آرا

۳۔ توزک صاحب قرانی۔ پچاس پچاس جزو کی ۳ جلدیں بسلسلۂ اقبال نامۂ غضنفری۔

۴۔ طلسم دار الجنوں ۲ جلدیں۔ اس کا سلسلہ بھی اقبال نامۂ غضنفر کی سے ملتا ہے۔ اس میں عیاریاں اور سحر بہت حیرت انگیز ہیں۔

۵۔ طلسم آفت خیز۔ ۴ جلد۔ یہ توزکِ صاحب قرانی سے متعلق ہے۔ مصنف کے مطابق یہ ہوشربا سے زیادہ دلچسپ ہے۔

۶۔ طلسم کرشمہ گاہ جمشیدی۔ ۴ جلد۔ یہ بھی توزکِ قرانی سے متعلق ہے۔ بقولِ مصنف یہ داستان اکبر ثانی نے فارسی میں تصنیف کرائی تھی۔

۷۔ طلسم تحت الارض۔ ۳ جلد، بہ سلسلۂ طلسم زعفران زارِ سلیمانی۔ از تصدق حسین۔

۸۔ طلسم بزم آرائے سامری ۲ جلد۔ بہ سلسلۂ تحت الارض۔

۹۔ طلسم انجم آرائے جمشیدی۔ ۲ جلد۔ بہ سلسلۂ تحت الارض۔

۱۰۔ طلسم ہفت ملک ۱۰ جلد۔ بہ سلسلۂ تحت الارض

۱۱۔ دفتر اختتام داستاں ۲ جلد۔ اس میں خاندانِ صاحب قراں کے خاتمے کا ذکر ہے۔ اس کا تعلق امیر حمزہ کے بارھویں دفتر (یعنی دراصل ۹) سے ہے۔

### نورالدین احمد علوی کیفی کاکوروی

ان کی تصانیف کا تعارف امیر حسن نورانی یوں کرتے ہیں:۔

"اردو کی غیر مطبوعہ نثری داستانوں میں غالباً نورنگار سے بڑی کوئی داستان نہیں ہے اور مصنف کا یہ بڑا کارنامہ ہے۔ اس کی ۹ جلدیں ہیں اور چند جلدیں دو دو حصوں میں ہیں۔ اس لیے کُل داستان ۲۴ حصوں میں ہے۔ ہر حصہ بڑے سائز کے کم سے کم ۵۰۰ صفحات پر مشتمل ہے اور بعض حصے ایک ہزار سے ڈیڑھ ہزار صفحات پر پھیلے ہوئے ہیں۔

یہ داستان یوں تو امیر حمزہ کے طرز پر لکھی گئی ہے لیکن اس میں ایسی خصوصیات ہیں جو کسی اور داستان میں نہیں۔ اس میں علمی، ادبی، اخلاقی، معاشرتی اور سیاسی مضامین کو موثر انداز میں بیان کیا گیا ہے۔"

### سید حشمت علی

انھوں نے ایک ہزار صفحات کی ایک جلد میں طلسم ہفت جرہ لکھا۔ یہ بہت دلچسپ ہے۔

طلسم لالہ زارِ سلیمانی ۲ جلد۔ اس کے مصنف کا نام معلوم نہ ہو سکا۔

مندرجہ بالا تفصیلات سے اندازہ ہوتا ہے کہ داستانِ امیر حمزہ کو جس طرح لکھنؤ نے پروان چڑھایا وہ بے نظیر و بے ہمتا ہے۔ تمام شاہی سرپرستی کے باوجود پورا اس باب میں نول کشور پریس کے تجارتی ادارے کو نہیں پہنچتا آج دنیائے اردو میں داستانِ امیر حمزہ کا جو غلغلہ ہے وہ محض لکھنؤ میں تصنیف شدہ اور شائع شدہ دفاتر کی وجہ سے ہے۔ ان کی ضخامت ان کی قدر پرستی میں آڑے آئی ہے۔ ان کے صفحات میں وہ ادبی جوہر وگوہر بھرے پڑے ہیں جو اُردو کی چوٹی کی داستانوں میں ملتے ہیں۔ اگر یہ مختصر ہوتیں تو زیادہ قاریوں کو اپنی کمند میں اسیر کر سکتی تھیں۔ اگر لکھنؤ سلسلۂ حمزہ میں صرف طلسم ہوشربا کا تحفہ ہی پیش کرتا تو وہ اردو کی کسی داستان اور داستان نگار سے ہیٹا نہیں رہتا۔

## قومی گیت

اے ماں اے ماں تجھ کو سلام، بھارت ماتا کو پرنام
تو تو کیسی پیاری ماں ہے
سب ماؤں سے اچھی ماں ہے
لاڈ اٹھانے والی ماں ہے
اپنی ماں ہے اپنی ماں ہے
ماتا کو پرنام، اے ماں اے ماں تجھ کو سلام
تیری مانگ میں گنگا جل ہے
ہرا بھرا تیرا آنچل ہے
ہریالی ہے پھول ہے پھل ہے
تیری گود سکھ منڈل ہے
ماتا کو پرنام، اے ماں اے ماں تجھ کو سلام
سب سے اونچے پربت والی
سب سے بڑھ کر شوکت والی
سب سے بھاری دولت والی
عزت والی عظمت والی
ماتا کو پرنام، اے ماں اے ماں تجھ کو سلام
تیری چھاتی دھرم سمندر
جس کی موجیں مسجد مندر
دونوں کی ہے گونج برابر
اللہ اللہ، ایشور ایشور
ماتا کو پرنام، اے ماں اے ماں تجھ کو سلام
اے ماں اے ماں تجھ کو سلام، بھارت ماتا کو پرنام

—— آرزو لکھنوی

شمس الرحمٰن فاروقی

# داستانِ امیر حمزہ: بعض ابتدائی باتیں

لکھنؤ نے اردو ادب کو بہت کچھ دیا۔ اگرچہ اس شہر کی اداؤں میں ایک ادا یہ بھی ہے کہ یہ اپنے عاشقوں کو مار رکھتا ہے۔ یا گاڑ کر بھول جاتا ہے، لیکن اس کے چاہنے والے اپنی مدت حیات اسکے ناز اٹھانے ہی میں گذار دیتے ہیں۔ آتش و ناسخ، میر و مصحفی، کتنے ہی ایسے ہیں جن کی لوح مزار کیا، مزار تک اب باقی نہیں۔ لیکن ان کے بارے میں اتنا تو معلوم ہے کہ یہ خاک لکھنؤ میں آسودہ ہیں (اگر "آسودہ" کا لفظ ایسوں کے لئے مناسب ہو۔) داستان امیر حمزہ (طویل) اور داستان امیر حمزہ (مختصر) کی تخلیق کرنے والوں کے بارے میں تو یہ بھی نہیں معلوم کہ وہ لکھنؤ میں دفن ہیں یا کہاں دفن ہیں؟ کسی قوم اور کسی تہذیب نے کم ہی اپنے محسنوں کے ساتھ وہ سلوک کیا ہوگا جو اہل لکھنؤ، اہل اردو اور اہل ہند نے داستان امیر حمزہ جیسی عظیم المرتبت کارگاہ نیرنگ کے صانعوں کے ساتھ کیا۔ اگر لکھنؤ کے ادبی کارناموں کی قیمت لگائی جائے تو انیس کے مرثیوں اور ناسخ کی غزلوں کے سوا غالباً کوئی بھی متن ایسا نہ ہوگا جسے داستان امیر حمزہ (طویل) کے مقابل رکھا جا سکے۔

داستان، اور خاص کر داستان امیر حمزہ کے زوال کا سبب صرف ناول کی مقبولیت نہیں۔ اور صرف ناول ہی کیوں، تھیٹر خاص کر پارسی تھیٹر، اور داستان کے آخری زمانے میں خاموش فلموں کا بھی غلغلہ کچھ کم نہ تھا۔ تاہم یہ چیزیں اتنی طاقت ور نہ تھیں کہ سیکڑوں برس کی توانا اور دور رس روایت کو چند برسوں میں اکھاڑ پھینکتیں۔ اصل وجہ تو یہ تھی کہ ہم اپنے ورثے پر شرمندہ اور اپنے تہذیبی مظاہر سے متنفر تھے۔ نصوح نے کلیم کا کتب خانہ بے وجہ ہی نذر آتش نہ کیا تھا۔ اور گلستان سعدی میں "فحش" عناصر کچھ یوں ہی محجوب نہ تھے اپنی بیوی سے اس نے کہا کہ مجھے "گلستاں" کے صفحے کے صفحے کاٹنے پڑے، کیوں کہ وہ تمہیں پڑھانے کے لائق نہ تھے۔ یہ ہیں وہ لوگ جو ہمارے بزرگان سلف ہیں اور جن کا نام ہم "رحمۃ اللہ علیہ" اور "شیخ" کہہ کر لیتے ہیں۔ اپنی تہذیبی روایت سے برگشتگی اور اس کی ناقدری اور اس سے تنفر کا دور دورہ ہمارے یہاں اب بھی ہے۔ ایسا کیوں ہے، اس پر گفتگو کبھی اور ہوگی لیکن جب کبھی میں کسی "بزرگ" سے کہتا ہوں کہ میں داستان امیر حمزہ پر کام کر رہا ہوں، تو وہ مسکرا کر کہتے ہیں "ہاں ہم نے بھی بچپن میں طلسم ہوشربا/داستان امیر حمزہ پڑھی تھی" یعنی یہ بس پرانے زمانے کے بچوں کا دل بہلانے کی حد تک تو ٹھیک ہے۔ آج کوئی عمر رسیدہ شخص اسے پڑھے، یہ بات سمجھ میں نہیں آتی۔

"داستان" کے بارے میں فی الحال اتنا کہنا کافی ہے کہ داستان ایسا بیانیہ ہے جو زبانی سنانے کے لئے تصنیف کیا جائے۔ چاہے فی البدیہ، چاہے سوچ کر، خواہ دن رات محنت کر کے لکھ کر، یا دل میں گڑھ کر اور پھر زبانی یاد کر کے، چاہے لکھ کر چھپوانے کی غرض سے طریقہ "تصنیف" جو بھی ہو، لیکن مقصود یہی ہوتا ہے کہ اسے زبانی سنایا جائے۔ باختن نے لکھا ہے کہ دنیا میں ناول نگار سے زیادہ تنہا کوئی فن کار نہیں۔ کیوں کہ اس کی تحریر پڑھنے والا اجنبی، خالق تحریر سے دور، اور اکثر خالق تحریر سے کوئی مطلب نہ رکھنے والا ہوتا ہے۔ ناول تنہائی میں یا چپ چاپ پڑھا جاتا ہے یعنی وہ ایسا بیانیہ ہے جس کا

Target audience مفقود ہوتی ہے اگرچہ جیرالڈ پرنس Gerald Prince اور بعض دوسرے وضعیاتی مفکرین نے فکشن کے Narratee کا تصور پیش کیا ہے، یعنی ایسے شخص (یا سننے والے/پڑھنے والے) کا جسے فکشن نگار اپنے مفروضہ قاری کی طرح ذہن میں رکھتا ہے۔ لیکن باختن کی بات میں پھر بھی بہت سچائی ہے۔ ناول نگار اور اس کے قاری/سامع کے درمیان براہ راست کوئی رشتہ نہیں قائم ہو سکتا۔ ناول نگار کی مثال اندھیرے میں بیٹھ کر گانے والے کی ہے۔ اسے کچھ نہیں معلوم ہوتا کہ اس کا گانا کون سن رہا ہے۔ سن بھی رہا ہے کہ نہیں، اور اگر سن رہا ہے تو وہ اسے ناپسند کر رہا ہے یا پسند کر رہا ہے، یا بہت زیادہ متاثر ہو رہا ہے، یا بالکل پہلو تہی کر رہا ہے۔ اس کے برخلاف زبانی بیانیہ اور Target audience کے درمیان فوری عمل اور ردعمل ہوتا ہے۔ اور اگر بیانیہ سنایا نہ بھی جا رہا ہو، لیکن تصنیف اس غرض سے کیا جا رہا ہو کہ اسے زبانی سنایا جائے گا۔ تو بھی اس کی شعریات وہی ہوگی۔ اس کی بدیعیات Rhetoric وہی ہوگی۔ رسومیات اور انداز وہی ہوں گے جو زبانی بیانیہ کے ہوتے ہیں۔ یہ کہا جا سکتا ہے کہ اگر کسی نے کوئی زبانی بیانیہ کبھی نہ سنایا ہو، تو وہ ایسا بیانیہ تصنیف بھی نہیں کر سکتا جسے زبانی بیانیہ oral Narrative کہا جا سکے۔ داستان امیر حمزہ۔ زبانی بیانیہ کی اعلیٰ ترین مثالوں میں بھی ممتاز تو ہے ہی، اسے تحریری یا ریکارڈ کی ہوئی شکل میں موجود دنیا کا طویل ترین زبانی بیانیہ کہا جا سکتا ہے۔

جب ہم اردو میں "داستان امیر حمزہ" کا فقرہ استعمال کرتے ہیں تو اس کے معنی کم از کم مندرجہ ذیل ہوتے ہیں۔

(۱) وہ زبانی (یا زبانی۔ تحریری) بیانیہ جو اردو، فارسی، ترکی، پشتو، سندھی، انڈونیشائی بھاشا، جارجیائی، بنگالی، ہندی، اور بہت سی دیگر زبانوں میں ہے اور جس میں امیر حمزہ کو مرکزی حیثیت حاصل ہے۔

(۲) وہ داستان جسے خلیل علی اشک نے فورٹ ولیم کالج میں فارسی سے ترجمہ کیا (۱۸۰۱)۔ یہ ایک جلد میں ہے اور اب بھی دستیاب ہے۔ اس کی فارسی اصل کا پتہ نہیں لگ سکا ہے۔

(۳) وہ داستان جسے امان علی خاں غالب لکھنوی نے کلکتہ میں فارسی سے ترجمہ کیا (۱۸۵۵)۔ یہ اب تقریباً ناپید ہے، لیکن نولکشور نے اسے ۱۸۷۱ میں عبداللہ بلگرامی کے نام سے تھوڑے بہت تغیر کے بعد چھاپا۔ یہ بھی ایک جلد میں ہے اور اب بھی دستیاب ہے۔ بلگرامی کے بعد تصدق حسین، اور پھر عبدالباری آسی نے اس میں رد و بدل کیا، لیکن عمومی اعتبار سے یہ اب بھی وہی متن ہے جو غالب لکھنوی نے ۱۸۵۵ میں شایع کیا تھا۔ اس کی بھی فارسی اصل کا پتہ نہیں لگ سکا ہے لیکن اغلب یہ ہے کہ اشک اور غالب لکھنوی کے پیش نظر دو الگ الگ نسخے تھے۔ اشک کے سامنے "رموز حمزہ" کا کوئی متن تھا اور غالب لکھنوی کا متن کوئی بالکل مختلف نسخہ تھا۔ اس کا "زبدۃ الرموز" سے بھی کوئی خاص تعلق نظر نہیں آتا۔

(۴) وہ داستان جو چھیالیس جلدوں میں بزبان اردو نولکشور پریس لکھنؤ سے چھپی۔ ۱۸۸۳ سے ۱۹۰۹ کے درمیان پینتالیس جلدیں چھپیں۔ آخری جلد ۱۹۱۷ میں چھپی۔

سہولت کے لئے میں اشک کی داستان کے لئے "داستان (مختصر) مصنفہ اشک" غالب لکھنوی کی داستان کے لئے "داستان (مختصر) مصنفہ غالب لکھنوی/عبداللہ بلگرامی اور چھیالیس جلدوں والی داستان کے لئے "داستان (طویل)" کے فقرے استعمال کروں گا۔ اگر لفظ داستان تنہا آئے تو اس سے داستان بطور صنف، یا کوئی خاص داستان جو کسی کتاب/جلد میں مذکور ہو، یا عمومی طور پر داستان امیر حمزہ مراد ہوگی۔ ایسی صورت میں سیاق کلام سے مفہوم متعین ہوگا۔

"داستان امیر حمزہ" جس شکل میں ہم تک پہنچی ہے (اگر اس کی بے گھری اور ناقدری اور کسی بھی جگہ پر اس کی مکمل جلدوں کا نہ ہونا، ہم تک پہنچنا قرار دیا جائے) اس کے اعتبار سے یہ داستان آٹھ دفتروں اور چھیالیس جلدوں پر مشتمل قرار دی جا سکتی ہے۔ "قرار دی جا سکتی ہے" میں نے اس لئے کہا کہ دفتروں اور جلدوں

کی تعداد میں تھوڑی بحث کی گنجائش ہے۔

سب سے پہلی بات یہ کہ جلدیں چھیالیس ہیں یا زیادہ؟ سراج منیر مرحوم نے مجھ سے بہ وثوق کہا تھا کہ باون جلدیں ہیں۔ میں نے تفصیل چاہی تو انھوں نے کہا کراچی میں ایک صاحب کے پاس تھیں۔ لیکن وہ ان صاحب کا پتہ نشان دینے سے قاصر رہے، اور نہ مجھے ہی میری تلاش کا کوئی پھل ملا۔ نہ ان صاحب کی خبر لگی اور نہ کسی فہرست یا تحریر میں ہی مجھے باون جلدوں کا ذکر ملا۔

علی بہادر خاں نے اکتالیس جلدیں بیان کی ہیں۔ لیکن انھوں نے "آفتاب شجاعت" کو خدا معلوم کیوں ایک ہی جلد قرار دیا ہے۔ لہٰذا ان کے یہاں بھی دراصل چھیالیس جلدیں ہوئیں۔ راز یزدانی نے اپنے ایک مضمون (مطبوعہ "آج کل" دہلی بابت جولائی ۱۹۶۰ء) میں لکھا ہے کہ انچاس جلدیں ہیں۔ وہ کہتے ہیں:

"ہرمز نامہ، آفتاب شجاعت اور گلستان باختر وغیرہ سب کو گنا جائے تو انچاس جلدیں اور تقریباً سینتالیس ہزار صفحات ہوتے ہیں۔"

یزدانی نے جلدوں کی فہرست یا تفصیل نہیں دی ہے۔ لہٰذا ان کے دعوے کو بے دلیل ہی قرار دینا پڑے گا۔ صفحات کا اندازہ البتہ ان کا تقریباً درست ہے کیونکہ صفحات کی تعداد بیالیس ہزار بیٹھتی ہے۔ گیان چند نے پہلی بار تمام جلدوں کی فہرست تیار کی اور ان کا مختصر بیان لکھا ان کے یہاں بھی جلدیں چھیالیس ہی ہیں۔ اپنی حالیہ تحریر میں بھی انھوں نے وہی چھیالیس جلدیں بتائی ہیں۔ (مضمون مطبوعہ "نیا دور"، لکھنؤ، اودھ نمبر) سینتالیس کا معاملہ یہ ہے کہ ایم۔ حبیب خاں نے اپنی کتاب "اردو کی قدیم داستانیں" میں احمد حسین قمر کی طلسم نارنج" پر مفصل گفتگو کی ہے اور کہا ہے کہ یہ "داستان امیر حمزہ کے پہلے دفتر "نوشیرواں نامہ" کی دراصل ایک کڑی ہے۔" حبیب خاں نے مزید کہا ہے کہ "طلسم نارنج" چونکہ داستان امیر حمزہ ہی کا ایک حصہ ہے، اس لئے جلدوں کی تعداد چھیالیس کے بجائے سینتالیس ہو جاتی ہے۔

جہاں تک مجھے معلوم ہے، "طلسم نارنج" کا ذکر سب سے پہلے حبیب خاں نے کیا۔ اس کا مفصل تعارف تو یقیناً حبیب خاں ہی نے لکھا۔ تعجب کی بات یہ ہے کہ اسے داستان امیر حمزہ کی سینتالیسویں جلد قرار دینا تو الگ رہا، کسی نے طلسم نارنج" کا ذکر حبیب خاں کے بعد بھی نہیں کیا۔ نہ ہی کسی نے حبیب خاں کے اس دعوے کا محاکمہ کیا ہے کہ "طلسم نارنج" کو امیر حمزہ کے سلسلے کی ایک قرارداد دیا جانا چاہئے اور اس طرح جلدوں کی تعداد چھیالیس کے بجائے سینتالیس ٹھہرائی چاہئے۔ "طلسم نارنج" کے بارے میں خاموشی کی ایک وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ یہ بہت کم یاب ہے۔ حبیب خاں نے انجمن ترقی اردو (ہند) کی لائبریری کے نسخے سے استفادہ کیا ہے۔ ممکن ہے یہ نسخہ اوروں کی دسترس میں نہ ہو۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ "طلسم نارنج" میں واقعات، کردار اور عمومی فضا بالکل ویسے ہی ہیں جیسے کہ داستان امیر حمزہ (طویل) کی کسی اور جلد میں۔ پھر یہ بھی ہے کہ داستان (طویل) اور داستان (مختصر) دونوں میں "طلسم نارنج" کے حوالے بھی ہیں۔ "طلسم نارنج" کے شروع ہی میں داستان گو ہمیں بتاتا ہے کہ عمرو بن حمزہ یونانی کی پیدائش کا بیان جیسا کہ "دفتر" میں ہے، درست نہیں۔ بلکہ وہ بیان درست ہے جو زیر نظر داستان میں مذکور ہے۔ یہاں "دفتر" سے مراد "نوشیرواں نامہ" جلد اول (صفحہ ۴۴۹) یا داستان (مختصر) مصنفہ خلیل علی اشک، جلد دوم (صفحہ ۲۲) ہے جہاں عمرو بن حمزہ کی پیدائش کے بارے میں ایک دلچسپ اور انوکھا واقعہ مذکور ہے۔ "نارنج" کے مصنف احمد حسین قمر کو یہ فکر ہمیشہ رہتی ہے دوسرے داستان گویوں پر اپنی برتری کسی طرح ثابت کریں۔ صفحہ ۷ تا ۸ پر وہ دوسرے داستان گویوں کو ناقص بتاتے اور عمرو بن حمزہ کی پیدائش کا ایک اور بیان درج کرتے ہیں۔ لطف یہ ہے کہ عمرو بن حمزہ کی پیدائش کا دوسرا بیان بھی "نوشیرواں" اول میں اسی جگہ (صفحہ ۴۴۹) موجود ہے۔ قمر نے اپنی فوقیت جتانے کے جوش میں "نوشیرواں نامہ" کا مکمل حوالہ نہیں دیا۔ بہر حال، وہ بات الگ ہے۔ بنیادی بات یہ ہے کہ "طلسم نارنج" کا مرکزی کردار عمرو بن حمزہ ہے اور اس کی پیدائش کے واقعات داستان (مختصر) اور داستان (طویل) دونوں میں موجود

میں عمرو بن حمزہ کے ہاتھوں "طلسم نارنج" کی فتح کا بیان بھی "نوشیرواں" (اول) میں موجود ہے۔ "طلسم ہوشربا" (چہارم) کے صفحہ ۱۲۰ پر بھی طلسم نارنج" کا حوالہ ہے۔ اور ایک بندریا کا ذکر ہے جس کا نام دم خبیثہ تھا اور جو بڑی ساحرہ تھی۔ دم خبیثہ کی تفصیلی روداد "طلسم نارنج" میں ہے۔ "ہوشربا" (پنجم اول) میں بھی نارنج جادو کا ذکر ہے۔ داستان (مختصر) مصنفہ غالب لکھنوی/عبداللہ بلگرامی میں بھی طلسم نارنج کا سرسری حوالہ ہے۔ غرض کہ اس بات میں کوئی شک ہی نہیں کہ داستان طلسم نارنج اپنی تفصیلات میں اور عام نقشے کے اعتبار سے بھی اور طرز بیان کے اعتبار سے تو بالکل سو فی صدی) داستان (طویل) کا حصہ قرار دی جاسکتی ہے۔ لیکن یہ بھی بالکل یقینی ہے کہ کسی نے اسے داستان (طویل) کا حصہ قرار نہیں دیا۔ گیان چند کی کتاب کے تازہ ایڈیشن کی کتابیات میں "طلسم نارنج" اور حبیب خاں کی کتاب "اردو کی قدیم داستانیں" دونوں درج ہیں۔ لیکن نفس کتاب میں "طلسم نارنج" پر ایک جملہ بھی نہیں۔ داستان امیر حمزہ کا جتنا تفصیلی اور محتاط محاکمہ گیان چند نے کیا ہے۔ اس کی مثال مشکل سے ملے گی۔ دریں صورت انھوں نے اگر "طلسم نارنج" کو نظر انداز کیا تو اس کی وجوہ ہونگی افسوس کہ انھوں نے اس بحث کو چھیڑا ہی نہیں۔

میرا خیال ہے کہ "نارنج" کو داستان (طویل) کا حصہ قرار دینا غلط ہوگا۔ یعنی داستان (طویل) کی کل جلدیں چھیالیس ہی ہیں سینتالیس نہیں۔ "نارنج" کو داستان (طویل) سے الگ رکھنے کی وجہیں حسب ذیل ہیں:۔

(۱)۔ قمر نے اپنے معمول لاف وگزاف اور اپنے معاصروں کو نیچا دکھانے کی کوششوں کے باوجود یہ دعویٰ کہیں نہیں کیا کہ "نارنج" بھی داستان (طویل) کی جلدوں میں سے ایک ہے۔ یہ داستان انھوں نے بالکل آخری زمانے میں لکھی تھی۔ اس وقت تک ان کا رنگ خوب جم چکا تھا۔ ان کے صاحب زادے اشتیاق حسین سہیل نے "نارنج" کے آخر میں جو تقریظ لکھی ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قمر نے "ہومان نامہ" انھیں دنوں ختم کی تھی اور اس وقت وہ "جمشیدی" پر کام کر رہے تھے۔ "اور جوش طبع عالی اسی طور پر ہے اور فرماتے ہیں کہ اگر کوئی قدر داں بقدر دانی لکھوائے تو دس بیس جلدیں مثل بوستان خیال کے لکھوں کہ کچھ رنگ طبیعت ظاہر ہو۔ ان دو تین جلدوں میں کیا جودت طبع کم ہو۔ اس طلسم کو ملاحظ فرما کر ناظرین بہت خوش ہوں گے کہ نوشیرواں نامہ میں نہیں تحریر ہوا۔" اس سے صاف ظاہر ہے کہ داستان گو، اور ان کے بیٹے دونوں ہی کی نظر میں "نارنج" داستان (طویل) کا حصہ نہ تھی۔ اگر ہوتی تو وہ بہ بانگ دہل اعلان کرتے۔ وہ ایسے چوکنے والے لوگ نہ تھے۔ جیسا کہ ہم ابھی دیکھ چکے ہیں۔ قمر نے عمرو بن حمزہ یونانی کی پیدائش کا بیان تصدق حسین (نوشیرواں اول) کے یہاں سے بے کھٹکے اپنا مال بنا کر لے لیا اور تمام داستان گویوں (بہ شمول تصدق حسین) کو مطعون بھی کیا کہ وہ "خلاف امر" روائتیں بیان کرتے ہیں، اصل روایت تو میں بیان کر رہا ہوں۔ خود قمر نے "نارنج" کے آخر میں یہی کہا ہے کہ "طلسم حقیر نے تمام کیا۔ اب آگے داستان صاحب قران کا ذکر ہے... اگر ناظرین وسامعین اس طلسم کو ہاتھوں ہاتھ خرید یں گے تو آئندہ اس کو بھی تحریر کروں گا۔" یعنی انھوں نے یہ دعویٰ نہیں کیا کہ میں نے داستان (طویل) کی ایک جلد لکھی ہے۔ داستان (طویل) کی جلدیں تو وہ نولکشور کیلئے لکھ ہی رہے تھے یہاں انکو غالباً یہ امید تھی کہ اگر "ناظرین وسامعین" اصرار کریں گے۔ تو انھیں نوشیرواں جیسی داستان الگ سے لکھنے کا موقع مل جائے گا۔ معلوم نہیں "نارنج" کے ساتھ "ناظرین وسامعین" نے کیا سلوک کیا؟ یہ داستان شاید مقبول نہ ہوئی۔ کیوں کہ یہ کم و بیش گم نام رہی ہے۔ بہر حال قمر کی بھی عمر نے دفا نہ کی، اور "نارنج" کی اشاعت کے تھوڑے ہی عرصے بعد وہ اللہ کو پیارے ہو گئے۔

(۲)۔ خود پبلشر کی کسی فہرست یا اشتہار میں "طلسم نارنج" کا ذکر داستان (طویل) کے حصے کے طور پر نہیں ہے۔ شروع داستان کی جلدیں جو میرے پاس ہیں، ان میں "نارنج" کا اشتہار کیا، اور داستان (طویل) کے حصے کے طور پر اس کا ذکر کیسا، فہرست تک میں اس کا نام نہیں ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ پبلشر اس داستان اور داستان (طویل) کے درمیان واضح امتیاز رکھنا چاہتا ہے۔ اشتہار اور فہرست سے نام غائب رہنا بھی "نارنج" کی گمنامی کا ایک سبب یقیناً رہا ہوگا۔

(۳)۔ داستان (طویل) کی جلدیں اوسطاً نو سو صفحے یا کچھ زیادہ کی ہیں۔ (بوستان خیال" کی جلدیں اوسطاً" بڑی تقطیع کے سات سو صفحات یا کچھ ہیں۔ یہ اوسطً دہلوی اور لکھنوی دونوں "بوستان" کا ہے۔) اس سے معلوم ہوا کہ طوالت اور ضخامت بھی داستان کی شرط ہے۔ "نارنج" کی ضخامت ۲۰۸ صفحات ہے، یعنی یہ اتنی چھوٹی ہے کہ اس جیسی چار داستانیں بآسانی داستان (طویل) کی کسی جلد میں سما سکتی ہیں۔

مندرجہ بالا محاکمے سے یہ بات کم و بیش ثابت ہو جاتی ہے کہ نارنج کو داستان (طویل) کی سینتالیسویں جلد قرار دینے کی کوئی معقول وجہ نہیں، اور جلدوں کی صحیح تعداد چھیالیس ہی ہے۔

جیسا کہ اوپر بیان ہوا، داستان (طویل) کی چھیالیس جلدیں آٹھ دفتروں میں منقسم ہیں۔ یہ دفتر کس نے بنائے اور دفتروں کی تعداد کس نے متعین کی۔ ان سوالوں کے جواب فی الوقت ممکن نہیں۔ یہ ضرور کہا جا سکتا ہے کہ دفتروں کی یہ تقسیم اتنی قدیم نہیں جتنی نولکشوری بیانات، یا داستان گویوں کے مفروضات سے مستفاد ہوتا ہے۔ "رموز حمزہ" میں دفتروں کا پتہ نہیں۔

راز یزدانی نے لکھا ہے (نگار لکھنؤ بابت ستمبر ۱۹۵۹ء) کہ انھوں نے "رموز حمزہ" مطبوعہ تہران ۱۲۷۵۔۱۲۷۸ھ دیکھی ہے۔

(برٹش لائبریری میں جو نسخہ ہے اس کی تاریخ طباعت ۱۲۷۴۔۱۲۷۶ھ ہے۔ ممکن ہے راز یزدانی نے دوسرا ایڈیشن دیکھا ہو)۔ اس مضمون میں انھوں نے دفتروں کا کوئی ذکر نہیں کیا ہے۔ کتابوں کا ذکر کیا ہے جن میں "رموز حمزہ" منقسم ہے۔ وہ لکھتے ہیں: اس "رموز حمزہ" کو سات جلدوں میں تقسیم کیا گیا ہے اور ہر جلد کو "کتاب" کہا گیا ہے لیکن "آج کل" دہلی بابت جولائی ۱۹۶۰ء والے مضمون میں وہ کہتے ہیں کہ اس میں "صرف تین دفتروں کا نام ملتا ہے۔ نوشیرواں نامہ۔ ایرج نامہ اور صندلی نامہ" اصل کتاب دیکھے بغیر میں نہیں یقین کر سکتا کہ اس میں دفتر ہوں (جب کہ راز صاحب خود بھی "کتابوں" کا ہی ذکر کر رہے ہیں) "رموز حمزہ" مطبوعہ بمبئی ۱۹۰۹ء میرے سامنے ہے اس میں اور نہ "قصہ حمزہ" مرتبہ جعفر شعار (تہران ۱۹۶۸ء، ۱۹۶۹ء) میں دفتر ہیں۔ موخر الذکر بھی میرے سامنے ہے۔ "زبدۃ الرموز" میں بھی دفتر نہیں ہیں۔ لیکن اس کا امکان ہے کہ اٹھارویں صدی آتے آتے داستان اتنی پھیل گئی ہو کہ اس کے کئی حصے یا دفتر ہو گئے ہوں جیسا کہ فرنیس پرچیٹ نے لکھا ہے کہ غالب نے ۱۸۶۱۔۱۸۶۲ کے زمانے میں میرن صاحب کو جب یہ لکھا کہ "مولانا غالب علیہ الرحمۃ ان دنوں میں بہت خوش ہیں۔ پچاس ساٹھ جزو کی کتاب امیر حمزہ کی داستان کی... آگئی ہے..." تو ممکن ہے کہ وہ "کتاب رموز حمزہ" مطبوعہ تہران ۱۸۵۷۔۱۸۵۹ کا ذکر کر رہے ہوں، کیوں کہ اردو یا فارسی میں اس وقت کسی اور داستان امیر حمزہ کا پتہ نہیں چلتا جو اس حجم کی ہو۔ راز یزدانی نے اپنی دیکھی ہوئی "رموز حمزہ" کا جو حجم بتایا ہے وہ غالب کے بیان کردہ حجم سے مطابقت رکھتا ہے

دوسری اہم بات یہ ہے کہ داستان (مختصر) مصنفہ خلیل علی اشک (۱۸۰۱) اور داستان (مختصر) مصنفہ غالب لکھنوی (۱۸۵۵) دونوں میں داستان کی چودہ جلدوں کا ذکر ہے۔ اگرچہ یہ دونوں کتابیں خود بالترتیب ۴۳۳ اور ۴۹۲ صفحات پر مشتمل ہیں لیکن دونوں میں تاثر اس بات کا پایا جاتا ہے کہ اصل داستان بہت طویل ہے

داستان کے آٹھ دفتروں کے سلسلے میں سب سے اہم بات یہ ہے کہ ان کی ترتیب وہی ہے جو خود قصے کی ترتیب ہے یعنی

داستان کا آغاز "نوشیرواں" اول میں ہوتا ہے۔ بعد کے دفاتر جس ترتیب سے رکھے گئے ہیں، اسی ترتیب سے واقعات پیش آتے ہیں اور "لعل نامہ" دوم میں امیر حمزہ اور عمرو کی موت پر داستان تمام ہوجاتی ہے۔ دوسری اہم بات یہ ہے کہ داستان کی بہت سی جلدیں یا بہت سے اجزا کو پبلشر (نولکشور) نے دفتروں کا حصہ نہیں قرار دیا ہے۔ چنانچہ "ہفت پیکر"، "نور افشاں"، "سکندری" وغیرہ کسی دفتر کا حصہ نہیں قرار دیا گیا۔ "آفتاب شجاعت" کو ہمیشہ "دفتر آفتاب شجاعت" کہا گیا۔ (یعنی عملاً آٹھ کے بعد نواں دفتر جاری کیا گیا۔) "گلستان باختر" کو "آفتاب" کے سلسلے کی داستان (لہذا "دفتر" "آفتاب شجاعت" کا حصہ) بیان کیا گیا۔ تیسری اہم بات یہ ہے کہ دفتروں کی داستانیں، اور ان کی جلدوں کی تعداد، دونوں بائیں دفتروں کی تحریر کے پہلے کم و بیش متعین ہوچکی تھیں اس تیسری بات سے یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا داستان گو اور پبلشر کو پورا اندازہ تھا کہ تحریری شکل میں کون داستان کتنے صفحے لے گی اور کون سے دفتر میں کتنی جلدیں ہوں گی؟ ظاہر ہے کہ بات بالکل قرین قیاس نہیں۔ لہذا قوی امکان اس بات کا ہے کہ پبلشر اور داستان گو مل کر طے کرلیتے ہوں گے کہ کس دفتر میں کتنی اور کون سی جلدیں ہوں، اور اگر کوئی نئی داستان (یا پرانی داستان کی توسیع) ہو تو اسے کس دفتر میں رکھا جائے۔ لہذا یہ بات بھی پوری طرح ممکن، بلکہ اغلب معلوم ہوتی ہے کہ پوری داستان (یا کم سے کم وہ حصے، جلدیں جو آٹھ دفتروں تک محدود تھیں) زبانی شکل میں کم و بیش مستقل صورت اختیار کرچکی تھی معرض تحریر میں آنے کے بعد صحیح پتہ لگتا تھا کہ کوئی داستان کتنی جلدوں میں سمائی ہے۔ لیکن دفتروں کے بارے میں کوئی اختلاف نہ تھا۔ اور یہ ممکن ہے کہ فارسی میں بھی (ہندوستان کی حد تک) یہ اپنی اصل سے بہت زیادہ پھیل چکی ہو۔ "بہار عجم" اور "چراغ ہدایت" میں بعض داستان الفاظ کا اندراج اس خیال کو مستحکم کرتا ہے۔

اس موضوع پر گفتگو آئندہ ہوگی۔ فی الحال آٹھ دفتروں پر کچھ مزید کہتے ہیں۔ "نوشیرواں" اول (جون ۱۸۹۳) کے سرورق پر نمایاں الفاظ میں حسب ذیل اعلان ہمیں ملتا ہے: "... اس کے آٹھ دفتر ہیں اور بعض دفتر کی کئی جلدیں حسب تفصیل ذیل۔" اس کے بعد چوکھٹے میں جلدوں اور دفتروں کے نام یوں درج ہیں:۔

| تعداد دفتر | نام داستان | تعداد جلد | تعداد دفتر | نام داستان | تعداد جلد |
|---|---|---|---|---|---|
| اول | نوشیرواں نامہ | ۲ جلد | پنجم | طلسم ہوشربا | ۷ جلد |
| دوم | کوچک باختر | ا جلد | ششم | صندلی نامہ | ا جلد |
| سوم | بالا باختر | ا جلد | ہفتم | تورج نامہ | ۲ جلد |
| چہارم | ایرج نامہ | ۲ جلد | ہشتم | لال (کذا) نامہ | ا جلد |

"ہوشربا" (پنجم اول) کے ایک نسخے کی داشت میرے پاس ہے۔ یادداشت کے مطابق اس کے صفحہ ۷۶۰ پر ایک اشتہار ہے جو ۱۸۹۱ء کی اشاعت (یعنی اول اشاعت) میں مندرج اعلان کی من و عن نقل ہے۔ جون ۱۸۹۳ کی منقولہ بالا فہرست بھی بالکل وہی ہے جو ۱۸۹۱ کے اشتہار میں ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ ۱۸۹۱-۱۸۹۳ میں یہ بات طے نہ تھی کہ "لعل" کی دو جلدیں ہوں گی۔ نہ ہی "ہومان" اور "ہرمز" کی اشاعت کی کوئی تجویز نظر آتی ہے، اور نہ بقیہ طلسم ہوشربا کی دو جلدوں کی۔ ہاں "ہرمز" کی اشاعت اول (۱۹۰۰) میں "لال (کذا) نامہ" کی دو جلدیں بتائی گئی ہیں۔ اشتہار میں "ہرمز" نامہ متعلقہ نوشیرواں نامہ" اور "ہومان نامہ متعلقہ نوشیرواں نامہ" کا اعلان ہے۔ "آفتاب" کا اشتہار "جمشیدی" دوم اور سوم (۱۹۰۲) "سلیمانی" دوم (۱۹۰۵) میں بھی نہیں، اور جب ہے تو الگ "دفتر" کی حیثیت سے ہے۔

اس بحث کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ پبلشر (اور شاید داستان گو بھی) دفتروں کی تعداد میں اضافہ نہ کرنا چاہتے تھے۔ اور نئی داستانوں کی تصنیف یا تحریر اور پھر اشاعت کے مشتاق بھی تھے۔ "ہومان" اور "ہرمز" کو تو انھوں نے دفتر میں شامل کرلیا کہ ان کا تعلق براہ راست "نوشیرواں" سے تھا، اور شاید یہ داستانیں پہلے سے موجود بھی تھیں اور "بقیہ ہوشربا" کو دفتر میں ڈالنا کچھ مشکل نہ تھا۔ لیکن بقیہ داستانوں کے بارے میں ان کا رویہ گومگو کا رہا۔

یہاں ہمارے لئے مشکل آپڑتی ہے کہ ہم داستان (طویل) کو ایک داستان کہیں، یا دو کہیں، اگر ایک کہیں تو دفتر کے باہر والی داستانوں کو کہاں رکھیں؟ اور اگر دو کہیں تو اس کے لئے جواز کیا ہو، جب کہ داستان گویوں اور پبلشر، کسی نے بھی کبھی نہیں کہا کہ دو داستانیں معرض وجود میں آرہی ہیں۔ گیان چند نے اس معاملے کو یوں حل کیا ہے کہ گیارہ دفتروں اور انتیس انتیس جلدوں کے دو سلسلے قائم کئے ہیں۔ ظاہر ہے کہ جلدیں چونکہ صرف چھیالیس ہیں اس لئے دونوں سلسلوں میں کئی جلدیں مشترک ہیں۔ گیان چند کہتے ہیں کہ اس ترکیب کو اختیار کرنے کے باعث "کڑی سے کڑی ملتی چلی گئی ہے اور جنہیں ایک مربوط داستان قرار دیا جاسکتا ہے۔" گیان چند کی یہ ترکیب ہے تو دلچسپ۔ لیکن اس میں کئی قباحتیں ہیں۔

پہلی بات تو یہ کہ جلدوں کی تکرار کے باعث Symmetry غائب ہوگئی ہے اور مطالعہ مشکل ہوگیا ہے۔ دوسری بات یہ کہ دفتروں کی تعداد آٹھ سے گیارہ ہوگئی ہے۔ تیسری بات یہ کہ ایک کی جگہ دو سلسلے ہوگئے ہیں اور پھر بھی جلدوں کی تعداد چھیالیس نہ رہ سکی، اٹھاون ہوگئی، میرا خیال ہے کہ آٹھ دفتروں کی ترتیب کو قائم رکھتے ہوئے ایک ہی سلسلہ وضع کیا جاسکتا ہے۔ اور ربط بھی پہلے سے زیادہ پیدا ہوسکتا ہے۔ ملحوظ رہے کہ مکمل ربط اور کامل طور پر ہر واقعے کی منطقی اور زمانی ترکیب داستان کے لئے نہ ضروری ہے نہ ممکن، ضروری صرف یہ ہے کہ ربط بیش از بیش ہو اور اہم واقعات و اشخاص کے بارے میں معلوم ہوسکے کہ وہ کس وقت کہاں ہوں گے گیان چند کی ترتیب کے نتیجے میں داستان کا ربط زائل ہوجاتا ہے کیوں کہ انھوں نے سلسلۂ اول میں "لعل" "پھر" آفتاب "، اور پھر "گلستان" کو رکھا ہے۔ حالانکہ "لعل" میں حمزۂ اول، حمزۂ ثانی اور عمرو، سب کی موت ہوجاتی ہے۔ یہ داستان بہرحال "داستان امیر حمزہ" ہے، داستان حمزۂ ثالث و رابع نہیں، اور نہ ہی امیر حمزہ و حمزۂ ثانی و ثالث و رابع ہے۔ اس داستان کا اختتام بہرحال امیر حمزہ اول کی موت پر ہوگا۔ یہ اور بات ہے کہ داستان گو ان کی موت کا بیان نہ کرے، اور ان کی زندگی کے واقعات کو طویل سے طویل تر کرتا جائے۔ لیکن اگر وہ امیر حمزۂ اول کی موت کا بیان کرتا ہے تو داستان وہیں ختم بھی کرتا ہے۔ داستان (مختصر) کی دونوں روایتیں (اشک اور غالب لکھنوی/عبداللہ بلگرامی) امیر حمزۂ اول کی موت پر ہی ختم ہوتی ہیں۔

بنیادی بات جو ذہن میں رکھنے کی ہے وہ حمزۂ ثانی کا ظہور ہے (صندلی نامہ) اس کا مطلب یہ ہے کہ صاحب قران (امیر حمزہ) مر سکتے ہیں، لیکن صاحب قرانی باقی رہتی ہے۔ یعنی صاحب قرآن تو اور بھی ہوں گے (اگر خدا چاہے) لیکن صاحب قرآن وقت کو موت بھی ہے۔ اور عزل بھی۔ یعنی وہ اپنی زندگی ہی میں صاحب قرانی کسی اور کو منتقل کرسکتا ہے۔ لہٰذا "صندلی" کو داستان (طویل) کا خط انقسام کہنا چاہئے۔ صندلی کے بعد کی جلدیں حمزۂ اول، حمزۂ ثانی، صاحب قران ثالث (بدیع الملک) اور صاحب قران رابع (عادل کیواں شکوہ) کے کارناموں کے اعتبار سے مرتب ہوں گی۔

داستان (مختصر، شک) اردو میں داستان امیر حمزہ کی قدیم ترین تحریری شکل ہے۔ اس کی جلد دوم صفحہ ۱۹۱ اور "رموز حمزہ" صفحہ ۹۷ پر لکھا ہے کہ قضا و قدر نے امیر حمزہ کی عمر ایک سو پچانوے برس دو پہر لکھی ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ امیر حمزہ کی مدت حیات میں بہت کارناموں اور واقعات کی گنجائش ہے۔ اور ایسا نہیں ہے کہ داستان (طویل) کے داستان گویوں کو وقت کا احساس نہ تھا۔ ایک جگہ ایک پہلوان کے بارے میں لکھا ہے کہ اس کی عمر ایک سو بیس برس ہے اور یہ نوشیرواں نامے کے وقت سے جنگوں میں شریک رہا ہے۔ طلسم ہوشربا میں کتنی مدت گذرتی ہے۔ طلسم ہفت پیکر میں کتنا عرصہ لگتا ہے، ان سب باتوں کا ذکر داستان (طویل) میں ہے۔ تفصیل اپنے وقت پر بیان ہوگی۔

□□

**شاعری** وہ جادو یا اعجاز ہے جس کا کرشمہ یہ ہے کہ انسان کے خیالات و احساسات اس کے جذبات دل کے سانچے میں ڈھل کر زبان سے نکلتے ہیں اور ایک عالم تصویر پیدا کر دیتے ہیں۔

برج نرائن چکبست

ڈاکٹر شمیمہ رضوی

## اٹھارھویں صدی میں

# اودھ میں اردو داستان نگاری

اُردو ادب کے ارتقاء کے لحاظ سے شمالی ہند میں اٹھارھویں صدی کا زمانہ وہ زمانہ ہے جب اُردو کو ادبی حیثیت حاصل ہو چکی تھی۔ لیکن فارسی کے مقابلے میں وہ ابھی بہت کم سن تھی۔ شعری سرمایہ کے لحاظ سے تو اس نے ایک مقام حاصل کر لیا تھا لیکن اس دور کا نثری ادب خاصا کمزور تھا۔ شمالی ہند میں اٹھارھویں صدی کی نثری داستانوں کی تفصیل اس طرح ہے،

(۱) قصہ مہر افروز و دلبر۔ از عیسوی خاں۔ کتاب کا نام تاریخی ہے، جس سے سالِ تصنیف ۱۰۶۶ھ (مطابق ۵۹۔۱۶۵۵ء) کا استخراج ہوتا ہے۔ یہ شاہجہاں کے آخری زمانے کی تالیف ہے۔

(۲) عجائب القصص، از شاہ عالم ثانی (زمانہ شاہ عالم ثانی ۱۷۵۹ء۔ ۱۸۰۶ء)۔ دہلی کے اس مظلوم بادشاہ نے نہ صرف اُردو شعراء کی سرپرستی کی بلکہ وہ ایک نثری داستان کے مؤلف بھی ہیں جس کا ذکر سب سے پہلے قدرت اللہ قاسم نے مجموعہ نغز میں کیا۔ اس قصے میں ہندی عنصر کا زیادہ غلبہ ہے۔

(۳) نوطرزِ مرصع۔ از میر محمد حسین عطا خاں تحسین۔

(۴) نو آئین ہندی عرف قصہ ملک محمد و گیتی افروز۔ از مہر چند کھتری مہر (۱۲۱۳ھ/۱۸۰۳ء)

(۵) جذبِ عشق از شاہ حسین حقیقت بریلوی (۱۲۱۲ھ/۹۸۔۱۷۹۷ء)

ان میں سے اول الذکر دو داستانیں "قصہ مہر افروز و دلبر" اور "عجائب القصص" بالترتیب دورِ شاہجہانی اور شاہ عالم ثانی کے عہد میں۔ چوں کہ ہمارا موضوع اودھ کی نثری داستان سے ہے، اس لئے اول الذکر دونوں داستانیں ہمارے موضوع سے خارج ہیں۔ بقیہ تین داستانوں پر ہم تفصیلی گفتگو کریں گے۔

### (۱) نوطرزِ مُرصّع

میر محمد حسین عطا خاں تحسین کی نوطرزِ مرصع نہ صرف شمالی ہند میں اردو نثر کی سب سے پہلی کتاب مانی گئی ہے بلکہ اودھ میں داستان نگاری کی حیثیت سے بھی اسے اولیت کا فخر حاصل ہے۔ جن مستند کتابوں میں تحسین کا ذکر ملتا ہے وہ حوالے اس طرح ہیں،

(۱) تحسین کا سب سے پہلے ذکر آبِ حیات میں ملتا ہے اس لیے آزاد نے نوطرزِ مرصع کا سالِ تالیف ۱۷۸۹ء لکھا ہے۔

(۲) قدیم تذکروں میں سب سے پہلے خوب چند ذکاؔ کے تذکرے (سالِ ترتیب ۱۷۸۸ء) میں تحسین کا ذکر بحیثیت شاعر ملتا ہے۔ نوطرزِ مرصع کا ذکر اس میں نہیں ملتا۔

(۳) ڈاکٹر گل کرسٹ نے میر امن کی تصنیف "باغ و بہار" کے مقدمے میں تحسین کے طرز اور اسٹائل پر صرف تبصرہ کیا ہے ان کے حالات کچھ نہیں لکھے۔

(۴) غلام علی خاں نے اپنی فارسی تاریخ اودھ مسمّیٰ بہ عماد السعادت (۱۸۰۸ء) میں تحسین کا مختصر ذکر کیا ہے۔

(۵) گارساں دتاسی نے تحسین کا ذکر کیا ہے۔ اس نے لکھا ہے کہ وہ کلکتہ، پٹنہ اور فیض آباد میں رہ چکے ہیں۔ شجاع الدولہ اور پھر آصف الدولہ کے دربار میں رسائی ہوئی۔ شجاع الدولہ کے کہنے سے نوطرزِ مرصع لکھی اور پھر اسے آصف الدولہ نے بھی

کانٹا سا یہ بھی دل سے نکل جاوے یا خدا
سینے میں سانس کھٹکے ہے اب خار کی غلط

ص۱۲۳ ب

بنا کے پہلے مٹاتا ہے پھر بناتا ہے    جو چاہتا ہو سو کرتا ہے یار و سب صانع

ص۱۲۴ الف

جوں شمع سوز دل سے جو پوچھا کچھ تھی رات
اک آہ کھینچ کر پڑے آنسو ڈھلک دریغ

ص۱۲۵ ب

اب تو اک مدت ہوئی آنے سے وہ بھی رہ گئے
ورنہ دیتے تھے خبر دل کی مجھے ہر بار اشک

ص۱۲۸ الف

جو چاہیں کہ لکھیں کچھ احوال دل کا    تو ہاتھوں کو اپنے قلم دیکھتے ہیں

ص۱۳۶ ب

زنہار مرتے مرتے بھی سجدہ ضرور ہے    اے دل نمازِ عشق مبادا قضا نہ ہو

ص۱۴۷ ب

آتا ہے تیغ ہاتھ میں وہ جنگ جو لیے    جاتا ہوں میں بھی سر کے تئیں رو برو لیے

ص۱۶۱ الف

آصف نہ چھوڑ دستِ سخاوت کو زینہار    لایا ہے کچھ نہ ساتھ نہ جائے گا کچھ لیے

ص۱۶۱ الف

عہد حکومت آصف الدولہ میں انگریزوں نے خوب خوب پر پھیلائے اور نواب وزیر کو طرح طرح سے تنگ کیا۔ تاریخ کے صفحات پر یہ داستان شرح و بسیط کے ساتھ لکھی ہوئی ہے۔ آیئے دیکھیں کہ نواب آصف الدولہ آصف اپنے اور انگریزوں کے تعلق خاطر اور انگریزوں کی ہوسِ ملک گیری کے بارے میں اپنے کلام میں کیا بیان کرتے ہیں۔ آصف کے کلام کی یہ عصری حیثیت نقادان ادب کو دعوتِ فکر دیتی ہے۔ ذیل میں صرف چند اشعار لکھے
جاتے ہیں ۔

گدا تیرے کوچے کا ہے پادشاہ    نہیں اس کو درکار کچھ تخت و تاج

ص۲۹ الف

قفس سے چھوٹنے پائے تو ہم صفیروں سے
کریں گے جا کے ہم آصف شکایتِ صیاد

ص۳۶ ب

ذرا جور و جفا کو کم کرے شوخ    کہ لازم ہے ترحیم بے وطن پر

ص۴۹ ب

اس شوخ کی ہو طبع اگر امتحان پر    لاکھوں ہی کھیل جائیں اپنی جان پر

ص۵۰ ب

تمہاری خفگی سے ہو جائیں کیوں نہ ہم مایوس
کہ ہم سا عاشقوں میں ہوگا کوئی کم مایوس    ص۵۸ الف

تمہارا اجنبی سخن کانوں کو لگا مانوس    لگے ہے ساری خدائی کی بات مانوس

ص۵۸ ب

برا نہیں جو کرو تم بھی انس آصف سے    کہ آشناؤں سے ہوتے ہیں آشنا مانوس

ص۵۹ الف

ملاپ کے تو یہ اطوار ہی نہیں پیارے    ہر ایک بات کا لڑ کر جواب دو برعکس

ص۶۴ الف

کہو ہو اپنی ہر اک الٹی بات کو سیدھا    ہماری سیدھی کو سمجھو ہو اور سنو برعکس
خدا ہمارا ہمیں تم سے چاہیے سیدھا    تمہارے جی میں جہاں تک کہ ہو کرو برعکس

ص۶۴ ب

انسان کی بے غیرتی کا اور سبب کچھ    دنیا میں نہیں اسکے سوا تیری قسم حرص
زر کے عوض اب جان کے خواہاں ہیں یہ کافر    عشاق سے اب پیار نہیں کرتے ہیں صنم حرص
آصف نہیں کچھ حرص دہرا منحصر ہند    پھیلی ہوئی ہے تا بہ عرب اور عجم حرص

ص۹۰ الف

آصف الدولہ آصف نے سودا کی غزل پر مخمس کہا ہے۔ ذیل میں پہلا اور آخری بند درج کیا جاتا ہے ۔

عزیز و دگر بھی یہ مت کرو ہوا سو ہوا    مبادا غصہ ہوئے تند خو ہوا سو ہوا
نہ اس کے آگے میرا نام لو ہوا سو ہوا    جو گزری مجھ پہ اسے مت کہو ہوا سو ہوا

---

۱؎ مرزا غالب نے غالباً یہیں سے چراغ روشن کیا ہے
لکھتے رہے جنوں کی حکایاتِ خونچکاں    ہر چند اس میں ہاتھ ہمارے قلم ہوئے
ایڈیٹر

باکشان محبت پہ جو ہوا سو ہوا

صفحہ ۲۳۹ الف

جو پوچھا عشق میں آصف کے حال میں دل کا — تو دیکھ دیکھ کے سُن سُن کے رو رو سر کو اٹھا
لگا یہ کہنے کہ اب پوچھتا ہے کیا دل کا — دیا او سے دل دین اب یہ جان ہے سودا
پھر آگے دیکھئے جو ہو سو ہو ہوا سو ہوا

صفحہ ۲۴۰ الف

امام باڑۂ آصفی پر کہے ہوئے مخمس کا بند ملاحظہ ہو ؎

مسجد کا گرچہ سب سے بڑا احترام ہے — لیکن امامباڑہ بھی عالی مقام ہے
وہ آستانِ حق یہ مکانِ امام ہے — بندے جو ہیں سو رات دن ان کا یہ کام ہے
سجدہ اگر ادھر ہے تو اُدھر سلام ہے

صفحہ ۱۳۲ . الف

ایک رباعی نسخۂ سالار جنگ سے یہاں درج کی جاتی ہے ؎

جو کوئی کسی کو یار کل یاد دے گا — یہ یاد رہے وہ بھی نہ کل یاد دے گا
جو اس دورِ مکافات میں سن اے غافل — بیداد کرے گا آج کل یاد دے گا

صفحہ ۲۶۳ ب ، صفحہ ۲۶۴ الف

## لکھنؤ کے بدنام ہزل گو شاعر

## صاحبقران کا سنجیدہ کلام

سید امام علی بلگرامی ولد غلام حسین رضوی بلگرامی متخلص بہ صاحبقران کا مکمل کلیات اور دو دیوان حیدر آباد کے کتب خانوں میں محفوظ ہیں۔ کلیات شعبہ مخطوطات کتب خانہ سالار جنگ حیدر آباد میں مخزون ہے ____ تاریخ ادب اُردو میں صاحبقران لکھنؤ کا یقیناً پہلا اور آخری شاعر ہے جس پر "صاحبانِ تذکرہ" نے بے سوچے سمجھے ظلم ڈھایا ہے اور اس کے کلام کو پڑھے بغیر اسے ہزل گو، فحش گو اور جیسی چناں .... کے القاب سے نواز دیا۔ چنانچہ "مجموعۂ نغز" میں حکیم قدرت اللہ قاسم صاحبقران کے کلام پر اس طرح اپنی رائے لکھتے ہیں:

"صاحبقران ____ دیوانے مملو از انمائے فحش و اقسام ہزل دارد موزون الطبع واقع شد در ردیف و قافیہ غلطی نمی کند . اما غیر از ہزل و فحش بر زبانش نمی رود" [9]

یعنی ردیف و قافیہ پر دسترس رکھنے اور طبع موزوں کے اعتراف کے باوجود کلام کو "مملو از انمائے فحش و اقسام ہزل" کا تمغہ عطا کیا گویا کہ کل کلام تک صاحب تذکرہ کی رسائی نہ ہوئی ___ اسی طرح "تذکرہ ریاض الفصحاً" میں مصحفی رقمطراز ہیں:

"صاحبقران تخلص ساکن بلگرام شخصے یاوہ زبان طوائف بود فی الحقیقت دریں فن نظیر خود نہ داشت" [10]

اس "مدح سرائی" کے باوجود تذکرہ میں ۲۶ شعر درج کیے ہیں جو مطلق فحش یا ہزل سے علاقہ نہیں رکھتے بلکہ ایک شعر بھی فحش یا ابتذال لیے ہوئے نہیں ہے اور تمامتر سنجیدہ اشعار ہیں [11]
اعظم الدولہ سرور "عمدۂ منتخبہ" میں اپنی رائے کا اظہار ان الفاظ میں کرتے ہیں:

"شخصے ہزال و فحاش ہر چند در ردیف و قوافی و معانی بندی و موزونیت قصورے نہ دارد لیکن تمام دیوانش مملو از الفاظ فحش و ہزل است .... کہ دریں فن یکتا و وحید وقت خود ست" [12]

سخن شعرا میں نساخ نے حق رائے دہی اس طرح ادا کیا ہے:

"معاصر جرأت و انشا ہزل اور فحش سے اشعار ان کے مملو ہیں دیوان ان کا نظر سے گزرا" [13]

یادگار الشعرا میں اسپرنگر لکھتا ہے:

"لکھنؤ کے ایک مسخرے شاعر نے ایک نہایت فحش دیوان لکھا ہے" [14]

اسپرنگر نے صاحبقران کے کلام کو فحش تو قرار ہی دیا ہے ساتھ ہی ان کو مسخرے کا لقب بھی عطا کیا۔ اور لالہ سری رام فرماتے ہیں:

"طبیعت ہزل گوئی کی طرف رجوع ہو گئی تھی لیکن دو چار شعر اچھے بھی کہہ گئے ہیں" [15]

چند معتبر "تذکرہ نگار صاحبان" کی آرا آپ نے ملاحظہ فرمائی۔ اب چند ناقدانِ ادب کی سخن فہمی کی داد بھی دیکھئے ___ عبد الحلیم شرر لکھتے ہیں:

"صاحبقران تخلص بلگرام کے ایک ہزل گو لکھنؤ آئے .... معلوم ہوتا ہے کہ لکھنؤ کے مبتذل مذاق والے رئیس زادوں

میں ان کا نشو و نما ہوا۔ ان کا دیوان ملتا ہے اور گو کہ کلام فحش اور تہذیب سے کوسوں دور ہے مگر پھر بھی اس میں ایک بات ہے: ؎

"فحش اور تہذیب سے کوسوں دور" کلام میں "پھر بھی ایک بات" کیا ہے؟ اس کا بیان اور وضاحت شرؔ نے نہیں کی ہے۔ ڈاکٹر خلیل احمد صدیقی مشیر لکھتے ہیں:۔

"وہ ایک ہزل گو شاعر ہیں۔ ان کا سارا دیوان ہزلیات کا مجموعہ ہے جو فحش ہے اور گالیوں سے بھرپور ہے"؎

نصیر الدین ہاشمی مرتب فہرست مخطوطات کتب خانہ سالار جنگ فرماتے ہیں:

"مصنف ہزلیات میں اپنی آپ نظیر تھا"؎

ان تمام آراء کو پڑھنے کے بعد اور صاحبقراں کے کلیات پر ایک نظر ڈالنے سے یہ نتیجہ اخذ کرنا مشکل نہیں کہ ان "صاحبانِ تذکرہ" اور "ناقدانِ ادب" نے یا تو صاحبقراں کے مکمل کلیات کو دیکھا ہی نہیں ہے یا پھر ان کے کلام پر ایک "نگہِ غلط" ڈال کر اپنی آراء کا اظہار کر دیا ہے اور تفصیل سے مطالعہ کی زحمت گوارا نہ کی یا تیسری صورت یہ ہو سکتی ہے کہ اپنے سے قبل کے "صاحبانِ تذکرہ و نقد" کے چراغ سے چراغ جلایا ہے۔

حیدرآباد میں دیوان صاحبقراں کے دو قلمی نسخے اور ایک مکمل کلیات کا قلمی نسخہ محفوظ ہے۔ ان مخطوطات کی تفصیل سے قبل مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس "پاجی، زٹل، لولیان اور فحش و ہزل گو مسخرے شاعر" کے سنجیدہ کلام کے چند منتخب اشعار پڑھ لیں ______ قارئینِ کرام! ان اشعار کو توجہ سے پڑھیے، غور کیجیے کہ عہد مرزا و میر کا ایک شاعر لکھنؤ میں دادِ سخن دے رہا ہے اور زبان و بیان، تشبیہ و استعارہ، کو اپنے طور پر باندھ رہا ہے۔ میر و مرزا سے متاثر نہیں ـــ اپنا ایک علاحدہ لہجہ بنائے ہوئے ہے ـــ!

ان اشعار میں آصف الدولہ بہادر کی توصیف و مدح سرائی بھی ہے نواب وزیر علی بہادر کا قصیدہ بھی ہے۔ نواب سعادت علی خاں کی مدح بھی ہے۔ خدا کے رازق ہونے پر ایمان بھی ہے۔ انگریزی تہذیب کے بڑھتے ہوئے اثرات کا بیان بھی ان اشعار میں اپنا شعور دکھا رہا ہے ہندستان کی لٹتی ہوئی دولت اور بڑھتی ہوئی غربت کا بیان بھی آپ کو ان اشعار میں ملے گا اور انہی اشعار میں ہندستانیوں کے ہاتھوں ایک ایک صوبہ کا نکل جانا بیان ہوا ہے۔ یہ چند اشعار کلیاتِ صاحبقراں سے پیش ہیں:

یہ حسن خداداد ہے یا نور کا جھکا — عالم سے جمال اس کا نظر آتا ہے چکا

______ صـ۲ الف

قتل کرنے کو ہمارے جو رسالا نکلا — ناز کی برچھی ادا کا لیے بھالا نکلا

______ صـ۵ الف

دیر و حرم سے جلوہ گہِ عشق ہے پرے — صوفی سے پوچھ سبحہ و زنار ہی عبث

______ صـ۹ الف

زاہد نے کرتا نیلا رنگایا بسنت میں — جو دوسرے ہیں کیا انھیں پروا بسنت کی

______ صـ۳۲ ب

سر رشتۂ محبت وابستہ زلف سے تھا
دیتے ہیں اب تو دھاگا آنکھوں کے لال ڈورے — صـ۵۸ الف

## اشعار در مدح آصف الدولہ بہادر

اس زمانے میں وہ محسن ہے گدا اور شاہ کا
دونوں عالم میں ہے جاری فیض آصف جاہ کا — صـ۲ الف

ہوتا نہیں ہے خدمتِ فقرا سے کچھ حصول — صاحبقراں زیارتِ نواب کیجیے

______ صـ۳۴ الف

آصف برنگِ آئینہ روشن ضمیر ہے — معنی میں بادشاہ بصورت وزیر ہے

______ صـ۶۲ الف

## اشعار متعلق نواب وزیر علی بہادر

یوں کہے تھا وزیر علی باشعور — ہم سے جو رو ٹھ رو ٹھ نکلے گا
تن بدن میں نمک حراموں کے — پھنک پھوٹ پھوٹ نکلے گا

______ صـ۶۷ الف

## اشعار در مدح نواب سعادت علی خان

یہ حشم و جاہ تم کو سعادت علی مبارک — ناز و ادا مبارک فیض و عطا مبارک
ہے سعادت علی خاں کہ اندریں عالم — بود سخاوت و جود ش دو چند از حاتم

______ صـ۷۲ ب

## عصری حسیت کے کچھ اشعار

اے فرنگی بچہ تیرے ہاتھوں     دانت ہر باکمال کے ٹوٹے
کیوں پکڑتا نہیں ہے رندوں کو     ہاتھ کیا کوتوال کے ٹوٹے

ص۴۴ ب

بساطِ دہر ہے شطرنج بازی     پیادے سے ہوا جاتا ہے شہ مات

ص۶ الف

## مسلم معاشرت

اشک اب متصل آتے ہیں میری آنکھوں میں
ہوش لڑکی نے جہاں گھر میں سنبھالا نکلا    ص۵ الف

ہوا میں ٹھہر سکی کوئی شمع بے فانوس
جو بی بی پردے سے نکلے تو کب رہا ناموس    ص۱۵ ب

## اشعار موسیقی

نہ دھرپت ہے نہ پٹہ ہے کھروا ہے نہ ٹھمری ہے
کہیں جو مست ہوئے ہے تو پھر گائے ہے ٹن ٹن ٹن    ص۱ ب

زہر ہے بزم طرب میں جو کوئی چونکے تال
میٹھا ہے شہد سے گر خوب میاں سم بیٹھے    ص۴۴ ب

ذیل کے مصرعوں اور اشعار کو دیکھ کر معلوم ہوتا ہے غالب نے انہی سے اپنے اشعار کا چراغ جلایا ہے ؎

صاحبقران:   ہے عشق کے سبب میری اوقات میں خلل    ص۱۹ ب
غالب:   کہتے ہیں جسے عشق خلل ہے دماغ کا
صاحبقران:   ہر بوالہوس سے عشق کا تکرار ہے عبث    ص۱۹ الف
غالب:   ہر بوالہوس نے حسن پرستی شعار کی

## شاعر کا نام و زمان

اسپرنگر، صاحبقران کا نام "امام علی رضوی لکھتا ہے[19] عبدالغفور نساخ نے سید امام علی نام بتایا ہے[20] لالہ سری رام نے امام علی نام لکھا ہے[21] شاہ کمال نے "سید امام خاں رضوی بلگرامی" نام لکھا ہے[22] شاہ کمال، صاحبقران کے دوست تھے اور صاحبقران اکثر شاہ کمال کے گھر آیا کرتے تھے۔ صاحبقران نے خود کو اپنے ایک شعر میں "مِن سید رضوی امام" کہا ہے[23] صاحبقران کے والد کا نام سید غلام حسین رضوی تھا۔[24] صاحبقران کا وطن ضلع ہردوئی بلگرام تھا اور انھوں نے لکھنؤ میں سکونت اختیار کی تھی۔ مصحفی "ریاض الفصحا" میں لکھتے ہیں:

"بعمر ہفتاد سالگی از جہاں درگذشت"[25]

مصحفی نے "ریاض الفصحا" ۱۲۲۱ھ میں مکمل کیا اور صاحبقران کا ترجمہ انھوں نے ماضی کے صیغہ میں کیا ہے۔ شاہ کمال نے اپنا تذکرہ "مجموعہ انتخاب" ۱۲۱۹ھ میں ختم کیا۔ ۱۲۱۶ھ/۱۲۱۷ھ تک وہ لکھنؤ ہی میں تھے۔ نور الامرا کے ساتھ وہ حیدرآباد چلے آئے اور ڈیڑھ برس میں تذکرہ ترتیب دیا اور ۱۲۱۹ھ میں اسے نقل کیا۔ جس میں صاحبقران کے لیے[26]

"حق تعالیٰ سلامت دارد"

لکھا ہے۔ اس طرح ہم صاحبقران کی وفات کو ۱۲۱۹ھ/۱۲۲۰ھ کا واقعہ قرار دے سکتے ہیں۔ مصحفی نے صاحبقران کی عمر ستر برس بوقت وفات لکھی ہے۔ اس طرح صاحبقران کی پیدائش ۱۱۴۹ھ یا ۱۱۵۰ھ قرار پائی ہے۔ تحقیق کے محتاط تقاضے کے وقت ہم ان کی پیدائش کا سنہ ۱۱۴۹ھ تا ۱۱۵۱ھ کے درمیان قرار دے سکتے ہیں۔

کلیاتِ صاحبقران کی اندرونی شہادت گواہی دیتی ہے کہ وہ شجاع الدولہ بہادر کے زمانے میں لکھنؤ آچکے تھے اور انھوں نے آصف الدولہ کے تخت نشین ہونے پر خوشی کا اظہار کیا ہے۔ اس طرح صاحبقران نے گویا لکھنؤ کے چار حکمرانوں کا زمانہ دیکھا یعنی شجاع الدولہ، آصف الدولہ، وزیر علی خاں اور سعادت علی خاں۔ آخر الذکر تین حکمرانوں کی مدح میں انھوں نے شعر کہے ہیں لیکن کلام کی شہادت کے پیش نظر کہا جا سکتا ہے کہ صاحبقران کو صرف نواب آصف الدولہ کی سرپرستی حاصل ہوئی تھی یا پھر شہزادہ سلیمان شکوہ کی۔ اس طرح ہم صاحبقران کو میر درد، میر اور مصحفی کا ہم عصر شاعر کہہ سکتے ہیں۔ صاحبقران کا انتقال نواب سعادت علی خاں کے عہد میں ہوا۔ اس لیے انھیں جرأت انشا اور رنگین کا معاصر شاعر کہنا مناسب نہیں، جیسا کہ تقریباً ہر تذکرے میں لکھا گیا ہے۔

## خطی کلیات کی تفصیلات

کلیات صاحبقران میں ۹۹ اوراق اور ایک صفحہ ہے اس طرح

جو صفحات ۹۹ ہیں۔ مخطوط کا سائز ۱۲×۸ ہے۔ ہر صفحہ پر ۱۹ تا ۲۲ سطر ہیں۔ جگہ جگہ حاشیہ پر بھی شعر لکھے گئے ہیں۔ خط نستعلیق اور کاغذ دیسی ہے۔ صفحہ ۱ الف مطلا و منقش ہے۔ بیلوں و سنہری بیل بوٹے بنائے گئے ہیں۔ تخلص ہر غزل و نظم میں سرخ روشنائی سے لکھا گیا ہے۔ صفحات پر نمبرات نہیں ہیں، ترک موجود ہے۔ اس کلیات کی کتابت یقیناً صاحبقران کی حیات ہی میں ہوئی ہے کہ کلام میں جا بجا تنسیخ و ترمیم کی گئی ہے۔ کہیں کسی شعر کا ایک مصرعہ بدلا گیا ہے اور حوالۂ نشان کے ساتھ حاشیہ پر دوسرا مصرعہ لکھا گیا ہے کہیں نقطہ کوئی لفظ قلمزد کرتے ہوئے حاشیہ پر دوسرا لفظ لکھ دیا ہے۔ بعض غزلوں میں چند اشعار کے بعد چلیپا بناتے ہوئے حاشیہ پر مزید اشعار لکھے گئے ہیں۔ اس کیفیت کی بنیاد پر کہا جا سکتا ہے کہ یہ مخطوط خود شاعر کی زندگی میں نقل ہوا ہے۔

کلیات صاحبقران کا زیر مطالعہ نسخہ شاہانِ اودھ کے شاہی کتب خانے کی زینت رہا ہے اور قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۸۵۷ء کی غارت گری میں یہ مخطوط کسی کے ہاتھ لگا اور حیدرآباد پہونچ گیا۔ کلیات کے پہلے صفحہ پر پانچ مہریں ہیں۔ سب سے قدیم مہر نثار حسین خاں کی ہے۔ ۱۸ رمضان ۱۲۲۷ھ سے متعلق۔ دوسری مہر کتب خانہ سلیمان جاہ ۱۲۴۴ھ۔ تیسری مہر سلطان والا جناب کی ہے۔ چوتھی مہر نواب امجد علی شاہ ۱۲۶۰ھ اور آخری مہر نواب واجد علی شاہ ۱۲۶۳ھ ثبت ہیں۔ ان کے علاوہ پانچ مختلف شکستہ تحریریں بھی ہیں۔

کلیات کی پہلی غزل حمد میں ہے، شعر ہے ؎

یہ حسنِ خداداد ہے یا نور کا چمکا
عالم سے جمال اس کا نظر آتا ہے چمکا ص۲ الف

دوسری غزل بادشاہِ وقت کی مدح میں ہے، مطلع ہے ؎

اس زمانے میں وہ محسن ہے گدا اور شاہ کا
دونوں عالم میں ہے جاری فیض آصف جاہ کا ص۲ الف

اس کے بعد غزلیات ہیں۔ ہزلیات اور سنجیدہ کلام ایک ساتھ درج ہے اردو غزلوں ہی کے ساتھ فارسی غزلیات بلا کسی تخصیص درج ہیں۔ یعنی اردو و فارسی کلام گڈمڈ ہے۔ ورق ۹۵ الف تک مسلسل غزلیات ہیں۔ غزلیات بعد ایک مخمس مثنوی ہے جو ورق ۹۵ الف و ب پر درج ہے۔

ورق ۹۵ ب سے مخمس درج ہیں۔ ورق ۹۶ ب سے مثلث درج ہیں۔ ورق ۹۶ الف تا ۹۶ ب تک ہجویات ہیں۔ ورق ۹۶ الف سے پھر اردو فارسی کی سنجیدہ غزلیات ہیں۔ ورق ۹۷ ب و ۹۷ الف پر نواب سعادت علی خاں کی مبارکباد درج ہے۔ ورق ۹۷ ب سے پھر ایک مخمس مثنوی شروع ہوتی ہے جو ۹۸ ب پر ختم ہوئی ہے۔ ورق ۹۸ الف پر غزلیات مخمسات درج ہیں۔ ورق ۹۸ ب سے مناقبِ حضرت علیؑ شروع ہیں جو مسدس اور مخمس کی ہیئت میں لکھی گئی ہیں۔ ہر منقبت کے آخری بند میں اپنے کثیر العیال خاندان کی مفلسی کا بیان کیا ہے اور غیبی مدد کی دعا مانگی ہے سلسلۂ منقبت اس بند پر ختم ہوتا ہے ؎

صاحبقران توسل جس کو ہے علیؑ سے
تحقیق میں سنا ہوں یہ کلمہ ہر ولی سے
پروا نہیں ہے اس کو ہر دن کی تنگی سے
پڑھتے تھے سب یہ مطلع ہر آن خوشدلی سے
کیا غم کوں سے رکھتا ہے دل امیدواری
کرے گا تجھ کو حیدرؑ ہفتے میں ہفت ہزاری

ص۹۸ ب

ورق ۹۹ الف پر ایک سلام درج ہے۔ ورق ۹۹ ب پر مزید دو منقبت موجود ہیں۔ ورق ۱۰۰ الف پر کلیات ختم ہو جاتا ہے۔ ترقیمہ حسب ذیل ہے:

"برائے خاطر مرزا قربان علی بیگ صاحب تحریر نمودہ شد
کتبہ شیخ احمد علی تمام نمودہ شد"

اس ورق پر بھی صفحہ اول ہی کی طرح شاہانِ اودھ کی مہریں ثبت ہیں۔

دیوان صاحبقران کا ایک خطی نسخہ ادارہ ادبیات اردو حیدرآباد میں مخزون ہے غیر مخطوطہ ۸۲ فن نظم۔ اس میں صرف ۱۸ ورق ہیں اور صرف بچاسی شعر انتخاب کیے گئے ہیں۔ دیوان صاحبقران کا ایک اور قلمی نسخہ کتب خانہ آصفیہ میں محفوظ ہے۔ لیکن یہ بھی مکمل دیوان نہیں بلکہ صرف انتخاب ہے۔
واللہ اعلم بالصواب۔

## تفسیر مرتضوی قلمی

اردو نثر میں قرآن مجید کا ترجمہ اور تفسیر سب سے پہلے شاہ محمد رفیع الدین

دہلوی نے "تفسیر رفیعی" اور شاہ عبد القادر نے ترجمہ قرآن بہ نام "موضح قرآن" نے کیا۔ قرآن مجید کا منظوم ترجمہ سب سے پہلے غالباً شاہ بہاء الدین متوفی ۹۱۲ھ نے کیا۔ یہ منظوم ترجمہ آج کل دستیاب نہیں لیکن خزائن رحمت اللہ کے خزینۂ ششم میں سورۂ اخلاص کا منظوم ترجمہ موجود ہے[26]

عہد آصف الدولہ میں یعنی ۱۱۹۴ھ میں غلام مرتضیٰ فیض آبادی نے لکھنؤ میں قرآن مجید کی منظوم تفسیر اردو میں لکھنے کی سعی بلیغ فرمائی۔ نام و تاریخ تصنیف اور اپنا نام ان اشعار میں منظوم کیا ہے ؎

دل لگا کہنے بوقت اختتام | اس کار کو تفسیر مرتضوی تو نام
کیونکہ تو ہے گا غلام مرتضیٰ | حکم سے مولیٰ کے ہے اس کو لکھا
سنہ ہجری ان دنوں تو جان لے
یک ہزار اور ایک سو چورانوے

تفسیر مرتضوی کا یہ نادر مخطوطہ شعبۂ مخطوطات ادارہ ادبیات اردو حیدر آباد میں مخزون ہے۔ مخطوطہ ناقص الطرفین ہے۔ فی الحال مخطوطہ ۱۲۸ ورق پر مشتمل ہے۔ ہر صفحہ پر ۱۵ اشعار ہیں۔ سائز ۵x۹ ہے۔ مخطوطے کے مطالعہ سے اندازہ ہوتا ہے کہ غلام مرتضیٰ نے غالباً تمام قرآن مجید کا ترجمہ/تفسیر کیا تھا لیکن اس مخطوطہ میں مکمل نہیں ہے۔ تفسیر مثنوی کی ہیئت میں کہی گئی ہے۔ ابتدا میں حمد و نعت و مدح صحابہ موجود ہے۔ غلام مرتضیٰ نے اپنے والد شاہ تیمور کی مدح میں بھی شعر کہے ہیں۔ غلام مرتضیٰ شاہ یٰسین کے مرید تھے۔ مثنوی میں ان کی مدح بھی موجود ہے۔ والد اور مرشد کے علاوہ شاعر نے اپنے استاد مولوی محمد برکت کی مدح بھی کی ہے اور پھر مغل شہنشاہ شاہ عالم کی مدح ہے۔ پھر وزیر الممالک نواب آصف الدولہ کی توصیف کی گئی ہے چند شعر ملاحظہ ہوں ؎

آصف الدولہ وزیر مملکت | حامیِ دین و مشیر سلطنت
آصفِ وقت سلیمانِ زماں | ہے سکندر بخت و دارائے جہاں
وہ سعادت سے ہے منصورِ جہاں | ہے شجاعت اس سے با نام و نشاں
بے تکلف گر کروں مدحِ وزیر
کر دعائے خیر ہے کار فقیر

مثنوی میں جا بجا آیتیں اور حدیثیں عربی میں درج ہیں جیسے

ترجمہ روشنائی سے لکھا گیا ہے۔ املائی خصوصیات تیرھویں صدی ہجری کی نصف اول کی ہیں۔ چونکہ ترقیمہ موجود نہیں اس لئے سنہ کتابت اور کاتب کا نام معلوم نہیں ہو سکا۔

## حواشی:

[1] اعظم الدولہ سرور "عمدہ منتخبہ" ص۵ طبع اول، شائع کردہ دہلی یونیورسٹی دہلی
[2] عبد الغفور نساخ "سخن شعرا" ص۳۴۰ سن اشاعت ۱۲۹۱ھ
[3] مردان علی خاں مبتلا "گلشن سخن" ص۱ مرتبہ سید مسعود حسن رضوی ادیب بار اول ۱۹۶۵ء
[4] غلام ہمدانی مصحفی "تذکرہ ہندی" ص۱۳ اکیڈمی ایڈیشن ۱۹۸۵ء
[5] حکیم قدرت اللہ قاسم "مجموعہ نغز" ص۳۹ مرتبہ حافظ محمود شیرانی اکتوبر ۱۹۸۳ء
[6] اعظم الدولہ سرور "عمدہ منتخبہ" ص۵۔ [7] نصیر الدین ہاشمی "فہرست مخطوطات کتب خانہ سالار جنگ" اردو ص۴۱۷ [8] خان آرزو کا شعر
داغ چھوٹا نہیں کس کا لہو ہے قاتل | ہاتھ بھی دکھ گئے دامن ترا دھوتے دھوتے
[9] قاسم "مجموعہ نغز" ص۳۶۱۔ [10] مصحفی "تذکرہ ہندی" ص۱۸۶
[11] ایضاً ص۱۸۸ و ص۱۸۹ [12] سرور "عمدہ منتخبہ" ص۳۰۲
[13] عبد الغفور نساخ "سخن شعرا" ص۲۸۳ [14] اسپرنگر "یادگار الشعرا" مترجم طفیل احمد ص۱۰۶ ۱۹۸۵ء [15] لالہ سری رام "خمخانۂ جاوید" جلد پنجم ص۲۷۱ مرتبہ پنڈت برج موہن دتاتریہ کیفی ۱۹۴۰ء
[16] عبد الحلیم شرر "گزشتہ لکھنؤ" ص۱۰۵ مرتبہ شمیم انہونوی ۱۹۷۴ء
[17] خلیل احمد صدیقی "ریختی کا تنقیدی مطالعہ" ص۲۴۳ بار اول ۱۹۷۴ء
[18] نصیر الدین ہاشمی "فہرست مخطوطات کتب خانہ سالار جنگ حیدر آباد" طبع اول ص۴۳۸۔ [19] اسپرنگر "یادگار الشعرا" ص۱۰۶
[20] نساخ "سخن شعرا" ص۲۸۳۔ [21] لالہ سری رام "خمخانۂ جاوید" ص۲۷۱
[22] شاہ کمال "مجموعہ انتخاب" ص۵۳۱ قلمی مخزونہ کتب خانہ سالار جنگ حیدر آباد فن تذکرہ نمبر ۲ داخلہ نمبر ۱۹۱ [23] صاحبقران "کلیات صاحبقران" ص۱۱ قلمی مخزونہ کتب خانہ سالار جنگ حیدر آباد فن کلیات نمبر ۷
[24] لالہ سری رام "خمخانۂ جاوید" ص۲۴۱
[25] غلام ہمدانی مصحفی "ریاض الفصحا" ص۱۸۸ اکیڈمی ایڈیشن
[26] ملاحظہ ہو "شاہ بہاء الدین باجن، حیات اور کلام" مرتبہ ڈاکٹر شیخ فرید ۱۹۸۲ء

عرفان عباسی

# چند شاعراتِ اودھ

## اجمالی تذکرے

شاعری بار فطرت کا وہ حسین و دلچسپ تحفہ ہے جو بلا تفریق ہر ملک ہر قوم، ہر صنف اور ہر زبان کو عطا ہوا ہے۔ اقوام عالم کی طرح ہندستان اور ہندستان کے مختلف گوشوں کی طرح اودھ میں بھی ابتدا سے ہی فارسی و اردو شاعری کا بڑا چرچا رہا ہے۔ اگر شعرا نے اپنی جودتِ طبع کے جوہر دکھا کر شہرت و ناموری حاصل کی ہے تو شاعراتِ اودھ نے بھی ہر دور میں شعری کارنامے انجام دیئے ہیں۔ ابتدا میں خواتین کی شاعری پر مذہبی رنگ نمایاں تھا وہ تسکین ذوق کے لیے عقیدت و احترام کے ساتھ حمد، مناجات، قصیدہ، منقبت، سلام اور نوحہ وغیرہ اصناف پر طبع آزمائی کرتی تھیں لیکن رواج زمانہ، سماجی حالات، پردہ، باقاعدہ تعلیم، شعری محفلوں، مشاعروں میں شرکت اور نام و کلام کی اشاعت وغیرہ پر سخت پابندیوں کی وجہ سے ان کی دل کش تخلیقات گھروں کی چہار دیواری سے باہر نہیں نکل پاتی تھیں۔ نتیجۃً لاتعداد خوش کلام شاعرات کا نام و کلام نظروں سے اوجھل رہا اور وقت کے ساتھ معدوم ہوگیا۔ بتدریج معمولی سماجی تبدیلیوں کے ساتھ بعض شاعرات نے مذہبی شاعری کے علاوہ غزل، نظم اور مثنوی وغیرہ اصناف کو بھی ذریعۂ اظہار خیال تو بنا لیا لیکن فطری شرم و حیا اور رسمی و سماجی پابندیاں بہرحال حائل و مائل رہیں اور وہ قابل قدر شعری اثاثہ بھی عموماً گھروں کی چہار دیواری میں ہی محصور رہا۔

سرزمین اودھ نے فنون لطیفہ کی تخلیق و تشہیر میں ہمیشہ اہم رول ادا کیا ہے اس کے نوابوں اور حکمرانوں نے شعری، ادبی اور تہذیبی زندگی کو فروغ دینے کے لئے طرح طرح کے مشاغل اختیار کرکے اودھ کی ثقافتی اقدار کو زندہ رکھنے کے لئے اپنے خزانوں کے منھ کھول دیئے تھے۔ ان کے دور میں شاعروں اور فن کاروں کی جھولیاں زر و جواہر سے بھر گئیں۔ لاتعداد باکمال اساتذۂ سخن کی انجمن ان کی فیاضی و دریا دلی کی شہرت سن کر اودھ کے دارالسلطنت لکھنؤ کی طرف کھنچ آئی جس نے طرزِ لکھنؤ کو آسمانِ کمال تک پہنچا کر گویا آبِ حیات پلا دیا۔ ان اثرات نے سرزمین اودھ پر ایسی شعر انگیز فضا طاری کر دی کہ در و دیوار سے نغمے پھوٹنے لگے۔!

اودھ کے اس ادبی، تہذیبی و ثقافتی عروج کے زمانے میں شرفاء و رؤسائے اودھ کے درباروں میں طوائفوں کی پذیرائی ہوئی۔ معاشرے میں رقص و موسیقی سے لطف اندوز ہونے کے علاوہ شاہدانِ بازاری کا عشق بطور فیشن داخل ہوگیا۔ امراء و رؤساء کے حرموں میں ان کی بڑی تعداد داخل ہوگئی اور انھیں ایسی اہمیت حاصل ہوئی کہ شرفاء و امراء کے بچے تربیت کے لئے ان کے سپرد کیے جانے لگے۔ ان میں سے بعض اعلیٰ تعلیم و تربیت یافتہ اور خوش گو شاعرات ابھر کر سامنے آئیں اور بحیثیت شاعرہ اپنی صلاحیتوں کا لوہا منوانے میں کامیاب ہوئیں۔ وہ اپنے کلام کی تشہیر کر سکتی تھیں اس لئے ان کا کلام عوام تک پہنچنے لگا اور داد و تحسین سے نوازا جانے لگا۔ ان ماہ جبینوں اور زہرہ جبینوں کی شہرت و مقبولیت کے ساتھ اہم عصمت مآب شاعرات کے ناموں کے بھی انکشافات ہوئے جو تاریخ کے سینے میں پنہاں تھے اور جنھیں پیٹ کی ہلکی تاریخ راز نہیں رکھ سکی۔ اس طرح چند عصمت مآب پردہ نشین شاعرات کے کارنامے بھی سامنے آگئے۔ لیکن وہ شاعراتِ اودھ کی اصل تعداد کا عشر عشیر بھی نہیں ہے۔

جہاں تک شاعرات کے کلام کا سوال ہے یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ

وہیں پردوں اور بلند و بالا فصیلوں کے اندر پنپنے والی شاعری کا بھی ایک مقام ہے۔ بعض شاعرات کے اشعار اساتذۂ سخن کے زبان زد اشعار سے آنکھیں ملانے کی سکت رکھتے ہیں اور یہ احساس دلاتے ہیں کہ اگر وہ سماجی پابندیوں میں جکڑی نہ ہوتیں اور اپنے جذبات کا کھل کر اظہار کرسکتیں تو بیشتر شاعرات کے لیے صفِ اساتذہ میں جگہ پانے میں کوئی دشواری نہ ہوتی۔

چند تقدس مآب اور عصمت مآب شاعرات کی شخصیت، شعری صلاحیتوں اور لیاقتوں کا ذکر اودھ کی ماہ جبینوں اور زہرہ جبینوں کے تذکروں کے ساتھ ضرورتاً اور مجبوراً کر رہا ہوں۔ خدا مجھے معاف کرے۔ متعین و محدود صفحات ضخامت کا بوجھ برداشت نہیں کرسکتے، اس لیے اختصار ملحوظ رکھتے ہوئے صرف چند شاعرات کا مختصر تعارف پیش کیا جارہا ہے۔ تفصیلی تذکرہ انشاء اللہ پھر کبھی۔

## اختر جائسی

وقار فاطمہ۔ مولوی سید اصغر حسین کے گھر نصیر آباد ضلع رائے بریلی میں پیدا ہوئیں۔ وہیں تعلیم و تربیت پائی۔ ۱۹۲۳ء میں ممتاز شاعر و ادیب اور اپنے زمانے کی فعّال ادبی شخصیت سید آل محمد مہر جائسی سے شادی ہوئی۔ ۱۹۷۲ء میں بیوہ ہوگئیں۔ انھوں نے طویل عرصہ مہر جائسی کی رفاقت میں گزارا اور بھرپور فنی استفادہ کیا۔ بیشتر اصنافِ شاعری پر طبع آزمائی کرتی ہیں۔

## امیر لکھنوی

لکھنؤ کی نہایت ذہین و طباع طوائف۔ ۱۲۷۰ھ تک بقید حیات تھی۔ خوش فکر شاعرہ۔ صاحبِ تذکرہ "سخنِ شعراء" عبد الغفور نسّاخ اس سے ملے تھے۔ اپنے تذکرہ میں اس سے ملاقات کا ذکر کیا ہے ؎

جدھر کے دیکھنے سے جانِ زار جاتی ہے
اسی طرف کو نظر بار بار جاتی ہے

## انیس لکھنوی (انیس بانو)

؎ اپنی وحشت کی ترقی حد سے گزری اے جنوں
ہاتھ کو جنبش ہوئی اور چاک داماں ہوگیا

**بہتر رائے بریلوی**: سیدہ خیر النساء بہتر۔ علم و فضل، عبادت و ریاضت، شرافت و نجابت اور دینی خدمات کی بنا پر مشہور خاندان کے فرد سید ضیاء النبی مرحوم کے گھر ۱۸۷۰ء میں پیدا ہوئیں۔ عربی، فارسی اور اردو کی اعلیٰ تعلیم خانگی طور پر حاصل کی۔ ۱۹۰۴ء میں مولانا حکیم سید عبد الحئی ناظم ندوۃ العلماء مصنف "گلِ رعنا" سے شادی ہوئی۔ فطری و وہبی شاعرہ تھیں۔ انھوں نے حمد، نعت اور مناجات کے لیے اپنی ساری شاعرانہ صلاحیتیں وقف کردیں۔ ان کے مجموعے "بابِ رحمت"، "کلید بابِ رحمت" اور نثری تصنیفات "حسنِ معاشرت" اور "ذائقہ" وغیرہ مطبوعہ ہیں۔ ۳۱ اگست ۱۹۶۸ء کو انتقال ہوا۔

تیری رحمت، کبھی ہم پر نظر ہوگی ضرور
نہ رہے گی شبِ تاریک سحر ہوگی ضرور

## بنت نیّر خیرآبادی، سیدہ خاتون

بنتِ نیّر اور دخترِ نیّر تخلص ؎

مشکل مری آساں ہوجائے اے دخترِ نیّر محشر میں
گر ان کی نگاہِ لطف و کرم مائل بہ اشارا ہوجائے

## پارسا لکھنوی۔ دخترِ مرزا محمد تقی ہوس ؎

چلتا نہیں ہے ابلقِ ایام ایک چال
اکثر یہ بر رکاب بنا اور بگڑ گیا

## تاجدار لکھنوی۔ تاجدار بہو۔

ان کے حالات دستیاب نہیں ہوسکے۔ بعض تحریروں کے مطابق زبان و بیان پر قادر خوش فکر شاعرہ تھیں۔ مرثیہ نگاری سے خاص شغف تھا۔ ان کا مخطوطہ مراثی کتب خانہ محمود آباد میں محفوظ ہے ؎

یہ جنگ بھی جہاں کے لئے یادگار ہے — یہ معرکہ بھی قدرتِ پروردگار ہے
حمزہؑ کی اور علیؑ کی بہم کارزار ہے — فوجِ عدو میں رعب سے اب انتشار ہے
لشکر میں ساتھ شہ کے علمدار آتے ہیں
ہمرہ علیؑ کے جعفرِ طیارؑ آتے ہیں

## تسنیم جون پوری۔ معصومہ تسنیم زیدی

خان بہادر محمد مصطفےٰ کج گاؤں ضلع جون پور کی دختر اور ممتاز شاعر وامق جون پوری کی بہن ہیں۔ شاعری سے فطری لگاؤ ہے۔ مرثیہ، قصیدہ اور سلام وغیرہ کہتی ہیں ؎

ہالے میں گیسوؤں کے ہے مہتاب کی جبیں — خم دار ابروؤں پہ مہِ نو کا ہے یقیں
سایہ اگر ذوالفقار کا ہے چشمِ سُرمگیں — باریک جلد عارضِ تاباں کی آتشیں

دو پھول ہیں بہار یہ سارے چمن کی ہے
رنگت گلاب کی ہے مہک یاسمن کی ہے

**تسنیم بلائے بریلوی۔ امۃ اللہ**

مولانا حکیم سید عبد الحیٔ و خیر النساء بہتر کی صاحبزادی، مولانا علی میاں کی ہمشیر، اور مولانا سید ابو الخیر حسنی کی شریکِ حیات تھیں۔ ۱۸ر جون ۱۹۰۸ء کو تکیہ شاہ علم اللہ رائے بریلی میں پیدا ہوئیں۔ حفظِ قرآنِ پاک کے علاوہ عربی، فارسی اور اردو کی اعلیٰ تعلیم حاصل کی۔ وہ معلمہ، شاعرہ اور مصنفہ کی حیثیت سے خاصی شہرت کی مالک تھیں۔ زادِ سفر، ہمارے حضورؐ، موجِ تسنیم (شعری مجموعہ)، دیارِ حبیبؐ اور بچوں کی قصص الانبیاء وغیرہ مطبوعہ ہیں۔

۲۸ر جنوری ۱۹۷۶ء کو انتقال ہوا۔

تمہاری آل میں اک خاکسار ہم بھی ہیں
چمن میں اک شجرِ خار دار ہم بھی ہیں

**تسنیم ملیح آبادی۔ جمیلہ خاتون**

ابرار حسن خاں اثر ملیح آبادی کی دختر، اعجاز احمد خاں کی شریکِ حیات جوش ملیح آبادی کی بھانجی۔ تعلیم خانگی طور پر حاصل کی۔ ذوقِ سخن ورثہ میں پایا۔ خاندان میں متعدد نامور شعراء گزرے ہیں۔ اثر بھی اپنے زمانے میں اچھے شعراء میں شمار ہوتے تھے۔

دل افسردہ کیوں کھلا رہا ہے
ٹھہر جا کوئی شاید آ رہا ہے

**جانی۔ بیگم جان المعروف بہو بیگم**

دخترِ نواب قمر الدین خاں۔ حرم نواب آصف الدولہ اپنے دور کی مشہور و معروف شاعرہ تھیں۔

دل جس سے لگایا وہ ہوا دشمنِ جانی
پھر دل کا لگانا ہی ہمیں راس نہ آیا

**جعفری لکھنوی**

لکھنؤ کی مشہور طوائف، منشی فدا حسین فدا کی شاگردہ۔ ۱۲۹۵ھ تک بقیدِ حیات تھی۔

منھ کو آجائے کلیجہ ضبط کی طاقت نہ ہو
گر ہمارا دل رہے دم بھر کسی کے دل کے پاس

**چہارم لکھنوی۔ امیر جان (طوائف)**

غالباً ناز تخلص بھی کرتی تھی۔

اپنے پہلو میں جگہ دی سرِ محفل مجھ کو — دلدہی یار نے کی دیکھ کے بیدل مجھ کو

**حاجی لکھنوی۔ زیب النساء بیگم**

محمد علی شاہ فرماں روائے اودھ کی دختر، نواب اقتدار الدولہ کو منسوب تھیں، خوش فکر شاعرہ تھیں۔ عموماً سلام کہتی تھیں اور مرزا دبیر سے اصلاح لیتی تھیں۔ بڑی مخیر خاتون تھیں۔

قبرِ اصغر کھودتے تھے اور فرماتے تھے شاہ
یہ بھی لکھا تھا سیدِ مظلوم کی تقدیر کا

**حجاب بارہ بنکوی۔ حشمت آرا**

نواب گنج بارہ بنکی کے ایک معزز گھرانے میں ۱۹۲۸ء میں پیدا ہوئیں۔ ذوقِ شاعری فطری تھا۔ دورانِ تعلیم مشقِ سخن کا بھی آغاز ہو گیا تھا۔ لاہور میں قیام ہے۔

دو گھڑی کے لیے آجا کہ لبوں پر دم ہے
کون جانے شبِ ہجراں کی سحر ہو کہ نہ ہو

**حجاب لکھنوی۔ عسکری بیگم**

ملا محمد زماں اصفہانی کی پوتی۔ محمد علی خاں مسیحا کی شاگرد۔ باذوق شاعرہ تھیں، اکثر اپنی رہائش گاہ پر مشاعرے منعقد کرتی تھیں۔

رات کو آئیں گے وہ صاف معمّہ یہ ہے — وعدۂ وصل کیا اس نے دکھا کر گیسو

**حجاب لکھنوی۔ نواب بیگم عرف چھوٹی بہو**

نواب اعظم علی خاں کی دختر، ۱۸۴۴ء میں پیدا ہوئیں۔ واجد علی شاہ اختر کے نکاح میں آئیں۔ انگریزوں کے تسلط کے بعد بحالتِ نظربندی واجد علی شاہ کے ساتھ کلکتہ چلی گئی تھیں۔ ۱۸۸۰ء میں وفات پائی۔

دامنِ محبوب تک پہنچا نہ جب دستِ جنوں
بڑھ گیا ناچار اپنے ہی گریباں کی طرف

**حرماں خیر آبادی۔ سعید النساء**

علامہ فضلِ حق کی صاحبزادی، مضطر خیر آبادی کی والدہ علم و فضل

اور شعر و سخن میں شہرت رکھتی تھیں۔ ذکاوت و فطانت کا یہ عالم تھا کہ خود علامہ نے کہا کہ خداوند تعالیٰ نے مجھ پر بڑا کرم کیا کہ یہ مرد نہ ہوئیں ورنہ میری قدر ختم ہو جاتی ؎

دردِ دل، دردِ جگر، کاوشِ دل، کاہشِ جاں
اتنے آزار ہیں اور ایک کلیجا میرا

میری برگشتگیٔ بخت کو لکھتے لکھتے
آخرش کاتبِ تقدیر کو چکر آیا

حزیں نیوتنوی ثم لکھنوی۔ حسن جہاں بیگم

حکیم سید اصغر حسین کی دختر۔ ۱۹۰۹ء میں کانپور میں پیدا ہوئیں۔ مشرقی طرز پر تعلیم حاصل کی۔ ۱۹۲۶ء میں ممتاز ادیب و محقق سید مسعود حسن رضوی ادیب سے شادی ہوئی اور تقریباً ۴۲ سال اُن کی رفاقت میں گزارے، فطری ذوق علم و ادب اور شعر و سخن ادبی ماحول میں پروان چڑھا اُردو امثال پر بڑا کام کیا تھا جو مکمل اور شائع نہیں ہو سکا۔ اچھی شاعرہ بھی تھیں۔ ۲۳ اکتوبر ۱۹۶۹ء کو لکھنؤ میں انتقال ہوا ؎

جانبِ میداں ہمکتے تھے جو اصغر بار بار
ماں لگا لیتی تھی سینے سے تڑپ کر بار بار

اک غمِ شہ کے سوا دنیا میں کوئی غم نہ ہو
یہ حزیں تجھ سے دعا کرتی ہے داور بار بار

حسن لکھنوی۔ وزیر جان (طوائف)

محلہ باما نالہ میں رہتی تھی۔ اچھی شاعرہ تھی ؎

نالۂ سوزاں جو کھینچے میں نے رو کے ہجر میں
رشک سے بجلی جلی شرمندہ اشکِ تر ہوا

وہ مریضِ غم ہوں میں جس کو دوا آئی نہ راس
سر پہ جب صندل لگایا اور دردِ سر ہوا

حسین فیض آبادی۔ حشمت جان (طوائف) ؎

فکرِ انجامِ محبت ہو گئی آغاز میں
ہم سے بھی کم لوگ دیکھے ہوں گے دیوانہ مزاج

اے حسین! ہم کو تو دل سے خاکساری ہے پسند
ہو مبارک اس پری پیکر کو شاہانہ مزاج

حنا لکھنوی۔ عزیز بانو

اختر حسین کے گھر ۵ ر اگست ۱۹۵۰ء کو پیدا ہوئیں۔ زمانۂ حال کی شاعرہ ہیں۔ ہزار لکھنوی اور سلیم شاہد کلکتوی کی شاگرد ہیں۔ شاعروں میں شرکت کرتی ہیں ؎

وفا تو ان سے ہوئی ہے نہ عمر بھر ہو گی
تو پھر حنا تجھے کیوں اعتبار آج بھی ہے

حور لکھنوی۔ منا جان (طوائف)

شاگرد محمد رضا طور لکھنوی ؎

بدی کی جس نے ہم سے ہم نے اس کے ساتھ نیکی کی
ہماری خُو یہ ہے ہم دوستی کرتے ہیں دشمن سے

حیا بارہ بنکوی ثم لکھنوی۔ کنیز فاطمہ

چودھری نعمت اللہ کی دختر، چودھری عبدالرحمٰن سندیلوی کی شریک حیات مشہور ادیبہ، شاعرہ اور صحافی۔ علمی، ادبی و سماجی کاموں میں پیش پیش رہتی تھیں۔ وہ عرصہ تک ماہنامہ "حیا" نکالتی رہیں جو ادبی حلقوں میں مقبول تھا ان کا کلام متواتر اخبار و رسائل میں چھپتا تھا۔ ۱۹۸۰ء کے قریب پاکستان میں موجود تھیں ؎

شرابِ ناب میں اب رنگ و بو نہیں باقی — وہ ربطِ شیشہ و جام و سبو نہیں باقی
گلے تو ملتے ہیں احباب اے حیاؔ اب بھی — مگر دلوں میں صداقت کی بو نہیں باقی

خورشید لکھنوی۔ خورشید جان (طوائف)

جان لینے کو ہے اک جنبشِ ابرو کافی
قتلِ عاشق کے لئے باندھی ہے شمشیر عبث

دُلھن فیض آبادی۔ شمس النساء بیگم

۱۷۶۹ء میں نواب آصف الدولہ سے عقد ہوا تو سسرال سے "نواب بہو" اور "دُلھن بیگم" کے خطابات ملے۔ شعر و سخن کا ستھرا ذوق رکھتی تھیں اور صاحبِ دیوان تھیں ؎

خوشی دل میں ہم اپنے کم دیکھتے ہیں
اگر دیکھتے ہیں تو غم دیکھتے ہیں

دھرم لکھنوی۔ دھرم دیوی

آپ ہی دردِ محبت دل میں پیدا کیجئے — آپ ہی سامان تسلی کا مہیا کیجئے

**رابعہ جہانگیر آبادی۔** رابعہ سلطان

رانی جہانگیر آباد۔ نعت و مناجات اچھی کہتی تھیں ؎

آقائے دو عالم مرے سرکارِ مدینہ     بلّلہ دکھا دیجئے گلزارِ مدینہ

**زاہدہ لکھنوی۔** زاہدہ خاتون

(زاہدہ خلیق الزماں) بنت محمد نعمی خاں۔ ۱۸ جولائی ۱۹۱۰ء کو پیدا ہوئیں والد مشہور عطر ساز فرم اصغر علی محمد علی کے مالکان میں تھے۔ اس تجارت پیشہ خوش حال و رئیس گھرانے میں شعر و ادب کا بڑا چرچا تھا۔ کئی بزرگ خوش فکر اور صاحب دیوان شعرا تھے جن کی وجہ سے شعر و سخن کی محفلیں سجتی تھیں۔ زاہدہ نے ۱۲ سال کی عمر میں پہلی غزل کہی تھی، اس کے بعد غزلوں کے علاوہ نظمیں بھی بہت کہیں۔ ان کا شمار اپنے وقت کی ممتاز شاعرات میں ہوتا ہے۔ حیا لکھنوی، عصمت لکھنوی اور عظمت لکھنوی سے پردے کی موافقت اور مخالفت میں ان کے منظوم مباحثوں کی بڑی دھوم تھی۔ وہ مباحثے کتابی شکل میں شائع بھی ہوئے تھے۔ ۸ جنوری ۱۹۶۲ء کو کراچی میں انتقال ہوا۔

ترجمانِ دل ہے اک اک شعر اپنا زاہدہ
کون پا سکتا ہے یہ گوہر ترے بغیر

**زُہرا خیر آبادی۔** امراؤ جان عرف چھٹن

امام باندی طوائف کی بیٹی اور ڈیرے دار طوائف تھیں۔ خیر آباد ضلع سیتا پور میں پیدا ہوئیں لیکن آب و دانہ لکھنؤ لے آیا اور پھر لکھنؤ ہی کی ہو گئیں۔ میر آغا علی شمس کی تربیت یافتہ تھیں۔ انھیں کی سرپرستی میں فارسی اور اردو شاعری میں مہارت حاصل کی۔ زُہرا اور ان کی بہن مشتری مرزا غالب کی حریف تھیں۔ ان کے تنقیدی مضامین اخبار اودھ وغیرہ میں شائع ہوتے تھے۔ دونوں بہنیں فارسی و اُردو زبانوں پر عبور رکھنے والی اپنے دور کی ممتاز شاعرہ، انشا پرداز اور ماہر رقاصہ تھیں۔ انھیں نظم و نثر پر یکساں قدرت حاصل تھی ؎

میں نے واللہ دی دُعا تجھ کو
تو خدا جانے دل میں کیا سمجھا

**زینت النسا۔** سیدن جون پوری

علی امام کی دُختر اور ڈاکٹر غلام السیدین کی شریکِ حیات۔ قصیدہ، مرثیہ اور نوحہ کہتی ہیں۔ شروع میں کلام پر اصلاح اپنے چچا غلام امام نامی مرحوم سے لیتی تھیں ؎

مدّت کی دُعاؤں کا صلہ آج ملا ہے
احمدؐ کے گلستاں میں نیا پھول کھلا ہے

**زیبا کاکوروی۔** عفت بانو عباسی

مشہور ادبی خانوادے کے فرد رئیس احمد عباسی مرحوم کے گھر ۱۹ اکتوبر ۱۹۲۴ء کو لکھنؤ میں پیدا ہوئیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کی۔ دورانِ طالب علمی شاعری کا آغاز ہو گیا تھا۔ معروف شاعر مرزا جعفر علی خاں اثر لکھنوی کی شاگردی اختیار کر کے بھرپور فنی استفادہ کیا، پرگو اور صاحبِ دیوان شاعرہ ہیں۔ غزل اور نظم دونوں اچھی کہتی ہیں۔ کلام اخبارات و رسائل میں بہت چھپا ہے۔ ان کا مجموعۂ کلام "حرفِ زیرِ لب" بھی شائع ہو چکا ہے ؎

نظر نظر ہے جمال تیرا، نفس نفس ہے خیال تیرا
مگر یہ حسنِ سبک خرامی کہیں بھی آوازِ پا نہیں ہے

**زینت لکھنوی۔** بچّن (طوائف)

میر اصغر علی اصغر سے اصلاح لیتی تھی، آخر عمر میں کلکتہ چلی گئی تھی ؎

جنوں کے ہاتھ سے دامن بچا کے رکھا تھا
لپٹ کے دشت میں کانٹوں نے تار تار کیا

**سَردار لکھنوی۔** سردار بیگم

ایک شریف خاندان سے تعلق رکھتی تھیں۔ غدر کے بعد بیوہ ہو کر کانپور، قنوج اس کے بعد اٹاوہ چلی گئی تھیں، بقیہ عمر وہیں گزاری ؎

سردار روزِ حشر کو اُٹھ کر کہے گی یہ
عاشق کہاں سے سنگ کا اپنے بنائے دل

**سُلطان لکھنوی۔** سُلطان بیگم

دخترِ معتمد الدولہ۔ قبل ۱۸۵۷ء بقیدِ حیات تھیں ؎

قاتل نے کب کہا تھا کہ آنکھیں لڑائے دل
آخر یہ میری جان پہ آئی۔ بلائے دل

**سُلطان لکھنوی۔** نواب سلطان عالیہ بیگم

محمد علی شاہ کے پوتے نواب حسین علی خاں کی شریکِ حیات۔ اپنے زمانے کی پختہ مشق شاعرہ اور مرزا دبیر کی شاگرد تھیں ؎

نیزہ ہو دل میں، لاش ہو رن میں، سناں پر
اکبر کو تھے شباب کے ارماں نئے نئے

**سیدہ نیر آبادی**

حالات دستیاب نہیں۔ کلام میں اصلاحی رنگ نمایاں ہے۔

تا کجا یہ صورتِ تخریبِ ملت تا کجا
فکرِ مسلم کو کمالِ حسرتِ تعمیر دے

**شمس لکھنوی۔ شمس النساء بیگم**

حکیم قمر الدین خاں تلمیذ خواجہ وزیر کی دختر۔ مولد بنارس تھا لیکن لکھنؤ میں سکونت اختیار کرلی تھی۔

جو تیری کاکل مشکیں کی بو صبا لائی
دماغ عرش پہ اس خاکسار کا پہنچا

**شمس لکھنوی۔ امامی جان (طوائف)**

اکبری دروازہ کے قریب لکھنؤ میں سکونت تھی۔

اثر خاکِ لحد یہ ہے کہ چھو جانے سے
مرضِ ہجر کے بیمار شفا پاتے ہیں

**شمس لکھنوی۔ عصمت آرا مرتضیٰ بیگم**

مرزا محمد قمر الدین حیدر عرف بڑے صاحب عالم کی دختر۔ باقر علی خاں راز لکھنوی کی اہلیہ تھیں۔ مختلف اصنافِ سخن پر طبع آزمائی کرتی تھیں۔ سلام و مرثیہ خوب کہتی تھیں۔ ان کا ایک مرثیہ کتابی شکل میں ۱۹۲۹ء میں شائع بھی ہوا تھا۔

**شمع لکھنوی۔ عظمت اقبال**

شمع اور عظمت تخلص کرتی تھیں۔ چودھری نعمت اللہ کی بیٹی، کنیز فاطمہ حیا کی بہن اور انھیں کی شاگرد۔ چند سال قبل تک پاکستان میں تھیں۔ کلام رسائل میں چھپتا تھا۔

کتنی لامحدود ہیں اس بیخودی کی وسعتیں
منزلِ ادراک سے آگے بڑھی جاتی ہوں میں

**شمیم ملیح آبادی۔ صفیہ خاتون**

بنتِ دیدار حسن خاں۔ ۲۸ مارچ ۱۹۲۰ء کو لکھنؤ میں پیدا ہوئیں۔ دورِ حاضر کی معروف شاعرہ ہیں۔ شعری مجموعے "آہنگ شمیم" اور "گریۂ تبسم" مطبوعہ ہیں۔ راولپنڈی میں مقیم ہیں۔

نقابِ شب میں جمالِ سحر تلاش کریں
چلو تبسمِ گل ہائے تر تلاش کریں

**شمیم لکھنوی۔ انوار فاطمہ**

پولیس انسپکٹر عبد الرشید کے گھر لکھنؤ میں پیدا ہوئیں۔ عربی، فارسی و اردو تعلیم گھریلو طور پر حاصل کرنے کے بعد لاہور اور الہ آباد سے عربی فارسی کی ڈگریاں حاصل کیں اور الہ آباد کراس ویٹ گرلس کالج میں اردو، فارسی استاد کی حیثیت سے خدمات انجام دیں۔ تصنیف تالیف اور شعر و سخن سے فطری لگاؤ تھا۔ جملہ اصنافِ شاعری پر طبع آزمائی کی ہے۔ کلام رسائل میں شائع ہوتا تھا۔ ایک کتاب "انوار اسرار احمدیہ" (واقعاتِ حیاتِ نبویؐ) بھی چھپی تھی۔ ۲۳ اگست ۱۹۴۰ء کو الہ آباد میں وفات پائی۔

مری تباہیاں مشہور ہیں زمانے میں
یقیں ہے آپ نے بھی کچھ نہ کچھ سنا ہوگا

**شمیم لکھنوی۔ بی بیگم**

تلمیذ نشتر سندیلوی۔ پردہ نشین شاعرہ۔

قول ہے شمشیرِ قاتل کا مجھے دل چاہیے
دل یہ کہتا ہے مجھے شمشیرِ قاتل چاہیے

**شیدا لکھنوی۔ شیدا بیگم**

کیوں ہم سے چھپانے لگے تم راز کی باتیں
ہم تم سے کسی بات کا پردا نہیں کرتے

**شیریں لکھنوی۔ بیگا**

محلہ چوک میں سکونت تھی۔ شعر و شاعری سے والہانہ لگاؤ تھا اور اچھے شعر کہتی تھیں۔ شیخ امداد علی بحر سے اصلاح لیتی تھیں۔

پری زادوں میں تم مشہور میں مشہور دیوانہ
اگر تم شمع محفل ہو تو یہ بندہ ہے پروانہ

**شیریں لکھنوی**

چوک کی ایک شاہد رعنا تھی جو آخر میں کلکتہ چلی گئی تھی۔

دیر سے ہم سر جھکائے منتظر ہیں تیغ کے دست و بازو کو تمہارے اس وقت قاتل کیا ہوا

**صاحب لکھنوی۔ امۃ الفاطمہ**

حکیم مومن خاں مومن سے اصلاح لیتی تھیں۔

جو خط جبیں کا مرے کاتب ہے اسی کو
دکھلانا مرا نامۂ اعمال الٰہی

**صغریٰ لکھنوی۔ صغریٰ فاطمہ**

دلِ غم گیں کو مرے یا الٰہی شادماں کر دے
مجھے بھی حاضرِ دربارِ سلطانِ جہاں کر دے

**صدر لکھنوی۔ نواب صدر محل**

آخری تاجدارِ اودھ کی بیگمات میں تھیں۔ اچھی شاعرہ اور صاحبِ دیوان (بادشاہ نامہ "۱۲۸۸ھ) تھیں۔ ۱۲۹۳ھ تک بقیدِ حیات تھیں ؎

حسرت و آرزوئے وصل اور دو مصیبت و فراق
سب کا ہے لطف الگ الگ سب کا مزا الگ الگ

**صنوبر خیر آبادی۔ وارث فاطمہ**

معروف استاد وسیم خیر آبادی کی دختر اور اثیم خیر آبادی کی بڑی بہن ذکی و فہیم اچھی شاعرہ تھیں۔ شوہر کے انتقال کے بعد لکھی گئی ایک جذباتی و تاثراتی نظم کا بند ؎

لٹ چکیں سب آرزوئیں خونِ ارماں ہو چکا
خانۂ آباد دل گنجِ شہیداں ہو چکا
بے سر و سامانیوں کا اپنی ساماں ہو چکا
شوقِ لطفِ نوجوانی بھی پریشاں ہو چکا

سخت جاں بیشک ہیں لیکن شوق کھو دیتے ہیں ہم
یاد جب آتی ہے تیری آہ رو دیتے ہیں ہم

**ضیاء لکھنوی۔ ضیائی بیگم**

حکیم انور علی کی شریکِ حیات۔ عربی، فارسی اور اردو زبانوں پر قادر اور تینوں زبانوں میں شعر کہتی تھیں ؎

میں ہوں وہ ننگِ خلق کہ کہتی ہے مجھ کو خاک
اس کو بنا کے کیوں مری مٹی خراب کی

**طاہرہ لکھنوی۔ طاہرہ بیگم**

سید اعجاز حسین اعجاز کی دختر اور سرفراز حسین عبیر کی بہن۔ اچھی شاعرہ اور خطیب۔ تلمیذ عبیر۔ ان کا مجموعۂ قصائد "گوہرِ کعبہ" شائع ہو چکا ہے ؎

کہتے ہیں ہر اک قصیدہ طاہرہ اپنا
لسان اللہ کے صدقے میں پائی ہے زبان ثانی

**عاطف خیر آبادی۔ ریحانہ انصاری**

الٰہی بخش انصاری کے گھر ۱۹۵۹ء میں خیر آباد ضلع سیتاپور میں پیدا ہوئیں۔ جنبش خیر آبادی کی شاگرد ہیں ؎

غموں نے، مرحلوں نے، مشکلوں نے
مری جرأت بڑھائی مشکلوں نے

**عالم لکھنوی۔ عالم آرا بیگم**

واجد علی شاہ کی بیاہتا بیوی۔ صاحبِ دیوان "بیاضِ عشق" و مثنوی "مثنوی عالم" تھیں۔ واجد علی شاہ کے ساتھ کلکتہ چلی گئی تھیں ۱۸۹۴ء میں انتقال ہوا ؎

گیسوئے خم دار اس کے رخ پہ بل کھانے لگا
سینۂ عشاق پر بس سانپ لہرانے لگا

**عشرت لکھنوی۔ نواب عشرت محل**

حرم واجد علی شاہ۔ ان کے ساتھ کلکتہ چلی گئی تھیں آخر تک وہیں رہیں ؎

گرمیٔ عشق مانع نشو و نما ہوئی
میں وہ نہال تھا کہ لگا اور جل گیا

**عصمت لکھنوی۔ عصمت آرا بیگم**

لکھنؤ کے مشہور خانوادۂ اطبا کے فرد حکیم عبدالولی کے گھر ۱۹۰۵ء میں پیدا ہوئیں۔ تمام تر تعلیم بشمول انگریزی خانگی طور پر حاصل کی۔ شاعری کا ذوق تھا غزلوں کے علاوہ ان کی وطنی و اصلاحی نظمیں بھی پسند کی جاتی تھیں۔ زاہدہ خلیق الزماں سے ان کا منظوم مباحثہ مشہور ہے جو رسالہ کی شکل میں شائع بھی ہوا تھا۔ تحریکِ خلافت و آزادی کی سرگرم کارکن تھیں۔ اپنے بھائی حکیم محمد بشیر مخمور سے اصلاح لیتی تھیں۔ ۱۹۷۶ء میں انتقال ہوا ؎

ہر سانس زندگی کی کٹی یوں کسی کے ساتھ
جیسے کوئی سفر میں ہو اک اجنبی کے ساتھ

**فاخرہ نقوی**

مشہور شاعر و صحافی فضل نقوی ایڈیٹر "نظارہ" لکھنؤ کی شریکِ حیات، زیورِ علم سے آراستہ، خوش فکر شاعرہ تھیں۔ غزل، قصیدہ، سلام اور نوحہ وغیرہ اصناف پر طبع آزمائی کرتی تھیں۔ نوحہ جات کے مجموعے "صبحِ کربلا"، "شفقِ کربلا" اور "شبابِ کربلا" وغیرہ شائع ہو چکے ہیں۔ ۶ جنوری ۱۹۹۰ء کو انتقال ہوا ؎

اتنا تھا پُر درد افسانہ مرا
سننے والے ہر طرف سے آ گئے

فرحت فیض آبادی ۔ فرحت بیگم

فن موسیقی میں دست گاہ رکھنے والی طوائف ۔ شاعری سے بھی لگاؤ تھا ۔ ۱۸۵۷ء تک بقیدِ حیات تھی ؎

دل لگایا ہے تری زلفِ رسا سے کچھ ہو
سانپ کو چھیڑ لیا اب تو بلا سے کچھ ہو

قمر بارہ بنکوی

متوطن دیوی شریف ضلع بارہ بنکی ۔ سید حسین کی دختر اور اچھی شاعرہ ؎

اُٹھی انگڑائیاں لیتی جو گھٹا ساون کی
چلی بل کھاتی ہوئی بادِ صبا ساون کی

قمر لکھنوی ۔ حیدری بیگم عرف ماہ طلعت

مرزا ہمایوں بخت کی بیٹی اور واجد علی شاہ کی حرم تھیں ۔ بے حد ذہین اور خوش مزاج ۔ شعری سخن کا فطری ذوق تھا ۔ فارسی و اُردو میں شعر کہتی تھیں ۔ فن موسیقی میں بھی دست گاہ بہم پہونچائی تھی ۔ ۱۲۸۱ھ میں کلکتہ میں انتقال ہوا

؎ دعویٰ تھا عبث یار مسیحائی کا تم کو
اچھا نہ ہوا ایک بھی بیمار تمہارا

کشن خیرآبادی ثم لکھنوی ۔ کشن پیاری

رائے پورن چند عاجز کی بیٹی ۔ ۱۸۵۶ء کے قریب خیر آباد ضلع سیتاپور میں پیدا ہوئیں ۔ آٹھ سال کی عمر میں معروف شاعر و ادیب منشی رام سہائے تمنا لکھنوی سے شادی ہوئی ۔ تقریباً ۷ سال تمنا کی رفاقت اور مشہور محلہ نوبستہ لکھنؤ جیسے مرکز شعر و ادب میں گزارے ۔ اردو و ہندی کی مشہور شاعرہ تھیں ، ان کی غزلیں اور بھجن وغیرہ بہت مقبول تھے ۔ ۱۹۲۴ء میں تمنا لکھنوی کی وفات کے ۲۵ دن بعد لکھنؤ میں انتقال ہوا ؎

یارب یکتائے دو جہاں ہے تو ہی بانیِ زمین و آسماں ہے تو ہی

کنیز لکھنوی ۔ فاطمہ بیگم

دختر نصرت الدولہ کی لونڈی ۔ بڑی طباع ، شوخ اور حاضر جواب تھی

وصل کی شب ہو گا کیا حاصل ہمیں جو ناز سے
جب تلک تم بند کھولو گے سحر ہو جائے گی

گنا لکھنوی ؎ بتایا مجھ کو زمانے نے آخرش چورنگ
کیا ہے کون سا یاروں نے مجھ پہ وار نہیں

گوہر لکھنوی ۔ سیدہ گوہر بیگم

ڈاکٹر ہدایت حسین ذہنوی کی اہلیہ اور تجبر لکھنوی کی شاگرد ۔ نوحوں کے مجموعے "بیاض گوہر" ، "ریاض گوہر" اور "سراج گوہر" مطبوعہ ہیں ؎

قبر پر رو کے کہتی تھیں مادر گھر چلو پیارے اصغر یہاں سے
تم ڈرو گے اکیلے میں دلبر گھر چلو پیارے اصغر یہاں سے

گوہر لکھنوی ۔ لال بی (کسبی) ؎

حسرت و یاس و الم اور غمِ تنہائی ہے
اپنی قسمت میں یہی انجمن آرائی ہے

ماہ لکھنوی ۔ منجھلی بیگم ؎

گر مقابل عارضِ جاناں کے اک دم آ لے گل
شرم سے بلبل کو پھر ہرگز نہ منھ دکھلائے گل

محبوب لکھنوی ۔ سلطان جہاں بیگم

واجد علی شاہ کی منکوحہ ۔ اچھی شاعرہ تھیں ؎

ہے آرزو ترے ہاتھوں سے قتل ہوں میں بھی
لگی ہوئی ہے تری تیغِ آبدار میں روح

مخفی لکھنوی ۔ امۃ الفاطمہ

آغا ہادی کے گھر ۱۹۰۲ء میں پیدا ہوئیں ۔ حصولِ علم کا شوق تھا ، پردہ نشین رہ کر عربی ، سنسکرت ، ہندی ، فارسی اور اُردو خانگی طور پر پڑھ کر ان سب زبانوں پر دست رس حاصل کی ۔ شاعروں میں شرکت نہیں کرتی تھیں لیکن شاعروں کی طرحوں پر غزلیں کہتی تھیں اور اگر طرح پہلے معلوم ہو جاتی تھی تو اپنی غزل بھیج بھی دیتی تھیں ۔ جو مشاعرے میں کوئی پڑھ دیتا تھا ۔ پرگو و پختہ مشق شاعرہ تھیں ۔ مجموعۂ کلام "تخیلاتِ مخفی" مطبوعہ ہے ۔ ۱۹۵۳ء میں کراچی میں انتقال ہوا ؎

یہ سب باتیں ہیں کہنے کی نہ قاتل تھا نہ بسمل تھا
اُدھر سے تیر آگے تھے اِدھر سینہ مقابل تھا

مذنب لکھنوی ۔ امین جان (طوائف)

یوسف لکھنوی کی شاگرد تھی ؎

ہو گئی ہے شام اب تو تیرے کوچے کے قریب
شب کی شب رہنے دے او ظالم ذرا منزل کے پاس

**مستور لکھنوی۔ مستورہ بیگم**

صاحبِ جائداد و لیاقت اور اچھی شاعرہ تھیں ۔

خزاں میں بھی نہ کسی سال کم ہوئی وحشت
رہا ہے اپنا گریباں بے رفو برسوں

**مشتری خیرآبادی۔ قمر جان عرف منجو**

وطن خیرآباد ضلع سیتاپور تھا، لیکن ماں و خالہ کے ساتھ لکھنؤ آ کر محلہ چوک میں سکونت اختیار کر لی تھی۔ موسیقی میں درجۂ کمال حاصل تھا۔ فارسی و اردو زبان و ادبیات پر عبور رکھنے والی فارسی و اردو کی نامور شاعرہ تھی۔ آغا علی شمس کی شاگرد و تربیت یافتہ، نظم و نثر پر قادر۔ مرزا غالب کی زندگی میں ان کے خلاف ادبی محاذ قائم کرنے والی مشتری اور ان کی بہن زہرہ کو ناقدینِ غالب میں اوّلیت حاصل تھی اور ان کے تنقیدی مضامین بکثرت چھپتے تھے۔ دیوانِ فارسی اور شعری مجموعہ "خانۂ خیال" مطبوعہ ہیں۔ آخر میں سید اعجاز حسین سے عقدِ شرعی کر لیا تھا۔ ۔

قاتل کے ہاتھ پاؤں سے سُرخی نہ جائے گی
خونِ شہیدِ ناز ہے رنگِ حنا نہیں

**معشوق فیض آبادی۔ حیدری خانم ۔**

پان کھا کر جو کہیں تھوک دیا اس گل نے
رشکِ یاقوت بنے باغ کے کنکر پتھر

**مہک لکھنوی۔ گلشن جان (نجن جان)**

امداد حسین رضا لکھنوی کی شاگرد تھی ۔

نے مزاج اپنا موافق ہے نہ بیگانہ مزاج
آج کل وحشی طبیعت ہے تو دیوانہ مزاج

**ناز سیدن پوری۔ بیگم قاضی حماد حسین ۔**

ہائے رے سادگی محبت کی    یہ نشیب و فراز کیا جانے

**ناز سندیلوی۔ امراؤ جان (طوائف)**

سندیلہ ضلع ہردوئی کی رہنے والی تھی، وہاں سے خیرآباد منتقل ہو گئی۔ شعر اچھے کہتی تھی ۔

جی بھر آیا بس اک آہ کے ساتھ
جوشِ حسرت اٹھا نگاہ کے ساتھ

**ناز لکھنوی۔ اچھی بی**

شاہد بازاری۔ مرزا فدا حسین فدا کی شاگرد تھی ۔

دل جل گیا حرارتِ داغِ فراق سے    اس آفتابِ حشر کا ہوگا زوال کب

**نازک فیض آبادی۔ زینت ۔**

کوچے میں کوئی سسکے کوئی در پہ مرے ہے
انصاف بھی کچھ ہے تو یہ کیا ظلم کرے ہے

**نشتر لکھنوی۔ قیصر بیگم ۔**

کسی کے گیسوئے پُرخم جو نشتر یاد آتے ہیں
مری آنکھوں میں پھرتی ہے سیاہی شامِ ہجراں کی

**نظیرن لکھنوی**

ایک پردہ نشین و عفت مآب خاتون کا تخلص تھا ۔

کیا کہیں تم سے ہم کہ کیا ہیں ہم    پاک دامن ہیں پارسا ہیں ہم

**نکہت لکھنوی (نسیم نکہت)**

نسیم آرا۔ سید مصطفےٰ حسین کی دختر اور زمانۂ حال کی شاعرہ۔ ملک کے مختلف گوشوں میں منعقد ہونے والے مشاعروں میں شرکت کرتی ہیں۔ شعری مجموعہ مطبوعہ ہے ۔

ہم نوا، ہم نفس، ہم سفر زندگی    پھر بھی ہے کتنی نامعتبر زندگی

**نہاں رُدولوی۔ زاہدہ بیگم رزم**

معروف شاعر جعفر مہدی رزم ردولوی کی شریکِ حیات اور انھیں کی تربیت یافتہ اچھی شاعرہ ہیں۔ مختلف اصنافِ سخن پر طبع آزمائی کرتی ہیں۔ بیشتر کلام مذہبی رنگ میں ڈوبا ہوا ہے۔ مرثیہ و سلام وغیرہ بھی خوب کہتی ہیں

ہالے میں گیسوؤں کے ہے مہتاب سی جبیں
خم دار ابروؤں پہ مہِ نو کا ہے یقیں
سایہ ہے ذوالفقار کا، ہے چشم سُرمگیں
باریک جلد عارضِ تاباں کی آتشیں

دو پھول ہیں بہار یہ سارے چمن کی ہے
رنگت گلاب کی ہے مہک یاسمن کی ہے

**وزیرن خیرآبادی۔ وزیر بیگم (طوائف) ۔**

نہیں جب ثباتِ دنیا تو مجھے ترا گلہ کیا    مرے ساتھ عہد کیونکر ترا استوار ہوتا

**وصیہ جائسی ۔ فاطمہ وصیہ نقوی**

شعر و ادب سے دل چسپی رکھنے والے خاندان میں ۱۰ ستمبر ۱۹۴۰ء کو سید وارث حسین نقوی کے گھر جائس ضلع رائے بریلی میں پیدا ہوئیں۔ دوران طالب علمی ہی شاعری کا آغاز ہو گیا تھا۔ خاندان میں متعدد ممتاز شعرا موجود تھے۔ وصیہ نے مولانا کامل حسین کامل سے کلام پر اصلاح لی۔ زمانۂ حال کی خوش فکر شاعرہ ہیں ؎

دستِ طلب دراز ہوا دنیا کو فکر تھی
لیکن نہ کھُل سکی میری مٹھی بندھی ہوئی

**وفا لکھنوی ۔ عزیز بانو داراب**

ڈاکٹر شریف الدین داراب کے گھر ۱۹۳۲ء میں لکھنؤ میں پیدا ہوئیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے بعد درس و تدریس کا پیشہ اختیار کیا اور اسی سے وابستہ رہیں۔ بحیثیت انگریزی لکچرر خدمات انجام دیکر تعلیم گاہ نسواں انٹر کالج لکھنؤ سے سبکدوش ہوئیں۔ مقامی و غیر مقامی شاعروں میں شرکت کرتی ہیں۔

**یاد ۔ شاہجہاں بانو**

اچھے شاعر محمد حفیظ حفیظ کے گھر ۲ فروری ۱۹۴۷ء کو گوالیار میں پیدا ہوئیں۔ عمر کا ابتدائی حصہ دہلی میں گزارا۔ اس کے بعد لکھنؤ میں مستقل سکونت اختیار کر لی۔ ادبی ماحول میں پرورش پائی۔ والد خوش فکر شاعر تھے، انھیں سے اصلاح لی اور جلد ہی ملک کے اہم شاعروں میں شرکت کر کے ملک گیر شہرت و مقبولیت حاصل کی۔ اعلیٰ تعلیم یافتہ خوش گو شاعرہ ہیں۔ شعری مجموعہ "یاد" کے نام سے شائع ہو چکا ہے ؎

آپ جب آتے ہیں لیکر کوئی غم آتے ہیں
رنج و راحت مرے نزدیک بہم آتے ہیں

ڈوبنے والوں میں اک اور اضافہ ہی سہی
ڈوبنے والو نہ گھبراؤ کہ ہم آتے ہیں

**یاس فیض آبادی ۔ آفتاب بیگم**

اچھی شاعرہ تھیں۔ شعر خوب کہتی تھیں ؎

اُڑ کے وہ نخچیرِ یادِ شوق میں بے پر لگا
تیر تیرا جس کسی کے لے پری پیکر لگا



"لکھنؤ میں بعض شریف، شائستہ اور تعلیم یافتہ عورتیں ایسی اچھی سوز خوان ہیں کہ اگر پردے کی روک نہ ہوتی تو مرد سوز خوان ان کے مقابلے میں ہرگز فروغ نہ پا سکتے۔ بہت مدت ہوئی کہ ایک سال چہلم کے موقع پر چند احباب کے ساتھ تال کٹورے کی کربلا میں گیا تھا اور وہیں ایک خیمے میں شب باش ہوا۔ ڈو بجے رات کو یکایک آنکھ کھلی تو ایک ایسے دلکش نغمے کی آواز کان میں آئی، جس نے سب دوستوں کو جگانے کے لیے بیتاب کر دیا۔ ہم سب اس آواز کے شوق میں خیمے سے نکلے اور دیکھا کہ آخر شب کا سناٹا ہے، چاندنی کھیت کیے ہوئے ہے اور اس میں عورتوں کا ایک غول تعزیہ لیے ہوئے آ رہا ہے۔ سب بال کھولے اور سر برہنہ ہیں۔ بیچ میں ایک عورت شمع ہاتھ میں لیے ہوئے ہے، اس کی روشنی میں ایک حسین، سرو قد نازنین، چند اوراق میں سے پڑھ پڑھ کے نوحہ خوانی کر رہی ہے اور کئی عورتیں اسکے ساتھ گلے بازی کر رہی ہیں۔ اُس سناٹے، اُس وقت، اس چاندنی، اُن سر برہنہ حسیناؤں اور اس پُر سوز و گداز نغمے نے جو سماں پیدا کر رکھا تھا، اس کو میں بیان نہیں کر سکتا......

جب کاروانِ شہرِ مدینہ لُٹا ہوا
پہنچا قریب شام کے قیدی بنا ہوا
نیزے پہ سر حسینؑ کا آگے دھرا ہوا
اور پیچھے پیچھے بیبیوں کا سر کھُلا ہوا

اس مناسبِ حال مرثیے نے یکایک ایسا سماں باندھ دیا کہ شبہ ہوتا تھا کہ ان اشعار کے ذریعہ وہ خاتون واقعۂ کربلا کی تصویر کھینچ رہی ہے یا خود اپنے اس ماتمی جلوس اور اپنے داخلۂ کربلا کی"

(گزشتہ لکھنؤ: عبد الحلیم شرر ص ۲۵۰)

شارب ردولوی

## لکھنؤ کی تہذیب کا آخری نمائندہ شاعر

# اثر لکھنوی

**نواب** جعفر علی خاں اثر لکھنوی نہ صرف یہ کہ اُردو کے ایک اہم اور بلند پایہ شاعر تھے بلکہ لکھنؤ کی تہذیب، رواداری، نفاست، وضعداری، آداب اور زبان میں ایک روایت کا درجہ رکھتے تھے۔ وہ دبستانِ لکھنؤ کی صحت مند شعری روایت کے آخری نمائندہ شاعر تھے جن سے اُردو شعراء کی کئی نسلوں نے ادبی و فکری تربیت حاصل کی تھی۔ وہ اُردو کے ایک اچھے نقاد اور نثر نگار بھی تھے۔ لکھنؤ کی زبان اور تہذیب، شائستگی اور نفاست یا اُردو شاعری کی کوئی تاریخ ان کے ذکر کے بغیر مکمل نہیں کہی جا سکتی۔

اثر لکھنوی ۱۲ر جولائی ۱۸۸۵ء یعنی ۱۰۹ سال پہلے کٹرہ ابوتراب خاں لکھنؤ میں پیدا ہوئے۔ وہ لکھنؤ کی آخری بہار تھے۔ زمانہ بہت بدل چکا تھا، انتزاعِ سلطنتِ اودھ کو تقریباً تین دہائیاں گزر چکی تھیں اور ایک نیا سرمایہ دارانہ نظام اپنی تہذیب اور زبان کے ساتھ پورے ملک میں اپنے قدم مضبوط کر چکا تھا۔ دلی کی تہذیبی شناخت مدھم پڑنے لگی تھی لیکن اودھ میں یہ چراغ ابھی مخالف ہواؤں کی تیزی و تندی کے باوجود روشن تھا۔ شاید اس کا سبب یہ ہو کہ یہاں کی تہذیب صرف ایک شہر تک محدود نہیں تھی بلکہ تہذیب کے اس درخت کی جڑیں دور دور تک اودھ کے چھوٹے چھوٹے قصبات میں پھیلی ہوئی تھیں۔ اثر صاحب کہا کرتے تھے:

"میاں ردولی، دریاآباد، سندیلہ، کاکوری، محمودآباد اودھ کے قصبات نہیں لکھنؤ کے محلے ہیں اور لکھنؤ کی تہذیب انھیں سے زندہ ہے۔"

لکھنوی تہذیب کی نرمی، نفاست، شائستگی، حسنِ اخلاق، علم دوستی، ادب نوازی، رواداری، زبان و آداب، وضعداری اور دلکشی کی جیتی جاگتی مجسم تصویر تھے۔

اثر لکھنوی نے طویل عمر پائی۔ ڈپٹی کلکٹر سے لے کر کشمیر کے وزیرِ داخلہ اور وزیرِ اعظم تک کے مختلف عہدوں پر فائز رہے۔ ۸۲ سال کی عمر میں ۶ر جون ۱۹۶۷ء کو ان کا انتقال ہوا۔ اس عرصہ میں انھوں نے زندگی، ادب اور تہذیب کے افق پر بہت کچھ بنتے، ٹوٹتے اور بکھرتے دیکھا۔ ایک زمانہ وہ تھا جب کٹرہ ابوتراب خاں، پاٹانالا، فرنگی محل، کشمیری محلہ جلیل القدر علماء، مجتہدین اور شعراء سے جھلک رہا تھا۔ ہر طرف علم و ادب کا چرچا تھا۔ اثر لکھنوی نے اسی علمی و ادبی ماحول میں ایک رئیس، باوقار اور ذی علم خانوادے میں آنکھ کھولی۔ یہ ایک ایسا خاندان تھا جہاں دولت کی بھی فراوانی تھی اور علم کی بھی۔ اثر نے مشرقی روایات، زبان اور تہذیب کی وراثت اپنے خاندان سے پائی اور جدید تعلیم اسکول اور کالج سے حاصل کی۔ مغربی علم، لباس اور تہذیب کو انھوں نے کارِ دُنیا کے لیے ہی رکھا۔ وہ کبھی ان کی زندگی کا حصہ نہیں بن پائی۔ لیکن لکھنؤ کی تہذیب ان کی زندگی تھی۔ لکھنؤ کا یہ زمانہ شعر و ادب کے لحاظ سے بہت اہم زمانہ تھا۔ اثر نے جس وقت شاعری کے میدان میں قدم رکھا اس وقت صفی لکھنوی، ثاقب لکھنوی، عزیز لکھنوی اور آرزو لکھنوی کے نام افقِ شاعری پر چھائے ہوئے تھے۔ عزیز لکھنوی سے انھوں نے مشورۂ سخن کیا۔ یہ زمانہ لکھنؤ کی شاعری کا اہم زمانہ ہے۔ یہ دبستانِ لکھنؤ کی شناخت بھی ہے اور اس پر کیے جانے والے اعتراضات کا جواب بھی ہے۔ اس عہد کے بغیر لکھنؤ کی شاعری کو سمجھنا مشکل ہے۔ یہ زبان اور خیال آرائی کے ساتھ فکر کی گہرائی اور

سے الگ جگہ چھاپ دی گئی تھی۔ اس میں اردو بھاشا، فارسی اور عربی ضرب الامثال کے علاوہ کہت، دوہے، پہیلیاں اور اشعار بھی ہیں اشعار خود حقیقت، مرزا جعفر علی حسرت، شیخ قلندر بخش جرأت، سید حسن شاہ ضبط (مصنف کے بڑے بھائی) اور مرزا قتیل وغیرہ کے ہیں۔

کچھ کہاوتیں بہت دل چسپ ہیں:—

——— چار دن کی چاندنی پھر اندھیرا پاکھ

——— جس کے ہاتھ ڈوئی اس کا سب کوئی

——— وہ دن گئے کہ خلیل خاں فاختہ مارتے

دیباچہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کتاب کا مواد بھی بہت پہلے تیار ہو گیا تھا۔ تپش دہلوی کی اس صنف کی کتاب کے بعد یہ اردو میں ایک ہندستانی کی لکھی ہوئی دوسری مطبوعہ کتاب ہے۔ اس کے دوبارہ چھپنے کی جہاں تک مجھے علم ہے نوبت نہیں آئی۔ اردو امثال اور پہیلیوں کی ڈیڑھ سو سال پرانی صورت اس کتاب میں محفوظ ہے۔ کتاب کو اچھے طریقے سے ایڈٹ کر کے چھاپنے کی ضرورت ہے۔

## (۱۴) کشف اللماس فی صبغ اللباس

مصنف: خواجہ محمد اشرف علی لکھنوی مطبع نامی لکھنؤ

باردوم ۱۸۸۸ء صفحات ۱۶

یہ کتابچہ رنگریزی کے فن پر ہے جس میں رنگوں کی قسمیں ان کے بنانے کی ترکیبیں اور ان کے شرعی استعمال کو بیان کیا گیا ہے۔ اہم بات یہ ہے کہ زیادہ تر رنگ قدرتی یعنی غیر کیمیاوی اجزا سے بنائے گئے ہیں۔ اس کتاب میں کپڑا رنگنے کے تقریباً چالیس رنگوں کو تیار کرنے کے طریقے لکھے ہیں۔ رنگوں کو بنانے میں جو چیزیں ملائی جاتی ہیں ان میں سے کچھ یہ ہیں:

——— گل انار کا رنگ، شہاب (جو زعفران سے نکالا جاتا ہے) اور ہلدی کو ملا کر پانی میں جوش دیتے ہیں۔

——— نارنجی رنگ: ہارسنگھار کے پھولوں کو پانی میں ابالتے ہیں

——— زرد رنگ: ہلدی کو آم کی چھال وغیرہ کے ساتھ ملاتے ہیں۔

——— سیاہ رنگ: تخم پنوار سوکھا بھون کر تیل میں ملا کر تیار کرتے ہیں

——— طوسی (بھورا) رنگ: ببول کی چھال اور مازو کا پھل ملا کر بناتے ہیں۔

——— کاہی (گھاس والا سبز) رنگ: نیل، ہلدی اور انار کا پوست مختلف طریقوں سے استعمال کرتے ہیں

بعض رنگوں کے نام بھی عام واقفیت کے نہیں ہیں جیسے شربتی (ہلکا پیلا)، کرنجوہ (ہلکا بھورا)، کاکریزی (تیز بیگنی) اور کوکئی (سلیٹی) ان کے علاوہ صابری، جیلانی، عاقل خانی اور عباسی رنگوں کا بھی ذکر ہے۔

رنگ سازی اور رنگ ریزی اودھ کے خاص فن تھے اور اس غیر معروف اور نایاب کتاب سے اس صنعت کے رموز کھلتے ہیں۔

## (۱۵) معیار الاملا

مصنف: دیبی پرشاد سحر بدایونی۔ پہلی بار: مطبع نظامی کانپور

۱۲۸۴ھ / ۶۸-۱۸۶۷ء صفحات ۱۶

## (۱۶) رسالہ معیار الاملا (بعد تصحیح و نظر ثانی)

مصنف: دیبی پرشاد سحر بدایونی دوسری بار: مطبع نول کشور لکھنؤ

۱۸۷۶ء صفحات: ۵۴

کتاب کی ابتدا میں لکھا ہے: "چوں کہ علم رسم الخط و املا کا سیکھنا ہر طالب علم کو اکثر علوم کی تحصیل پر مقدم ہے مگر اس زمانے میں اکثر شخص اس کے قواعد و ضوابط سے بعض ناواقف ہیں لہذا راقم آثم نے اس کے قوانین ضروری کو کتب معتبرہ مثل رسالہ مولوی انور علی صاحب و دیگر کتب لغات مثل غیاث اللغات و برہان قاطع وغیرہ سے جس قدر طلبار فارسی و اردو کو مفید ہو انتخاب اور ترجمہ کر کر معیار الاملا نام کیا۔"

املا کے اصول سمجھانے کے بعد الفاظ کی طویل فہرست دی ہے چند نمونے دیکھیے:

| لفظ غلط العام | صحیح |
| --- | --- |
| آتو | آتون |
| بغیچہ | باغیچہ |
| تابعدار | تابع |

حاطہ | احاطہ
کُپّہ | کلیچہ (چھوٹی روٹی)

| لفظ | اعراب غلط | اعراب صحیح |
| --- | --- | --- |
| آتش | فتح ثانی | کسر ثانی |
| برادر | بکسر اوّل | بفتح اوّل |
| رکاب | بفتح | بکسر |
| سوال | فتح اوّل | ضم اوّل |
| عربی | بسکون ثانی | بفتح ثانی |
| عصمت | فتح اوّل | کسر اوّل |
| عیادت | " | |
| عنقا | ضم اوّل | فتح اوّل |
| تلف | بفتح | بکسر اوّل و سکون ثانی |
| مشاط | ضم اوّل | فتح اوّل و ثانی مشدد |

تحر بدایونی شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ خطاط بھی تھے۔ انھوں نے اسلامی خطاطی، ہزار رنگ چمن (مطبع نظامی کانپور ۱۲۹۲ھ) اور نظم پروین (نیج کمار پریس لکھنؤ۔ ستائیسویں بار ۱۹۶۳ء) کتابیں لکھیں۔ "لطائف ہندی" ان ہی کی کتاب ہے۔

اُردو املا پر تحر بدایونی کی کتاب اُردو میں اس سلسلے کی اولین تنظیم میں سے ہے جس کے دو ایڈیشن اوپر نوٹ کیے گئے ہیں۔ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ آج املا و تلفظ کی جو غلطیاں عام ہیں ان میں سے متعدد پرانے زمانے میں بھی عام تھیں۔ اس اہم کتاب کو لوگ بھول چکے ہیں اور شاید ہی کہیں اس کا ذکر ملتا ہو۔ □□

---

"نصیر الدین حیدر بادشاہ کے زمانے میں ایک مرتبہ ایک گھوڑے کے مقابلے میں شیروں کو بڑی زک اُٹھانا پڑی۔ یہ عجیب و غریب گھوڑا تھا جو مردم آزاری میں درندوں سے بھی بڑھ گیا تھا۔ مجال نہ تھی کہ کوئی اس کے پاس جائے، دانہ دُور سے اس کی طرف بڑھا دیا جاتا تھا، جب چھوٹ جاتا تو بہت سے آدمیوں کو ہلاک کر ڈالتا، ہڈیاں پسلیاں چبا ڈالتا اور لاش ایسی بگاڑ دیتا کہ پہچانی نہ جاتی۔ مجبوراً تجویز ہوئی کہ اس پر شیر چھوڑ دیے جائیں چنانچہ بھوریا شیر جو بادشاہ کو عزیز تھا اور اکثر بازیاں لے چکا تھا، اس پر چھوڑ دیا گیا۔ گھوڑا بجائے شیر سے خوف کھانے کے، لڑنے کو تیار ہوگیا اور جیسے ہی شیر جست کر کے اس پر آیا، گھوڑے نے اس طرح اگلا جسم جھکایا کہ شیر پشت پر گرا... ساتھ ہی گھوڑے نے اس زور سے دولتی ماری کہ شیر قلابازیاں کھاتا ہوا دُور جا گرا، مگر پھر سنبھلا اور چند منٹ اِدھر اُدھر تاؤ کے پھر جست کر کے گھوڑے پر جا رہا۔ گھوڑے نے پھر وہی حرکت کی کہ اگلا جسم جھکا دیا۔ شیر پٹھوں پر جا پڑا اور ارادہ کیا کہ اسے پنجوں سے گرا کے مار ڈالے، مگر گھوڑے نے اب کی اس زور سے دولتی جھاڑی کہ شیر کے جبڑے ٹوٹ گئے اور چاروں خانے چت دُور جا گرا۔ لیکن اس چوٹ سے شیر نے ایسی ہمت ہار دی کہ گھوڑے کی طرف پیٹھ پھیر کے بھاگنے لگا اور تماشائی حیران رہ گئے۔ تب دوسرا اس سے بڑا شیر چھوڑا گیا، مگر اس نے رُخ ہی نہیں کیا مجبوراً وہ شیر بھی ہٹالیا گیا۔"

گذشتہ لکھنؤ از عبدالحلیم شرر

# اُردو صحافت اور لکھنؤ

ہندوستان میں ایسٹ انڈیا کمپنی کے پردے میں جبر و استبداد کے ذریعہ برٹش اقتدار کی جڑوں کو مضبوط بنانے اور مختلف رجواڑوں میں منقسم اس ملک پر اقتدارِ اعلیٰ حاصل کرنے کی سازشوں کا پردہ سب سے پہلے ایک انگریز صحافی ولیم بولٹس نے چاک کیا تھا۔ اُس کے اِس اقدام پر اسے ہندوستان سے نکال دیا گیا تھا اور جب وہ کلکتہ سے براستہ مدراس انگلستان واپس ہو رہا تھا تو اس نے پانچ سو صفحات کی ایک کتاب شائع کر کے ایسٹ انڈیا کمپنی کی استبدادی حکمت عملی کو طشت از بام کر کے رکھ دیا تھا۔

اس کے ہندوستان سے جانے کے بعد ایک اور انگریز جیمز آگسٹس ہکی نے ایسٹ انڈیا کمپنی کے خلاف اس کام کو آگے بڑھایا اور ۲۹ر جون ۱۷۸۰ء کو "ہکیز بنگال گزٹ" عرف کلکتہ ایڈورٹائزر کے نام سے کلکتہ سے ایک انگریزی اخبار جاری کیا۔ اُس کی تحریروں سے ایسٹ انڈیا کمپنی آتش زیر پا ہو گئی اور ہکیز کے قلم کو توڑ کر رکھ دینے اور کمپنی کو بدنامی سے بچانے کے لیے اُس وقت کے گورنر جنرل وارن ہسٹنگز کے ذریعہ سرکاری ڈاک خانہ سے اس کی ترسیل کو ممنوع قرار دے دیا گیا۔ دو سال تک ہکیز ایسٹ انڈیا کمپنی سے برسرِ پیکار رہا اور صحافت کی آبرو کے تحفظ کے لیے مختلف طریقوں سے کمپنی کے ظلم و ستم اور استحصالی سازشوں کے پردے چاک کرتا رہا۔ بالآخر مارچ ۱۷۸۲ء میں اس کے دارالاشاعت کو بحق سرکار کمپنی بہادر ضبط کر لیا گیا اور ہمیشہ کے لیے اس کے اخبار کا گلا گھونٹ دیا گیا۔ اس کے بعد انڈیا گزٹ، کلکتہ گزٹ، ایشیاٹک مسیلنی، بنگال رجسٹر، بنگال جنرل، انڈین ورلڈ، اورینٹل میگزین، بنگال ہرکارہ، ایشیاٹک ہیرلڈ، مارننگ پوسٹ، ٹیلی گراف اور اورینٹل اسٹار جیسے اخبارات خود انگریزوں کی ملکیت میں کلکتہ سے جاری ہوئے۔ ان اخبارات کی تحریروں سے انگریزی اقتدار کے سرپرستوں کی نیندیں حرام ہوتی رہیں۔

اُدھر مدراس سے بھی انگریزی اخبارات کی اشاعت کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا۔ مدراس کوریئر وہاں کا پہلا اخبار تھا جو ۱۷۸۵ء میں جاری ہوا۔ ۱۷۹۳ء میں مدراس ہرکارہ، ۱۷۹۵ء میں مدراس گزٹ اور ۱۷۹۴ء میں انڈیا ہیرالڈ منصۂ شہود پر نمودار ہوئے۔

بمبئی کا پہلا اخبار "بمبئی گزٹ" تھا جو ڈبلو، ایس کوپر نے ۲۵ر جون ۱۷۹۰ء کو جاری کیا تھا۔ دوسرا اخبار بمبئی گزٹ تھا اور تیسرا اخبار بمبئی کوریئر۔ اسی اخبار کو کثیر الزبان اخبار ہونے کا شرف بھی حاصل تھا کیونکہ اس میں انگریزی کے علاوہ کنڑ، گجراتی، مراٹھی اور اردو زبان میں بھی اشتہارات شائع ہوتے تھے۔ اس کے بعد ۱۷۹۱ء میں بمبئی آبزاور کے نام سے بھی ایک اخبار جاری ہوا۔ ان تمام اخبارات نے کمپنی کی چیرہ دستیوں کی مذمت میں کبھی بھی پس و پیش نہیں کیا۔ بمبئی کوریئر کو اس اعتبار سے اردو کی مطبوعہ صحافت کا نقش اوّل قرار دیا جا سکتا ہے کہ اس میں اردو زبان میں بھی اشتہارات شائع ہوتے تھے۔

جب میسور فتح ہو گیا تو وائسرائے لارڈ ویلزلی کی ہیبت بڑھ گئی اور انھوں نے مطبوعہ صحافت کو پابند کرنے کے احکامات جاری کیے۔ اخبارات پر روز بروز پابندیاں سخت ہونے لگیں مگر ۱۸۱۸ء میں کلکتہ سے جیمس سلک بکنگھم کی ادارت میں جاری ہونے والے اخبار کلکتہ جرنل اور فارسی اخبار "مراۃ الاخبار" کے ایڈیٹر راجہ رام موہن رائے آزادیٔ حکم پر برٹش سرکار کے حملوں کا ڈٹ کر مقابلہ کرتے رہے۔ اردو کے پہلے اخبار جام جہاں نما (اجرا ر ۲۷ر مارچ ۱۸۲۲ء) کے ایڈیٹر سدا سکھ لال نے بھی اخبارات اور چھاپہ خانوں پر لگائی گئی پابندیوں کے خلاف احتجاجی مضامین لکھے۔

جام جہاں نما ہندوستان میں اردو کا پہلا باقاعدہ اخبار تھا جس کے شائع ہوتے ہی اردو صحافت کی راہ سے اردو کے نثری اور شعری ادب کے

فروغ کے دروازے کھل گئے۔ اس اخبار کے ایڈیٹر سدا سکھ لال مرزا پور (ممالک متحدہ آگرہ و اودھ) کے رہنے والے تھے جس کو آزادی کے بعد اتر پردیش (یوپی) کا نام ملا۔ اس لیے ہم یہ دعویٰ کرنے میں حق بجانب ہوں گے کہ ہندوستان میں اردو صحافت کے آغاز کا سہرا یوپی کے سر بندھتا ہے۔ اس اخبار نے اودھ کے حالات پر خاص توجہ دی اور اودھ کے حکمرانوں، رؤسا اور حکام ہی کے تعلق سے نہیں بلکہ اودھ کی تہذیبی زندگی کے تعلق سے بھی بہت سی خبریں شائع کیں۔ ان خبروں سے جہاں بارگاہِ سلطانِ اودھ کے سیکولر افکار کی نشان دہی ہوتی ہے وہیں یہ انکشاف بھی ہوتا ہے کہ ہندو مسلم اتحاد کے لیے اودھ کے امرا ہر ممکن کوشش کرتے تھے۔ وہ نہ صرف ہولی، دسہرہ اور دیوالی کے "تیوہار" کے وسیلے سے فرقہ وارانہ اتحاد کو فروغ دیتے تھے بلکہ وہ اپنی رعایا کی دل کھول کر مدد کیا کرتے تھے اور قحط و گرانیِ اجناس کے دنوں میں محتاجوں، فقیروں اور غریبوں کی دست گیری میں کوئی کسر نہ چھوڑتے تھے۔ اس اخبار سے اودھ بالخصوص لکھنؤ کی تہذیبی زندگی پر بھی روشنی پڑتی ہے اور وہاں کے اربابِ نشاط کی عیش کوشی بھی سامنے آتی ہے۔ اس سلسلہ میں ان خبروں سے ۱۸۲۵ء کے لکھنؤ کی تہذیبی "قدروں" پر کافی روشنی پڑتی ہے جو ذیل میں درج کی جا رہی ہیں۔

(۱) "ایک دن میستا بیگ کو توال کو حکم دیا کہ جتنی لونڈیاں شہر میں بکیں انھیں حضور کی ڈیوڑھی پر حاضر کیا کرو۔"

(جام جہاں نما یکم اکتوبر ۱۸۲۵ء)

(۲) "ایک عرضی پہنچی کہ احسان علی بردہ فروش چار کنیزیں لایا ہے اور اس نے آٹھ کنیزیں مرزا میستا بیگ کو توال کو بھیجی تھیں وہ بھی درِ دولت پر حاضر ہیں۔ حکم ہوا کہ احسان علی کے پاس روانہ کر دو جو کنیزیں سلطان کے پاس آئی تھیں ان میں تین بہت چھوٹی عمر کی تھیں اُن کو مسترد کر دیا گیا۔" (جام جہاں نما ۲۳ مارچ ۱۸۲۵ء)

(۳) "مرزا محمد تقی آغا نصیر کے بھائی جو ناراض ہو کر کانپور کی طرف روانہ ہوئے ان کی طوائف چالیس رنڈیوں کے ساتھ گیروے کپڑے پہنے اور علم ہاتھ میں اٹھا کر حضرت عباسؑ کی درگاہ کو گئی۔" (جام جہاں نما ۲۲ مارچ ۱۸۲۵ء)

جام جہاں نما کی زبان اودھ کی عام بول چال کی زبان تھی۔ اس کی ۱۸ اپریل ۱۸۲۰ء کی اشاعت میں ایک اینگلو انڈین شاعر ڈی کاسٹا کی اردو غزل شائع ہوئی تھی جس کا مطلع یہ تھا؎

کل ہم تمھارے کوچہ میں آئے چلے گئے
ہے ہے ہزار اشک بہائے چلے گئے

شاہانِ اودھ کی انصاف پروری اور غربا نوازی پر بمبئی کے آئینۂ سکندری (مدیر فضل حق) کی تحریروں سے بھی روشنی پڑتی ہے۔ ۲۶ اپریل ۱۸۲۲ء کو فارسی میں جاری ہونے والے اس ہفت نامہ میں ۱۸۳۴ء میں اردو ضمیمہ کا بھی اضافہ کیا گیا تھا۔ اس اخبار کی خوبی اردو اشعار کے برجستہ استعمال سے تعلق رکھتی ہے۔ خبر دار السلطنت لکھنؤ کا آغاز اس شعر سے ہوا ہے؎

مالکِ ملک شاہِ عالی جاہ
رہے قائم ہمیشہ شاہ پناہ

سلطان نصیر الدین حیدر بن غازی الدین حیدر ۲۰ اکتوبر ۱۸۲۷ء کو تخت نشین ہوئے تھے اور ۷ جولائی ۱۸۳۷ء کو ان کا انتقال ہوا تھا۔ ان کی انسان دوستی کی ایک مثال آئینۂ سکندری کی اس خبر سے ملتی ہے:

"حضور کا حکم اشرف روشن الدولہ بہادر کے نام سے یوں ہوا ہے کہ حضرت امیر المومنین علی مرتضیٰؑ کی شہادت کے روز تابوت جو حضرت عباس (ع) کے روضے میں لے جاتے ہیں اثنائے راہ میں بہ سبب مذہب کے دونوں فرقوں سے جنگ و جدل ہمیشہ ہوا کرتا ہے ایسا بند و بست کیجو کہ کوئی بات بے موقع نہ ہونے پاوے اور کسی زبان سے بری بات نہ نکلے چنانچہ بموجب ارشاد خوب ہی کار پردازان کا اہتمام عمل میں آیا اور ساری رعیت کو امن و امان کا منھ دکھلایا۔"

اودھ یعنی (اتر پردیش کا وہ علاقہ جو گھٹتے گھٹتے واجد علی شاہ کے زمانہ میں بہت محدود ہو گیا تھا) نے روزِ اوّل ہی سے اردو صحافت کے فروغ میں فائدہ کردار ادا کیا ہے۔ اس سلسلہ میں منشی سدا سکھ لال مرزا پوری (جام جہاں نما کلکتہ)، فضل حق (اخبار سکندری بمبئی)، منشی امان اللہ لکھنوی (کشف الاخبار کاشف الاسرار بمبئی) منشی غلام حسین لکھنوی اردو صحافت کے آغاز ہی سے ہندوستانی عوام کے بہی خواہ اور والیان اودھ کے ساتھ انگریزوں کی ناانصافیوں کے ناقد تھے۔ وہ کمپنی بہادر کے ظلم و جبر کے خلاف برابر آواز اٹھاتے رہتے تھے۔

جب سرکاری زبان، فارسی کی جگہ پر اردو بن گئی تو دہلی، آگرہ اور لکھنؤ صحافت کے مضبوط مرکز بن گئے تھے مگر ملک کے دوسرے حصوں میں بھی اردو اخبارات شائع ہوتے تھے جن میں لکھنؤ کی خبریں بڑے اہتمام سے شائع کی

اس سلسلہ میں مدراس کے اردو اخبار جامع الاخبار کا ذکر کرنا ضروری ہے جس کے مدیر سید رحمت اللہ تھے اور جو ۱۸۴۲ء میں جاری ہوا تھا۔ اس اخبار کی اودھ پر حیدرآبادی اردو کی زبردست چھاپ تھی۔ اس کی لکھنؤ کی یہ خبر ملاحظہ کیجیے:

"منیر الدولہ وزارت پر آئے تب سے وہاں (اودھ) کا
کام بدستور چلتا ہے۔ انھوں نے محرم کے ایام میں شہر کے درمیان
جابجا سپاہ کو تعین (متعین) کیے (کیا) تاکہ شیعہ (شیعہ) و اہل سنت و
جماعت کے درمیان مناقشہ نہ ہووے۔ غرض اس ضبط سے
لکھنؤ میں تو ایام محرم خیریت سے گذر گئے پر اطراف کے پرگنات
کا بندوبست کما ینبغی نہیں ہوا۔"

یہ اخبار اگرچہ انگریز پرست تھا اور دربار اودھ کی مذمت کا کوئی نہ کوئی پہلو نکال لیا کرتا تھا مگر اس کو بھی اودھ کے حکمرانوں کو فرقہ وارانہ ہم آہنگی کی کوششوں کا اعتراف کرنا پڑا۔

دہلی کے پہلے اردو اخبار "دہلی اردو اخبار" کا اجرا ۱۸۳۷ء میں ہوا۔ مولوی محمد باقر کا یہ اخبار دہلی ہی کا نہیں بلکہ شمالی ہندوستان کا پہلا اردو اخبار تھا۔ ان کے فرزند شمس العلماء محمد حسین آزاد تحریر فرماتے ہیں کہ:

"..... ۱۸۳۶ء میں جب پریس کو آزادی ملی تو انھوں
نے (مولوی باقر نے) دہلی سے پہلا اردو اخبار جاری کیا اس کے ساتھ
ایک مطبع بھی قائم کیا جس میں مولانا کی تصنیفات اور دوسری کتابیں
شائع ہوا کرتی تھیں۔ اس پریس کا نام پہلے جعفریہ اور پھر اردو اخبار
پریس رکھا۔"

جس مکان سے یہ اخبار جاری کیا گیا تھا وہ درگاہ پنجہ شریف (کشمیری گیٹ دہلی) سے متصل ہے اور آج بھی موجود ہے جو پہلے ایک یتیم خانہ اور امام باڑہ کی شکل میں تھا مگر اب اس کے بیشتر حصے کو تجارتی اغراض کے لیے استعمال کیا جانے لگا ہے اور ۱۰ محرم کو شیعہ جامع مسجد سے علم، تابوت اور ذوالجناح کا جلوس اس کے اندرونی حصہ میں آتا ہے۔ اس اخبار نے ملک کے مختلف حصوں میں اپنے نامہ نگار مقرر کیے تھے اودھ میں بھی اس اخبار کے کئی نامہ نگار تھے مگر افسوس کہ ان کے نام نہ معلوم ہو سکے۔ دہلی اردو اخبار کی ۲۹ مارچ ۱۸۵۳ء میں اس کے ایک مکتوب نگار کی یہ خبر اودھ کے حالات پر روشنی ڈالتی ہے

"واضح ہو کہ ان دنوں بسبب عدم خبرگیری کے ملک شاہ اودھ
کا بہت ابتر ہے اور ظلم سے عاملوں کے رعایا تباہ ہو گئی ہے اور کون سی
شب ہوتی ہے کہ جس میں خاص لکھنؤ میں ایک دو نقب اور چوریاں
نہیں ہوتیں۔ کہتے ہیں کہ عدل میں شاہ اودھ کے کچھ خطا نہیں مگر کارکنانِ
سلطنت محض ناکردہ کار اور خائن ہیں کوئی شخص حالِ ظلم عاملوں کا
بارگاہِ سلطانی تک نہیں پہنچاتا۔ افسوس کہ کارکنان ناآزمودہ کار
اختیارِ سیاہ و سفید رکھتے ہیں جس سبب سے کہ ابتری ملک کی روز
بروز نمایاں ہوتی ہے۔"

۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی میں جس کو غدر کا نام دیا گیا 'دہلی اردو اخبار' نے اہم کردار ادا کیا۔ مولوی باقر نے اپنے قلم کو تیشہ بنا لیا۔ اور ان کی یہی جرأتِ رندانہ ان کی شہادت کا عنوان بنی۔

دہلی میں لکھنؤ کے ایک اور اخبار نویس کی موجودگی کا پتہ چلتا ہے یہ تھے لکھنؤ کے مصطفیٰ خاں۔ جب ۱۸۴۹ء میں شاہی حکم سے لکھنؤ کے مطابع بند کر دیے گئے تو مطبع مصطفائی کے مالک مصطفیٰ خاں نے اپنا مطبع لکھنؤ سے کانپور منتقل کیا اور پھر اسی نام سے ایک مطبع دہلی میں بھی کھولا۔ انھوں نے دہلی والے مطبع پر زیادہ توجہ دی اور خطبات و تاسی کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مصطفیٰ خاں نے ۱۸۵۳ء میں صادق الاخبار کے نام سے ایک اخبار بھی جاری کیا جو مصطفائی پریس دہلی سے شائع ہوتا تھا۔ مطبع مصطفائی سے وابستہ ایک کاتب جمیل الدین خاں ہجر نے بھی مصطفیٰ خاں سے علاحدہ ہو کر جمیل المطابع کے نام سے اپنا ایک مطبع محلہ چوڑی والان دہلی میں قائم کیا تھا اور صادق الاخبار کے نام ہی سے ایک اخبار کی اشاعت شروع کی تھی جو دیکھتے ہی دیکھتے دہلی کا سب سے بااثر اور کثیر الاشاعت اخبار بن گیا تھا کیونکہ ان کے اخبار میں انگریزوں کے خلاف تفصیلی خبریں شائع ہوا کرتی تھیں۔ ۲۷ جولائی ۱۸۵۷ء کی اشاعت میں اپنے آبائی وطن سے ان کی گہری وابستگی کا اظہار اس خبر سے ہوتا ہے:

"الٰہ آباد سے ایک دوست کے پاس سے ایک آدمی آیا
وہ خبر لایا کہ لکھنؤ کے جمیع انگریزوں کو وہاں کی فوج نے تہِ تیغ بے دریغ
کیا اور مچھی بھون مکانات اودھ میں قبضہ اپنا کر لیا....."

پنڈت رام چندر دہلوی نے یکم ستمبر ۱۸۴۷ء کو دہلی سے خیر خواہ ہند جاری کیا مگر بعد میں انھیں معلوم ہوا کہ مرزا پور (یوپی) سے اسی نام سے ایک اخبار نکلتا ہے اس لیے انھوں نے خیر خواہ ہند کا نام بدل کر مُحبِ ہند رکھ دیا خیر خواہِ ہند

دہلی کے علاوہ دو شمارے شائع ہوئے تھے۔ میرے محترم دوست اور مخلص کرم فرما مولانا امداد صابری (مرحوم) نے اس کا دوسرا شمارہ مجھے دکھایا تھا۔ چونکہ میں اودھ کا باشندہ ہوں اس لیے خیر خواہ ہند میں نواب شجاع الدولہ اور آصف الدولہ کی تصویریں دیکھ کر اور تاریخ ملک اودھ کے تحت سعادت علی خاں، شاہ امجد علی خاں، نواب صفدر جنگ نواب شجاع الدولہ، نواب غازی الدین حیدر، محمد علی شاہ اور شاہ امجد علی خاں کے حالات کا مطالعہ کر کے بہت خوشی ہوئی تھی۔ مولانا امداد صابری نے تاریخ صحافت اردو میں تاریخ اودھ کے ذیل میں جو کچھ بھی لکھا ہے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اودھ کی زمین زرخیز تھی۔ دریاؤں اور نہروں سے آبپاشی کا انتظام تھا اس لیے بہت کم قحط پڑتا تھا اور ۸۰ برس تک اودھ امن و امان کا گہوارہ بنا رہا۔ اس وقت ملک اودھ کی آمدنی لگ بھگ ڈیڑھ کروڑ روپے تھی اور اس آمدنی کی تحصیل کا انتظام اس طور سے ہوتا تھا کہ وزیر ہر چکلے کو اس شخص کے سپرد کر دیتا تھا جو سب سے زیادہ روپیہ دینے کا اقرار کرتا مگر ان چکلہ داروں کا طریقہ کار ظالمانہ اور جابرانہ تھا جس کی وجہ سے ہزارہا دیہات برباد ہو گئے اور لوٹ مار کا بازار گرم ہو گیا اور یہ سب انگریزوں کی سوچی سمجھی حکمت عملی کے نتیجہ میں ہوا کیونکہ وہ بادشاہ کو رعایا کی نظر میں گرانا چاہتے تھے تاکہ ان کے مکمل اقتدار کی منزل آسان ہو جائے۔

شمالی ہند کا سب سے پرانا اخبار زبدۃ الاخبار ہے جو ۱۸۳۳ء میں آگرہ سے جاری ہوا۔ یہ فارسی زبان کا اخبار تھا اور اس کے مالک و مدیر منشی واجد علی خاں تھے۔ تجارتی اعتبار سے یہ ایک کامیاب اخبار تھا اس کی تعداد اشاعت ۱۵۰ تھی۔ اس کی اشاعت و طباعت پر صرف چالیس روپے خرچ ہوتے تھے اور اخبار کی بکری سے ماہانہ ۱۴۰ روپے کی آمدنی تھی۔ اشتہارات سے ہونے والی آمدنی اس کے علاوہ تھی۔ منشی واجد علی خاں کو صرف اخبار نویسی ہی میں ملکہ نہ حاصل تھا بلکہ وہ اردو اور فارسی میں بلند پایہ کی شاعری بھی کرتے تھے۔ انھوں نے گلدستہ انجمن کے نام سے اردو زبان کی ایک تاریخ بھی مرتب کی تھی۔ ان کے ایک ہم عصر اسعد الاخبار آگرہ کے مطالعہ سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ انھوں نے گلدستہ انجمن میں ایک باب مراسلات و مکاتبات پر بھی تحریر کیا تھا اور انھوں نے ایک کتاب مطلع العلوم و مجمع الفنون بھی تصنیف کی تھی جو ۱۸۴۸ء میں شائع ہوئی تھی۔ اس کتاب میں جملہ علوم و فنون سے بحث کی گئی تھی اور اس کی قیمت دس روپے فی جلد تھی۔ زبدۃ الاخبار کا ایک نمائندہ لکھنؤ میں بھی تھا جو اودھ کی رپورٹیں ارسال کیا کرتا تھا۔ اسعد الاخبار آگرہ میں جو اردو کا اخبار تھا ان رپورٹوں کو ترجمہ کر کے شائع کیا جاتا تھا ان خبروں کا انداز اگرچہ پرسنی والا ہے۔ ان خبروں سے اندازہ ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ اور ان کے حاملوں کو بدنام کرنے کی ایک منظم سازش پر عمل ہو رہا تھا۔ مثلاً ایک خبر میں یہ اطلاع دی گئی ہے کہ "حضرت بادشاہ سلامت معاملات سلطنت سے دست بردار ہو کر رات دن محل میں عیش کرتے ہیں۔" ایک اور خبر میں بتایا گیا ہے کہ "حضرت سلطان وزیر الممالک کے گھر محفل جشن میں گئے، وہاں جو حرکات بدرزبانی حضرت سلطانی سے ہوئیں اُن کے لکھنے کی ادب و حجاب رخصت نہیں دیتے۔ یعنی جو کچھ مطرب لوگ کرتے ہیں اس سے ہزار درجے بہتر بندگان عالی نے کیا۔" ایک اور خبر میں سرفراز کنچنی کے گھر مستی کی تقریب میں حضرت سلطان کی وزیر الممالک سمیت شرکت کی اطلاع دیتے ہوئے لکھا گیا ہے کہ (انھوں نے) "شہر کی تمام کنچنیوں میں اُس کی (سرفراز کنچنی کی) قدر و منزلت بڑھائی فی الحقیقت حضرت سلطانی کا مرتبہ تو کچھ کم نہ ہوا مگر اس کنچنی کا مرتبہ بلند ہو گیا بقول شیخ سعدی علیہ الرحمۃ "زقدر و شوکت سلطاں نہ گشت چیزے کم الخ" جب حضرت سلطانی وہاں سے مراجعت کر آئے تو باغ دلکشا میں اس کنچنی کو بلوا کر عیش و سرور کی خوب داد دی۔"

آگرہ کا پہلا اردو اخبار صدر الاخبار تھا جو آگرہ کالج کے ایک انگریز پروفیسر سی فنک نے ۱۸۴۶ء میں جاری کیا تھا۔ غالباً اردو کا یہ پہلا اخبار تھا جو کمپنی کے حصّے فروخت کر کے جاری رکھا گیا تھا۔ پروفیسر سی فنک نے آگرہ کالج سے منسلک دو سو افراد کو ۵۔۵ روپے کے حصّے فروخت کیے تھے۔ صدر الاخبار کے اجرا کے دوسرے سال یعنی ۱۸۴۷ء میں اردو کا ایک اور اخبار اسعد الاخبار کے نام سے جاری ہوا تھا یہ ہفتہ وار اخبار تھا اور اس کے مالک منشی قمر الدین تھے۔ اسعد الاخبار میں ہر ہفتہ ادارہ تحریر کی جانب سے یہ اعلان شائع کیا جاتا تھا:

> "جناب رسالت مآب صلی اللہ و آلہ و اصحابہ وسلم کے زمانۂ متبرکہ کا حال واقعہ اصحاب فیل سے شروع کر کے تھوڑا تھوڑا ہر اخبار میں چھاپا جاتا ہے۔ جب بفضلہ یہ حال تمام ہو چکے گا تو اہل بیت طاہرین اور خلفائے راشدین اور معرکہ جگر سوز کربلا اور دوازدہ امام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے حالات بے کم و کاست بہ تدریج و تفریق لکھے جائیں گے تاکہ خلائق کو ان حالات فیض سمات پر بخوبی آگاہی ہو۔"

اس اعلان سے یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں رہ جاتا کہ اُس زمانہ میں سوادِ اعظم کے عقائد

اردو کا پہلا پریس دہلی کا مطبع عبدالرحمٰن تھا جو ۱۸۱۳ء میں قائم ہوا۔ اس کے بعد لکھنؤ میں غازی الدین حیدر کے عہد میں نہایت تزک و احتشام کے ساتھ ایک ٹائپ کا پریس کھولا گیا۔ اس پریس میں سب سے پہلے ہفت اقلیم شائع کی گئی پھر عربی میں مناقب حیدری چھپی (۱۸۱۹ء) محاورۂ حیدری فارسی میں (۱۸۲۲ء) چھپا۔ ۱۸۳۰ء میں آرچر نامی ایک انگریز نے کانپور میں لیتھوگرافک پریس لگایا جو بعد میں لکھنؤ منتقل کر دیا گیا۔ اختر شہنشاہی میں جو ۱۸۸۸ء میں شائع ہوئی تھی ۱۸۴۰ء سے ۱۸۵۰ء تک لکھنؤ کے جن اخباروں، رسالوں اور چھاپہ خانوں کے نام گنوائے گئے ہیں ان کی تعداد ۳۰ ہے ان میں جلالی اور خیالی کے علاوہ علوی (۱۸۴۱ء) افضل المطابع (۱۸۴۳ء) میر حسن پریس (۱۸۴۴ء) محمدی (۱۸۴۵ء) مولائی (۱۸۴۵ء) حسینی (۱۸۴۶ء) سکینہ (۱۸۴۶ء) محمدیہ (۱۸۴۶ء) احمدی (۱۸۴۷ء) لکھنوی (۱۸۴۹ء) اور فضل المطابع (۱۸۵۰ء) کے نام شامل ہیں۔

لکھنؤ کا پہلا باقاعدہ اخبار لکھنؤ اخبار تھا جو ۱۸۴۷ء میں جاری ہوا۔ اس کے ایڈیٹر لال جی تھے۔ "لکھنؤ" کا طلسم لکھنؤ ۱۸۵۶ء میں نکلا۔ جلد ہی اس کا شمار اہم اخباروں میں ہونے لگا اس کی زبان مقفیٰ و مسجع تھی۔ یہ اخبار لکھنوی تہذیب و معاشرت کا عکاس تھا۔ اس کی ایک خبر ملاحظہ کیجیے:

"لکھنؤ میں سنیچر آیا ہے۔ چوروں نے ہنگامہ مچایا ہے۔ جو
سانحہ ہے عجائب ہے۔ آنکھ جھپکی پگڑی غائب ہے ~
میر صاحب زمانہ نازک ہے دونوں ہاتھوں سے تھامو دستار"

طلسم لکھنؤ کے ایڈیٹر فرنگی محل کے مولوی محمد یعقوب انصاری تھے۔ اس اخبار کی اشاعت کے ۵ ماہ بعد ۱۱ر نومبر ۱۸۵۶ء کو سحر سامری ہفت روزہ کی شکل میں نمودار ہوا۔ اس کے ایڈیٹر گھسیر زائن عیاش اور پنڈت برج ناتھ تھے۔ اس کا اسلوب بیان بھی طلسم لکھنؤ جیسا تھا۔ ایک خبر ملاحظہ ہو: "ان دنوں غلّہ کی گرانی ہے۔ گرانیِ خاطر کی ارزانی ہے۔۔۔۔ گویا مفلسی میں آٹا گیلا ہے۔ خونِ دل بجائے شراب ہے۔ طرزِ جگر کباب ہے۔۔۔۔" اسی زمانہ کا ایک اخبار مخزن الاخبار تھا اور دوسرا تاج الاخبار تھا۔ لکھنؤ کے جس اخبار کو سب سے زیادہ شہرت حاصل ہوئی وہ اودھ اخبار تھا جسے ۱۸۵۸ء میں منشی نولکشور نے جاری کیا تھا۔ ۱۸۷۱ء تک یہ ہفت روزہ سے سہ روزہ ہوا اور سر سید احمد خاں کی تحریک پر ۱۸۷۷ء سے اودھ اخبار روزنامہ بن گیا۔ اس کی پالیسی مرنجاں مرنج تھی۔ بڑے بڑے شاعر، ادیب اور انشاپرداز اس اخبار سے وابستہ تھے جن میں مولوی غلام علی خاں تپش، پنڈت رتن ناتھ سرشار، مولوی احمد حسن شوکت، عبدالحلیم شرر، سید امجد علی اشہری، مرزا حیرت دہلوی اور مولانا جالب دہلوی۔ اس اخبار کا شہرہ لکھنؤ سے لندن تک تھا۔ مگر اخبار کے ایڈیٹر غلام محمد خاں تپش سے اختلاف کی بنا پر منشی نولکشور نے اُن کو علاحدہ کر دیا۔ سرسید کی تحریک پر ان کو دوبارہ لایا گیا لیکن یہ سلسلہ دیرپا ثابت نہ ہوا اور تپش پھر ہٹ گئے۔ ان کی جگہ پنڈت رتن ناتھ سرشار ایڈیٹر بنائے گئے۔ ان کے عہدِ ادارت میں فسانۂ آزاد قسط وار اس اخبار میں شائع ہوا۔ جس کو ۱۸۸۰ء میں کتابی شکل میں شائع کیا گیا۔ منشی سجاد حسین نے اپنے اودھ پنچ میں اودھ اخبار کے خلاف قلم کی جولانیاں دکھائیں۔ سرشار کی مدتِ ملازمت ختم ہونے کے بعد فروری ۱۸۸۰ء میں خود منشی نولکشور نے اودھ اخبار کی ادارت سنبھال لی۔ اودھ پنچ ایک مزاحیہ اخبار تھا جس کا اجرا ۱۸۷۷ء میں ہوا تھا۔ اس اخبار میں پنڈت رتن ناتھ سرشار، اکبر الٰہ آبادی، پنڈت تربھون ناتھ ہجر، منشی جوالا پرشاد برق۔ منشی احمد علی شوق اور منشی احمد علی کسمنڈوی کی تخلیقات کے علاوہ مرزا مچھو بیگ ستم ظریف اور نواب سید محمد آزاد (بنگال) کی خدمات بھی اودھ پنچ کو حاصل تھیں۔ اودھ پنچ مزاحیہ انداز میں حکمرانوں سے خوب چھیڑ چھاڑ کرتا تھا اُس کی تحریر کا ایک نمونہ درج ذیل ہے:

"مبارک وہ کالے جو ستائے جاتے ہیں کیونکہ آسمان کی راحت اُن ہی کے واسطے ہے۔ مبارک وہ جو سول سروس کے لیے رنجیدہ ہیں کیونکہ سرکار سے زبانی تسلی دی جائے گی۔ مبارک وہ جو قوم کے لہو کے پیاسے ہیں کیونکہ پادریوں کی بدولت مسیحی مذہب سے مشرف ہوں گے۔ مبارک وہ جو سنگ دل ہیں کیونکہ بعض خوشامدی اخبار رحمدل کہیں گے۔ مبارک وہ جو راست بازی کے لیے دھکیلے جاتے ہیں کیونکہ ان کی سچائی کے درخت کی جڑ مضبوط ہو جائے گی۔"

کچھ لوگ اودھ پنچ کو اردو کا پہلا مزاحیہ اخبار سمجھتے اور لکھتے آئے ہیں جبکہ حقیقت یہ ہے کہ مزاحیہ صحافت کا آغاز اودھ پنچ سے نہیں ہوا اور منشی سجاد حسین پہلے مزاحیہ صحافی بھی نہ تھے بلکہ پہلا مزاحیہ اخبار رام پور کا مذاق تھا جس کے مالک حکیم احمد رضا لکھنوی اور ایڈیٹر عبدالجلیل نعمانی تھے۔ ان پنچ اخباروں نے اردو کے مزاحیہ ادب میں زبردست اضافہ کیا۔ سرپنچ (۱۸۷۷ء) انڈین پنچ (۱۸۸۰ء) بھی لکھنؤ سے شائع ہوتے تھے۔ ان کے علاوہ اب جو یوپی کا خطہ ہے اس کے مختلف شہروں سے متعدد پنچ اخبارات نکلتے تھے۔ مثلاً بادا

(باقی صفحہ ۲۴۰ پر)

حسن واصف عثمانی

# لکھنؤ کے چند اخبار

لکھنؤ میں اُردو صحافت کی تاریخ اتنی وسیع ہے کہ اس کا احاطہ تحقیق اور خالص علمی تحقیق بن جاتا ہے۔ ۱۹ویں اور ۲۰ویں صدی میں لکھنؤ سے بے شمار رسالے، اخبار اور ماہنامے نکلے۔ ان کے ناموں کی پوری فہرست مرتب کرنا بھی آسان نہیں ہے۔ بڑے بڑے اہم اخباروں، رسالوں اور ماہناموں کے فائل ناپید ہیں۔ قدیم اخباروں کے متفرق شمارے کہیں کہیں مل جاتے ہیں، مگر اودھ اخبار، اودھ پنچ اور روزنامہ ہمدم کے مکمل فائل دستیاب نہیں ہوتے۔ لکھنؤ کی صحافت کی تاریخ لکھنے یا اس سلسلے میں تحقیق اسی لیے ناممکن اور محال نہ بھی ہو تو ہر حال میں ادھوری اور نامکمل ضرور رہے گی۔

اس کے باوجود لکھنؤ کی اُردو صحافت کا ایک عمومی جائزہ اس لیے ممکن ہے کہ لکھنؤ میں اُردو صحافت کی روایت کے بعض امتیازات ایسے ہیں جن کو باہم مربوط کیا جائے تو لکھنوی صحافت کا انفرادی چہرہ نکھر کر سامنے آسکتا ہے۔ اس انفرادیت میں اولیت زبان کے بارے میں اہلِ لکھنؤ کے رویّے کو حاصل ہے۔ لکھنؤ کے اہلِ زبان کا لسانی رویّہ اردو کے مزاج کو ابتدا سے ایک خاص نہج پر لے جانے کا تھا۔ ناسخ اور ان کے شاگردوں کے اثرات سے اردو تنقید میں اب انکار کا رویہ بھی نظر آنے لگا ہے۔ لیکن لکھنؤ کے مخصوص لسانی رویّے سے انکار نہیں کیا جا سکتا، جس نے شعر و شاعری کی طرح نثر نگاری میں لب و لہجہ پر دھیان دیا۔ لکھنؤ میں یہ لسانی رویّہ تاریخ اور جغرافیہ کے دو بڑے عوامل سے پیدا ہوا۔ دہلی سے آنے والی کھڑی بولی کا جو روپ ریختہ کے نام سے لکھنؤ آیا اس پر لکھنؤ کی شہری تہذیب اور شہری سماج نے اپنا تصرف کیا۔ لکھنؤ اودھی بھاشا کے علاقے میں بسا تھا اس لیے لکھنؤ نے زبان کے سلسلے میں ناسخ اور اور ان کی پیروی کرنے والوں کی اصلاحِ زبان کی تحریک کو پوری طرح قبول کر کے الفاظ کے اپنے کینڈے بنائے اور زبان کی نحوی ساخت کے دائرے میں سے امکانات تلاش کیے۔ لکھنؤ کی نثر کا یہ ارتقا جس معراجِ کمال پر پہونچا وہ طلسم ہوش رُبا کی داستانوں میں نظر آتا ہے، جو ۱۹ویں صدی میں لکھنؤ کی زندہ اور رائج زبان کے بے مثال نمونے فراہم کرتی ہیں۔

لکھنؤ کی اُردو صحافت کے ابتدائی نقوش بے شمار مذہبی اور نیم مذہبی رسالوں میں ملتے ہیں لیکن اس میں مطبع نول کشور کے اودھ اخبار اور پھر منشی سجاد حسین کے اودھ پنچ کو اپنے اثرات اور ہمہ گیری کی وجہ سے بنیادی اہمیت دینا ہوگی۔ دونوں نے پڑھنے والوں کا وہ عوامی طبقہ پیدا کیا جس کے بغیر صحافت وجود میں نہیں آسکتی۔ اودھ اخبار اور اودھ پنچ دونوں جس زمانے میں نمودار ہوئے وہ داستانوں کا دور اور طلسم ہوش ربا کی ہمہ گیری کا زمانہ تھا، لیکن دونوں نے ادب اور صحافت کی نئی زبان پیدا کرنے کا بنیادی کام کیا۔ سیاسی اور سماجی مسائل پر توجہ اور تحریر کی روایت قائم کی۔ پنڈت رتن ناتھ سرشار اور منشی سجاد حسین کا ادبی مرتبہ سب تسلیم کرتے ہیں لیکن یہ نہیں بھولنا چاہیے کہ انھوں نے لکھنؤ میں اُردو صحافت کو شعر و شاعری، انشا پردازی یا مزاح نگاری کے تفریحی دائروں سے باہر نکالنے کا فرض بھی شعوری یا غیر شعوری طور پر انجام دیا۔ اودھ اخبار نے اپنے عہد کے سماجی اور سیاسی مسائل پر انھیں تحریروں کے ذریعے غور و فکر کی دعوت دی۔ اودھ اخبار نے اودھ کے زمینداروں اور اودھ کے عوام کے مسائل پر بہت تعمیری اظہارِ خیال کیا۔ اودھ پنچ نے ملک کی سیاست اور بین الاقوامی سیاست پر بھی تیکھے پن کے ساتھ

اپنی تحریروں میں شوخی کے ساتھ ساتھ غور و فکر کا رنگ شامل رکھا۔ پنڈت رتن ناتھ سرشار کو صرف فسانۂ آزاد یا سیر کہسار جیسی ادبی کتابوں کے حوالے سے یاد کرنے والے یہ بھول جاتے ہیں کہ سرشار نے جدید فلکیات پر اردو میں پہلی بار ایک کتاب انگریزی سے منتقل کی۔ یہ کتاب "شمس الضحیٰ" اردو میں جدید عصری علوم کو منتقل کرنے کی تاریخ میں جامع و وقیع اور اہم کوشش ہے۔

لکھنؤ کی اردو صحافت میں ایک اہم باب "مسلم گزٹ" کی اشاعت ہے۔ میر جان صاحب کے اس رسالے نے سنجیدہ فکری اور علمی تحریروں کے فروغ میں نمایاں حصہ لیا، خاص طور پر اس دور میں جب اس کی ادارت وحید الدین سلیم کے سپرد رہی۔ وحید الدین سلیم نے "مسلم گزٹ" کو ملک گیر شہرت اور وقار کا حامل بنا دیا۔ سماجی، تعلیمی اور تہذیبی مسائل پر مسلم گزٹ میں شائع ہونے والی تحریروں کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ ان کے ذریعے نئے اور عصری خیالات کو ادا کرنے کے لیے زبان کو نئے الفاظ اور اصطلاحیں بھی ملیں۔ جمہوریت، نمائندگی اور قوم پرستی یا وطن دوستی جیسے بے شمار الفاظ جدید معانی کے حامل تھے جو اصطلاحوں کی شکل میں روشناس اور رائج ہوئے۔ وحید الدین سلیم اصطلاح سازی کے ماہر تھے بعد میں وہ پروفیسر وحید الدین سلیم کے روپ میں اردو میں اعلیٰ تعلیم کی پہلی یونیورسٹی جامعہ عثمانیہ اور اس کے دار الترجمہ و تالیف کے ذریعے اصطلاح سازی کی بے مثال خدمات کی وجہ سے مشہور ہوئے لیکن ان کے کام کی ابتدا "مسلم گزٹ" سے پوری طرح وابستہ ہے۔

فسانۂ عجائب اور طلسم ہوش رُبا کی نثر سے نکل کر عصری خیالات اور جدید حیات کی ترجمانی کرنے والی سادہ علمی نثر تک پہونچنے میں لکھنؤ کی اردو صحافت نے اس لسانی رویّے سے کبھی انحراف نہیں کیا جو الفاظ، محاوروں اور جملوں کی ساخت میں کسی انحراف کو برداشت نہیں کرتا تھا۔ اس لیے لکھنؤ میں صحافت پر شعر و ادب کی گرفت برابر قائم رہی اور اخبار نویسی میں زبان و بیان کی ایک معیاری سطح کو برقرار رکھنے کی کوشش بھی برابر ہوتی رہی۔

بیسویں صدی میں روزنامہ "ہمدم" کی اشاعت نے ایک عام قبول عام اور کثیر الاشاعت اخبار کی ضرورت پوری کی۔ "ہمدم" سید جالب دہلوی کی سربراہی میں نکلا تھا جو باکمال نثر نگار، بہترین مترجم اور قدیم و جدید زمانے کی قاموسی معلومات رکھتے تھے۔ دہلوی ہونے کے باوجود سید جالب دہلوی نے "ہمدم" میں زبان و بیان کے کلاسیکل لکھنوی اسلوب کی پیروی کی۔ روزنامہ "ہمدم" نے ایک اور تاریخی کارنامہ بھی انجام دیا، جس زمانے میں وہ نکلا اس زمانے پر مولانا ابوالکلام آزاد کے "الہلال" اور ظفر علی خاں کے "زمیندار" کا گہرا اثر تھا۔ "الہلال" اور "زمیندار" دونوں سیاست میں مذہب کی گرمی پیدا کرتے تھے۔ اردو صحافت پر جذباتیت کا خول چڑھانے میں الہلال اور زمیندار کی ہمہ گیر کامیابی میں کوئی شبہ نہیں ہے لیکن یہ زندگی اور سماج کے بارے میں زیادہ بالغ نظری اور گہرائی کے رویے کو عام کرنے کا وہ کام زیادہ اہم تھا جو لکھنؤ میں "مسلم گزٹ" اور "ہمدم" جیسے اخباروں نے کیا۔ اُردو صحافت میں مذہب، ہنگامی سیاست اور جذباتیت کی جگہ فکر و نظر کو روشن کرنے میں "مسلم گزٹ" اور "ہمدم" نے لاہور کے "پیسہ اخبار" کی طرح عصری تصورات کو فروغ دیا۔ عصری معلومات فراہم کرنے کو اپنا مقصد اور مشن بنایا، پڑھنے والوں کی دلچسپی برقرار رکھنے اور ان کی ذہنی تربیت کے لئے ادبی نثر پارے بھی شائع کئے اور مزاحیہ کالم شروع کیے۔ بیسویں صدی کی پہلی چار دہائیوں تک لکھنؤ کی اردو صحافت اپنے اسی ڈھنگ پر چلتی رہی۔ افسوس ہے کہ اس کے بے شمار نمونے اب ہماری دسترس سے باہر ہیں چند مشہور ناموں کے سوا بہت سے اخباروں اور رسالوں کو فراموش کرنا پڑا ہے۔

لکھنؤ میں انیس احمد عباسی کے روزنامہ "حقیقت" اور پھر عبد الرؤف عباسی نے روزنامہ "حق" کے ذریعہ اسی روایت کو پروان چڑھایا انیس احمد عباسی، سید جالب دہلوی کی طرح قاموسی علم رکھتے تھے۔ ان کی تحریروں میں علم و فکر کی فراوانی ہوتی تھی۔ ان صحافیوں نے معیاری اخبار نویسی کی راہ سے کبھی انحراف نہیں کیا۔ ادبی اور علمی میدان میں ادیب اور بہت سے رسالوں کے نام لیے جا سکتے ہیں لیکن اہم مقام ظفر الملک علوی کے "الناظر" کو دینا پڑتا ہے جس نے جدید مسائل، شعر و ادب اور عصری تحریکوں پر سنجیدہ اور مقصدی نثر نگاری کے نمونے پیش کیے۔

ہفتہ وار اخباروں میں مولانا عبد الماجد دریا بادی کے سچ، صدق اور صدقِ جدید کے سلسلے کو ملک گیر مقبولیت حاصل ہوئی۔ تینوں کا اوڑھنا بچھونا پرانی

مشرقی تہذیب کا دفاع اور مغرب پر جارحانہ حملہ کرنا تھا۔ ان میں مولانا آزاد کا وہ مذہبی طنطنہ نہیں تھا جو سیاست پر مذہب کا خول چڑھا سکتا یہ صرف خطیبانہ تحریروں کے ذریعہ ممکن ہے جو ذہن و فکر کی جگہ جذبات کو مخاطب بناتی ہیں۔ مولانا عبدالماجد دریابادی کی تحریروں میں ادب اور شاعری سے چاشنی آتی تھی مگر ان کا ذہن قدیم کی حمایت کے باوجود بہت جدید تھا۔ انھوں نے صحافت میں جذباتیت کے عمل دخل کو کم کرنے کا فرض بہر حال انجام دیا جس سے فکر و شعور میں روشنی پیدا ہوئی۔

الناظر کی طرح ایک اور رسالے "ہندوستانی" کو بھی فراموش نہیں کیا جا سکتا اور مولانا عبدالماجد دریابادی کے مشہور ہفتہ واروں کی طرح "سرفراز" کو بھی یاد کرنا ضروری ہے جو شیعہ کانفرنس کے ترجمان کی حیثیت سے ملک گیر اہمیت رکھتا ہے۔ اس کا میدان عام نہیں خاص تھا۔ پھر بھی ایک فرقہ یا جماعت کے مخصوص مسائل کے علاوہ "سرفراز" نے سیاسی اور سماجی مسائل کے وسیع تر پہلوؤں پر ہمیشہ توجہ رکھی۔ یہ اصلاح احوال کے مقاصد اپنے سامنے رکھتا تھا۔ قدیم و جدید کے مناسب امتزاج کا علمبردار تھا۔ "سرفراز" نے تعلیمی کو آگے بڑھایا اور اجتماعیت کے شعور کی آبیاری کی۔ سرفراز کی برسہا برس کی فائلوں میں لکھنؤ کی تاریخ، تہذیب، لکھنؤ اور اودھ کی نامور شخصیتوں اور عزاداری اور مرثیہ گوئی کے بارے میں معلومات کا ایک بڑا خزانہ دفن ہے۔

اسی طرح حیات اللہ انصاری اور ان کے ساتھیوں کے اس کارنامے کا ذکر ضروری بلکہ فرض ہے جو روزنامہ "قومی آواز" کی شکل میں اردو دنیا کے سامنے آیا تھا۔ یہ اُردو صحافت کو اپنے عصر اور اس کی ترقی یافتہ صحافت سے ہم آہنگ کرنے اور ہم پلہ بنانے کی ایک ایسی کوشش تھی جو حوصلے، امنگ اور ذہانت تینوں کی طلب گار تھیں۔ حیات اللہ انصاری کی سربراہی میں قومی آواز کے بانی صحافیوں نے اخبار کی تزئین، ترجمے میں عام فہمی، سلاست اور اُردو کے مزاج پر زور دینے کے کامیاب تجربے کئے۔ تزئین کاری کو اہمیت دے کر سرخیوں کی کتابت کے ڈھنگ مقرر کیے۔ ٹیلی پرنٹر سروس سے پوری طرح فائدہ اٹھا کر زیادہ سے زیادہ خبروں کی اشاعت کا طریقہ اختیار کیا، جس میں خبریں گڑھنے یا خبروں کی جگہ ذاتی خیالات کو خبر کی طرح پیش کرنے کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ "قومی آواز" نے ہفتہ وار میگزین کے ذریعہ شعر و ادب اور تنقید کو بھی اخباریت کا ایک جز بنایا۔ حیات اللہ انصاری نے اپنے بے تکلف انداز میں جو اداریے لکھے ان میں زبان کا لطف اور ہلکے ہلکے طنز کے پہلو بہ پہلو ایک مجموعی فکر کی عکاسی ہوتی تھی۔ "قومی آواز" نے اُردو صحافت کا معیار بلند کرنے کا تاریخی فریضہ انجام دیا اور اس کا اعتراف ہندوستان اور پاکستان میں اخبار نویسوں کی برادری عام طور پر کرتی ہے۔ لیکن یہ یاد رکھنا چاہیے کہ ایسا سنجیدہ، جدید اور زمانے کے تقاضوں سے پوری طرح ہم آہنگ اخبار صرف لکھنؤ میں ہی نکل سکتا تھا جہاں اودھ اخبار، اودھ پنچ، مسلم گزٹ، ہمدم اور حقیقت جیسے اخباروں نے اردو صحافت میں ہمہ گیری کی وہ روایت پیدا کی اور پروان چڑھائی تھی جو اُردو کے کسی اور مرکز میں موجود نہیں تھی۔۔ بیسویں صدی کے وسط تک لکھنؤ کی اردو صحافت کا یہ امتیازی وصف بالکل سلامت رہا اور جہاں بھی اچھے اخبار نکلے وہ کسی نہ کسی طرح اس وصف کو لکھنؤ سے مستعار لیتے رہے۔ لکھنؤ کے اہل زبان کے اثرات سے کون انکار کر سکتا ہے۔ اسی طرح لکھنؤ کی اردو صحافت نے بھی غیر محسوس طریقے پر ساری اردو صحافت کو متاثر کیا ہے۔

لکھنؤ کی سنجیدہ صحافت کی روایت اس صدی کے نصف ثانی میں دو ہفتہ واروں نے قائم رکھی۔ ہفتہ وار "ندائے ملت" کے رُوحِ رواں ڈاکٹر محمد آصف قدوائی تھے۔ "ندائے ملت" کے معیار کو انھوں نے جدید مغربی صحافت کے معیار کے برابر رکھنے کا خاکہ بنایا تھا اور شعوری طور پر وہ برابر یہی کوشش کرتے رہے کہ "ندائے ملت" زبان و بیان، ترتیب اور اظہارِ خیال یا اظہارِ فکر میں جذباتیت سے پرہیز کرے۔ ندائے ملت نے عصری معلومات کو پڑھنے والوں کے سامنے پیش کرنے کے لئے قومی، ملی اور بین اقوامی مسائل پر نہ صرف اپنے ادارتی شعبہ کی سنجیدہ تحریروں کی اشاعت کی بلکہ لکھنے والوں کا ایک حلقہ بھی پیدا کیا۔ ندائے ملت ملک بھر میں مقبول تھا اور کثیر الاشاعت ہونے کے باوجود عوامی یا بازاری نہیں تھا وہ جذبے کی جگہ غور و فکر کی ترجمانی کرتا تھا۔

دوسرا ہفتہ وار "عزائم" تھا جو جمیل مہدی نے شروع کیا اور آگے چل کر روزنامہ بھی ہو گیا تھا۔ ہفتہ وار عزائم بھی سنجیدہ اور فکری صحافت کی راہ پر ثابت قدم رہا۔ لیکن جمیل مہدی بنیادی طور پر ایک

انشا پرداز تھے۔ ان کی تحریروں میں زبان کی چاشنی اور شعری نثر کی شان ہوتی تھی۔ اپنے منفرد اسلوب کی تحریروں کی وجہ سے عصرِ امروز بھی بہت مقبول ہوا۔ روزنامہ ہونے کے بعد جمیل مہدی کے اداریے اس میں خاصے کی چیز ہوتے تھے۔

"ندائے ملت" اور "عصرِ امروز" طے شدہ مقاصد کو سامنے رکھ کر نکالے گئے تھے اور انھوں نے اپنے مقاصد کی کامیاب تکمیل کی۔ ان کی اثر انگیزی، شہرت اور وقار نے یہ ثابت کر دیا تھا کہ اُردو میں معیاری اور سنجیدہ صحافت کی بڑی گنجائش ہے اور ایسی صحافت کے قدردانوں کا ایک بڑا حلقہ موجود ہے۔

ڈاکٹر محمد آصف ندوائی نے فکر، منطق تجزیے اور مربوط نثر کو اور جمیل مہدی نے رنگین وسیال انشاپردازی کی اس روایت کو آگے بڑھایا جو اُردو صحافت میں ابتدا سے دو الگ الگ دھاروں کی طرح نظر آتی ہے لیکن صحافت کو نثر سے یا ادب سے وابستہ کرنے کے لیے یہ دونوں دھارے اہم ہیں۔ لکھنؤ میں صحافت ان دونوں دھاروں کی ہمیشہ ترجمان رہی ہے۔

□□

"میاں امانت نے ایک رہس کی طرح مثنوی اندر سبھا تصنیف کی تھی، اس میں بجائے امانت تخلص استاد قرار دیا تھا اور اس نے مثنوی غزلیں اور ہولی و ٹھمری اور چھند زبان بھاکا میں کہی تھی چنانچہ جگر سنگھ پنڈت کشمیری اور بہاری کہار اور میر حافظ نے چند طفلان حسین اور امردان مہ جبین خوبصورت جمع کرکے اور ان لڑکوں کو مثنوی یاد کرا کے اور تعلیم رنگ اور ناچ دلوا کے الگ رہس کھڑا کیا تھا اور وہ پندرہ روپیہ روزینہ پر مجرے کو بھی جاتے تھے چنانچہ خلائق نے یہ جلسہ دیکھ کر بہت پسند کیا اور ہزار لوگ بازار میں جمع ہونے لگے۔ ایک روز مؤلف تذکرہ ہذا بھی اس جلسۂ رہس اندر سبھا میں گیا۔ دیکھا میں نے کہ ہزارہا لوگ ان امردان حسین پر مفتوں و شیفتہ ہیں۔ بقول شعر حسب حال ہے
ہجوم ماہ رویاں اس قدر تھا    کہ مجھ کو دل کے لٹ جانے کا ڈر تھا

## اُردو صحافت اور لکھنؤ

صفحہ ۲۳۶ کا بقیہ

آدم پنچ (۱۸۸۱ء) بنارس، بنارس پنچ (۱۸۸۱ء) بنارس، ظریف (۱۸۸۲ء) بنارس، میرٹھ پنچ (۱۸۸۱ء) میرٹھ، ظریف الہند (۱۸۸۶ء) میرٹھ، فتنہ (۱۸۸۲ء) گورکھپور، کشمیر پنچ (۱۸۸۳ء) بدایوں، کرڑا پنچ (۱۸۸۵ء) الٰہ آباد، پرکار آتش المعروف قنوج پنچ (۱۸۸۵ء) قنوج۔

اگر ایک طرف اردو صحافت میں طنز و مزاح کا زور تھا تو دوسری طرف علوم جدیدہ پر بھی توجہ دی جانے لگی تھی۔ سر سید احمد نے جنوری ۱۸۶۴ء میں غازی پور میں سائنٹفک سوسائٹی قائم کرنے کے بعد مارچ ۱۸۶۶ء میں علی گڑھ سے اخبار سائنٹفک سوسائٹی جاری کیا یہ اخبار پہلے ہفت روزہ تھا۔ بعد میں سہ روزہ ہوگیا اور سر سید احمد کے انتقال کے بعد بھی شائع ہوتا رہا۔ اس اخبار کی پالیسی رعایا اور حکمراں طبقے میں مفاہمت کی خوشگوار فضا پیدا کرنا اور سر سید کے سماجی، اخلاقی، مذہبی اور سیاسی نظریات کی تبلیغ کرنا تھا۔ سر سید نے ۱۸۷۰ء میں تہذیب الاخلاق بھی علی گڑھ ہی سے جاری کیا یہ دس روزہ اخبار تھا جس کا مقصد اہلِ ہند بالخصوص مسلمانوں کو اعلیٰ درجہ کی تہذیب و اخلاق سے روشناس کرانا تھا۔ سر سید احمد کے تہذیب الاخلاق کے مقابلہ میں سر سید کی پالیسی کے خلاف آواز بلند کرنے کے لیے بھی کئی اخبار نکلے مثلاً کانپور سے نور الآفاق اور نور الانوار۔ مراد آباد سے لوح محفوظ اور آگرہ سے تیرہویں صدی۔ ان اخبارات میں سے اگر کسی اخبار میں سر سید پر چوٹ نہ ہوتی تھی تو وہ متعجب ہوتے تھے چنانچہ تہذیب الاخلاق میں انھوں نے ایک جگہ لکھا ہے کہ:

"ہمارا حال تو اس بڑھیا کا سا ہوگیا ہے جس کو بازار کے لونڈے چھیڑا کرتے تھے اور جب وہ چھیڑنے والے نہ ہوتے تو کہتی: "کیا آج بازار کے سارے لونڈے مر گئے"۔"

جب ہندوستان میں انجمنوں کے اخبارات نکلنا شروع ہوئے تو لکھنؤ بھی پیچھے نہ رہا۔ ان اخبارات کی تعداد بہت زیادہ ہے ان میں لکھنؤ کے اخبار انجمن ہند (۱۸۶۲ء) گونڈہ کے ماہنامہ انجمن رفاہ عام شاہجہاں پور کے اخبار انجمن شاہجہاں پور، لکھنؤ کے رسالہ انجمن اسلام اور کانپور کے رسالہ انجمن تہذیب خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔

رنگ ہو یا خشت و سنگ، چنگ ہو یا حرف و صوت
معجزۂ فن کی ہے خونِ جگر سے نمود

## فن

نام ہے اجتماعی شخصیت کے اظہار کا
اودھ نے
اپنے فنون میں اپنی تاریخی شخصیت
کا وہ اظہار کیا ہے جس سے ہر فن
خونِ دل کی سرخی سے تابناک نظر آتا
تھا

احمد حسین

# لکھنؤ کی گائکی
# لکھنؤ کا کتھک

مولانا حالی نے یہ شعر لکھنؤ دلی مرحوم کے لیے کہا تھا لیکن حرف بہ حرف صادق آتا ہے لکھنؤ کے ان ماہرین موسیقی پر جن کا فن یا تو ان ہی کے ساتھ قبروں میں دفن ہوگیا یا ان کی جاگیروں کے کھنڈروں میں جل کر راکھ ہوگیا۔

ذرّے ذرّے میں ہے یاں گوہر یکتا تہِ خاک
دفن ہوگا نہ کہیں اتنا خزانہ ہرگز

افسوس کہ یہ خزانہ یعنی لکھنؤ کا گائکی گھرانہ موسیقی کی تاریخ میں اس طرح محفوظ نہ رہ سکا جس طرح مثال کے طور پر گوالیار یا آگرہ کا گھرانہ رہا۔ حالانکہ اس شہر نے ایسے ایسے باکمال فن کار پیدا کیے جنھیں اپنے دور میں فن کی آبرو اور انتہا قرار دیا جاتا تھا۔ لیکن بدقسمتی سے ہم تک ان کی زندگی کی چند کہانیاں ہی پہونچی ہیں۔ ان کا فن نہیں پہونچ پایا۔

اگر آج بہت سے لوگوں کو ان بے مثال فن کاروں کے نام بھی نہیں معلوم تو اسکے کئی اسباب ہیں۔ ایک تو یہ کہ جن ارباب نشاط کے سپرد یہ کام ہوتا ہے کہ وہ اپنے تاریخی ورثہ کو لوگوں کے دلوں میں اور کاغذ کے سینے پر محفوظ کرادیں۔ انھوں نے فن موسیقی کو وہ رتبہ ہی نہیں دیا جس کا وہ مستحق ہے۔ سماج میں بڑے اور چھوٹے پن کو ناپنے کے اپنے معیاروں اور چھوٹے پیمانوں کی وجہ سے موسیقاروں، گلوکاروں اور رقاصوں کو ہمیشہ تیسرے درجے کا شہری سمجھا۔

عجب ستم ظریفی ہے کہ جو معاشرہ اپنی تقریبات میں موسیقاروں، گلوکاروں اور رقاصوں کی شمولیت کو وجہ امتیاز قرار دیتا تھا اور اس سلسلے میں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے میں اپنے وقار تک کو داؤں پر لگا دیا کرتا تھا وہی معاشرہ ان فن کاروں کی سماجی حیثیت سے منکر رہا اور انھیں محض سامان تفریح سمجھتا رہا۔

اے روشنیٔ طبع تو بر من بلا شدی

کے مصداق ان کا فن ہی ان کے لئے باعث محرومی بنا رہا۔

ایسا نہیں ہے کہ فن کار اپنی سماجی کیفیت میں کسی سے کم رتبہ رہے ہوں۔ ان میں سے بیشتر کا نسبی اور خاندانی پس منظر شرافت اور نجابت کا آئینہ دار ہوا کرتا تھا اور یہ بھی نہیں کہ فن کار سماجی ذمہ داریوں سے عاری اور معاشرہ کے لیے بے فیض رہے ہوں۔ بات صرف اتنی تھی کہ یہ فن کار اپنے فن کی دنیا میں اتنے گم تھے کہ انھیں سماجی رتبوں کی کوئی فکر نہیں تھی۔ اپنے فن سے ان کا تعلق وہی تھا جو عابد کا نماز سے ہوتا ہے

بخدا خبر ندارم چو نماز می گزارم
کہ تمام شد رکوعے و امام شد فلانے

یہاں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ ان فن کاروں میں سے بیشتر اپنی دینداری اتقا اور پارسائی میں بھی کسی سے پیچھے نہیں تھے۔ ان میں جو ہندو تھے وہ اپنے پوجا پاٹھ کے پابند ہی نہیں تھے اور انھیں اپنے دھرم کا گیان شاید پنڈتوں سے بھی زیادہ تھا اور جو مسلمان تھے وہ نہ صرف اسلام کی اعلیٰ اقدار سے بخوبی واقف تھے بلکہ ان پر عمل پیرا بھی تھے۔ صوم و صلوٰۃ، تسبیح اور حب اہلبیت، عزاداری اور احترام شہادت ان کی زندگی کا لازمی جزو تھا اور یہ سلسلہ آج تک جاری ہے۔ بھلا کون کافر اس حقیقت سے انکار کر سکتا ہے کہ اگر بسم اللہ خاں کی

سے بجی ہوئی تان سنگیت کی عظمتوں کی قسم کھاتی ہے تو ان کے ماتھے پر سجدوں کا نورانی نشان ان کے روحانی تقدس اور زہد و تقویٰ کی گواہی دیتا ہے۔

تردامنی پہ شیخ ہماری نہ جائیو
دامن نچوڑ دیں تو فرشتے وضو کریں

زمانے کے معیار اب بڑی حد تک بدل چکے ہیں۔ فن کاروں کی ناقدری آج بھی ہے، لیکن بہرحال وہ بے حسی کم ہو چکی ہے جو فن کاروں کو جیتے جی مار دیا کرتی تھی۔ گزرے ہوئے کل کے فن کار کی قسمت میں صرف فراموشی تھی۔ اس لیے جن آنکھوں نے ان فن کاروں کو دیکھا اور جن کانوں نے ان کے گرانمایہ فن کا فیض اٹھایا، صرف وہی ان کے گواہ ہیں۔

اس سلسلے میں استثنیٰ صرف ایک کتاب "معدن النغمات" ہے، جس کے مصنف راجا نواب علی تھے۔ یہ کتاب تین جلدوں پر مشتمل تھی اور اُردو کی شاید پہلی ایسی کتاب تھی جس میں فن موسیقی کو سمجھانے کی کوشش کی گئی تھی۔ اس میں بعض فن کاروں کا ذکر بھی تھا۔ یہ کتاب برسوں سے دوبارہ نہیں چھپی۔ شاید اب بھی اس کی کوئی کاپی امیر الدولہ لائبریری لکھنؤ یا خدا بخش لائبریری پٹنہ میں موجود ہو۔ اس کتاب سے ایک عرصہ تک ہندستان بھر کے گائک مستفید ہوتے رہے اور اگر دوبارہ شائع ہو جائے تو تمام برصغیر کے اُردو داں آج بھی اس سے فیض اُٹھا سکتے ہیں۔

ذاتی طور پر مجھے جن فن کاروں کے بارے میں جانکاری ہوئی وہ اپنے استاد یوسف علی خاں کے توسط سے ہوئی، جو ستار نوازی میں شہرۂ آفاق تھے چنانچہ ان ہی کے مطابق آزادی سے قبل کے لکھنؤ میں گائکی کے سب سے مستند خلیفہ احمد حسین صاحب تھے۔ ۱۹۳۰ء کے دہے میں ان کی سارے ہندستان میں دھوم مچی ہوئی تھی۔ افسوس کہ ان کی گلوکاری کے ریکارڈ نہ بن سکے۔ اس زمانے میں ویڈیو کا چلن نہ تھا کہ ان کا فن محفوظ کر لیا جاتا۔

ایک اور عظیم فن کار اُستاد چھنو خاں تھے۔ بڑی پُر اسرار کہانیاں ان سے منسوب تھیں۔ وہ سرود بجانے میں یکتائے روزگار سمجھے جاتے تھے۔ غریب ذی تھے۔ نہ جانے کیسے ایک سرود حاصل کر لیا تھا۔ وہ جب بجاتے بجاتے کہیں سے ٹوٹ جاتا تھا تو اس پر پھلی یا کسی اور چیز کا پیوند لگا لیا کرتے تھے۔ دن بھر لکھنؤ کی سڑکوں پر گھومتے تھے اور نہ جانے کیا راز تھا کہ دکانوں پر سائن بورڈ لگا ہوتا تھا انھیں جھک کر سلام کرتے تھے۔

سرود کے علاوہ انھیں جس دوسری چیز سے عشق تھا، وہ افیم تھی۔ دن بھر بھٹکنے کے بعد رات کو کسی مسجد میں سو جاتے تھے۔ لیکن لکھنؤ کا بچہ بچہ جانتا تھا اور کہتا تھا کہ سرود استاد چھنو خاں کے لئے ہی ایجاد ہوا تھا۔

ان کے ایک دوست برکت خاں صاحب نے ان کے لیے ایک نفیس جوڑا بنوا دیا تھا جو صرف اس وقت پہنتے تھے جب کسی نواب یا رئیس کی محفل میں سرود نوازی کے لیے بُلائے جاتے تھے۔ کہتے ہیں کہ افیم اس قدر کھاتے تھے کہ اکثر محفلوں میں سرود بجاتے بجاتے پینک میں غافل ہو جاتے تھے۔ طبلے والا طبلہ بجاتا ہی رہتا تھا اور سرود اچانک خاموش ہو جاتا تھا۔ پھر جب برکت خاں انھیں ٹہوکا دیتے تو وہ چونک کر سرود بجانا شروع کرتے تھے اور مزا یہ کہ غفلت سے چونکنے کے بعد بھی ٹھیک سم پر ہی آتے تھے۔ لوگ جو پیسہ نذر کرتے تھے وہ برکت خاں کی جیب میں جاتا اور افیم کا ایک بڑا سا گولا اُستاد چھنو خاں کے حصے میں۔

دراصل یہ افیم بازی بھی اس بے حسی کی وجہ سے ہوتی تھی، جو معاشرہ میں ان کے فن کے تعلق سے عام تھی۔ یہ فن کار جانتے تھے کہ دنیا ان کے فن کی وہ قدر نہیں کرتی جو کرنی چاہیے اس لیے وہ اپنی اس دنیا میں کھوئے رہنا چاہتے تھے جہاں وہ آپ ہی فن کار تھے اور آپ ہی قدرداں۔ اس دُنیا پر ان کا بلا شرکت غیرے قبضہ ہوتا تھا۔ اس دنیا میں داخلے کا واحد دروازہ اس زمانے میں افیم کی کنجی ہی سے کھلا کرتا تھا۔

مے سے غرض نشاط ہے کس روسیاہ کو
یک گونہ بے خودی مجھے دن رات چاہیے

اپنے استاد ہی سے میں نے ایک اور استاد کی کہانی سنی تھی جن کا نام نامی بھی کہیں فراموشی کی گرد تلے دب کر رہ گیا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ یہ استاد بھی اپنے وقت کے خلیفہ تھے۔ لیکن کسی کو شاگرد نہیں بناتے تھے۔ مگر فن کا دیوانہ ایک لڑکا کچھ اس طرح ان کے پیچھے پڑا کہ انھیں پہلی بار ہار ماننا پڑی۔ استاد نے اس شرط پر اسے شاگردی میں لینا قبول کیا کہ وہ گانا سیکھ تو لے گا لیکن کسی محفل میں کبھی گائے گا نہیں۔ عجیب شرط تھی، مگر شاگرد کو ماننا پڑی۔

استاد نے اسے اپنے بچوں کی طرح گھر میں رکھا، پالا پوسا اور برسوں سکھایا۔ شاگرد ایسا تیار ہوا کہ چاروں طرف اس کے گلے کی دھوم مچ گئی۔

ایک بار کوئی ایسی محفل جمنے والی تھی جس میں بڑے بڑے باکمال استادانِ فن آنے والے تھے۔ یار دوستوں نے لڑکے کو چڑھایا کہ اگر اس محفل میں گا دے گا تو دنیا بھر میں ڈنکا بج جائے گا۔ شاگرد بھی اپنے فن کا کمال دکھانے کو بے تاب تھا۔ استاد کے پاس گیا اور گانے کی اجازت مانگی، ہاتھ پاؤں جوڑے اور بڑی منت سماجت کے بعد استاد نے پھر اس شرط پر گانے کی اجازت دی کہ وہ خود بھی محفل میں شریک ہوں گے۔ اندھے کو دو آنکھیں مل گئیں شاگرد فوراً راضی ہو گیا۔ استاد اور شاگرد محفل میں گئے۔ شاگرد کی باری آئی تو استاد اس کے آگے فرش پر اپنا گمچھا بچھا کر بیٹھ گئے۔ گانے پر غلغلہ بلند ہوا اور لوگوں نے داد کے ڈونگرے برسائے، اسے استاد اپنے ہاتھوں سے یوں گوچتے تھے جیسے مداری سکوں کو یا کرکٹ کا کھلاڑی گیند کو گوچتا ہے۔ گوچ کر اسے گمچھے میں ڈالتے تھے۔ گانے کے خاتمے پر انھوں نے گمچھے کی گٹھری باندھی اور اسے اپنی پیٹھ پر یوں لادا جیسے مزدور گیہوں کی بوری لادتا ہے۔ شاگرد کے پوچھنے پر انھوں نے بڑی متانت سے جواب دیا کہ اس گٹھری میں اس کے فن کا صلہ بند ہے اور اب اس سے ضروریاتِ زندگی پوری کی جائیں گی، آب و دانہ خریدا جائے گا، کپڑے سلوائے جائیں گے اور گھر بنایا جائے گا۔ پھر ڈانٹ کر کہا کہ اسی لیے محفل میں گانے سے منع کیا تھا۔ یہاں صرف فن کو داد ملتی ہے، فن کار کو روزی نہیں۔

دراصل اسی بے حسی نے بہت سے فن کاروں کو استاد چھنو خاں کی روش پر ڈال دیا تھا۔ لیکن بہت سے استادانِ فن ان حوصلہ شکن حالات کے باوصف کسبِ کمال میں مصروف رہے۔ اس سلسلے میں استاد بڑے آغا خاں کا نام فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ وہ موسیقی کے پروفیسر اور میرٹ کالج کے پرنسپل تھے اور انھوں نے اس فن کو سماجی مرتبت دلانے میں بہت اہم رول ادا کیا تھا۔ انھوں نے ہی لکھنؤ میں گائکی کا چلن بھی عام کیا۔

طبلہ نوازی میں اُستاد عابد حسین کے لیے یہ کہا جاتا تھا کہ ان کے وقت میں سارے ملک میں کوئی ان کا ہاتھ پکڑنے والا نہیں تھا۔ اچھے اچھے رقاص اور موسیقار ان کی سنگت سے گھبراتے تھے۔ ان کی گدی ان کے داماد واجد حسین کو ملی جن کے نام کا آج تک شہرہ ہے۔

اُستاد عابد حسین کا ایک قصہ بہت مشہور ہوا۔ ان کے زمانے میں کتھک کے ایک رقاص استاد بھورے خاں (راجستھان) کی سارے ہندستان میں دھوم مچی ہوئی تھی، اچھے اچھے طبلہ نوازوں کو ان کا نام سُن کر پسینہ آجاتا تھا۔ ایک بار وہ لکھنؤ آئے اور انھوں نے چیلنج کیا کہ جس کو اپنی طبلہ نوازی پر ناز ہو، وہ سامنے آئے اور جسے اپنی آبرو رکھنی ہو بہتر ہے طبلہ لے کر رخصت ہو جائے۔ محفل میں استاد عابد حسین موجود تھے اور جانتے تھے کہ بھورے خاں جو کچھ کہہ رہے ہیں اس کے پیچھے غرور نہیں بلکہ خود اعتمادی اور برسوں کا ریاض ہے۔ لوگوں نے ان سے چیلنج قبول کرنے کے لیے کہا۔ واجد حسین اس وقت تک نوآموز تھے اور تعلیم سے تازہ تازہ فارغ ہوئے تھے۔ استاد عابد حسین نے بھورے خاں سے دوست ہونے کے ناطے گزارش کی کہ پہلے وہ اس بچے کا دل بڑھانے کے لئے ایک چھوٹا سا موقع دیں تاکہ بچہ تازندگی اپنے نصیب پر ناز کر سکے کہ اسے بھورے خاں جیسے عظیم رقاص کے ساتھ سنگت کا موقع ملا تھا۔

بھورے خاں راضی ہو گئے۔ بچے کا دل رکھنے کے لیے انھوں نے دو چار توڑے پیش کر دیے۔ پھر اُستاد عابد حسین سے کہا:

"آپ کے حکم کی تعمیل ہو گئی۔ اب آپ میدان میں آئیے۔"

استاد عابد حسین اس اثنا میں بھورے خاں کے توڑوں کا مشاہدہ کر چکے تھے۔ اسٹیج پر آئے اور اپنے طبلے پر ایک چکردار پرن بجائی اور کہا کہ "بھورے خاں کا سارا کمالِ رقص اس پرن کے دائرے میں اسیر ہے۔ اب وہ چاہے جہاں سے آغاز کریں، ہم پر یہیں آئیں گے۔"

بھورے خاں نے انھیں گلے لگا لیا اور کہا کہ صرف اُن کا سا باکمال استاد اس ترکیب سے ان کے رقص کی حدوں کو بندی بنا سکتا تھا۔

ستار نوازی میں استاد مروت حسین خاں کی دھوم تھی۔ انھوں نے ستار ہی پر ٹھمری اور دادرے کے ایسے بول بنائے تھے جنھیں ہر گانے والا گاتا تھا۔ لائے بریلی کے رہنے والے تھے، بڑے متقی اور پرہیزگار تھے لکھنؤ جب کبھی آتے تھے صرف کسی مسجد ہی میں ٹھہرتے تھے۔

ایک بار کسی محفل میں پاس ہی ایک ہارمونیم والا بیٹھا تھا۔ بات کرتے اس کے ہارمونیم پر انگلیاں پھیرنے لگے۔ اس نے طنز سے کہا:

"استاد! یہ ستار نہیں ہارمونیم ہے، ہر کوئی نہیں بجا سکتا۔"

(باقی صفحہ [illegible] پر)

ڈاکٹر حبیب نثار

# شاہانِ اودھ اور موسیقی

اورنگ زیب عالمگیر کی وفات کے بعد مغلیہ سلطنت تیزی سے زوال پذیر ہوتی چلی گئی اور ایک سو پچاس برس بعد ختم ہوگئی۔ اورنگ زیب عالمگیر کی وفات کے پندرہ برس بعد محمد امین نیشاپوری، سعادت خان برہان الملک نے ۱۷۲۲ء میں سلطنتِ اودھ کی بنیاد ڈالی۔ برہان الملک نے بنگلہ، فیض آباد کو اپنا دارالسلطنت قرار دیا تھا۔ انھیں اپنی نو تعمیر سلطنت کے انتظام و انصرام ہی سے فرصت نہ ملی تھی کہ موت کا بلاوا آگیا۔

اودھ کی سرزمین یوں بھی فنونِ لطیفہ کے لیے بڑی سازگار ثابت ہوئی تھی۔ بلگرام کے علاقے سے نہ صرف معتبر شاعر پیدا ہوئے بلکہ معروف موسیقاروں نے بھی جنم لیا۔ عہدِ شاہجہاں میں مدلا نائک نے بلگرام ہی کی سرزمین سے اٹھ کر موسیقی کی دنیا میں نام پیدا کیا تھا۔ موسیقی میں نائک کا درجہ رکھتے تھے۔ شاہجہاں کے لاکھ چاہنے کے باوجود دربار کا رُخ کرنا پسند نہ کیا۔ میر عبدالواحد بلگرامی عہدِ عالمگیر میں معروف تھے موسیقی میں اچھی دستگاہ رکھتے تھے۔ میر عبدالجلیل بلگرامی کو موسیقی میں اس حد تک دسترس حاصل تھی کہ انھیں خسروِ ثانی کہا جاتا تھا۔ اس فن سے ان کی واقفیت کا ثبوت ان کی مثنوی "دو کتخدائی فرخ سیر" سے ملتا ہے۔ لکھنؤ کے علمائے فرنگی محل بھی موسیقی میں دستگاہ رکھتے تھے۔ مولانا ابوالکلام آزاد لکھتے ہیں:

"بحرالعلوم کی نسبت ان کے بعض معاصروں نے لکھا ہے کہ فن موسیقی میں اُن کا رسوخ عام طور پر مسلّم تھا۔"

برہان الملک کے بعد ان کے داماد صفدر جنگ تخت نشین ہوئے۔ صفدر جنگ کو بھی اپنی سلطنت کے در و بست نے فرصت نہ دی علاوہ ازیں ان کا زیادہ وقت دہلی میں گزرا جس کی وجہ سے اپنی سلطنت کی تعمیر پر خاطر خواہ توجہ نہ دے سکے۔ لیکن تاریخ کے پوشیدہ اوراق شاہد ہیں کہ صفدر جنگ موسیقی سے اچھی طرح واقف ہی نہ تھے بلکہ خود بھی اس میں دستگاہ رکھتے تھے۔ چنانچہ موسیقی سننا ان کا معمول تھا۔ صفدر جنگ کے لیے موسیقی سے محظوظ ہونا صرف ایک شغلہ نہ تھا بلکہ روح کو تازگی بخشنے کا ایک وسیلہ بھی تھا بقول مولانا ابوالکلام آزاد:

"صفدر جنگ جب دیوان کی مہمات سے تھک جاتا تو موسیقی کے باکمالوں کو باریاب کرتا۔"

صفدر جنگ کی وفات کے بعد شجاع الدولہ سریر آرائے سلطنت ہوئے۔ شجاع الدولہ کے زمانے میں سلطنتِ اودھ کی تہذیبی زندگی پر بہار آنے لگی۔ دہلی کے بار بار لٹنے کی وجہ سے وہاں کے فنکار اودھ کا رُخ کرنے لگے۔ سعادت خان برہان الملک اور صفدر جنگ نے مغل شہنشاہ سے ربط ضبط برقرار رکھا تھا اور ان کی سلطنت ایک طرح سے نیم آزاد تھی۔

———— جس زمانے میں مغل شہنشاہ افغانوں اور مرہٹوں کے ہاتھوں دہلی کے برباد ہونے کا تماشہ دیکھ رہا تھا۔ شجاع الدولہ بہادر اپنی سلطنت کی خوشحالی پر نازاں تھے۔ ان کے عہد میں موسیقی کے فنکار ہندوستان کے گوشے گوشے سے فیض آباد چلے آرہے تھے اور حقیقتاً شجاع الدولہ بہادر موسیقی کے فنکاروں کو نوازنے میں شہنشاہ دہلی پر سبقت لے جا رہا تھا۔ عبدالحلیم شرر نے شجاع الدولہ کی نوازشوں کا تذکرہ کرتے ہوئے سلطنتِ اودھ کے سماجی پس منظر کا بیان کیا ہے اور موسیقی پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"نواب شجاع الدولہ کی قدردانی و فیاضی نے سارے ہندوستان کے موسیقی دانوں کو اودھ کی سرزمین پر لا کے اکٹھا کر دیا۔ یہاں اجودھیا اور بنارس کے موسیقی کے پرانے اسکول قائم ہی تھے۔ جونپور کے مشرقی سلاطین کی قدردانی کی کچھ نہ کچھ یادگاریں بھی باقی تھیں۔ ان میں جب دہلی کے باکمال گویے اور تانسین خاندان کے مستند اُستادانِ موسیقی بھی آکے مل گئے تو خاص شان

دانش لکھنوی

# خوشنویسانِ اودھ

## احوال و آثار

جو ہاتھ تھام کے لکھے تو کتبہ ہو خورشید
شبیہ برق کھینچے گر چلے شتاب قلم

مغلیہ دورِ حکومت سے عروجِ سلطنت اودھ تک مختلف بادشاہوں کے زمانے میں ماہرینِ فن جمع ہوتے رہے۔ ان میں فن خوش نویسی کے ممتاز افراد بھی تھے جو یہاں باعزت زندگی گزار رہے تھے۔ انھیں آصف الدولہ کے سے سخی معتمد الدولہ آغا میر سے فیاض، جانِ عالم مرزا واجد علی شاہ اختر جیسے جوہر شناس اور حوصلہ مند بادشاہ نصیب ہوئے جنھوں نے بیک وقت مختلف فنون کے ماہروں کو یکجا کر دیا تھا۔

واجد علی شاہ کے دور میں خوشنویسوں کو جواہر رقم خاں' یاقوت رقم خاں' گوہر رقم خاں، میر بندہ علی، مرتعش رقم، حامد علی مرصّع رقم جیسے خطابات سے نوازا گیا۔ اس عہد میں بیضاوی لکھنے والے الگ' آفتابی لکھنے والے الگ تھے۔ مطبع سلطانی کی چھپی اور قلمی کتابوں میں ان کے قلم کی معجز نمائیاں آج بھی موجود ہیں۔ بادشاہ کے علاوہ امرار و رؤسانے بھی اس فن کے جاننے والوں کی قدردانیاں کیں۔ نواب آغا علی خاں المعروف بہ آغائی صاحب (ناظم سلطان پور) کی فیاضیاں اور سرپرستیاں فنکاروں کے شاملِ حال رہیں۔

ان تمام صاحبِ کمال افراد کے مورثِ اعلیٰ عہد شجاع الدولہ میں محمد خلیل تھے جن کے بارے میں اب تک تحقیق نہ ہو سکی کہ وہ اس فن میں کس کے شاگرد تھے۔ خلیل بیک وقت اٹھارہ خطوں پر عبور رکھتے تھے اور خدا نے انھیں وہ قدرت عطا کی تھی کہ جب وہ میر علیؒ میر عماد، حداد اور یاقوت رقم خاں کا خط دیکھتے تو اس کی نقل اس طرح فرماتے کہ بانظر ماہرین فن بھی اصل اور نقل میں تمیز کرنے سے قاصر رہ جاتے تھے۔

محمد خلیل کے بعد اگر کسی کا ذکر ملتا ہے تو وہ آقا عبدالرشید تھے جو شاہجہاں کے عہد میں ہندوستان آئے اور اپنے لازوال فن کی بدولت مشہور و مقبول ہوئے۔ صاحب "تحفۂ خوشنویساں" مولوی احترام الدین شاغل عثمانی نے آقا عبدالرشید کو میر عماد الحسن "عماد الحسنی" (اوّل) کا بھانجہ اور شاگردِ سعید تحریر کیا ہے۔

آقا عبدالرشید کے شاگرد قاضی نعمت اللہ لاہوری شہزادوں کی اصلاح پر معین تھے اور حافظ نوراللہ درباری ضروریات کو پورا کرتے تھے۔ اس زمانے میں تصویروں میں سنہری بیلیں بنانے کا رواج تھا۔ چنانچہ عہد آصفی کی بعض تصاویر میں متذکرہ ماہرین فن کی قلم کاریاں موجود ہیں۔ حافظ نوراللہ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی تحریر مسجد آصفی کے کنوئیں کی جگت اور مسجد کی روکار پر بہ صورت قطعات اب بھی موجود ہے۔ تحسین علی خاں کی مسجد واقع چوک لکھنؤ کا قطعۂ تاریخ بھی نوراللہ نے لکھا ہے۔ اودھ میں عبدالرشید دیلمی کے کئی شاگرد تھے مگر خصوصیت سے میر عماد الحسن "عماد الحسنی" (دوم) نے بڑا نام پیدا کیا۔ میر عماد عہد محمد شاہ میں ہندستان آئے اور لاتعداد شاگرد بنائے جو ہندوستان کے مختلف صوبوں میں پھیل گئے۔ ان کے نامور شاگردوں میں حافظ نوراللہ، قاضی نعمت اللہ اور عباد اللہ بیگ اودھ کے حصے میں آئے۔

حافظ نوراللہ کے شاگردوں میں میاں وجیہ الدین' محمد عباس بال چند، سید احمد طباطبائی، حافظ ابراہیم، سرب سکھ لال دیوانہ، عبدالستار سندیلوی' محمد میرزا انس' حسین میرزا عشق نے بڑا نام پیدا کیا۔ میر عشق کے ہاتھ کا لکھا ہوا طویل قطعۂ تاریخ آصف الدولہ کی قبر کے سرہانے آویزاں ہے۔ اسی طرح حافظ ابراہیم نے ۱۲۳۵ھ میں معتمد الدولہ آغا میر کی فرمائش پر محتشم کاشی کا مرثیہ کتابت کیا جسے مختار الملک نواب سید محمد کو پیش کیا گیا۔ یہ مرثیہ شیخ ممتاز حسین جونپوری (مصنف "تعلیم خط و املا") کے پاس تھا۔ معلوم نہیں ان کے انتقال کے بعد کہاں گیا۔

نعمت اللہ کے شاگردوں میں محمد اشرف' مولوی قبل احمد تھے جنھوں نے لکھنؤ میں کافی شہرت حاصل کی۔ اسی عہد میں منشی کالکا پرشاد تحقیق' کالکا پرشاد موحد نے بھی بڑا نام پیدا کیا۔ ان دونوں حضرات نے عہد آصفی سے محمد علی شاہ





تک کا زمانہ دیکھا۔ کالکا پرشاد نخیف کو نواب سعادت علی خاں نے اپنا میر منشی بنا لیا تھا۔ عہد بادشاہ غازی الدین حیدر تک وہ اسی عہدے پر فائز رہے۔

مصنف "فسانۂ عجائب" رجب علی بیگ سرور اور صاحب "قیصر التواریخ" سید محمد میر معروف بہ کمال الدین حیدر بھی لاجواب خوشنویس تھے۔ ان کا لکھا ہوا جلی کتبہ بہ صورت صغریٰ درگاہ حضرت عباس لکھنؤ میں موجود ہے۔

اسی عہد کے ایک باصلاحیت استاد نواب سید محمد علی عرف نواب دولہا (متوفی ۱۲۹۴ھ) بھی تھے۔ جن کی شادی اعتماد الدولہ میر فضل علی خاں وزیر نصیر الدین حیدر کی دختر جعفری بیگم سے ہوئی۔ وہ ۱۲۵۴ھ میں مع اہل و عیال لکھنؤ سے شمس آباد ہجرت کر گئے۔ وہ شاعر بھی تھے۔ ابتدا میں مجرم اور بعد کو انور تخلص اختیار کیا۔ فن خوشنویسی میں وہ شیخ بہادر علی بن شیخ خلیل "مروارید رقم" خاں فیض آبادی کے شاگرد تھے۔ انھوں نے نسخ یاقوت رقم خانی شیخ بہادر علی سے سیکھا تھا۔ اس سلسلے میں وہ اپنی کتاب "مرغوب دل" قلمی صفحہ ۱۰۵ میں تحریر فرماتے ہیں:

"...... شیخ بہادر علی خوشنویس مرحوم بن شیخ خلیل مروارید رقم خاں فیض آبادی یہ بزرگوار گورے، بڑی آنکھ، گرد ڈاڑھی، چھوٹے قد کے صاحب علم و شیعہ و خلیق و بے پروا و پرہیزگار و عادی افیون اور خوشنویس۔ اکثر خطوں خصوص نسخ یاقوت رقم خانی کے تھے۔ چنانچہ راقم نے بھی ان سے اسی خط کو چھ مہینے لکھنؤ میں جب کہ بادشاہ مغفور غازی الدین حیدر کا عہد تھا حاصل کیا تھا۔"

نواب سید محمد علی اپنی مشق کے متعلق "مرغوب دل" کے صفحہ ۵۴۶ میں تحریر فرماتے ہیں:

"اور میں نے بفضل سوائے داہنے ہاتھ کے کبھی کبھی گاہی اور بائیں ہاتھ اور داہنے پاؤں سے بھی کلماتِ مناسب لکھے ہیں۔ اور خط غبار کو بعونہ تعالیٰ ایسا لکھا کہ ایک رُخ پر چنے کی دال کے ساری سورت قل ھو اللہ کی مع بسم اللہ و اکثر اعراب علاوہ انا اعطینٰک الکوثر کے آ گئی۔ مگر پہلے طریق کو بفضلہ داہنے ہاتھ کے ہوتے ہوئے فالِ بد اور دوسرے کو ترکِ ادب سمجھ کر چھوڑ دیا۔"

سید محمد علی قرآن مجید کی کتابت روزانہ فرماتے تھے۔ ایک صفحہ یا ایک سطر یا ایک لفظ ہی سہی۔ سید محمد علی کا لکھا ہوا قرآن مجید ان کے اخلاف میں سید محمد صادق صفوی کے پاس موجود ہے۔

میر انیس کے تلامذہ میں آغا وزیر حسین خاں عطا فیض آبادی خط نسخ بہت اچھا لکھتے تھے۔ انھوں نے اپنی حیات (ولادت ۱۸۹۰ء۔ وفات ۱۹۱۲ء مدفن نجف اشرف عراق) میں کئی قرآن لکھے۔

خویش میر انیس میر ضامن علی بھی عربی خط بہترین لکھتے تھے۔ ان کا لکھا ہوا قرآن مجید (۱۲۰۲ھ نبوی)، خاندان انیس میں موجود ہے۔ اس قرآن کی جدولیں سبز و سرخ روشنائی سے کھینچی گئی ہیں۔ اس میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہر جگہ سرخ روشنائی سے تحریر کیا گیا ہے۔

سید محمد مہدی تاثیر نقوی (خویش آرزو لکھنوی) نے چاول پر پوری سورت قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ خطِ نسخ میں لکھی تھی جو تعلقدار بہوا راجہ غلام حیدر صاحب مرحوم کے خاندان میں اب بھی محفوظ ہے۔ اسے دیکھنے کے لیے دور دور سے لوگ آتے ہیں۔

عہد واجد علی شاہ کے معتبر خوشنویسوں میں مولوی باقر علی "جادو رقم" مصنف پنج نگارین (مطبوعہ ۱۳۱۲ھ) فقیر محمد حامد علی مصنف "قطعات الجواہر" در خط نسخ (مطبوعہ نول کشور ۱۸۸۴ء) مولوی گلشن علی جونپوری، اصغر حسین جونپوری، اکبر حسین جونپوری، عبد الحکیم، حافظ ابو الحسن، میر کرم علی، سید مہدی علی، حافظ مسعود عنایت اللہ، آل حسن، میر امام علی، میر جلال الدین، حکیم محمد حسین، وزیر علی، میر زین العابدین، عطا حسین، میر مہدی، شاہ وارث علی، محمد مراد، محمد صالح، محمد حسن سید ابو الحسن فرقتی امروہوی، نور محمد، معظم علی، شرف الدین، اشرف علی، میر سید علی، مرزا جعفر، محمد اکبر، محمد موسیٰ، لال خاں، مرزا محمد علی، مرزا احمد طباطبائی، غلام علی، مرزا حاتم بیگ، محمد نور خاں، حیات علی، غلام مجتبیٰ، امام الدین، ابو البرکات خاں، رونق علی، منشی احمد حسن خاں عروج، منشی امیر اللہ تسلیم، الٰہی بخش، میر احمد حسن، منشی عبد الحی عرشی، محمد علی خوش رقم، علامہ تفضل حسین خاں، تجمل حسین خاں، حامد حسین حافظ محمد باقر، محمد احمد، مرزا محمد ہادی اکبر آبادی، وزیر علی انجم، محمد مبین علی، معین علی، مولوی ہادی علی "بعنت قلم" نثار احمد بریلوی تھے۔

غیر مسلم خوشنویسوں میں کنور چندی سہائے نہال، پیارے لال، شیام بخش، رام دیال، کنور پریم کشور، منشی ہیرا لال مونس، چیت رام، راجہ آنند رام، لچھمی سنگھ، پنڈت لچھمی نرائن، راجہ نند رام پنڈت، رائے سدھ رائے، سرب سکھ رائے، شنکر ناتھ، نرائن داس، امید سنگھ، رام چندر نظر جواہر رقم، شیو پرساد، بالک رام چندر رتھان برہمن، لالہ درگا پرشاد مضطر، راجہ درگا پرشاد مہر تھے۔ ان شخصیتوں کے علاوہ منشی دیبی پرشاد شگفتہ ڈپٹی انسپکٹر مدارس ضلع بدایوں نے بڑی عرق ریزی سے حسب فرمائش مسٹر ٹی بی کین صاحب بہادر ایک کتاب "نظر پرون"



اودھ آئینۂ ایام میں

میں اصول خوشنویسی پر بھی تحریر کی۔

خط نستعلیق کے علاوہ خط نسخ کے بھی بعض ماہرین پیدا ہوئے جن میں محمد خلیل کا تذکرہ مندرجہ بالا سطور میں ہم کر چکے ہیں۔ وہ عبدالباقی حداد "یاقوت رقم" کے پائے کے استادِ فن تھے۔ اس کے بعد منشی ہادی علی لکھنوی خوش نویس تھے جنھیں طغرانویسی میں مہارت حاصل تھی۔ ہادی علی کے شاگردوں میں حامد علی اور شمس الدین ہوئے۔ اگر یہ کہا جائے کہ بیسویں صدی میں فن خوشنویسی کی بقا اور حیاتِ دوام کے یہی امانت دار ہیں تو بے جا نہ ہوگا۔ حامد علی کے ہاتھ کی تحریروں میں خط نسخ کی جلی چیزیں راقم کی نظر سے گذریں مگر خفی خط فراہم نہ ہو سکا۔

۱۱ رمارچ ۱۸۵۶ء کو واجد علی شاہ کی معزولی کے بعد جنگ آزادی ۱۸۵۷ء رونما ہوئی۔ مختلف فنون کے ماہران دانِ شبینہ کو محتاج ہو گئے اور مجبوراً دیار و امصار کے سفر اختیار کیے۔ اللہ نے منشی نول کشور کی صورت میں ایک باحوصلہ انسان پیدا کیا جس نے ادبا، شعرا، حکما اور ماہر مصوروں اور خوشنویسوں کی امکانی ہمت افزائی اور سرپرستی کی۔ شعرا کے دواوین، حکما کی علم طب کی کتابیں، داستان گوروں کی داستانیں اور ماہر خوشنویسوں کے فن پارے اسی مطبع سے شائع ہوئے۔ منشی نول کشور کی وفات کے بعد ان کے جانشینوں خصوصاً رائے بہادر منشی پراگ نرائن جی نے بڑی لگن سے کام کیا اور محمد شمس الدین "اعجاز رقم" سے یکے بعد دیگرے کئی کتابیں جو فن خوشنویسی سے تعلق رکھتی ہیں قلم بند کروائیں جن میں کاپی بک کے پانچ حصے تنویر شمس (مطبوعہ نول کشور ۱۹۰۰ء) مرقع نگارین، گلدستہ رباحین، پنجہ نگارین، نظم پروین، آئینۂ خوشنویسی اعجاز رقم (مطبوعہ نول کشور ۱۹۱۰ء) گلستان بوستان، دیوان حافظ، کریما وغیرہ دیکھنے کے لائق ہیں۔

منشی شمس الدین شمس لکھنوی کی تحریر کردہ جلی چیزوں میں کتابوں کے علاوہ مدرسہ عالیہ فرقانیہ کے صدر دروازے کی عبارت اور مسجد حیدر بخش چوک کے بالائی حصے کی مغربی دیوار پر موجود مسجد سے متعلق وصیت نامۂ حیدر بخش (۱۲۹۳ھ) کا پتھر جس کی لمبائی ۵ فٹ اور چوڑائی ۲½ فٹ ہے۔

منشی شمس الدین نے اپنی حیات میں لاتعداد شاگرد بنائے۔ جس میں جتنی صلاحیت تھی کسب فیض حاصل کیا۔ ان کے نامور شاگردوں میں منشی محمد افضل، محبوب علی، عاشق علی، لیاقت علی، شیخ زائر حسین، شیخ محمد باقر جونپوری، شیخ علی یاور (ذوالقدر اول)، منشی الطاف، منشی عبدالحکیم، منشی آغا شباب، منشی سید علی حسین، سید محمد محسن، مرزا علی حسین، منشی نورالحسن، منشی شاہ میرزا، منشی بندہ حسن، منشی محمد نواب، منشی احمد حسین، منشی رضا حسین، منشی ساجد حسین، اشرف علی، منشی حسن مرزا، منشی حامد حسین، منشی محمد صادق غیور، منشی حمید الحسن عیش، جمیل الحسن، منشی ابوالقاسم زیدی، ابو طالب زیدی، منشی انوار احمد، سید احمد (خویش شمس الدین صاحب) منشی یاور حسین، منشی مساجد حسین، سید غلام حسین عرف نادر آغا، ابراہیم لکھنوی، منشی عبدالرحیم، منشی مرزا محمد جواد صاجان ہوئے۔ □□

## حواشی:-

۱؎ بہ عہد شاہ عباس صفوی ۱۶۱۵ء/۱۰۲۴ھ آپ کو ایران ہی میں قتل کر دیا گیا۔ شاہجہاں کو جب یہ خبر معلوم ہوئی تو بے حد افسوس کیا اور کہا کاش اس کو میرے پاس بھیج دیا جاتا۔ (ملاحظہ ہو، تذکرہ خوش نویسان ص ۱۶۵)

۲؎ "مرغوب دل" تالیف نواب سید محمد علی خاں کے قلمی نسخہ کے آخری صفحہ پر خاتمہ کی تاریخ یہ ہے: بفضلہ شب شنبہ ۲۳ر صفر ۱۲۸۳ھ مطابق ۹ر جولائی ۱۸۶۶ء از تصحیح ایں کتاب الفراغ حاصل گردید، الحمد للہ علی ذلک الاتمام۔ اس خطی نسخہ کی فراہمی کے لیے راقم سید ظہیر حسین الخبیر رئیس بہوہ کا ممنون ہے۔







ڈاکٹر سید مسعود حسن رضوی رُدولوی

# لکھنؤ کی دست کاری

لکھنؤ کے رئیسوں۔ تعلقداروں۔ راجاؤں۔ نوابوں۔ اور بڑے زمینداروں نے جس طرح شاعری۔ موسیقی۔ رقص۔ مصوری۔ پہلوانی۔ اور دیگر تفریحی فنون (بٹیر بازی۔ مرغ بازی۔ کبوتر بازی۔ پتنگ بازی وغیرہ) کی قدردانی اور سرپرستی کی اور اُنھیں معراجِ کمال پر پہونچایا اس طرح فنکاروں کی حوصلہ افزائی اور فن کی پرورش کر کے لکھنؤ کی دستکاری کو بھی قبولیتِ عام اور شہرتِ دوام بخشی۔

لکھنؤ کے دستکار جو چیزیں تیار کرتے تھے وہ بہت ہی نفیس دیدہ زیب اور بے مثل تھیں۔ مثلاً چکن۔ کامدانی۔ کارچوب۔ مٹی کے برتن اور کھلونے، سونے چاندی کے زیورات۔ تانبے کے برتن، رضائی لحاف کی چھپائی، لکڑی کے چھاپے اور رجوتے جوتیاں وغیرہ کے علاوہ گودڑ کی گڑیاں، دستی پنکھے، بیلن پٹڑے، جھلنے، ٹاپے، ٹوکریاں، ابرک کے نرکل، بید کے پٹارے، لکڑی کی کھڑاویں، اچار چٹنی، کھپیاں، باندھو، ستلی، مونڈھے، نخل، چوگوشیہ ٹوپی، چمڑے کے ڈول، مشکیں، گودڑ کی گیند، پٹاخے، آتش بازی، بھانوے، چربی کی شمعیں، کاٹھ کی ڈبیاں، کلہیاں۔ کٹھرے۔ کونڈے۔ لاکھ کی شہانی چوڑیاں۔ حقے۔ چلم۔ تمباکو خوردنی وکشیدنی۔ عطر۔ پھولوں کے گہنے۔ ٹاٹ کے بورے۔ کھجور کی چٹائیاں۔ چاندی کے ورق۔ جھاڑو کی سینکوں کی خوبصورت اور رنگین کابکیں۔ بانس کی تیلیوں کے پنجڑے۔ ہنر، غلیل۔ کمان۔ ہاتھی دانت کی مصنوعات وغیرہ دستکاریوں کے نمونے تھے۔

لکھنؤ کی جتنی دستکاریاں تھیں اُن میں بقول سید اسرار حسین خاں ہر دستکاری میں اہلِ فن نے ہنرمندی کے دریا بہا دیئے۔

## چکن

چکن سازی نے لکھنؤ کو امتیازی شان بخشنے میں اہم کردار ادا کیا روسائے لکھنؤ کے ذوق و شوق کی آسودگی کے لئے چکن سازی میں نئے نئے تجربات ہوتے رہے اور نئی نئی وضعیں نکلتی رہیں۔ اب چکن ذوق و شوق کی منزل سے آگے بڑھ کر تجارت کی منڈی میں داخل ہو گئی ہے۔ یہاں کے بنے ہوئے چکن کے ملبوسات کلکتہ۔ مدراس۔ پونا، بمبئی اور دہلی کے علاوہ امیریکہ اور آسٹریلیا میں بھی کافی مقدار میں جاتے ہیں۔ یہاں چکن کے بڑے تاجروں میں سیٹھ نرائن داس (چھاچھی کنواں) بھگوت داس (ڈیوڑھی آغا میر)۔ چھنگا مل (چوک)۔ بیر دھیین (پھول والی گلی) لال بہاری ٹنڈن (چوک)۔ پنا لال (نادان محل روڈ)۔ بھارتی چکن (نادان محل روڈ) کھنا چکن (چوک) انل کمار رستوگی (سبھاش مارگ) وغیرہ تھوک فروش ہیں۔ اِن کے علاوہ خوردہ فروشی کی تقریباً دو ہزار دوکانیں پورے لکھنؤ میں پھیلی ہوئی ہیں بالخصوص چوک، نظیر آباد، امین آباد اور ڈیوڑھی آغا میر خوردہ فروشی کے گڑھ ہیں۔ مجموعی طور سے بیس لاکھ روپے یومیہ کی کھپت ہے۔

قدیم چکن کے فینسی اور دیدہ زیب نمونے پرتاپ چند لکھن لال (تھوک وخوردہ فروش ڈیوڑھی آغا میر) کے یہاں آج بھی موجود ہیں۔ اِن کے کام کی قیمت بہت ہوتی ہے۔ لون (نفیس تنزیب) کے کرتے تین سو اور پانچ سو روپے کے اور انگرکھا پندرہ سو روپے کا اِس دوکان سے لوگ خریدتے ہیں انگرکھا پہننے والے اب بھی لکھنؤ میں موجود ہیں۔ اس دوکان سے معلوم ہوا کہ اب بھی بیس پچیس انگرکھے ہر سال بک جاتے ہیں۔

کپڑے :- پہلے چکن صرف باریک تنزیب پر انگلینڈ کے بنے ہوئے دھاگے سے بنتی تھی۔ اب نہ وہ تنزیب ملتی ہے اور نہ وہ دھاگا۔ اب یہ کام لون (موٹی نفیس تنزیب یا ادھی) کیمبرک، ٹیری روبیا، ٹیری وائل، دوریا، سوئز کاٹن (ٹانڈہ، فیض آباد) وائل، شلفن (ٹانڈہ) وغیرہ پر بنتا ہے۔ سنچری پرنس اور سنچری سوئز کاٹن پر بھی کام ہوتا ہے۔

مرکز :- چکن سازی کے آج بھی وہی محلے مرکز ہیں جن میں نادر

آباد میں مثلاً چوک۔ حسین آباد۔ کشمیری محلہ۔ خاس۔ مفتی گنج۔ احاطہ مرزا علی خاں اور محمود نگر وغیرہ۔ یہ کام پرانے لکھنؤ میں از آغاز تا این دم ہوتا چلا آیا ہے۔

چکن کے چند مشہور کاریگر:۔ واجد علی شاہ کے عہد حکومت میں حاجی میاں اور امیر حسن چکن سازی میں بہت مشہور تھے۔ پیمن، شمشاد، دولہا صاحب اور عثمان علی اچھے فنکار تھے۔ مفلوک الحال شرفاء کی پردہ نشین عورتیں عام طور سے چکن سازی کرتی ہیں۔ کچھ شریف خاندانوں کا تو ذریعہ معاش یہی ہے۔ مردوں کے مقابلے میں عورتیں کام بھی اچھا کرتی ہیں اور اجرت بھی کم لیتی ہیں۔ صالحہ بیگم (ڈالی گنج) قومی انعام یافتہ چکن ساز ہیں۔ اُن کے شوہر بابو خاں بھی استادوں میں ہیں۔ تاجران چکن سے معلوم ہوا کہ عباس علی خاں (ڈالی گنج) مرزا محسن (حسین آباد) جو بغیر چھاپے ہی چکن سازی کرواتے تھے نامی چکن ساز تھے۔

چکن کی قسمیں:۔ چکن کی کئی قسمیں ہوتی ہیں اور ہر قسم کی چکن کے بنانے والے الگ الگ ہوتے ہیں۔ مثلاً:۔

آ۔ مُرّی کے کام میں حسینہ بانو اور قمر جہاں (خوشحال گنج۔ موراواں روڈ) ماہر ہیں۔

ب۔ پیچی (اس کا سیدھا نہیں ہوتا) بنانے میں شاہ جہاں بیگم (کھدرا) مشہور ہیں۔

ج۔ پھندا سازی میں بی فاروق جہاں (اناکر روڈ نزد ڈیری) مہارت رکھتی ہیں۔

د۔ جالی اور ہتھکٹی میں نور جہاں (ٹھاکر گنج۔ بی بی اسپتال کے سامنے گلی میں) لاجواب ہیں۔

ہ۔ بخیہ کی چکن میں قمر النساء، عصمت جہاں اور افسر جہاں (دھنیا مہری کا پل) ماہر ہیں۔

چکن کے ملبوسات کی ترپائی بھی مہارت اور محنت کا کام ہے۔ ترپائی سادہ اور درج دار ہیں۔ جمن (درزی بغیہ) بہت مشہور ہیں۔ سادی ترپائی میں بھی وہ ترپائی مانی جاتی ہے جو ایک مہین ڈوری جیسی لگتی ہے۔ درج کی بہت سی قسمیں ہیں مثلاً سنگھاڑا درج، مچھلی درج، مکمل درج، کوچی درج، سنگھاڑہ درج وغیرہ۔

## کامدانی

کامدانی چکن اور زردوزی کے بیچ کی دستکاری ہے۔ یہ روپہلے اور سنہرے تاروں سے بنتی ہے۔ ان تاروں کو بادلہ کہتے ہیں۔ پہلے مردانے کرتوں اور ٹوپیوں پر کامدانی بنتی تھی مگر اب صرف عورتوں کے لیے مخصوص ہے۔ دوپٹوں، ساریوں، جمپروں اور شلوار سوٹ پر کامدانی بنتی ہے۔ عموماً یہ کام جارجٹ شیفان اور سلک پر کیا جاتا ہے۔ اب یہ کام ٹیری گروپ (ٹیری کاٹ۔ ٹیری لین۔ ٹیری روبیا۔ ٹیری وائل) پر بھی ہوتا ہے۔

کارخانے:۔ پرانے لکھنؤ میں بالخصوص حسین آباد اور شیش محل میں کئی کارخانے ہیں۔ کامدانی کا کام ۷۵ فیصدی شریف پردہ نشین عورتیں کرتی ہیں۔

ڈیزائنس یا وضعیں:۔ ڈیزائنس پہلے بندکیوں سے بنائی جاتی ہیں۔ ان بندکیوں کو دانہ فردی کہتے ہیں۔ ان سے بنی ڈیزائنوں کے نام بھی رکھ لیے جاتے تھے۔ جیسے ٹکی، بادلی، اور ریہ پٹ، ستخانی، کرن، جالی سات رنگ، چاند اور ناخونی وغیرہ۔

کامدانی کے چند مشہور کاریگر:۔ مشہور کامدانی سازوں میں عسکری حسن (نخاس) ننھن صاحب (مفتی گنج) عباس حسین (ہردوئی روڈ) گوہر آغا (مفتی گنج) شہنشاہ حسین (رستم نگر) باقر حسین مرحوم (سندیلہ ہاؤس) وغیرہ۔ بقول اصغر حسین صاحب زری والا (سبھاش مارگ) سرفہرست ہیں۔ چکن کی طرح اس کو بھی مقبولیت حاصل ہے۔ تقریباً ایک لاکھ روپے یومیہ کی کھپت ہوتی ہے۔

## کارچوب

جس کپڑے پر کارچوب بنتا ہے وہ پہلے ایک لکڑی کے چوکھٹے پر کس دیا جاتا ہے تاکہ کام بناتے وقت کپڑے میں ذرا بھی جھول نہ آنے پائے۔ چوب (یعنی لکڑی) سے مراد وہی لکڑی کا چوکھٹا ہے۔

قسمیں:۔ کارچوب کی دو قسمیں ہیں۔ ۱۔ آری، ۲۔ زردوزی

۱۔ آری:۔ اس کام میں آری کے دندانوں کے طرز پر محرابیں، بیلیں اور کٹاؤ بنتے ہیں۔ آری کے کام میں کلابتو، ریشم اور دھاگے استعمال ہوتے ہیں۔ کپڑے پر چھپائی کرنے کے بعد یہ کام ہوتا ہے۔ پہلے چھاپے لکڑی کے

ہوتے تھے مگر اب ڈزائن کاغذ پر بنا کر کپڑے پر اُتار لیتے ہیں چھاپے کے مقابلے میں یہ طریقہ آسان بھی ہے اور سستا بھی۔ آری کا کام ہلکا بھی ہوتا ہے اور بھاری بھی۔ رئیس اور صاحب حیثیت کی فرمائش پر بھاری سے بھاری کام بنتا ہے اب اس میں طرح طرح کے نقش و نگار بننے لگے ہیں۔ بیرونجات میں اس کی مقبولیت بہت بڑھ رہی ہے۔ ۲۔ زردوزی:۔ زردوزی کا کام پہلے مخمل پر بنتا تھا جس کو شہنول کہتے تھے۔ عروس کے لئے اسی مخمل کے شہانی جوڑے تیار کئے جاتے ہیں اور ان پر زردوزی کا ہلکا یا بھاری کام خریدار کی حیثیت کے مطابق ہوتا ہے۔ شادی بیاہ یا خوشی کے موقعوں پر مستورات بالعموم زردوزی کے بنے ہُوئے ملبوسات پہنتی آئی ہیں۔

زردوزی کے لئے چاندی کے مہین تاروں پر سونا چڑھا دیا جاتا تھا وہی سونے کے تار کہلاتے تھے۔ چاندی کے تار بھی استعمال ہوتے تھے۔ یہی کلابتو کہا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ سلمی ستارہ ریشم اور موتیوں کا استعمال ہوتا ہے۔ گرانی کی وجہ سے سچے موتیوں کی جگہ چھوٹے موتی یعنی لکڑی کا شیشے اور پلاسٹک کے موتی آ گئے ہیں۔ ریشم کی جگہ ایک قسم کی گھاس استعمال ہوتی ہے جسے جاپانی گھاس کہتے ہیں۔ مختلف رنگوں میں رنگ کر بہت دیدہ زیب ہو جاتی ہے۔ اس سے بہت حسین پھول پتیاں بنتی ہیں۔ اب سلمی ستارہ اور کلابتو وغیرہ بھی مصنوعی ہوتے ہیں۔ البتہ ڈیزائنوں کی بھرمار ہو گئی ہے۔ کشیدہ کاری جو چکن کے ساتھ وابستہ تھی اب کارچوب میں بھی ہونے لگی ہے۔

چند مشہور کاریگر:۔ کارچوب سازی مشکل کام ہے۔ کافی توجہ سلیقہ اور جمالیاتی ذوق چاہتا ہے۔ لکھنؤ نے کارچوب میں بھی لاجواب صنعت کار پیدا کئے ہیں۔ مثلاً اکبر حسین اور امیر حسین (بلوچ پورا) صفدر حسین (ترمنی گنج)، عاشق حسین (منصور نگر)، اعظم حسین (مرزا علی خاں کا احاطہ) اور بنّو صاحب (بھدلیاں) مشہور صنعت کار گذرے ہیں۔ اس وقت مرتضیٰ علی عرف منّا (بھاش مارگ) اور احمد حسین (مصاحب گنج) اچھے فنکار ہیں۔

کارخانے:۔ لکھنؤ کے کئی محلوں میں اس کے کارخانے قائم ہیں۔ درگاہ حضرت عباس، چوک، نور باڑی، چوپٹیاں، مفتی گنج، کاظمین، حسین آباد شیش محل، معظم نگر، یٰسین گنج، اشرف آباد اور منصور نگر محلوں میں مجموعی طور پر تقریباً چار ہزار کارخانے ہوں گے۔

کارچوب کے ملبوسات:۔ پہلے کارچوب کا رواج بہت تھا۔ عائدین کی مسندیں، شامیانے، خیموں کے جھنڈے، ہاتھیوں کی جھولیں، کہار، سائیسوں اور دوسرے عہدیداروں کی وردیاں کارچوب کے کام سے بھری ہوتی تھیں۔ دوپٹے، شلوار، غرارے، چھپر، شال، ساری، شلوار سوٹ جیکٹ، میکسی، بیج اور پرس وغیرہ پر یہ کام اب بھی ہوتا ہے۔ پہلے جوتوں پر بھی یہ کام بہت ہوتا تھا مگر اب اس کا رواج بہت کم ہو گیا ہے۔

## سونے چاندی کے زیورات

لکھنؤ کے روسا، مزاج کی نفاست، جمالیاتی ذوق، دولت و ثروت کی افراط کے ساتھ سخاوت و فیاضی کی بدولت لکھنؤ میں اعلیٰ درجہ کے سونے چاندی کے دستکار پیدا ہو گئے۔ ہر رئیس کا اپنا ایک مخصوص سنار رہتا تھا جو اُس کے مزاج کو خوب پہچانتا تھا۔

نمونے:۔ سُنار زیورات سازی میں طرح طرح کے نمونے ایجاد کیا کرتے تھے جس پر روسا انھیں زیورات کی قیمت کے علاوہ انعام و اکرام دیا کرتے تھے مثلاً کندن کا کام، مینا کاری، نقاشی، مرصع سازی (جڑاؤ کام) امبوسنگ اور لاکھ بھرائی وغیرہ۔

سنار:۔ سناروں کے دو طبقے تھے۔ ایک مرصع سازی کرتا تھا اور دوسرا نقاشی وغیرہ۔ مرصع سازوں کو رنگ سے رنگ اور پتھر سے پتھر ملانے کا بڑا سلیقہ تھا۔ بقول مرزا جعفر حسین دارالشفا کے سامنے ایک مرصع ساز رہتا تھا اس نے ایک پتھر میں جوف کر کے سونے کے باریک تاروں سے ہیرے کا نگینہ اس طرح جڑ دیا جیسے لال پتھر سے سفید نگ نکل آیا ہو۔ شرر لکھتے ہیں۔

"غدر سے پیشتر لکھنؤ سے اچھے سنار اور کاریگر کہیں نہ مل سکتے تھے" (گذشتہ لکھنؤ) پتھروں کی تراش و خراش بھی لکھنؤ میں ہی ہوتی تھی۔ جواہرات کی کھریں باہر سے آتی تھیں۔ مثلاً نیلم (کشمیر سے) اور یاقوت لنکا سے آتے تھے۔ انھیں کھڑوں سے نگینہ ساز مختلف سائز کے نگینے تراش لیتے تھے۔ درِ شہوار، درِ غلطاں، یاقوت رُمانی، عقیق یمنی اور فیروزہ نیشاپوری بڑے مہنگے ہوتے تھے۔

مردوں میں زیورات پہننے کا رواج بہت کم تھا صرف انگوٹھیاں یا کچھ لوگ گلے میں بہت ہلکی سونے کی زنجیر پہنتے ہیں۔ عورتوں کے سر سے لے کر پاؤں تک کے ہر عضو کے لیے زیورات ایجاد ہو گئے۔

**زیورات:۔** سر کے لیے چھپکا، ٹیکا، جھومر، سنگار پٹی۔ ماتھے کے لئے ٹیکا جڑاؤ اور سادہ۔ گلے کے لیے نکلس۔ مورنی مالا۔ گلوبند۔ چمپا کلی تلسی مالا، چندن ہار۔ طوق۔ ہنسلی۔ مٹر مالا۔ کنٹھا۔ تختیاں۔ مثل اعظم ہار۔ چاند۔ زنجیر، لاکٹ اور جگنو۔ ہار میں بہت سی ڈیزائنیں ایجاد ہو گئی ہیں اور برابر ہو رہی ہیں۔ ناک کے لئے نتھ۔ نتھنی۔ کیل اور بلاق۔ بلاق دونوں نتھنوں کے بیچ کے پردے میں چھید کر کے پہنا جاتا تھا۔ اس کا رواج اب عموماً دیہاتوں میں رہ گیا ہے۔ نتھ سہاگ کی علامت سمجھی جاتی تھی۔ اس میں دو موتی بیچ میں مرّی پڑی رہتی ہے جو بہت قیمتی ہوتی ہے۔ کیلیں بھی کئی طرز کی ہوتی ہیں۔ سادی، نگ دار اور لونگ نما۔ زیورات میں سب سے چھوٹا زیور یہی ہے۔ اس میں بھی لکھنؤ کے دستکار اپنا جواب نہیں رکھتے تھے۔ شرر لکھتے ہیں:۔

"سبک ناک کی کیلیں لکھنؤ کے سناروں اور سادہ کاروں کے سوا اور کہیں کے کاریگر نہیں بنا سکتے۔" (گذشتہ لکھنؤ)

کانوں کے لئے پتے۔ ٹاپس۔ بالیاں۔ بجلیاں۔ اتراج۔ انتیاں۔ کرن پھول۔ بندے۔ گوشوارے۔ جھالے۔ کٹیاں اور جھمکے وغیرہ۔ کسی زمانے میں کانوں پر ایک چاندی کا خول چڑھا کر اس میں زیورات آویزاں کئے جاتے تھے۔ اس خول کو کان سین کہتے تھے۔ یہ بہت تکلیف دہ ہوتا تھا۔ لہٰذا جلدی اس کا رواج ختم ہو گیا۔ ہاتھوں کے لئے آرسی۔ انگوٹھیاں۔ چوڑیاں۔ کڑے۔ کنگن۔ جہانگیریاں۔ پٹریاں۔ پہونچیاں۔ دست بند۔ شوق بند۔ نورتن۔ چوہے دتیا اور موتیوں کے گجرے۔ بازوؤں کے لئے جوشن۔ بازو بند۔ نورتن اور ریکہ وغیرہ۔ پیروں کے لئے چھلے۔ بچھیا۔ پھاگل۔ کڑے۔ چھڑے۔ پچھے۔ جھانجھ۔ پٹریاں۔ توڑے۔ پازیب۔ پیری جھپک۔ جھانوریاں۔ چاند تارے۔ رام جھول۔ پیری اور گھونگرو وغیرہ پیر کے زیورات چاندی کے ہوتے ہیں۔ سونا احتراماً پیروں میں نہیں پہنا جاتا تھا۔

**ماہر صنعت کار:۔** جڑاؤ کام کرنے والوں میں بابو بنگالی (ماڈل ہاؤس) کا جواب نہیں تھا۔ اب اشرف صاحب (جھوائی ٹولہ دریا نیہ) کندن کا جڑاؤ کام کرنے میں فرد واحد ہیں۔ نقاشی میں ادمکار سونار (راجہ بازار) کے بزرگ مشہور تھے۔ ملمع سازی میں صدیق مرحوم استاد تھے محمد اسمٰعیل خاں دو دکانداروں میں شمار رہے (سادہ کاری میں بہت شہرت رکھتے تھے۔ اور پان کا ڈبہ بنانے والے ماہر فن ذکی مرحوم تھے۔ حضور میاں (ٹھاکر گنج) اور منے صاحب کندن کے کام میں بہت مشہور ہیں۔ حمید (کپتان کا کنواں) اور محمد عمر (سرائے معالی خاں) چاندی کی انگوٹھی بنانے میں اپنی مثال نہیں رکھتے۔ آری کٹنگ جویلری کے ماہر عبدالستار تانبے کے فرمے بناتے تھے۔

## تانبے کے برتن

تانبے کے برتنوں کے لیے لکھنؤ میں یحییٰ گنج محلہ مخصوص ہے۔ پیتل کے برتنوں اور لوہے کی بنی ہوئی اشیاء کی تھوک کی دوکانیں اسی محلے میں ہیں۔ لوہے اور پیتل کے مصنوعات کے لئے لکھنؤ مشہور نہیں ہے اگرچہ پیتل کے لوٹے وغیرہ کی ڈھلائی کا کام یہاں بھی ہوتا ہے۔

تانبے کے برتن لکھنؤ کے علاوہ شاید ہی کہیں بنتے ہوں۔ یہاں تانبے کے برتنوں کی بہت پرانی دوکان کنھیا لال پراگ داس کی ہے۔ اُن کے پر پوتے ہری ادم جی سے معلوم ہوا کہ یہ دوکان ۱۸۸۰ء میں قائم ہوئی تھی مگر اس وقت بھی دو چار دوکانیں پہلے سے موجود تھیں۔

تانبے کی چادریں دہلی، ہاپڑ، جگادری (پنجاب)، شاملی (مظفر نگر) وغیرہ سے آتی ہیں۔ اِن چادروں سے لوٹے۔ پتیلی۔ دیگ۔ پاندان۔ سینی۔ لگن۔ کفگیر اور چمچے وغیرہ بنتے بھی ہیں ڈھالے بھی جاتے ہیں۔ ظروف سازی میں خوب خوب کمالات دکھائے گئے تھے۔ ڈھلائی۔ نقاشی اور میناکاری سے برتن بہت دیدہ زیب ہو جاتے تھے۔

**ڈھلائی:۔** یہ کام لکھنؤ میں بہت صاف اور نفیس ہوتا تھا اور اب بھی ہوتا ہے۔ لوٹے کی موجودہ ساخت خاص لکھنؤ کی ایجاد ہے۔ بقول شرر

"یہ لکھنؤ کا موجودہ لوٹا ہے جس سے زیادہ خوشنما اور سڈول لوٹے ہندوستان کے کسی شہر میں نہیں بنتے اور ہر جگہ شوقین فرمائشیں کر کے لکھنؤ سے منگوایا کرتے ہیں۔ جو تناسب لوٹوں میں یہاں پیدا ہو گیا ہے۔ چھوٹی لٹیا سے لے کر بڑے سے بڑے لوٹے تک سب میں نظر آتا ہے۔" (گذشتہ لکھنؤ)

**نقاشی:۔** نقاشی میں زیادہ تر پھولوں، پتیوں، اور بیلوں کی عکاسی ہوتی ہے۔ نقاشی کے بعد ان پر جلا ہوتی ہے۔ پہلے ان پر رانگے کی بڑی اچھی قلعئی ہوتی تھی۔ قلعی کے بعد ان کی نظر نوازی معراجِ کمال پر پہنچ جاتی تھی۔ مگر اب پہلے جیسی نفیس نقاشی ہوتی ہے نہ قلعئی۔

**میناکاری:۔** ایک قسم کا چمکتا ہوا مسالہ میناکار بناتے تھے جس کی

وضع موم بتی جیسی ہوتی تھی۔ یہ کالے، لال، نیلے اور ہرے رنگ کی بنائی جاتی تھیں۔ تانبے کے قلعی دار ظروف کے نقوش کی گہرائیوں میں میناکار یہ مسالے بھرتے اور انگلیوں سے برابر کرتے اور رگڑتے جاتے تھے۔ برتن چکنے سطح اور چمک دار ہو جاتے تھے۔ میناکاری کی رنگ برنگ کی ڈزائن عجب لطف پیدا کر دیتی تھی۔ امراء کے یہاں سونے چاندی کی چیزوں پر بھی میناکاری ہوتی تھی۔ اب میناکاری کا فن بالکل ختم ہو چکا ہے۔

گنگا جمنی :۔ میناکاری جیسی یہ بھی ایک طرز تھی۔ روپہلی اور سنہری ڈزائن بنائی جاتی تھی۔ دونوں رنگ ساتھ ساتھ چلتے تھے اور ڈزائن کی خوبصورتی میں چار چاند لگ جاتے تھے۔ یحیٰ گنج کے صنعت کار ایک پان کی ڈبیہ میں ہی اپنی کارگری کے جوہر دکھا دیتے تھے۔ نہایت خوبصورت سجل خوش وضع دیدہ زیب اور مختلف وضعوں کی ہوتی تھیں۔

چند صنعت کار :۔ نقاشی کرنے میں سالک رام مشہور تھے۔ اس وقت گھن شیام راج کمار اور پرشوتم وغیرہ نقاشی کرتے اور سب یحیٰ گنج ہی میں رہتے ہیں۔ بلوچ پورا، سعادت گنج اور گڈھی کنوا وغیرہ میں کاریگر موجود ہیں۔

## مٹی کے برتن اور کھلونے

لکھنؤ کے گراں قدر اور بیش بہا مصنوعات میں مٹی کے برتن اور کھلونے بھی شامل ہیں۔ لکھنؤ کے روسا فن کے پرستار تھے۔ اُن کی قدر شناسی اور حوصلہ افزائی نے مٹی کو بھی رنگ روپ دیکر فردوسِ نظر بنا دینے والے فنکار پیدا کر دیے۔ شرر لکھتے ہیں :۔

"کمہاروں اور کسگروں دونوں نے اپنے کام میں وہی ذہانت و طباعی اور جدت طرازیاں دکھانا شروع کیں جو ایک مصور تصویروں میں اور ایک شاعر اشعار میں دکھایا کرتا ہے ..... حسنِ اتفاق سے لکھنؤ کی مٹی اس فن کے لئے مناسب ثابت ہوئی جس نے کاریگری کو اظہار کمالات کا موقعہ دینا شروع کیا اور برتن اور کھلونے دونوں ایسے بننے لگے جیسے کہیں نہیں بن سکتے۔ (گذشتہ لکھنؤ ص۲۸)"

برتن :۔ مٹی کی رکابیاں جن میں کھانے کی چیزیں رکھی جاتی تھیں تین قسم کی ہوتی تھیں۔ (۱) سادی (۲) لاکھی (۳) روغنی۔ سادی رکابیاں پھلوں، میووں اور مٹھائیوں کے رکھنے کے لئے ہوتی تھیں۔ لاکھی رکابیوں کا رنگ سیاہی مائل ہوتا تھا۔ ان کا استعمال غم کے موقعوں پر ہوتا تھا۔ روغنی رکابیوں کا رنگ ہرا، نیلا، زرد اور سنہرا ہوتا تھا۔ ان میں روغن جذب نہیں ہوتا تھا۔ ان کا استعمال ہی اس لئے ہوتا تھا کہ غذا کا رنگ و روغن اپنی اصلی حالت پر رہے۔ پلاؤ، زردہ، کباب اور متنجن انھیں رکابیوں میں اعزا اور احباب کے یہاں بھیجا جاتا تھا۔ سالن اور کھیر کے لئے ہانڈیاں اور پیالے بھی بنتے تھے۔ یہ چیزیں بہت چکنی صاف سڈول ہلکی نازک اور خوبصورت ہوتی تھیں۔ ایسے ہلکے اور باریک برتن کاغذی کہے جاتے تھے۔

کاغذی صراحیاں اور آبخورے بہت سوندھے ہوتے تھے۔ گرمیوں میں صراحیوں میں رکھا ہوا پانی آبخورے میں پیا جاتا تھا تو روح تازہ ہو جاتی تھی۔ آبخورے چھوٹے اور بڑے ہوتے تھے۔ بڑے آبخوروں کے بنانے میں بالو کی مقدار زیادہ رکھی جاتی تھی اس میں پانی جلدی ٹھنڈا ہوتا تھا۔ سستا ہونے کی وجہ سے امیر غریب سب ہی اس سے لطف اندوز ہوتے تھے۔

دوکاندار کاغذی آبخوروں میں شربت، کاغذی پیالوں میں کھیر کاغذی ہانڈیوں میں مٹھائیاں بیچتے تھے۔ کاغذی آبخوروں میں ملائی کی برف کاغذی چمچوں سے کھائی جاتی تھی۔ کھیر اور مزعفر کھانے کے لیے کاغذی چمچ الگ الگ مخصوص وضع وقطع کے ہوتے تھے۔ پان رکھنے کے لئے کاغذی ہانڈیاں ڈھکنے دار بہت ہی خوبصورت بنتی تھیں۔ ڈھکنوں پر شاہانہ کا منقش لگا ہوا غلاف چڑھایا جاتا تھا۔ اندر سرخ رنگے تر کپڑوں میں پان کی گلوریاں رکھی جاتی تھیں۔

نصف صدی پہلے حقہ پینے کا رواج بہت زیادہ تھا۔ سگریٹ اور بیڑی کا چلن زیادہ نہیں تھا۔ حقہ بھی لکھنؤ کی ایجاد ہے۔ اس کے تین اجزا ہوتے ہیں۔ سب سے نیچے پیندا ہوتا ہے جو زمین پر رہتا ہے اس پر نیچہ رکھا جاتا ہے اور نیچے پر چلم رکھی جاتی ہے۔ پیندے سونے چاندی تانبے پیتل اور مٹی کے بنتے تھے۔ ان پیندوں کو حقہ بھی کہا جاتا ہے۔ اُمراء حقوں کی سج دھج پر کثیر رقم خرچ کرتے تھے۔ چلم پر سرپوش چاندی پیتل یا تانبے کا ہوتا تھا اس سے گنگا جمنی نازک زنجیریں لٹکتی رہتی تھیں۔ نیچے میں چھوٹا دست پناہ چاندی تانبے یا پیتل کا پڑا رہتا تھا۔ نیچے نرکل سے بنتے تھے۔ یہ کئی قسم کے

ہوتے تھے۔ مدار بہ عظیم اللہ خانی سیدھی نعل والے جلیبی دار نعلی والے شک یا پچوان ایجوان واجد علی شاہ کی ایجاد ہے۔ نیچے کے نرکل پر پہلے کالا یا لال تاگہ لپیٹ کر نرکل ڈھک دیا جاتا ہے پھر کلا بتو سے اس پر طرح طرح کی خوبصورت ڈیزائنس بنا دی جاتی ہیں۔ چپندے (حقے) بھی بہت خوبصورت گنگا جمنی اور مینا کاری کے کام سے دیدہ زیب بنا دیے جاتے تھے مگر ان قیمتی حقوں کے سامنے مٹی کے کاغذی حقے کچھ کم اہمیت نہیں رکھتے تھے۔

گرمیوں میں امرا بھی ان مٹی کے حقوں کو استعمال کر کے ان کے سوندھے دھوئیں سے اپنی روح بالیدہ کیا کرتے تھے۔ شرر نے لکھا ہے کہ انگریزی شاعر ٹینی سنا (Tennyson) مٹی کے بنے ہوئے پائپ پیا کرتا تھا۔ اسے مٹی کا سوندھا پن بہت عزیز تھا۔ اسے اگر یہ حقے مل جاتے تو شاید وہ پائپ کو کبھی منہ نہ لگاتا۔ چلمیں بھی کاغذی اور روغنی بنتی تھیں۔

تمباکو کشیدنی بھی (حقہ میں پینے کے لئے) لکھنؤ میں بہتر سے بہتر خوشبودار تیار ہونے لگی۔ بقول اسرار حسین :-

"تھانا لکھنوی نصیری عہد میں اعلیٰ درجہ کا تمباکو کشیدنی بناتا تھا کہ اس میں مشک وغیرہ وغیرہ کی خوشبو آتی تھی۔ جس نے ایک گھونٹ کھینچا دم بھرنے لگا۔" (ہنر و ہنر مندان اودھ صفہ ۱۹)

ان ظروف کے علاوہ مٹی کے گھڑے، جھجر، کپ، لوٹے، ڈنر سٹ، ٹی سٹ، ٹیمن، شکی، مشکا اور کلہیاں، گلدان، شمع دان، اگردان وغیرہ بہت خوشنما بنتے تھے۔

کھلونے :- مٹی کے برتنوں سے زیادہ گراں قدر مٹی کے کھلونے ہوتے تھے اور ہوتے ہیں، ان کی دلکشی بیان سے باہر ہے۔ گاۓ بنائی تو چہرے سے معصومیت برس رہی ہو۔ شیر بنایا تو دیکھنے والا ڈر کر پیچھے ہٹ جائے۔ کبوتر اور طوطے کے جوڑے ایسے کہ لگتا تھا پاس کوئی گیا کہ یہ اُڑے۔ کٹا ہوا انار یا تربوز۔ لال مرچ۔ پرور۔ کھیرا دیکھئے کیا مجال ان کی اصلیت پر دیکھنے والا شک کر سکے۔

اکبری گیٹ کی قدیم آمنے سامنے کی دو دو دکانوں میں سے ایک ابھی موجود ہے۔ اس کے مالک کافی سن رسیدہ ہو چکے ہیں۔ ان سے معلوم ہوا کہ پہلے نوابوں۔ رئیسوں۔ انگریزوں۔ راجاؤں اور تعلقہ داروں کی وجہ سے مٹی کا کام زندہ تھا اب صرف دیوالی زندہ کئے ہوئے ہے۔

## جوتے اور جوتیاں

لکھنؤ کے ایجادات میں گھیتلے جوتے، خورد نو کے، ادگھیا، کفش اور زیرپائی وغیرہ بھی ہیں۔ گھیتلے جوتے کسی زمانے میں بہت مقبول تھے۔ بقول شرر :-

"یہاں ایک گھیتلا جوتا مروج تھا۔ اس کی نوک ہاتھی کی سونڈ کی طرح ..... اودھ کے اگلے بادشاہوں، وزرا، امرا سب کے پاؤں کی زینت ہوا کرتا۔ غدر ہوتے ہوتے فقط عورتوں کے پاؤں میں رہ گیا جن کے نازک پاؤں کا وہ عام لباس تھا۔"

سید اسرار حسین ہنر و ہنر مندان اودھ صفہ ۱۹ پر فسانۂ عبرت کے حوالے سے لکھتے ہیں :-

"ببر علی لکھنوی نصیری عہد میں گذرے ہیں۔ خورد نو کا گھیتلہ جوتا اس نوک جھوک کا بناتے تھے دنیا میں اس کا جواب نہ نکلا۔"

کفش :- بقول شرر کفش اپنی اصلی صورت میں آج تک باقی ہیں جو شیعان علی کے اتقیا و صلحا، خصوصاً مجتہدین کے ساتھ مخصوص ہیں۔ (گ ل صفہ ۲۳۹) مگر ایک شیعہ متقی مصلح اور مجتہد مولانا آغا مہدی کی تحریر سے پتہ چلتا ہے کہ اب کفشوں کا رواج بھی باقی نہیں رہا۔ آپ لکھتے ہیں :-

"کفش عالم اور بوڑھے عبادت گذار پہنتے تھے۔ نیچے کی طرف سے چوڑی کناروں پر چمڑے کی گوٹ اور مخمل یا کیمخت۔ ٹو میں نخرطوی انداز نہ تھا مگر ایڑی میں ایک خاص طرح کا نعل ہونا ضروری تھا۔ کفش بنانے والا اللہ رکھو پہلا کاریگر تھا پھر رمضان خان، ذاکر حسین اور آخر میں آغا حسن جعفت فرد شش فرمائش آنے پر تیار کرتے تھے۔ پہننے والے نہ رہے تو یہ کام بھی بند ہو گیا۔" (تاریخ لکھنؤ صفہ ۳۳)

زیرپائی :- تربوز کے چھلکے کو دانت سے کھٹکنے پر دو رخوں میں سے ایک رخ کا آدھا حصہ اگر کتر لیں تو جو حصہ باقی رہے وہی زیرپائی کی شکل ہے۔ ذاکر حسین اور رمضان خاں اس کے آخری کاریگر تھے۔ براؤن چمڑے یا زرد مخمل کی بنتی تھی۔ اب اس کا بھی رواج نہیں رہا۔

خورد نو کا :- شرر گذشتہ لکھنؤ کے صفہ ۲۸۱ پر لکھتے ہیں :- (مختصر کر کے اپنے لفظوں میں لکھ رہا ہوں)

"خورد نو کے لال فری کے نہایت سبک اور صاف بنائے جاتے

اگلے مذاق نے اس کو یہاں تک سبک کر دیا کہ چار پانچ پیسوں بھر سے زیادہ نہ ہوتا۔ دیہاتوں کے لئے اسی وضع کے چمڑو دھے جوتے سیر سیر ڈیڑھ ڈیڑھ سیر سے کم نہ ہوتے۔ سرسوں کا تیل پلانے سے اور بھی وزنی ہو جاتے۔ خورد نو کے گرمیوں کے لئے کاشانی مخمل اور برسات کے لئے کیمخت (گھوڑے یا گدھے کی کھال) کے بننا شروع ہوئے ... بانات کا جوتا نہایت نفیس سادہ سبک اور خوشنما ہوتا ہے۔ جوتے کی آرائش میں اور ترقی ہوئی اور سلمے ستارے کے کارچوبی کام کے جوتے بننے شروع ہوئے جن میں مقیش کے پھندے لگا کر عجیب چمک دمک اور آب و تاب پیدا کر دی (گذشتہ لکھنؤ صلہ۲۸)

ڈاکٹر سید صفدر حسین "لکھنؤ کی تہذیبی میراث" کے صلہ۵ پر رقمطراز ہیں:۔
"لکھنؤ کے معرف خورد نو کے جوتے مخمل، کمخواب، بانات، زربفت اور کیمخت وغیرہ کے عام طور پر بنتے تھے جن میں کلابتو، کامدانی اور سلمی ستارے وغیرہ کا حسین نازک کام ہوتا تھا۔"

اودھیا:۔ "گذشتہ لکھنؤ" کے صلہ۲۸۳ پر شرر لکھتے ہیں:۔
"اودھی کارچوبی کام کے اُن مختلف قطع کے ٹکڑوں کو کہتے ہیں جو زنانے یا مردانے جوتوں پر لگائے جاتے ہیں۔ اودھیاں یہاں بہت ہی نفیس زرق برق اعلیٰ درجے کی ایسی بنتی تھیں جیسی کہیں نہ بن سکتی تھیں اور ان کی مانگ اس قدر بڑھی ہوئی تھی کہ آبادی کا ایک معتد بہ حصہ انھیں کی تیاری پر زندگی بسر کر رہا تھا۔"

محلہ رانی گنج (رکاب گنج سے چارباغ جانے والی سڑک پر ناکہ ہنڈولہ سے پہلے) میں رہنے والے کاریگروں کے آبا و اجداد یہ جوتے بناتے تھے۔ مگر اب ان کی آبادی کا ایک معتد بہ حصہ عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بیلی جوتے بنا رہا ہے۔ محلہ رانی گنج جا کر معلوم کیا تو پتہ چلا کہ تقریباً دو سو گھر اس محلے میں جوتا بناتے ہیں مگر سب کے سب بیلی جوتے بنا رہے ہیں۔ گھیتلے، خورد نو کے کفش، زیرپائی اور اودھیاں کا بننا لکھنؤ میں بالکل بند ہو گیا۔ رؤسائے لکھنؤ کے ساتھ فن اور فنکار سب رخصت ہو گئے۔

## رضائی اور لحاف کی چھپائی

لکھنؤ میں چھپائی کی ایجاد:۔ کلن خاں نامی ایک شخص نے ۱۸۵۶ء کے قریب مشک گنج میں ایک مکان خریدا۔ ۱۸۶۰ء کے آس پاس انھوں نے تعزیوں میں لگانے اور گردوں کو سجانے کے لئے کاغذ کی چھپائی شروع کی۔ رنگ خود ہی بناتے تھے۔ کسیس (لوہا) پانی اور لونیا نمک وغیرہ سال بھر تک پڑا رہتا تھا اور انتہائی پختہ کالا رنگ بن جاتا تھا۔ پھول پتی گل انار اور جڑی بوٹیوں سے لال رنگ، ہلدی میں توتیا وغیرہ ملا کر ہرا رنگ اور ہلدی سے پیلا رنگ بناتے تھے۔ ۱۸۶۰ء میں جرمنی کے ریپڈ فاسٹ کلر (Rapid Fast Colour) کا پتہ چلا اور کپڑوں پر چھپائی شروع ہو گئی۔ سب سے پہلے کلن خاں رسول بخش فرم نے یہ کام شروع کیا۔ کلن خاں لکھنؤ کی چھپائی کے پہلے کاریگر ہیں۔ پھر انھوں نے اور لوگوں کو سکھایا اور فن عام ہونے لگا۔ چھپائی کے لئے کپڑے مانچسٹر اور دوسرے یوروپین ممالک سے آتے تھے۔

۱۸۹۰ء سے رسول بخش نے غلطے پر چھپائی شروع کی۔ غلطہ ایک کپڑا تھا جس میں نیچے کی بنائی سوتی اور اوپر کی بنائی ریشمی ہوتی تھی۔ غلطے پر چھپائی پھر دوسرے کارخانوں میں بھی شروع ہوئی۔ اور بہت مقبول ہوئی۔ رضائی، لحاف، غلاف تکیہ، پردے، شیروانی کے کپڑے، پرنٹ میز پوش، پلنگ پوش وغیرہ غلطے پر چھپنے لگے۔

ایکسپورٹ:۔ ۱۹۱۲ء کے قریب رسول بخش نے جرمنی، جاپان اور انگلینڈ سے رابطہ قائم کیا اور مال بھیجنے لگے۔

ایک انکشاف:۔ ۱۹۴۷ء میں جرمنی سے اشفاق رسول (مشک گنج) کے پاس ایک اشتہار ڈائرکٹری آئی جس میں لکھا تھا کہ آپ کے اشتہارات میرے یہاں سے نکلتے تھے۔ اب میرے ریٹ یہ ہیں۔ آپ کہیں تو اشتہار دے دیا جائے۔ اس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ لکھنؤ کی چھپائی بین الاقوامی سطح پر مشہور ہو چکی تھی۔

کارخانے:۔ ۱۹۵۰ء تک لکھنؤ میں چھپائی کے پینتیس کارخانے تھے ہر کارخانے میں لگ بھگ (۱۵) پندرہ کاریگر رہتے تھے صرف اشفاق رسول (مشک گنج) کے یہاں پینتیس کاریگر تھے۔ یہ کارخانے مشک گنج، درو جے گنج کی سرائے، ڈالی گنج، عنبر گنج، ٹکیت گنج، جھنوائی ٹولہ، امین آباد، لال باغ، بارود خانہ اور رکاب گنج وغیرہ میں تھے۔ اب صرف چار کارخانے رہ گئے ہیں جو چوک، راجہ بازار، امین آباد اور مشک گنج میں ہیں۔

چھپائی کے کپڑے:۔ غلطہ کی بنائی بھی اودھ کی کاریگری تھی

رخ آباد) میں بنتا تھا۔ ایک ہی خاندان کی دو شاخیں یہ کام کر رہی تھیں ایک شاخ پاکستان چلی گئی اور دوسری نے غلطے کا کام بند کر کے ریشمی ساریوں کا کام شروع کر دیا۔ ۱۹۴۷ء کے بعد سے غلطے کی چھپائی بند ہو گئی پھر شاموس، کھدر، لانگ کلاتھ، سلک، تنزیب اور دوسرے سوتی، ریشمی اور اونی کپڑوں کی چھپائی ہوتی رہی۔ اب اونی اور ریشمی کپڑوں کی چھپائی بھی تقریباً بند ہو چکی ہے۔ نہ کاریگر رہے اور نہ وہ صاحب مذاق جو اس کی قدر کرتے تھے۔ اب صرف سوتی کپڑوں کی چھپائی چل رہی ہے۔

چھپائی کی چیزیں:۔ رضائی، لحاف، دسترخوان، چھینٹ، پلنگ پوش، میز پوش، ساری، غلاف تکیہ، رومال شال (اونی سوتی) اونی چادرے وغیرہ۔

دستکار:۔ اس میں دو قسم کے کاریگر ہوتے ہیں۔ ایک حاشئے کی چھپائی کرتے ہیں دوسرے ڈٹائی یعنی ڈزائن کی بھرائی کرتے ہیں۔ حاشئے کے کام میں قادر بخش اور عبدالرحیم بھیا (مشک گنج) دین محمد (وزیر گنج) منی لال (نکیٹ گنج) وغیرہ بہت مشہور تھے۔ بہت سے کاریگر اب بھی موجود ہیں جو اچھا کام کرتے ہیں۔

چھپائی کی ڈزائن:۔ ڈزائن تین قسم کی ہوتی ہیں (۱) اور نیشنل پھول پتی بیلیں اور نیچر سے تعلق رکھنے والی چیزیں (۲) ماڈرن (آدمی، جانور، نراج، کرشن، کنھیا، لیلیٰ مجنوں، کسان، مکڑی کا جال، چوخانے اور گول جال وغیرہ) (۳) کیری دار (Pazly) یہ ڈزائن نوابی دور کی پسندیدہ ڈزائن ہے۔ اسی سے جامے دار (قیمتی کپڑے کی ایک قسم) وجود میں آئی۔ یہ اتنی مقبول ہوئی کہ انگرکھے، شیروانی، عمامے اور شال وغیرہ پر بننے لگی۔ کیریاں بھی کئی وضعوں میں ایجاد ہو گئیں جو اپنے موجد کے نام سے موسوم ہوئیں۔ مثلاً شبراتی کاریگر نے ایک نئی طرح کی کیری ایجاد کی اُسے شبراتی کیری کہتے ہیں۔ اسی طرح بلاقی کیری، نواب کیری اور رحیم کیری وغیرہ وجود میں آئیں۔

رنگ:۔ ریپڈ فاسٹ (Rapid Fast) انڈیگوسول (Indigosol) اور انڈن تھرین (Indane Threna) یہ رنگ پہلے جرمنی سے آتے تھے۔ اب یہیں تیار ہونے لگے ہیں۔

## لکڑی کے چھاپے ٹھپے یا بلاک

لکڑی کے بلاکوں کی اہمیت اس لئے بہت زیادہ ہے کہ اگر ان کی ایجا

لکھنؤ کے فنکاروں نے مدد کی ہوتی تو چکن، کارچوب اور چھپائی کی صنعتیں بُری طرح متاثر ہوتیں۔ چکن اور کارچوب میں اب لکڑی کے ٹھپوں کا کام کاغذ سے لیا جاتا ہے مگر چھپائی آج بھی انھیں ٹھپوں سے ہوتی ہے۔ شیشم کی پرانی سوکھی اور سیدھے ریشے والی لکڑی پر بہت محنت دیدہ ریزی اور مہارت سے نقاشی ہوتی ہے۔

چھاپہ یا بلاک ساز:۔ ۱۸۹۰ء سے ۱۹۳۰ء تک لکھنؤ میں چھاپہ سازی کا کام ہوتا رہا۔ یہاں بہت ہی اعلیٰ درجے کے کاریگر رہے۔

آج اس فن کے ماہرین سے بھی لکھنؤ خالی ہو گیا۔ اب بارہ بنکی کے عطاءاللہ لکھنؤ والوں کو چھاپے فراہم کرتے ہیں۔ فرخ آباد میں عبدالرزاق اور ان کے بیٹے عبدالرحمٰن چھاپے سازی کرتے ہیں۔ بنارس۔ جے پور اور احمد آباد میں بھی چھاپے بنتے ہیں۔

لکھنؤ کی کچھ دستکاریاں آج اپنی مٹی ہوئی حالت میں بھی دنیا کے کونے کونے میں اپنی مقبولیت کے ڈنکے بجا رہی ہیں اور داد تحسین حاصل کر رہی ہیں۔ لکھنؤ کی دستکاری آج بھی شہرۂ آفاق ہے۔

□□

گلشن عجب بہار کہ ہر قصر رشکِ خلد
اور گومتی غضب کی ہے دریائے لکھنؤ
حور و پری کو رشک تھا اک ایک شخص پہ
بے مثل تھے سبھی مہ سیمائے لکھنؤ

واجد علی شاہ اختر

کسی عہد کی
پہچان و شناخت تہذیبی مظاہر
و معاشرتی اقدار سے ہوتی ہے۔
اودھ نے جن تہذیبی
و معاشرتی اقدار کو جنم دیا تھا، اُن میں
نفاست، شائستگی، لطافت اور
ہم آہنگی تھی

امجد حسین

پروفیسر جعفر رضا

# اودھ میں عزاداری

ہندوستان میں عزاداری کا اہم ترین مرکز اودھ رہا ہے۔ اودھ میں عزاداری کو دہلی یا دکن کے مقابلہ میں مختلف و متنوع جہات حاصل ہوئے۔ انھیں حکمرانوں کے علاوہ عوامی سطح پر بھی مقبولیت حاصل ہوئی۔ سماج کے مختلف طبقوں کے لوگ اپنے طور پر عزاداری کرتے، جس میں کسی خاص عقیدہ کی پابندی ضروری نہیں تھی۔ اہل اسلام ہی نہیں غیر مسلموں میں بھی انتہائی خلوص و عقیدت سے عزاداری کا رواج تھا۔ اودھ میں عزاداری کو قومی شناخت حاصل تھی۔ محرم کا چاند دیکھتے ہی عزاداری کا آغاز ہو جاتا اور دسویں محرم کو تکمیل کو پہنچتا۔ نوابینِ اودھ نے ایام عزا کو سرکاری تعطیل قرار دے دیا تھا۔ اس دوران کسی طرح کی تقریبات مسرت منعقد کرنے کی ممانعت تھی۔ اس اجمال کی تفصیل جاننے کے لیے ذیل میں بعض حقایق پر توجہ کی جاسکتی ہے۔

شمالی ہند میں تبرکات عزا کے طور پر علم حسینی برآمد کرنے کا سلسلہ حضرت شاہ اشرف جہانگیر سمنانیؒ سے شروع ہوتا ہے۔ انھوں نے پہلی بار محرم کے موقع پر علم حسینی برآمد کیا اور اس کے زیر سایہ قیام کیا۔ ان کا دستور تھا کہ سبز دار کے طریقے پر علم اور زنبیل تیار کرتے۔ زنبیل کے ساتھ سادات اور متقی و پرہیز گار لوگوں کو اطراف و جوانب میں بھیجتے۔ بسا اوقات یہ فرض اپنے خلیفۂ ارشد حضرت شاہ سید علی قلندرؒ کے سپرد کرتے۔ حضرت شاہ سمنانیؒ ۱۳۸۰ء میں ہندوستان تشریف لائے۔ اس طرح علم برآمد کرنے کا سلسلہ اس کے گرد و پیش شروع ہوا ہوگا۔ ان کے ملفوظات میں درج ہے کہ موصوف درمیان عشرہ محرم اچھا لباس زیب تن نہیں کرتے تھے، کسی تقریب مسرت میں شریک نہیں ہوتے تھے۔ آٹھویں اور دسویں محرم کے درمیان کی تاریخوں میں آرام ترک کر دیتے تھے۔ تیس برس تک خواہ سفر میں ہوں یا حضر میں کبھی غم حسینؑ سے غافل نہیں ہوئے۔

اودھ میں عزاداری کی ابتدا فیض آباد کی مشہور بابری مسجد کے چبوترے سے ہوئی۔ عشرۂ محرم کے دوران مسجد کے چبوترے پر ایک تعزیہ بنا کر رکھا جس کے بعد فیض آباد میں عزاداری شروع ہو گئی تھی لیکن یہ صرف نقش اولین تھا۔ عزاداری کا باقاعدہ رواج اس وقت ہوا کہ جب فیض آباد میں پہلا امام باڑہ نواب صفدر جنگ کی اہلیہ صدر جہاں بیگم نے شہر کے مشہور موتی باغ کے عقب میں ۱۷۴۴ء میں تعمیر کرایا اور اسی سے ملحق ایک مسجد بھی تعمیر کرائی۔ یہ عمارتیں ہنوز موجود نہیں۔ فیض آباد میں دوسرا امام باڑہ شجاع الدولہ کی اہلیہ بہو بیگم کا تعمیر کردہ ہے جس کی شہ نشین اور دیواریں عظمت پارینہ کی داستان کہتی ہیں۔ شجاع الدولہ نے بیاد تشنگان کربلا سبیل تعمیر کرائی جرأت نے تاریخ کہی:

پانی جو اس کا قاسم کوثر کو ہے نثار
جب ہوئے اس کو ہر دو جہاں میں اصل ہے
جرأت نے کی جو فکر میں تاریخ چاہ کی
دی ندا کہ "ذکرِ حسینی سبیل ہے"

۱۱۷۵ھ (مطابق ۱۷۶۱ء)

نواب شجاع الدولہ کو عزاداری سے خصوصی شغف تھا۔ اگر کسی جنگی مہم کے دوران عشرۂ محرم پڑ جاتا تو ایام عزا میں جنگ کو ملتوی رکھتے۔ فوجی خیموں میں مجلس عزا ہوتی۔ سپاہی تعزیے بنانے کے لیے بانس اپنے ساتھ لے جاتے۔ ایک بار ۱۷۶۰ء میں پانی پت کی مہم درپیش ہونے کی بنا پر شجاع الدولہ ... نوا...

دہلی میں تھا کہ محرم شروع ہوگیا۔ موصوف سیاہ پوش ہوگئے۔ دیگر ماتم داروں کے ہمراہ علم بردوش سروپا برہنہ ماتم کرتے ہوئے احمد شاہ کی قیام گاہ کے سامنے سے گزرے۔ اس واقعہ کا بیان سید غلام علی خاں کی زبانی سنیے

"سیہ پوش شدن نواب والا قدر است در محرم الحرام و
گذشتن با جماعہ سیہ پوشان از پیش در خانہ بادشاہی بایں ہیئت
کہ ہر یک از انہا سر و پا برہنہ علم بردوش گرفتہ سر و سینہ می زد۔ نواب
ہم بہمیں صورت شریک حال شان بود۔"۵۸

نواب شجاع الدولہ کے مقربین میں نواب سرفراز الدولہ حسن رضا خاں کو خصوصی اہمیت حاصل تھی۔ حسن رضا خاں کو عزاداری سے جذباتی وابستگی تھی۔ اولاً اپنے مکان پر مجالس عزا منعقد کرتے رہے بعدہٗ ایک عالی شان امام باڑہ تعمیر کرایا جو زیارت گاہ خاص و عام بن گیا۔ قیام فیض آباد کے دوران عزاداری میں منہمک رہتے۔ ان کا معمول تھا کہ روزانہ بعد نماز پنجگانہ امام باڑے میں ضریح کے سامنے زیارت پڑھتے۔ مرزا سودا نے امام باڑہ میں علم استادہ کرنے کی تاریخ کہی:

| | |
|---|---|
| چل قلم کہہ حسن رضا خاں ہے | ور دولت سرا جو بیرا ہے |
| ہے عجب طرح کی زیارت گہ | جس سے تحصیل دین و دنیا ہے |
| یاں علم نذر حضرت عباسؑ | صدق دل سے ترا جو برپا ہے |
| اے خوشا حال وہ کہ اس سے غرض | مخلصی آخرت کی کھا ہے |

سال تاریخ اس علم کی ہے یہ
سر تو ہے سایہ اک علم کا ہے۵۹

اس دور کے فیض آباد میں جواہر علی خاں خواجہ سرا کی بدولت عزاداری میں خصوصی رونق پیدا ہوئی۔ جواہر علی خاں طبعاً مذہبی تھے۔ انھیں کی کوششوں سے فیض آباد میں باجماعت نماز جمعہ کا رواج ہوا حالانکہ نواب شجاع الدولہ کا حکم تھا کہ نماز باجماعت پڑھی جائے لیکن یاران طریقت عذر پیدا کرلیتے۔ جواہر علی خاں نے نماز پڑھنے پر آمادہ کرنے کے لیے ایک دستہ مرتب دیا جو لوگوں کو نماز پنجگانہ کے وقت مسجد میں لے آتے تھے۔ موصوف بہو بیگم کے خزانے کے وزیر تھے جو انھیں نواب ناظر کہتی تھیں اپنی اولاد کی طرح عزیز رکھتی تھیں۔ جواہر علی خاں نے ایک امام باڑہ تعمیر کیا تھا جس میں بڑے خوشنما تھے عزاداری کرتے۔ ان کے انتقال کے بعد داراب علی خاں نے امام باڑہ کی توسیع کی اور عمارت کو پختہ کردیا۔ یہ امام باڑہ آج بھی موجود ہے اور اس میں عزاداری ہوتی ہے۔

نواب آصف الدولہ نے اودھ کا دارالسلطنت فیض آباد سے لکھنؤ منتقل کیا تو عزاداری کی رونق سمٹ کر لکھنؤ آگئی حالانکہ بہو بیگم کی موجودگی کی بنا پر فیض آباد میں قدیم روایات کے مطابق عزاداری ہوتی رہی جسے کسی طرح کے زوال کا شکار نہیں ہونا پڑا لیکن لکھنؤ کی بات ہی کچھ اور تھی۔ آصف الدولہ نے اپنے دست مبارک سے سرزمین لکھنؤ میں نہال عزاداری نصب کر کے خلوص و محبت سے اس طرح سیراب کیا کہ وہ تناور درخت بن گیا۔ موصوف نے لکھنؤ کے باہر دوسرے اضلاع میں عزاداری کے لیے کئی املاک وقف کیے۔ طوالت کے خیال سے ان کا ذکر نہیں کیا جارہا ہے حالانکہ بعد میں آصف الدولہ کی سی بات نہیں رہی مگر عزاداری سے اودھ کے ہر حکمراں کو زیادہ سے زیادہ دلچسپی تھی اور ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کرتے تھے، نتیجے میں عزاداری کو لکھنؤ میں ایسا عروج حاصل ہوا کہ شاید و باید۔ اس اجمال کی تفصیل کے لیے لکھنؤ کے امام باڑوں کی سیر کی جاسکتی ہے، جو اپنی کہانی خود کہہ دیں گے کہ اتنے شاندار امام باڑوں میں کتنی عظیم الشان عزاداری ہوتی رہی ہوگی ان میں شاہی امام باڑے ہیں۔ امراء و روسا کے امام باڑے ہیں، بیگمات کے امام باڑے ہیں، عوام کے امام باڑے ہیں، مسلمانوں میں دونوں فرقوں کے امام باڑے ہیں، غیر مسلموں کے امام باڑے ہیں۔ ان کی تعداد کا صحیح اندازہ لگانا ممکن نہیں کیوں کہ لکھنؤ میں گھر گھر امام باڑے رہے ہیں جن میں علم و تعزیے استادہ کیے جاتے۔ بعد محرم انھیں ایک جگہ دفن کر دیتے، جنھیں کربلا کہا جاتا ہے۔

امام باڑہ آصفی کو نواب آصف الدولہ کے عزاداری سے غیر معمولی شغف کا مظہر قرار دیا جاسکتا ہے، جو لکھنؤ میں ان کا تعمیر کردہ عظیم الشان امام باڑہ ہے، جو اودھ کے تہذیبی و ثقافتی ورثہ کی حیثیت سے بین الاقوامی شہرت کا مالک ہے۔ اس امام باڑہ کی تعمیر کے لیے نواب موصوف نے خصوصی اہتمام کیا تھا۔ ماہرین سے نقشے طلب کیے۔ کفایت اللہ کا تیار کردہ نقشہ پسند خاطر ہوا۔ اس کے اعتبار سے تعمیر کا کام شروع ہوا۶۰ اتفاق سے اودھ ۱۱۹۹ھ (۱۷۸۴ء) میں زبردست قحط کا شکار ہوگیا۶۱۔ تعمیر امام باڑہ کا سلسلہ دن کے علاوہ رات میں بھی جاری رہتا۔ عام لوگ دن میں مزدوری کرتے اور رات کی تاریکی میں غریب و فاقہ کش شرفائے شہر۔ یہ امام باڑہ دس سال کی

مدت میں ۵۰ لاکھ روپیے کی لاگت سے ۱۲۰۵ھ (۹۱-۱۷۹۰ء) میں مکمل ہوا۔ دالان کا طول ۱۶۰ فٹ عرض ۹۰ فٹ اور چھت ۲۰ افٹ چوڑی بالکل لداؤ کی بنی ہوئی بے ستون استادہ ہے۔ ہم عصر مورخ مرتضیٰ حسین بلگرامی لکھتے ہیں:

"ہیچ ملک را از املاک ہفت اقلیم بانی آں در رفعت و متانت وسعت پیدا نیست۔"

ایک یورپی سیاح ڈبلو ہیبر نے اس امام باڑہ کو دیکھا تو مبہوت رہ گیا۔ لکھتا ہے کہ:

"میں نے اس سے بہتر کسی دوسری عمارت کا نقشہ نہیں دیکھا جو ایسے نفاست، تنوع، تناسب اور خوش ذوقی کے اصولوں پر تیار کیا گیا ہو۔"

میرزا ابوطالب لندنی امام باڑہ آصفی کے ساز و سامان کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"اب تک ہر سال چار پانچ لاکھ روپے امام باڑہ کی آرائش پر صرف ہوتا ہے۔ سیکڑوں چھوٹے بڑے، سونے اور چاندی کے تعزیے بنائے گئے اور اس قدر کانچ کے جھاڑ فانوس اور سونے چاندی کی سادہ و رنگین قندیلیں خریدیں کہ جن کا حساب شمار سے باہر ہے۔ چنانچہ اس کشادگی کے باوجود دالان چھت سے زمین تک بھرے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اس طرح اس کی صفائی کرنے والوں کو اپنے کام میں دشواری ہوتی ہے اور تعزیہ داروں کی آمد و رفت کے لیے مشکل سے جگہ نکل پاتی ہے۔ اس کے باوجود وزیر کا دل نہیں بھرا۔ جس وقت ڈاکٹر بلین ولایت (لندن) جارہے تھے تو نواب نے کانچ کے دو تعزیوں کی فرمائش کی جو جھاڑ فانوس اور دیگر لوازمات کے ساتھ ایک سرخ اور ایک سبز رنگ کا ہو۔ ایک لاکھ روپے اس کی قیمت مقرر ہوئی۔ ۱۲۱۱ھ (۹۷-۱۷۹۶ء) میں ایک تعزیہ موصول ہوا اور دوسرا اگلے سال آنا طے ہوا۔"

بدقسمتی سے اگلے سال نواب موصوف کا انتقال ہوگیا اس لیے کہنا دشوار ہے کہ دوسرا تعزیہ لندن سے آیا بھی یا نہیں۔ امام باڑہ آصفی کے زیب و زینت کے متعلق اسی طرح کے بیانات مورخین میں سید عبداللطیف خاں شوستری، مرزا محمد کاظم وغیرہ نے کیا ہے لیکن سب کچھ لٹ چکا ہے ان تبرکات میں محض صندل کا ایک تعزیہ اور چند جھاڑ فانوس باقی رہ گئے ہیں، جو امام عزا میں استادہ کر دیے جاتے ہیں۔

درگاہ حضرت عباس کی پہلی تعمیر دور آصفی میں ہوئی۔ روایت ہے کہ باشندۂ منصور نگر (لکھنؤ) صوفی درویش مرزا فقیر بیگ کو حج کے موقع پر خواب میں بشارت ہوئی کہ لکھنؤ جاکر درگاہ حضرت عباس کی تعمیر کریں۔ انھوں نے لکھنؤ واپس آکر نواب آصف الدولہ کی خدمت میں حاضر ہو کر واقعہ بیان کیا۔ کئی مورخوں کا بیان ہے کہ آصف الدولہ نے درگاہ کے لیے اینٹوں کا گنبد تعمیر کرایا، ایک ہزار روپے انتظامات کے لیے عطا کیے اور وہاں ایک علم نذر کیا۔ حاجت مندوں نے حاضری شروع کر دی۔ درگاہ کی دوسری تعمیر و توسیع نواب سعادت علی خاں کے ہاتھوں ہوئی۔ انھوں نے فرش و فروش، جھاڑ فانوس و دیگر آلات شیشہ، چاندی کا منبر، چاندی کا صندوق اور سونے چاندی کے علم استادہ کیے۔ ۱۲۱۷ھ (۱۸۰۲ء) میں طلائی گنبد تعمیر کرایا۔ بارہ اماموں کے نام سے بارہ دروازے تعمیر کرائے۔ مرزا محمد حسن قتیل نے تاریخ کہی؛ ع

"ایں جدید بنائے سعادت است"

۱۲۱۷ھ

غازی الدین حیدر نے درگاہ میں نقار خانہ بلند تعمیر کرایا، نوبت اور گھڑیال لگائے۔ دیگر سامان آرائش کے علاوہ اندرون درگاہ چاندی کا دروازہ بنوایا اور چاندی کا منبر نذر کیا۔ عہد نصیر الدین حیدر میں ملکہ زمانیہ نے درگاہ کا باورچی خانہ بنوایا۔ انتزاع سلطنت اودھ کے بعد ہجرت کے وقت واجد علی شاہ نے اپنی تلوار اور تاج درگاہ پر نذر کر دی۔ غدر کی لوٹ میں سب کچھ جاتا رہا۔ درگاہ بھی نزول میں آگئی۔ شرف الدولہ غلام رضا نے نزول سے واگذاری کرائی اور کچھ سامان نذر کیا۔

عزاداری سے متعلق متذکرہ بالا تفصیلات کی توثیق دربار آصفی کے منتخب خبرنامہ "انتخاب اخبار نواب وزیر بہادر و انتخاب دربار معلی و اطراف" سے ہوتی ہے جس کی دو جلدیں رائل ایشیاٹک سوسائٹی گریٹ برٹین اینڈ آئرلینڈ لندن میں محفوظ ہیں۔ ان میں ۲۸ ذی الحجہ ۱۲۰۸ھ (۲۷ جولائی ۱۷۹۴ء) سے ربیع الثانی ۱۲۱۰ھ (نومبر ۱۷۹۶ء) تک کے دربار آصفی کے حالات اور آصف الدولہ کے کوائف درج ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ آصفی امام باڑہ کو عزاداری میں مرکزیت حاصل تھی، لیکن نواب موصوف، بیگمات، امراء و رؤسا

کے امام باڑوں کے علاوہ سماج کے مختلف طبقوں کے افراد کے امام باڑوں میں بھی شرکت کرتے تھے۔ تعزیوں اور مجالس عزا کا سلسلہ محرم کا چاند دیکھتے ہی شروع ہو جاتا تھا۔ ذیل میں دونوں سال کے محرم کے کوائف کا خلاصہ پیش کیا جاتا ہے:

**۲۸ ذی الحجہ ۱۲۰۸ھ (۲۷ جولائی ۱۷۹۴ء):** اطلاع دی گئی کہ لکھنؤ میں ایسٹ انڈیا کمپنی کے ریذیڈنٹ مسٹر چیری امام باڑہ میں حاضری کے لیے آئے ہیں۔ نواب وزیر نے راجہ جھاؤلعل کو حکم دیا کہ فوراً جائیں اور مسٹر چیری کو امام باڑہ اور دیگر عمارتیں دکھائیں

**۲۹ ذی الحجہ ۱۲۰۸ھ (۲۸ جولائی ۱۷۹۴ء):** منجموں نے مطلع کیا کہ آج کی تاریخ میں ہندوؤں کے دو دن پڑ رہے ہیں۔ چاند دکھائی پڑے گا۔ شام کو چاند دیکھنے کی بہت کوشش کی گئی۔ اطراف و جوانب میں خبر دی گئی کہ اگر کسی نے چاند دیکھا ہو تو مطلع کرے۔ لوگوں نے واپس آکر بتایا کہ کہیں بھی چاند نہیں دیکھا گیا۔ نواب نے کہا کہ شدید ابر باد کی بنا پر چاند نہیں دیکھا جا سکا۔ انشاء اللہ کل دکھائی دے گا۔ بہر صورت کل ۳۰ ذی الحجہ ہے، جو ماہ کی آخری تاریخ ہے۔ علم، ضریح اور تعزیہ برآمد کرنا درست نہیں۔ ماتم، مرثیہ خوانی اور روضہ خوانی ملتوی رکھی جائے۔ البتہ کل صبح ماتمی تقریبات ہوں گی۔

**۳۰ ذی الحجہ ۱۲۰۸ھ (۲۹ جولائی ۱۷۹۴ء):** نواب وزیر امام باڑہ تشریف لائے، فاتحہ پڑھا اور جھاڑ فانوس اور آئینے ملاحظہ کیے۔ بعدہٗ محل کو واپس لوٹ گئے۔ مسٹر چیری کے امام باڑہ آنے کے دوران اعلان کے بعد تحسین علی خاں کو حکم دیا کہ سیتل سنگھ کا فوجی دستہ ریذیڈنٹ کی خدمت میں سلامی پیش کرے۔ نواب وزیر بہ ہمراہ تحسین علی خاں امام باڑہ تک گئے تاکہ تعزیوں سے متعلق انتظامات کا بہ نفس نفیس معائنہ کر سکیں۔ نواب سرفراز الدولہ بہادر، مہاراجہ ٹکیت رائے، راجہ بلاس رائے، راجہ نرمل داس بھی شامل ہو گئے۔ نواب وزیر نے امام باڑہ میں مسٹر چیری سے گفتگو کی۔ نواب نے تحسین علی خاں کو مطلع کیا کہ گورنر جنرل سر جان شور کلکتہ سے لکھنؤ کے لیے روانہ ہو چکے ہیں۔ بعد عاشورہ نواب وزیر بہ نفس نفیس ان کے استقبال کے لیے شہر کے باہر تک جائیں گے۔ راجہ جھاؤلال نے تعزیہ پر نذر کے لیے اصلی زردوزی کے تبرکات پیش کیے۔ نواب نے انھیں پگڑی، دوشالہ، کان کے بالے، کمربند اور چہار پارچہ خلعت سے نوازا۔ نواب نے تحسین علی خاں کو حکم دیا کہ فوج دار خاں کو تعزیہ کی تیاری کے لیے پانچ ہزار روپے مرحمت کیے جائیں۔ غروب آفتاب کے قبل نواب وزیر نے غسل کیا، سیاہ ماتمی عمامہ زیب تن کیا تاکہ امام حسن و امام حسین کی یاد منا سکیں۔ انھوں نے چائے نوش کیا پھر مرثیہ خوان اور روضہ خوان طلب کیے گئے۔ تمام امراء کو باریابی عطا ہوئی۔ تحسین علی خاں کو مرثیہ خوانوں کے لیے بارہ دوشالے اور ایک بڑی رقم روضہ خوانوں کے لیے مرحمت ہوئی۔ بعدہٗ نواب وزیر اپنے محل سرا سے جانب امام باڑہ پاپیادہ گئے۔ برج طلائی کے نزدیک گھوڑے پر سوار ہوئے اور امام باڑہ کے دروازے پر اترے۔ طلائی علم اور پنجے تیار تھے۔ نواب امام باڑہ میں داخل ہوئے تو فوجی باجوں نے ماتمی دھن بجائی، نواب نے تعزیوں پر فاتحہ پڑھا اور اس کے گرد چکر لگایا۔ روضہ خوانی اور مرثیہ خوانی کے لیے حکم ہوا۔ مجلس کے بعد تحسین علی خاں کو حکم ہوا کہ مرثیہ خوانوں کو دو شالے اور روضہ خوانوں کو پانچ سو روپے فی کس دیے جائیں۔ آدھی رات کے بعد نواب وزیر محل سرا کو لوٹ گئے امراء درو سار بھی اپنے گھروں کو گئے۔ نواب وزیر نے محل سرا میں روضہ خوانوں کو طلب کیا۔ انھوں نے خوش گلوئی سے دردناک واقعات بیان کیے۔ موصوف نے دلی طور پر پسند کیا اور انھیں مزید پانچ پانچ سو روپے عطا کیے۔

**یکم محرم ۱۲۰۹ھ (۳۰ جولائی ۱۷۹۴ء):** نواب وزیر علی الصباح بیدار ہوئے، غسل کیا، لباس تبدیل کیا اور چائے نوش کی۔ سہ درہ محل میں پیپل کے پیڑ کے نیچے بیٹھ گئے (ضروری امور سے متعلق احکامات دیے)۔ گھوڑے پر سوار ہوئے۔ امام باڑہ عتیق اللہ پر حاضر ہوئے، فاتحہ پڑھا، احترام سے پانچ سو روپے تعزیہ پر نذر کیے۔ دیگر غربا و فقراء کے تعزیوں کی زیارت کی۔ اہل تعزیہ کی ضرورت کے پیش نظر کچھ روپے ہر ایک تعزیہ پر نذر کیے۔ اس کے بعد اپنے محل سرا کو لوٹ گئے۔ نواب وزیر کو اطلاع دی گئی کہ امام حسن و امام حسین کو خراج عقیدت کے طور پر ڈھول تاشوں کا شور مسٹر چیری کو پسند نہیں آیا۔ ریزیڈنسی چھوڑ کر اطراف میں بی بی پور چلے گئے ہیں۔ کیونکہ ان کے خیال میں ہندوؤں کی طرح مسلمان بھی تیوہاروں کے منانے میں لغویات کے شکار ہیں۔ اب محرم کے بعد ہی

بی بی پور سے لکھنؤ واپس لوٹیں گے۔

**۲ محرم ۱۲۰۹ھ (۳۱ جولائی ۱۷۹۴ء)**: سہ پہر کے بعد نواب وزیر بیدار ہوئے۔ محل کے تالاب میں غسل کیا۔ لباس تبدیل کر کے کرم صاحب کی بارہ دری گئے۔ وہاں سے فوجی چھاؤنی گئے، جہاں ہر ایک تعزیہ کے سامنے نذر گذاری۔ اس کے بعد اشرف علی خاں اور ان کے بھائیوں کے امام باڑہ گئے۔ مرثیہ خوانی اور روضہ خوانی میں شریک ہوئے۔ ایک ہزار روپے نذر کیے۔ سواری پر پنج محلہ گئے اور خورد محل میں داخل ہوئے، جہاں خواتین کے تعزیوں پر بڑی رقم نذر کی۔ وہاں سے اپنے امام باڑہ میں واپس آئے۔ مرثیہ خوانی اور روضہ خوانی میں شرکت کی۔ نواب نے انھیں دوشالہ اور زر نقد پیش کیا۔ معظم چیلا کو سیاہ دوشالہ، راجہ مشرا کے ندیم کو ہرا دوشالہ عطا کیا۔ راجہ کا تربیت یافتہ ملازم بھی دوشالے سے سرفراز ہوا۔

**۳ محرم ۱۲۰۹ھ (یکم اگست ۱۷۹۴ء)**: نواب وزیر سواری میں ہتھنی گئے۔ غرباء کے تعزیوں پر زر نقد نذر کیا۔ محل سرا کو لوٹ آئے۔

**۴ محرم ۱۲۰۹ھ (۲ اگست ۱۷۹۴ء)**: نواب وزیر سواری میں نواب حسن رضا خاں کی حویلی تک گئے۔ تعزیوں پر پانچ اشرفیاں نذر کیں بعدہٗ امام باڑہ حسن رضا خاں میں حاضر ہوئے۔ پانچ سو روپے تعزیہ پر نذر کیے۔ حسن رضا خاں نے ایک حاجی کا تعارف کرایا جو عتبات عالیات کی زیارت سے واپس آیا تھا۔ اس نے کربلا کے تبرکات پیش کیے۔ نواب وزیر نے اسے پانچ ہزار روپے مرحمت کیے۔ سواری میں میاں تحسین علی خاں کی حویلی آئے۔ امام باڑہ میں درود پڑھا، عقیدت سے پانچ سو روپئے تعزیہ پر نذر کیے۔ روضہ خواں کو دوشالہ عطا کیا۔ امراء و روساء کے ہمراہ ماتم میں شرکت فرمائی۔ شام کو محل سرا کو واپس ہوئے۔ وہاں مرثیہ سنا اور خوب روئے۔ راجہ جھاؤ لعل کے امام باڑہ میں حاضر ہوئے، فاتحہ پڑھا، تعزیہ پر پانچ سو روپئے نذر کیے۔ پھر الماس علی خاں کے مکان پر آئے۔ الماس علی خاں نے پندرہ اشرفیاں اور دو ہزار روپے پیش کیے۔ وہاں سے محل سرا کو لوٹ آئے۔ مرثیہ خواں طلب کیے گئے، جنھوں نے امام حسینؑ کے مصائب پر کلام پیش کیا۔ آدھی رات کے بعد بستر پر آرام کے لیے گئے۔

**۵ محرم ۱۲۰۹ھ (۳ اگست ۱۷۹۴ء)**: دریائے گومتی عبور کر کے نواب وزیر فوج دار خاں کی حویلی تک گئے۔ تعزیوں پر ایک ہزار روپئے نذر کیے۔ وہاں سے مستان شاہ کے تعزیے کی زیارت کے لیے گئے۔ ایک صد روپے نذر کیے۔ مدے خاں نے نواب وزیر کی خدمت میں ایک ہزار روپے پیش کیے۔ وہاں سے محل سرا لوٹ آئے جہاں مرثیہ خوانی اور روضہ خوانی سن کر متاثر ہوئے۔ ماتم میں شرکت کی۔ بعدہٗ خورد محل کی حرم سرا گئے اور بیگمات کی تنخواہ کی ادائیگی کے احکامات صادر کیے۔ وزیر علی خاں کے تعزیہ پر درود و سلام کے بعد اپنے امام باڑہ میں واپس آ گئے۔ مرثیہ خوانی، روضہ خوانی اور ماتم میں شریک ہوئے۔ بعدہٗ محل سرا کو واپس ہو گئے۔ نواب وزیر نے حکم دیا کہ تعزیوں کے گرد و پیش حفاظتی دستے مامور کر دیے جائیں اور نقص امن کے ملزموں کو ان کے روبرو پیش کیا جائے۔

**۶ محرم ۱۲۰۹ھ (۴ اگست ۱۷۹۴ء)**: نواب وزیر درگاہ حضرت عباسؑ پر حاضر ہوئے۔ پانچ سو روپئے نذر کیے۔ اطلاع دی گئی کہ کل مرزا بہلو قتل اور تین افراد زخمی ہوئے۔ نواب وزیر نے قاتلوں کو قید خانہ بھجوا دیا۔ بعدہٗ تعزیہ نعیم علی خاں کی زیارت کو گئے اور زر نقد نذر کیا دیگر تعزیوں پر نذر گذارنے کے بعد اپنے امام باڑہ آئے، روضہ خوانی سنی، ماتم کیا اور محل سرا کو لوٹ گئے۔ راجہ نرمل رائے اور بلاس رائے نے مطلع کیا کہ کل درگاہ حضرت عباسؑ پر فساد کرنے کی بنا پر دو ہندوؤں کو قید خانہ میں ڈال دیا گیا ہے۔ انھوں نے ان کی رہائی کی سفارش کی، جو قبول کی گئی۔ نواب وزیر اسیہ مئو گئے، جہاں تعزیہ پر نذر کی۔ مہاراجہ ٹکیٹ رائے کے تعزیہ کی زیارت کے لیے بھی تشریف لے گئے۔ چار سو روپے نذر کیے۔ مہاراجہ اور ان کے عیال نے نواب وزیر کی خدمت میں نقد تحائف پیش کیے۔ مرثیہ خوانی اور روضہ خوانی میں شرکت کی۔ بعد میں محل سرا کو لوٹ آئے۔ اسی درمیان مسٹر چیری اور دیگر انگریز وارد ہوئے۔ انھوں نے نواب وزیر کے ساتھ روضہ خوانی میں شرکت اور ماتم کیا۔ حملہ آور دو کو پابہ زنجیر پیش کیا گیا، جو ہندو سنگھ کی تحویل میں دیے گئے۔ نواب وزیر پھر محل سرا سے وزیر باغ گئے اور تعزیوں پر نذر گذاری۔ تھوڑی دیر آرام کے بعد حویلی مرزا جمعہ گئے۔ تعزیہ پر تین سو روپے نذر کیے اور



اودھ
آئینۂ ایام میں

کو لوٹ آئے۔ رات میں کھانا نہیں کھایا ماتم کرتے رہے۔

(۸ر محرم سے ۹ر محرم کا خبرنامہ مہیا نہیں ہے)

**۱۰ر محرم ۱۲۰۹ھ (۸ر اگست ۱۷۹۴ء)** : جلوس تعزیہ نے کشتی کے پل سے گومتی پار کیا۔ نواب وزیر بہ نفس نفیس دریا پار گئے اور حویلی فوج دار خاں کے قریب قیام کیا۔ تو تعمیر کربلا میں تعزیے دفن کرنے کے احکامات دیئے گئے۔ حویلی مرزا سلیمان شکوہ کے محافظ دستے کے سپاہی آئے اور انھوں نے اطلاع دی کہ گذشتہ رات مرزا سلیمان شکوہ بے حد پریشان رہے اور اپنی اہلیہ ثانی کے مکان میں بند رہے۔ محافظ رات بھر گولہ باری کرتے رہے۔ کسی طرح فتنہ رفع دفع ہوا۔ نواب وزیر نے ماتمی لباس اور دو سو یا تین سو روپے سادات کو نذر کیے۔ ایک اہم سید میر محمد علی نمو نمائی کو ماتمی لباس اور ایک ہزار روپے دیے گئے۔

اسی طرح دوسرے سال کے محرم کے حسب ذیل کوائف ملتے ہیں:

**۲۹ر ذی الحجہ ۱۲۰۹ھ (۱۷ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : ابر باد کی بنا پر محرم کا چاند نظر نہیں آیا۔

**یکم محرم ۱۲۱۰ھ (۱۸ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : شام کو امام باڑہ میں سونا اور چاندی کے تعزیے استادہ کیے گئے۔ نواب وزیر نے ماتم کیا۔

**۲ر محرم ۱۲۱۰ھ (۱۹ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : نواب وزیر نے حکم دیا کہ مداح علی خاں سے ۲۵ ہزار روپے حاصل کر کے تحسین علی خاں کے سپرد کر دیئے جائیں، جو فی کس پانچ روپے کے حساب سے غریب تعزیہ داروں میں تقسیم کر دیں۔ بعد میں فوج دار خان کے تعزیہ کی زیارت کو گئے۔ ایک سو روپے نذر کیے۔ دکن اور کابل کی خبریں پڑھنے کے بعد اپنے امام باڑہ میں گئے اور تعزیوں کی زیارت کی۔

**۳ر محرم ۱۲۱۰ھ (۲۰ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : نواب وزیر نے راجہ جھاؤلعل کو حکم دیا کہ نجف اشرف میں روضۂ حضرت علی پر نذر کرنے کے لیے دو سو طلائی کمر بند اور ایک لاکھ روپے کی مالیت کے دیگر سامان روانہ کیے جائیں۔ نواب وزیر راجہ جھاؤلعل کے تعزیہ کی زیارت کو گئے۔ [illegible] روپے نذر کیے۔ راجہ موصوف نے پانچ سو روپے نذرانہ میں پیش کیے۔

**۴ر محرم ۱۲۱۰ھ (۲۱ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : کل نواب [illegible] علی خاں کے امام باڑہ کی زیارت کو گئے، سو روپے نذر کیے۔

غربا کے تعزیوں کی زیارت کی اور پانچ روپے فی تعزیہ نذر کیا۔

**۵ر محرم ۱۲۱۰ھ (۲۲ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : کل نواب وزیر نے دین محمد چودھری کے تعزیہ کی زیارت کی اور سو روپے نذر کیے مزید سو روپے وارث علی کے تعزیہ پر نذر کیے۔ مسٹر چیری اور دیگر انگریز افسران ملاقات کے لیے نواب وزیر کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ انھوں نے امام باڑہ میں تعزیوں کی زیارت بھی کی۔

**۶ر محرم ۱۲۱۰ھ (۲۳ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : نواب وزیر نے راجہ بھوانی مشرا کے تعزیہ پر پانچ سو روپے نذر کیے۔ راجہ نے تحفہ میں دو ہزار روپے پیش کیے۔

**۷ر محرم ۱۲۱۰ھ (۲۴ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : درگاہ حضرت عباس پر حاضر ہوئے اور پانچ سو روپے نذر کیے۔ وہاں سے مہاراجہ ٹکیت رائے کی حویلی گئے اور تعزیہ پر پانچ سو روپے نذر کیے۔ مہاراج نے پانچ اشرفیاں اور پانچ ہزار روپے نذر کیے۔ اس کے بعد نواب وزیر گھوگھٹ گئے اور میر مسیتا کے تعزیہ پر پانچ سو روپے نذر کیے۔

**۸ر محرم ۱۲۱۰ھ (۲۵ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : شام کو نواب وزیر اپنے امام باڑہ تشریف لے گئے۔ میاں عالم علی خاں کی حویلی سے حضرت قاسم ابن حسن کی یاد میں جلوس مہندی برآمد ہوا۔ نواب موصوف نے روضہ خوانی سماعت فرمائی اور ماتم کیا۔ محل سرا کو لوٹ آئے۔ چندے آرام کے بعد سواری میں امام باڑہ آغا باقر گئے، تعزیہ پر نذر گذاری اور محل سرا کو لوٹ آئے۔

**۹ر محرم ۱۲۱۰ھ (۲۶ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : نواب وزیر قدم رسول کی زیارت کو گئے اور تعزیہ پر سو روپے نذر کیے۔

**۱۰ر محرم ۱۲۱۰ھ (۲۷ر جولائی ۱۷۹۵ء)** : شب عاشور نواب وزیر کو متلی ہوئی، معالج حاضر ہوئے، دوائیں دی گئیں۔ صبح عاشور نواب وزیر بیدار ہوئے۔ امرا سلامی کے لیے حاضر ہوئے۔ نواب وزیر اپنے امام باڑہ تشریف لے گئے۔ اپنے وزیروں کے ہمراہ ماتم کیا۔ اس کے بعد دریائے گومتی کے پار جلوس تعزیہ میں شریک ہوئے۔ بعد دفن تعزیہ محل سرا کو لوٹ آئے۔ بارہ گھنٹے مکمل آرام کیا، پھر بیدار ہوئے۔ ماتمی لباس زیب تن کیا۔ محمد علی نمو نمائی کو ایک لاکھ روپے

دیے۔ تحسین علی خاں کو حکم دیا کہ شہزادوں، سادات اور ان کی خواتین میں ماتمی لباس تقسیم کیا جائے۔ امام حسن و امام حسین کے نام پر پانچ ہزار روپے غریبوں اور ناداروں میں خیرات کیے گئے۔ رات کے کھانے کے بعد نواب وزیر آرام کے لیے بستر پر گئے۔

**۱۲ محرم ۱۲۱۰ھ (۲۸ جولائی ۱۷۹۵ء) :** نواب وزیر حسب معمول بیدار ہوئے۔ امرا تعظیم بجالائے۔ مسٹر چیری بھی ملاقات کے لیے حاضر ہوئے۔ چونکہ ابر باد تھا، مسٹر چیری کو شال اوڑھنے کو دی گئی۔ انھوں نے نواب وزیر سے گفتگو کی۔

**۱۳ محرم ۱۲۱۰ھ (۲۹ جولائی ۱۷۹۵ء) :** کل تحسین علی خاں کو حکم دیا گیا کہ ائمہ کرام کی یاد میں بڑے پیمانہ پر کھانا پکوا کر غربا و مساکین میں تقسیم کرائیں۔ محرم کے اخراجات کی تفصیل مع تعزیہ اور روشنی پیش کیے گئے۔ نواب وزیر نے ملاحظہ کیا۔

مذکورہ بالا کوائف کی روشنی میں آصفی دور کی عزاداری کا اجمالی خاکہ تیار کیا جاسکتا ہے جن سے کئی اہم و معنی خیز معلومات حاصل ہوتے ہیں اولاً یہ کہ شہر لکھنؤ میں متعدد امام باڑے تھے جن میں نفاست سے قیمتی تعزیے و علم استادہ کیے جاتے تھے۔ ان کے علاوہ گھر گھر میں تعزیہ داری ہوتی تھی۔ ہر شخص اپنی توفیق کے اعتبار سے تعزیہ استادہ کرتا تھا۔ نواب آصف کی سیر چشمی کسی کو مایوس نہیں ہونے دیتی تھی۔ وہ بہ نفس نفیس چھوٹے بڑے امیر و غریب ہندو و مسلمان سب کے تعزیوں کی زیارت کے لیے جاتے اور زر نقد نذر کرتے۔ دوئم یہ کہ ایسٹ انڈیا کمپنی صاحب اقتدار ہونے کے باوجود عزاداری میں مخل نہیں ہوتی تھی بلکہ اس کے عملہ بھی عزاداری میں حصہ لیتے تھے۔ سوئم یہ کہ نواب وزیر کی زرپاشی کا بہاؤ شیعوں کے مقابلہ میں سنیوں کی طرف اور سنیوں کے مقابلہ میں ہندوؤں کی طرف زیادہ ہوتا تھا۔ روضہ خوانوں کو پانچ سو روپے فی کس ملتے تھے۔ لیکن مرثیہ خواں (جس میں مرثیہ نگار بھی شامل ہیں) کی قدر افزائی محض عطیہ دوشالہ تک محدود تھی۔ کسی کو زر نقد نہیں دیا جاتا تھا۔ ممکن ہے کہ مرثیہ گویوں کے احترام کے پیش نظر کیا جاتا ہو، بہر حال نواب آصف الدولہ کی زرپاشی سے سارا شہر فیض یاب ہو رہا تھا، علاوہ مرثیہ گویوں کے۔ اس سے یہ حقیقت بے نقاب ہوتی ہے کہ نوابین اودھ کی زرپاشی سے مرثیہ نے اودھ میں عروج حاصل کیا۔ چہارم یہ کہ عزاداری محض عشرہ محرم تک محدود تھی۔ گیارہویں محرم سے معمولات شروع کر دیے جاتے تھے۔ مجموعی طور پر کہا جاسکتا ہے کہ دور آصفی میں عزاداری کو عوامی مقبولیت حاصل ہو گئی تھی مختلف العقائد کے برگ و بار میں یہ تناور درخت فطری نشو و نما پا رہا تھا۔ اس کی جڑیں عصری سماجی زندگی میں پیوست تھیں۔ آصف الدولہ نے اظہار محبت و مودت اہل بیت اطہار میں باہمی ہم آہنگی کو رشتہ جاں بنا دیا تھا۔ اس کے مخالف کو عتاب آصفی کا شکار بننا پڑتا تھا۔ آصفی سرپرستی ابر نیساں کی طرح عام تھی۔ انھیں معلوم ہوا کہ اس وقت کے بادشاہ عراق کی لاپروائی کی بنا پر زائرین کو کربلائے معلٰی میں پانی کی قلت سے شدید تکلیفیں برداشت کرنا پڑتی ہیں۔ نواب موصوف نے حاجی محمد طہرانی کی معرفت ۷ لاکھ روپے صرف کر کے فرات کی ایک نہر تعمیر کرائی جو "نہر آصفی" کے نام سے مشہور ہوئی۔ اب یہ نہر معدوم ہو چکی ہے لیکن اس سے آصف الدولہ کے عقاید محبت و مودت اہل بیت اطہار کی مزید توثیق ہوتی ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ آصف الدولہ فدائے محمد و آل محمد کی حیثیت سے زندہ رہے اور انھیں کی محبت و مودت میں موت سے ہم کنار ہوئے۔

آصف الدولہ کے بعد ان کے بیٹے نواب وزیر علی بخش کو بے دخل کر کے انگریزوں کی امداد سے نواب شجاع الدولہ کی دوسری بیوی کے بیٹے سعادت علی خان کو نواب وزیر کا عہدہ حاصل ہوا۔ نواب سعادت علی خان میں آصف الدولہ کی طرح کی داد و دہش کی اعلا صفات نہیں تھیں لیکن انھوں نے دربار کے آصفی ماحول کو برقرار رکھا۔ لکھنؤ کو فنون لطیفہ اور شعر و شاعری میں مرکزیت عطا کرنے کی کوشش کی۔ مختلف علوم و فنون کے ماہرین سے دربار کو آراستہ کیا گیا۔ عزاداری میں فروغ ہوا۔ درگاہ حضرت عباس میں ہر جمعرات کو خوب گہما گہمی ہوتی۔ سال بھر مجلسیں، نذر و نیاز اور فاتحہ و درود کا سلسلہ رہتا۔ محرم میں شہر بھر سے ہزاروں کی تعداد میں علم برآمد کیے جاتے، جو درگاہ حضرت عباس میں نذر کیے جاتے۔ دور نواب سعادت علی خاں میں عزاداری کے جوش و خروش کے متعلق سید انشا بیان کرتے ہیں:

اس کی مدد کو ہیں حسنین [illegible]     ہوتی ہے اس میں تعزیہ داری امام کی

دورِ نواب سعادت علی خاں (۱۷۹۸ء۔۱۸۱۴ء) کو عزاداری میں اس بنا پر بھی امتیاز حاصل ہے کہ اسی زمانہ سے لکھنؤ میں چہلم کی ابتدا ہوئی۔ اس کے قبل عشرۂ محرم کے بعد عزاداری کا سلسلہ منقطع ہو جاتا تھا جو آئندہ سال ہلال محرم دیکھنے کے بعد شروع ہوتا۔ اس دور کے ایک ممتاز مرثیہ خواں میر احسان علی نے عشرۂ عزا کی توسیع کر کے چہلم کی ابتدا کی۔ اس کے بعد غازی الدین حیدر (۱۸۱۴ء۔۲۷ء) کی حکومت نوابی سے بادشاہی میں تبدیل ہوئی تو عزاداری میں بھی فروغ ہوا۔ نجف اشرف میں روضہ حضرت علی کی شبیہ کے طور پر ایک نیا امام باڑہ شاہ نجف تعمیر کیا گیا، جس کا ذکر گذشتہ صفحات میں آچکا ہے۔ اس کے قریب ہی قدم رسول بھی ہے۔ غازی الدین حیدر کے دور میں شاہ نجف کو شاہی عزاداری کی مرکزیت حاصل ہو گئی۔ انھوں نے شاہ نجف میں عزاداری کے لیے کافی دولت وقف کی تحریری معاہدہ کے مطابق ایک خطیر رقم ایسٹ انڈیا کمپنی میں جمع کر دی تاکہ سال بہ سال عزاداری ہوتی رہے۔ غازی الدین حیدر کے بعد ان کے بیٹے نصیر الدین حیدر سریر آرائے سلطنت ہوئے۔ جو ایک کنیز کے بطن سے تھے لیکن غازی الدین حیدر کی اہلیہ بادشاہ بیگم نے اپنے بیٹے کی طرح پالا پوسا تھا۔ نصیر الدین حیدر کے دور میں بادشاہ بیگم کے اثرات بہت بڑھ گئے۔ موصوفہ مذہبی مزاج رکھتی تھیں اور عزاداری میں خصوصی شغف تھا۔ انھوں نے عزاداری سے متعلق مختلف و متنوع مراسم کی ابتدا کی۔ ایام عزا میں مزید توسیع کی گئی۔ ۸ ربیع الاول تک جلوس عزا کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ انھوں نے نصیر الدین حیدر کے جلوس کے پہلے سال ہی ایک فرمان جاری کر کے چہلم تک تقریب مسرت کرنے پر پابندی عاید کر دی۔ انگریز ریزیڈنٹ نے مداخلت کی، جس کے نتیجے میں نصیر الدین حیدر نے ماتم داری کو اختیاری قرار دے دیا لیکن عزاداری کی جڑیں اودھ کی عوامی زندگی میں اس طرح پیوست ہو چکی تھیں کہ ہر عام و خاص بہ رضا و رغبت چہلم تک خوشی کی کوئی تقریب نہیں کرتا تھا، نہ اس میں شرکت کرتا تھا۔

اس دور کی عزاداری کی تفصیلات ولیم نائٹن اور مسز میر حسن علی نے بیان کیے ہیں۔ یہ بیانات تاریخی دستاویز کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ولیم نائٹن ساڑھے تین برس تک نصیر الدین شاہ کا مصاحب رہا۔ روزانہ کے واقعات بطور یادداشت لکھتا رہا۔ مسز میر حسن علی انگریز خاتون تھیں، جنھوں نے کسی امیر حسن علی سے شادی کر لی تھی۔ دونوں کے بیانات پایۂ اسناد رکھتے ہیں۔ دورِ نصیر الدین حیدر میں لکھنؤ کی عزاداری کے متعلق ولیم نائٹن نے اپنی کتاب میں ایک باب رکھا ہے۔ اقتباس ملاحظہ ہو:

"اس زمانے میں امام باڑوں میں روشنی کی یہ بہتات اور اسی روشنی میں کارچوبی کام کی چیزوں کی اس قدر چمک دمک ہوتی ہے کہ آدمی کی نظر کو جیسے چکا چوندھ لگ جاتی ہے۔ علموں کے طلائی و نقرئی پنجوں کی جگمگاہٹ اور ان کے بھاری بھاری پٹکوں کی سجاوٹ۔ زردوزی کام پر گنگا جمنی کرن کی جھالروں کی زیبائش اور ان کی وجہ سے در و دیوار آب و تاب بس سارا امام باڑہ بقعۂ نور ہو جاتا...... ایام محرم میں برابر تعزیوں کے گرد بڑی بڑی سرخ و سبز رنگ کی موی توغیں روشن رہا کرتی ہیں اور شب و روز دو مرتبہ مجالس عزا امام باڑوں میں منعقد ہوا کرتی ہیں جس میں شام کی مجلس زیادہ دلچسپ ہوتی ہے...... (شاہی) جلوس میں سب کے آگے چھ سات ہاتھی ہوتے تھے جن پر مغرق جھولیں پاکھریں پڑی، نقرئی، طلائی ہودے، عماریاں اور گلے میں نقرئی گھنٹے اور ہیکلیں لٹکتی ہوئی ہوتی تھیں ہر ایک ہاتھی پر کچھ لوگ جواہر نگار علم ہاتھوں میں لیے سوار ہوتے تھے اور ان کے ہمراہ سپاہیوں کا ایک گارد ہوتا تھا۔ ہاتھیوں کے پیچھے ایک شخص خاص طور پر سوگوار بنا ہوتا تھا۔ اس کے ہاتھ میں بانس کی ایک بڑی چھڑی سیاہ کپڑے سے منڈھی ہوتی تھی۔ اس چھڑ کے اوپر ایک الٹی کمان میں دو ننگی تلواریں لٹکتی ہوتی تھیں۔ اس کے پیچھے خود بادشاہ سلامت ہوتے تھے ان کے گرد و پیش خاندان شاہی کے لوگ مقرب، مقرب علمائے مذہب ہوتے تھے۔"[۵۳]

مسز میر حسن علی شب عاشور کے متعلق لکھتی ہیں کہ:

"غریب ہو یا امیر، ہر ایک عزادار اپنے امام باڑے کو حتی الوسع آراستہ کرتا ہے۔ اتنی روشنی کی جاتی ہے کہ آنکھیں نہیں ٹھہرتیں۔ رات پھر لوگ روشنی دیکھنے کے لیے

پھرتے رہتے ہیں۔ عورتیں اپنے گھروں میں گریہ وزاری کرتی ہیں۔ رات بھر مجلس و ماتم کرتی ہیں۔"[۲۳]

ہندؤوں کی عزاداری کے بارے میں لکھتی ہیں کہ:

"ہر شیعہ کے گھر میں تعزیہ رکھا جاتا ہے۔ ہندؤوں میں بھی تعزیہ سے عقیدت عام ہے۔ وہ لوگ تعزیہ کو دیکھ کر مودبانہ جھک جاتے ہیں۔ مجالس میں شریک ہوتے ہیں۔ مسلمان بخوشی اپنے ساتھ بٹھاتے ہیں۔ امام باڑہ میں کوئی بھی شخص داخل ہونے سے قبل اپنے جوتے اتار دیتا ہے۔ یہ اس قدر عام ہے کہ اب یورپین لوگوں کے علاوہ کسی سے جوتے اتارنے کے لیے کہنے کی ضرورت نہیں پڑتی۔"[۲۵]

اپنا ایک دلچسپ تجربہ لکھتی ہیں:

"میرا باورچی ایک مجوسی تھا۔ عزاداری میں چالیس روپے خرچ کرتا تھا اور مسلمانوں کی جوش وخروش کا اظہار کرتا تھا۔ روز عاشورہ دفن تعزیہ کے بعد اپنے دھرم کرم میں لوٹ آتا تھا۔"[۲۶]

بادشاہ نصیر الدین حیدر کی عزاداری کے متعلق مولوی نجم الغنی نے تفصیل سے لکھا ہے۔ ذیل میں ایک اقتباس پیش کیا جاتا ہے:

"ہر امام کی ولادت کی تاریخ میں حسب قاعدہ مجلس عزا برپا ہوتی تھی اور بارگاہ پھولوں سے نہایت خوشنما تیار ہوتی تھی۔ باغات سلطانی میں جتنے خوشبودار پھول ہوتے وہ اور ان کے سوا بازاروں سے پانچ ہزار روپے روز کے پھول عشرہ محرم تک مول آتے تھے۔ اس زمانے میں خوشبودار پھول بڑے آدمیوں کو بھی مشکل سے ملتے تھے۔ اس بارگاہ کا طول سو قدم سے کم نہیں ہوتا تھا اور عرض پندرہ بیس قدم سے زیادہ ہوتا تھا۔ کبھی طلائی کبھی نقرئی مقیش اور ستاروں اور بادلے کی جھالریں پھولوں کی جگہ کام میں لائی جاتی تھیں۔ عطریات سے وہ مکان بسایا جاتا تھا۔ غرضیکہ ہر امام کی ولادت کی تقریب میں پہلے دن سے چھ دن تک برابر اور ہر امام کی وفات کے دنوں میں کئی روز تک اور محرم کی پہلی تاریخ سے چہلم تک بادشاہ نے اپنے اوپر لازم کرلیا تھا کہ بہ نفس نفیس وہاں کی خدمت ہزار دل و جان سے فرماتے تھے۔ وفات و شہادت کے دنوں میں مرثیہ خوانی ہوتی اور شربت اور مٹھائی اور میوہ جات صرف ہوتا تھا۔ ان مصارف میں چار پانچ لاکھ روپوں سے کم خرچ نہ ہوتے بلکہ زیادہ تصور کرنا چاہیے۔ بادشاہ محرم کی پہلی تاریخ کو سو پچاس تعزیے در دولت سے مقام معہود تک اپنے سر پر پہنچاتے تھے۔ ہر مرتبہ کی آمد و رفت میں کئی کوس زمین پا پیادہ طے ہوتی تھی اور آنا جانا کنکریوں کی زمین پر برہنہ پا ہوتا تھا۔ یہاں تک کہ تلووں سے وہ کنکریاں کانٹوں کی طرح کھٹکتی تھیں۔"[۲۷]

دور محمد علی شاہ ۱۸۳۷–۴۲ء میں امام باڑہ حسین آباد کی تعمیر کے بعد یکم محرم کو جلوس ضریح کا سلسلہ شروع ہوا۔ یہ ضریح امام باڑہ آصفی میں لے جائی گئی۔ وہیں سے جلوس برآمد ہوتا۔ اس جلوس نے عزاداری میں مزید شان پیدا کردی۔ اس کے پہلو بہ پہلو شیخ خدا بخش کے جلوس چہلم کی شہرت تھی۔ عظیم آباد (پٹنہ) کا ایک باشندہ نجات حسین خاں خاص طور پر لکھنؤ کا جلوس چہلم دیکھنے آیا۔ اس نے جلوس چہلم کی متحرک تصویر پیش کی ہے کہ "سہ پہر کو جلوس دارالشفا کی مسجد (اب وجود نہیں ہے) کے قریب سے گذرا۔ آگے آگے سات روٹیاں سیاہ کپڑوں میں ڈھکی ہوتی تھیں، ان کے سوار بھی سیاہ پوش تھے۔ اس کے بعد سترہ سیاہ پوش ہاتھی تھے، جن پر بلند پرچم اور علم استادہ تھے۔ سیاہ و سرخ پھریرے کے علم تھے، جن پر اللہ اور پنجتن محمد، علی، فاطمہ، حسن، حسین کے نام سونے اور چاندی کے تاروں سے بنائے گئے تھے۔ اس کے بعد سرکاری لوگ تھے، جن کے ہاتھوں میں سونے اور چاندی کے ماہی مراتب تھے۔ جلوس ایک میل سے زیادہ لمبا تھا۔ پیچھے ماتمی دھن بجاتے ہوئے دستے تھے۔ اس کے پیچھے "آب خوارہ" (پانی شربت وغیرہ) تھا، جو سرکار کو سیر و سیراب کررہا تھا۔ اس کے بعد دو تین ذوالجناح اور تابوت تھے۔ تابوت پر تیر آویزاں تھے۔ ذوالجناح پر خون کے دھبے تھے۔ ان کے پیچھے سیکڑوں لوگ سروں پر تعزیے اٹھائے تھے۔ سب کے آخر میں شیخ خدا بخش کا تعزیہ تھا۔ تعزیوں کے گرد و پیش ہزاروں ماتم دار تھے جو پیادہ

آنکھوں سے آنسو جاری. مختلف قوموں کے الگ الگ گروہوں میں شامل تھے ماورالہندی مغل وغیرہ الگ ماتم کرتے تھے. عجب عالم تھا کہ اگر امام حسین کا قاتل شمر آجائے تو تڑپ اٹھے. [18]

سید امجد علی شاہ (۴۷-۱۸۴۲ء) انتہائی مذہبی تھے. ان کے دور میں عنان سلطنت دو علمائے شیعہ سلطان العلماء سید محمد مجتہد اور سید العلماء سید حسین مجتہد کے ہاتھوں میں تھی. فطری طور پر عزاداری میں خصوصی دلچسپی لی گئی. امام باڑہ سبطین آباد تعمیر ہوا، جس کا ذکر ہو چکا ہے. امام باڑہ کو قیمتی ساز و سامان سے آراستہ کیا گیا تھا. ایام عزا میں روشنی کا خاص اہتمام کیا جاتا. بڑی شان و شوکت سے عزاداری ہوتی. امجد علی شاہ کے وزیر اعظم نواب امین الدولہ بھی بڑے دیندار اور متقی و پرہیزگار تھے. انھوں نے بھی اپنا امام باڑہ تعمیر کرایا۔ بادشاہ کے معتمد اور داروغہ عمارات جگن ناتھ اگروال (بعدہٗ غلام رضا خاں) نواب شرف الدولہ نے بھی شاندار امام باڑے تعمیر کرائے جن کا ذکر آچکا۔ ان میں بھی شاندار عزاداری ہوتی تھی. عزاداری سے امجد علی شاہ کے غیر معمولی شغف کا ذکر کرتے ہوئے مولوی نجم الحسن لکھتے ہیں:

"ایک بار مرزا حیدر شکوہ شاہزادہ تیموریہ نے امجد علی شاہ سے عرض کیا کہ ایک رات میرے تعزیہ خانہ میں شعاع آفتاب سے بھی تیز نور حضرت امام حسین کی ضریح پر ظاہر ہوا. در و دیوار و چھت بھی زیادہ چمکنے لگی اور حضرت عباس کا علم جو ضریح کے پاس کھڑا تھا، وہ ضریح پر جھک گیا. بادشاہ نے یہ سن کر ڈھائی ہزار روپے دے کر شاہزادے سے وہ ضریح و علم خرید کے اپنے تعزیہ خانے میں رکھوا لیے...... اسی طرح ایک دن میر ذکی مرثیہ خواں نے بادشاہ سے عرض کیا کہ میرے مکان میں حضرت امام حسین کا پنجہ موجود ہے. بادشاہ نے وہ مانگ لیا اور انعام بخشا..." [19]

شاہی محل میں بھی بڑے جوش و خروش سے عزاداری ہوتی تھی جس میں ملکہ انشار کی تین نواسیاں مرثیہ پڑھتی تھیں! [20]

آخری تاجدار اودھ سلطان عالم واجد علی شاہ اختر کے دور میں بجھتی ہوئی شمع کی لَو اتنی تیز ہو گئی تھی کہ آنکھیں خیرہ ہو رہی تھیں.

واجد علی شاہ مختلف علوم و فنون کی سرپرستی ہی نہیں کرتے تھے بلکہ خود ماہرانہ دسترس رکھتے تھے. وہ خود مرثیہ گو و مرثیہ خواں تھے. عزاداری سے بے پناہ شغف تھا. اہلبیت اطہار اور خاص کر امام حسین پر دل و جان سے نثار تھے۔ انھوں نے بھی قصر العزا کے نام سے قیصر باغ میں عظیم الشان امام باڑہ تعمیر کرایا، جس کا ذکر آچکا ہے. انتزاع سلطنت اودھ تک لکھنؤ میں انتہائی جوش و خروش سے عزاداری کرتے رہے. بعدہٗ قید فرنگ نے مٹیا برج میں ڈالا تو وہاں بھی سب کچھ عزاداری پر نثار کرتے رہے. شرر لکھنوی لکھتے ہیں:

"مٹیا برج میں بادشاہ کی محرم کی خاص طور پر تیاریاں کی جاتیں سب امام باڑے آراستہ ہوتے. گھروں میں اندر باہر قلعی کر دی جاتی. بادشاہ کے یہاں ۲۹ ذی الحجہ کو ضریح کے ساتھ ماہی مراتب، شاہی جلوس، جھنڈی بردار اور باجے والے ہوتے. کہیں کہیں ۳۰ ذی الحجہ یا پہلی محرم کو تعزیے آتے. بادشاہ ۲۹ ذی الحجہ سے ماتمی لباس پہن لیتے جو اکثر سبز ہوتا اور کبھی سیاہ. محرم میں مٹیا برج میں جگہ جگہ لنگر جاری ہو جاتا. شاہی مجلسیں روزانہ ہوا کرتیں، جن میں پلاؤ، شیرمال یا باقرخانیاں تقسیم ہوتی. مقامی ذاکرین کے علاوہ دیگر مقامات اور زیادہ تر لکھنؤ سے ذاکر آتے اور بادشاہ کی طرف سے انعام اور خلعت لے کر واپس جاتے.... ساتویں محرم کو مہندی اٹھتی تھی اور اسی روز نواب نشاط محل بادشاہ کو منت کا چھلا اور ناڑہ پہناتی تھیں. مغرب کے وقت بادشاہ بھی مہندی کے ساتھ ہوتے بڑے کروفر باجے اور جلوس سے جاتی.... دسویں محرم کو علی الصبح سب سے پہلے سبطین آباد کی شاہی ضریح ہوتی. اس کے بعد محلات کے تعزیے اور دولہاؤں کے تعزیے پوری شان و شوکت اور جلوس سے اٹھائے جاتے اور غلام عباس کی کربلا جاتے. سبطین آباد کی ضریح نو یا سوا نو بجے کربلا پہنچ جاتی پھر دن بھر دوسرے تعزیوں کا سلسلہ جاری رہتا. بادشاہ ابتدا میں کربلا تک ضریح کے ساتھ پیادہ پا جاتے تھے مگر آخری عمر میں ضعف کی وجہ سے تھوڑی دور جا کے واپس آجاتے. مجلسوں کا سلسلہ چہلم تک جاری رہتا. سوم، دسویں، بیسویں اور چہلم کی مجلسیں بڑے پیمانے پر ہوتیں۔"

مذکورہ بالا جائزہ اودھ میں عزاداری کا محدود خاکہ پیش کرتا ہے



اودھ آئینہ ایام میں

جس میں سلطنت اودھ کے دو مراکز فیض آباد اور لکھنؤ کی عزاداری کا ذکر کیا گیا ہے۔ یہ مراکز حکمرانوں کی سرپرستی میں رہے۔ ان کے باہر عوامی سطح پر عزاداری کو مقبولیت حاصل تھی۔ اودھ کا کوئی علاقہ ایسا نہیں رہا ہوگا جس میں عزاداری نہ ہوتی رہی ہو، خواہ وہ نواب سعادت علی خاں کے معاہدۂ الہ آباد (۱۰ نومبر ۱۸۰۱ء) کے قبل کا اودھ ہو یا بعد کا۔ ان میں بعض مقامات کی عزاداری اپنے اطراف و جوانب میں مشہور و معروف رہی ہے۔ شہروں میں خاص طور پر الہ آباد، بنارس، جونپور، بہرائچ، اناؤ، غازی پور وغیرہ اور قصبات میں زید پور اور رودولی (بارہ بنکی) محمود آباد (سیتاپور) مچھلی شہر (جونپور) اتراؤں (الہ آباد) جائس و نصیر آباد (رائے بریلی) وغیرہ کا خاص طور پر ذکر کیا جا سکتا ہے۔ ان کے علاوہ اودھ کے تقریباً ہر شہر اور زیادہ تر دیہاتوں میں عزاداری ہوتی رہی ہے۔ ان میں سلطنت اودھ کی عزاداری کے اثرات نظر آتے ہیں لیکن مقامی ضرورتوں کے اعتبار سے ترمیم و تنسیخ بھی ہوتی رہی ہے۔ ان شہروں اور دیہاتوں میں بھی مرثیہ نگار ہوئے ہیں لیکن عام طور پر مشہور مرثیہ نگاروں کے مراثی کی خواندگی پر زور رہا ہے۔ جلوس ہائے عزا کے متعلق بھی ضابطے مقرر رہے ہیں۔ کس منزل پر کون مرثیہ پڑھا جائے گا اور کون پڑھے گا اس کی بھی پابندی کی جاتی رہی ہے۔ عوام میں نوحہ کے طرز پر "دھنوں" کا رواج ہوا۔ 'ڈہے' اپنے آپ میں ایک صنف شاعری ہے۔ جلوس کے ساتھ عام طور سے دیہاتی عورتیں لحن سے کہتی ہوئی گزرتی تھیں، جس کو اصطلاحاً 'ڈہارنا' کہتے ہیں۔ ان مباحث پر تفصیل سے لکھنے کی ضرورت ہے، جس کا متحمل یہ مضمون نہیں ہو سکتا۔

---

## حواشی :

۱۔ سیّد اطہر عباس رضوی اے سوشیو انٹلکچول، ہسٹری آف اثنا عشری شیعز ان انڈیا۔ ج ۱ ص ۳۰۸۔

۲۔ لطائف اشرفی۔ ج ۲۔ ص ۲۶۸

۳۔ ایضاً ایضاً

۴۔ سید کمال الدین حیدر، قیصر التواریخ ج ۲۔ ص ۱۱۰

۵۔ فیض گزٹیو ص ۲۱۵

۶۔ کلیات جرأت (مخطوطہ) ورق نمبر ۲۱۰ لکھنؤ یونیورسٹی لائبریری

۷۔ محمد خاں شاہجہاں پوری "ملفوظات رزاقی" ص ۱۰۴

۸۔ سید غلام علی خاں "عماد السعادت ص ۸۳ ۹۔ کلیات سودا (مخطوطہ) نسخہ محمد آباد

۱۰۔ نجم الغنی "تاریخ اودھ ج ۳ ص ۲۹۷ ۱۱۔ لکھنؤ گزیٹیر ص ۲۰۲

۱۲۔ نجم الغنی "تاریخ اودھ ج ۳ ص ۲۹۷ ۱۳۔ مرتضیٰ حسین بلگرامی حدیقۃ الاقالیم ص ۱۵۵

۱۴۔ ڈبلو ہیبر، نیریٹو آف دی جرنی ۱۵۔ مرزا ابو طالب لندنی تفضیح الغافلین ص ۱۱۵

۱۶۔ سید عبد اللطیف خاں شوستری "تحفۃ العوام ص ص ۵۳۳۔۵۳۴

۱۷۔ مرزا محمد کاظم، رسالہ سوانح عمری ص ۴۸۔۴۷

۱۸۔ سید غلام علی خاں "عماد السعادت ص ۱۷۲، تحا ص ولیم بیل مفتاح التواریخ ترجمہ حص نجم الغنی "تاریخ اودھ ج ۳ ص ۳۰۰

۱۹۔ سیّد اطہر عباس رضوی، ہسٹری آف اثنا عشری شیعز ان انڈیا ج ۱ ص ۳۰۹

۲۰۔ ڈاکٹر اکبر حیدری (اودھ میں اردو مرثیے کا ارتقا ص ۹۲) نے کربلا کی بجائے نجف لکھا ہے جو غیر صحیح ہے۔ ج۔ر۔

۲۱۔ سید خیرات حسین تنویر امامت ص ۵۴ (مخطوطہ) محمد علی جونپوری رفیق الزائرین ص ۵۵

۲۲۔ کلیات انشا، مخطوطہ مکتوبہ ۱۲۴۴ھ

۲۳۔ ولیم ناٹن، دی پرائیوٹ لائف آف این ایسٹرن کنگ (اردو ترجمہ، شباب لکھنؤ محمد احمد علی) ص ص ۱۴۶۔۱۴۹ (لکھنؤ ۱۹۱۳ء)

۲۴۔ مسز میر حسن علی، آبزرویشن آن دی مسلمان آف انڈیا ص (سنہ اشاعت ۱۸۳۲ء)

۲۵۔ ایضاً ایضاً ص ص ۱۷۔۲۸

۲۶۔ " وان ڈورنگ آف پل گرمس ان سرچ آف پکچرس ڈیورنگ فور اینڈ ٹوینٹی ایرس ان دی ایسٹ ج ۱ ص ۲۹۶ (سنہ اشاعت ۱۸۵۰ء)

۲۷۔ نجم الغنی، تاریخ اودھ ج ۴ ص ص ۳۹۶۔۳۹۷

۲۸۔ سیّد حسن، چند تحقیقی مقالے ص ۷۔۹ (پٹنہ ۱۹۷۶)

۲۹۔ نجم الغنی، تاریخ اودھ ج ۵ ص ۲۴ ۳۰۔ عبدالحلیم شرر، جان عالم ص ص ۷، ۵۹

> "قدیم لکھنؤ میں بیسنی روٹی بڑی پسندیدہ غذا تھی۔ آخری تاجدارِ اودھ کو بیسنی روٹی سے عشق تھا"۔
>
> لکھنؤ کا دسترخوان۔ مرزا جعفر حسین

ڈاکٹر نیر مسعود

# لکھنؤ کی یادگار مجلسیں

پُرانے دنوں کی جو مجلسیں مجھے آج بھی یاد ہیں ان کا سلسلہ تقسیم ہند کے کچھ قبل سے شروع ہوتا ہے۔ اس وقت اودھ میں زمین داریوں، جاگیرداریوں اور وثیقوں کی کمی نہیں تھی۔ لکھنؤ کے پُرانے رئیسوں اور وثیقہ داروں کے پاس دولت گھٹ جانے کے بعد بھی بہت تھی اس لیے مجالسِ عزا میں بڑے اہتمام ہوتے تھے جن کا اظہار امام باڑوں کی آرائش اور اس سے بھی زیادہ تبرک کی تقسیم میں ہوتا تھا۔ پُرانے گھروں کے بہترین نوادر، خواہ وہ جھاڑ فانوس ہوں یا گھڑیاں، یا قیمتی آئینے یا تاریخی اسلحہ یا خطاطی کے اعلیٰ نمونے، دیوان خانوں اور ملاقاتی کمروں سے زیادہ امامباڑوں میں دیکھنے کو ملتے تھے۔ تبرک بھی حسبِ توفیق بہتر سے بہتر ہوتا تھا۔ میرے یہاں تانبے کی ایک بڑی قلعی دار لگن تھی جس میں تین چار کلو آٹا گوندھا جا سکتا تھا۔ اس لگن میں کسی تعلقے سے کھیر کا تبرک آیا تھا۔ شاہی اوقاف اور بڑے رئیسوں کے یہاں کی مجلسوں کا تبرک اصل مجلس سے بہت پہلے دعوتی رقعوں کے ساتھ تقسیم ہونا شروع ہو جاتا تھا۔ اس میں زیادہ تر خاصگی کھانوں کے پورے پورے خوان ہوتے تھے اور یہ شہر کے خاص خاص لوگوں کے گھر بھیجا جاتا تھا۔ اصل مجلس میں الگ سے تبرک کی عام تقسیم ہوتی تھی۔

عشرۂ محرم کی مجلسوں میں حسینیۂ غفران مآب، مدرسۂ ناظمیہ، تعزیہ حسینی، حسینیۂ سید تقی صاحب وغیرہ کی مجلسیں بہت مقبول تھیں۔ حسینیۂ غفران مآب میں عمدۃ العلماء مولانا سید کلب حسین عرف کبّن صاحب مرحوم پڑھتے تھے۔ لکھنؤ کی فصیح زبان کے ساتھ ان کی پختہ آواز جو کبھی گرفتہ نہیں ہوتی، مجلس میں ایک شان پیدا کرتی تھی۔ عاشورے کا دن گزر کر اسی امامباڑے میں وہ شامِ غریباں کی مجلس کو خطاب کرتے تھے جو ننگی زمین پر اندھیرے میں ہوتی تھی۔ یہ مجلسیں آج بھی ہوتی ہیں اور آج بھی ان میں بڑا مجمع ہوتا ہے۔

مدرسۂ ناظمیہ میں مولانا ابرار حسین صاحب پاروی مرحوم پڑھتے تھے۔ مجلس سے پہلے سامعین میں تازہ بھرے ہوئے حقے گردش کرتے رہتے تھے اور عمدہ لکھنوی تمباکو کی خوشبو سے عمارت کے دالان بھر جاتے تھے۔ مجلس شروع ہونے کے وقت حقے ہٹا دیے جاتے تھے اور پاروی صاحب منبر پر بیٹھتے۔ سفید ململ کے انگرکھے میں ان کا بدن خوبصورت معلوم ہوتا تھا۔ ان کی ذاکری میں بھی ایک کیفیت تھی۔ مصائب پڑھنے میں کبھی کبھی ان کی آواز تقریباً غائب ہو جاتی تھی لیکن ان کے چہرے کے تاثرات اس کمی کا احساس نہیں ہونے دیتے تھے۔

تعزیہ حسینی کی مجلس سہ پہر کو ہوتی تھی۔ اس کے بانی مرحوم اکبر حسین زری والے تھے۔ یہاں مجلس سے قبل نفیس کشمیری چائے تقسیم ہوتی تھی۔ یہاں سید نجم الحسن نثار مرحوم پڑھتے تھے جو نثر خوانی کے آخری کامل استاد تھے۔ نثر خوانی کی مجلس میں نثر کے جملوں کے ساتھ، مگر ان سے کچھ زیادہ اشعار، خصوصاً مرثیوں کے بند پڑھے جاتے تھے۔ نجم الحسن مرحوم کی آواز ہمیشہ گرفتہ رہتی لیکن پوری مجلس کو بخوبی سنائی دیتی تھی۔ وہ نثر کے جملے آہستہ آہستہ ہموار لہجے میں ادا کرتے، پھر اچانک ان کے تیور بدل جاتے، آنکھیں سرخ ہو جاتیں، آواز بلند ہو جاتی اور وہ پوری قوت اور عجب کیفیت کے ساتھ مرثیوں کے بند پڑھتے۔ میں نے مرثیوں کی بہترین خوانندگی انھیں سے سُنی۔ (ایک بار میں نے اپنے ایک بزرگ مرثیہ خوان سے دریافت کیا کہ آپ لوگ نجم الحسن صاحب کے سے زور و شور کے ساتھ مرثیہ کیوں نہیں پڑھتے۔ انھوں نے

کہا کہ ایک تو نثر خوانی کی مجلس مقابلۃً مختصر ہوتی ہے، دوسرے نثاروں کو نثر کے فقروں کی وجہ سے سستانے کا موقع مل جاتا ہے اور لگاتار پانچ چھ بند سے زیادہ نہیں پڑھنا پڑتے اس لیے وہ پوری قوت سے پڑھ کے نثر کے فقروں میں آرام کر لیتے ہیں۔ ہم لوگ اگر سو ڈیڑھ سو بند کا مرثیہ مسلسل اسی زور اور قوت کے ساتھ پڑھیں تو کلیجہ پھٹ جائے")۔

قصرِ حسینی کی ان مجلسوں میں عزادار بڑے شوق سے آتے اور ہر مجلس سے پہلے انھیں تجسس رہتا تھا کہ آج نجم الحسن صاحب کیا پڑھیں گے۔ کسی کسی دن وہ پوری مجلس دیہاتی بولی میں پڑھتے، مرثیوں کے بند اور دوسرے اشعار بھی اسی بولی میں اور اسی فراوانی کے ساتھ ہوتے تھے۔ کسی مجلس میں وہ حسینی جماعت کے مجاہدوں اور یزیدی لشکر کے سپاہیوں اور سرداروں کے نام گنانے پر آتے تو قریب قریب پوری مجلس اسی میں ختم ہو جاتی تھی۔ صرف شروع اور آخر میں فضائل، مصائب اور اشعار ہوتے۔ یہ اسرار سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ وہ کسی تعارف کے بغیر محض ناموں کی فہرست سناتے چلے جاتے اور مجلس پر ایک جوش کا عالم طاری ہو جاتا۔ کسی دن ایسا بھی ہوتا کہ منبر پر ان کے بیٹھنے کے ذرا ہی دیر بعد عزاخانے کے باہر تک خبر پھیل جاتی کہ آج کی مجلس میں وہ زعفر جن کا حال پڑھ رہے ہیں، اور دور دور سے لوگ قصرِ حسینی کی طرف لپکتے دکھائی دیتے۔ یہ نثار مرحوم کی بہترین اور مقبول ترین مجلس تھی اور لوگ بے چینی سے اس کا انتظار کرتے تھے۔ زعفر جن کے حال میں میر عشق کا شاہکار مرثیہ "عروج اے مرے پروردگار دے مجھ کو" اس کی بنیاد بنتا تھا۔ مرثیہ کا ڈرامائی بیانیہ اور نثار مرحوم کے چہرے کے تاثرات ابتدا ہی میں ایک حزن اور ہراس کی فضا قائم کر دیتے تھے۔ ایک مسافر سمندری سفر میں طوفان کا شکار ہو کر تختے کے سہارے بہتا ہوا ایک ویران جزیرے میں پہونچتا ہے:

عجیب عالمِ عبرت اِدھر اُدھر دیکھا      کوئی درخت نہ آدم نہ جانور دیکھا
خموش بیٹھے ہوئے اس کو خاک پر دیکھا      بڑھا جب آگے عجب شخص پر خطر دیکھا

رواں تھے اشک برابر زمین پر اُس کے
پڑے تھے بال سراسر زمین پر اُس کے

یہ زعفر جن ہے جو کربلا میں امام حسین علیہ السلام کی نصرت کو پہونچا تھا لیکن امام نے اسے واپس کر دیا تھا۔ اب وہ سیکڑوں برس سے اس غیر آباد جزیرے میں سوگ نشین ہے۔ وہ مسافر سے کہتا ہے:

خبر کسی کو نہیں ہے وہ عالم ودانا      کہاں تھی راہ، ہُوا کس طریق سے آنا
بدن میں روح کو بس شاق ہے ٹھہر جانا      مگو ہے سرحدِ ملکِ عدم یہ ویرانا

اُداس دھوپ، اُندھی چاندنی نکلتی ہے
ہوا ہمیشہ یہاں ڈر سے تیز چلتی ہے

میدان کربلا کا منظر بیان کرتا ہے:

عجب طرح کا مرقع، عجیب عالمِ نور      اُدھر ستم تو اِدھر صبر، شانِ حق کا ظہور
کھلے ہوئے درِ افلاک دشت کیں معمور      ہر ایک سمت کو فوجیں مگر حسینؑ سے دور

سپاہِ شام نے مہرِ علیؑ کو گھیرا تھا
چراغ بیچ میں چاروں طرف اندھیرا تھا

اور اس بند سے مجلس میں گریے کا سلسلہ شروع ہوتا جو آخر تک نہ رکتا تھا:

پیمبرانِ اولوالعزم تھے حسینؑ کے پاس      جنابِ آدمؑ و نوحؑ و خلیلؑ رتبہ شناس
کلیمؑ و حضرتِ عیسیٰؑ میانِ عالم یاس      محمدؐ عربی پیشِ ذوالجناح اداس

لپٹ لپٹ کے رسولِ جلیلؐ روتے تھے
رکاب تھامے ہوئے جبرئیلؑ روتے تھے

نثر خوانی کی جس مجلس میں لٹے ہوئے حسینی قافلے کی مدینے میں آمد کا حال بیان ہوتا تھا وہ بھی سننے والوں کے کانوں میں کئی دن تک گونجتی رہتی تھی۔ میر مونس کے مرثیے "وطن میں قافلۂ کربلا کی آمد ہے" کے بند اس مرثیے کی جان ہوتے تھے۔ اہلِ مدینہ کو شہادتِ حسینؑ کی خبر نہیں، وہ یہ سمجھ رہے ہیں کہ امام اپنے انصار و اعزا اور اہلِ حرم کے ساتھ وطن واپس آ رہے ہیں۔ مدینے میں استقبال کی تیاریاں ہو رہی ہیں، اس وقت اچانک انکشاف ہوتا ہے کہ:

نہ وہ رفیق، نہ وہ بھائی بند آتے ہیں
جھکائے گردنیں کوتل سمند آتے ہیں

پھر شہیدوں کے بے سوار گھوڑے نظر آتے ہیں، سب سے آگے عباسِ علمدار کا گھوڑا ہے جس کے ساتھ سپاہِ حسینی کا علم بھی ہے:

لہو کے چھینٹوں سے دامن علم کا افشاں تھا
علم وہ کیا تھا کہ درد و الم کا ساماں تھا
فرس بھی راکبِ بے کس کے غم میں گریاں تھا

ہر ایک زخم بدن مثلِ گل نمایاں تھا

سلامت اس کا جوڑ اک نہ تھا زمانے میں
چپا تا آتا تھا کھی زباں دہانے میں

اور آخر میں ذوالجناح، امام حسینؑ کا مرکب ؎

یہ نوحہ پڑھتا تھا گھوڑے کے آگے آگے بشیر
مدینہ لٹ گیا، جنگل میں مر گئے شبیرؑ
گلے پہ دلبرِ زہراؑ کے چل گئی شمشیر
کیا شہید غریب الوطن کو بے تقصیر

یہ ذوالجناح شہنشاہِ خوش خصال کا ہے
یہ قاشِ زیں پہ لہو فاطمہؑ کے لال کا ہے

---

حسینیہ سید تقی صاحب کی مجلسوں میں مختلف ذاکر پڑھتے تھے اور آٹھویں محرم تک ان میں مجمع بھی کم ہوتا تھا لیکن نویں محرم کو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ سارا شہر اس امام باڑے میں اُمڈ آیا ہے۔ یہ وہاں مولانا سید احمد صاحب مرحوم کی اشاروں والی ذاکری اور شبیہیں اٹھنے کا دن ہوتا تھا لوگ سویرے سے امام باڑے میں جمع ہوتا اور ایسی جگہوں پر قبضہ کرنا شروع کر دیتے تھے جہاں سے ذاکر کو دیکھ سکیں۔ مجلس شروع ہونے سے پہلے پہلے امام باڑے کے کشادہ دالانوں اور وسیع میدان میں سر ہی سر نظر آنے لگتے۔ پھر بھی لوگوں کی آمد کا سلسلہ جاری رہتا۔ اس مجلس کی ایک خصوصیت یہ بھی تھی کہ اس میں شہر کے تقریباً سب ذاکر اور مجتہد شرکت کرتے تھے۔ یہ مجلس کے معزز ترین حاضرین تھے جن میں سے ہر ایک کی آمد پر نعرہ صلوات سے امام باڑا گونج اٹھتا تھا۔ مجلس کا وقت قریب آنے کے ساتھ ساتھ لوگوں کی بے چینی بڑھتی جاتی تھی۔ آخر کچھ پیش خوانوں کے بعد اچانک پورے مجمع میں سناٹا پھیل جاتا اور اصل ذاکر منبر پر بیٹھتے۔ وہ کچھ دیر خاموشی کے ساتھ مجمع پر نظریں دوڑاتے رہتے اور جدھر نگاہ کرتے ادھر سے رونے کی صدائیں بلند ہوتیں، یہاں تک کہ مجلس شروع ہونے سے پہلے ہی ہر طرف ایک گریہ ہونے لگتا جیسا دوسری مجلسوں میں مصائب خوانی کے نقطہ عروج پر ہوتا ہے۔ مجلس شروع ہوتی۔ مولانا کمزور آواز میں کچھ فقرے ادا کرتے جو دور کے لوگوں تک ٹھیک سے سنائی بھی نہیں دیتے تھے۔ اس کے بعد وہ آواز کے بجائے صرف اشاروں سے مجلس شروع کرتے۔ مجاہدوں کا میدان میں جانا، جنگ کرنا اور شہید ہونا۔ امام حسینؑ کا علی اصغرؑ کے لئے پانی طلب کرنا، حرملہ کا چلّہ کمان میں تیر جوڑنا، تیر چلنا اور گردنِ اصغرؑ پر تیر لگنا، بچے کا امام کے ہاتھوں پر منقلب ہو جانا۔ امام حسینؑ کا جہادِ آخر کے لیے گھوڑے پر سوار ہونا، میدان جنگ میں آکر جہاد کرنا، تیروں، تلواروں نیزوں کے زخم کھانا، گھوڑے سے زمین پر آنا۔ یزیدی سپاہیوں کا حسینی خیموں میں داخل ہونا، عورتوں کی ردائیں اور ننھی سکینہ کے گوشوارے چھیننا۔ یہ سب منظر زندہ ہو ہو کر نگاہوں کے سامنے آتے اور امام باڑے میں صرف رونے کا شور سنائی دیتا رہتا۔ آخر لوگ دیکھتے کہ ذاکر نے اپنا گریبان چاک کر لیا ہے۔ اسی کے ساتھ امام باڑے کے کسی دور اُفتادہ حصے سے نقارے اور جلاجل کی ڈراونی آواز آنا شروع ہوتی اور سارے عزادار شبیہوں کی زیارت کے لئے اٹھ کر کھڑے ہو جاتے۔ اچانک بھرے مجمع میں تیرتے ہوئے تابوت نظر آتے جن کے اندر تیروں سے چھدے ہوئے خون آلود بدن دکھائی دیتے۔ لوگ ہر تابوت کو چومنے کے لئے ٹوٹے پڑتے۔ ذرا دیر بعد اندازہ کرنا ممکن نہ رہتا کہ کب کدھر سے کون سی شبیہ برآمد ہو گی۔ مجمع جا بجا سے پھٹتا، پھر اکٹھا ہوتا۔ گہوارۂ علی اصغرؑ آتے آتے فضا اتنی ہیجانی ہو جاتی کہ ایک کو دوسرے کا ہوش نہ رہتا۔ اسی رستاخیز کے عالم میں اونٹ اور ذوالجناح مجمع کو چیرتے پھاڑتے دالانوں کے اندر اور صحن میں ادھر سے ادھر دوڑتے پھرتے۔ ان جانوروں پر بھی ایک جوش ساطاری ہوتا اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ ایک ایک قدم میں کئی کئی عزاداروں کو کچل ڈالیں گے لیکن اس افراتفری کے باوجود کوئی سنگین حادثہ نہیں ہوتا تھا۔

---

آٹھویں اور نویں محرم کو پروفیسر سید مسعود حسن رضوی ادیب مرحوم کے یہاں "ادبستان" میں سید العلماء، مولانا سید علی نقی نقوی صاحب مرحوم پڑھتے تھے۔ اس وقت تک سید العلماء مرحوم نے باقاعدہ ذاکری نہیں شروع کی تھی اور لوگوں کو کبھی کبھار ان کے صرف وعظ سننے کا موقع ملتا تھا اس لیے ان دو مجلسوں میں بڑا مجمع ہو جاتا تھا۔ یہ مخلوط مجمع ہوتا تھا جس میں شہر کے دانشوروں کی بڑی تعداد نظر آتی تھی۔ فرنگی محل کے علماء اور کبھی کبھی مولانا عبدالماجد دریا بادی اور جوش ملیح آبادی بھی سامعین کی صفوں میں ہوتے تھے

سید العلماء کا بیان کسی مخصوص موضوع پر ہوتا تھا جس کا تعین ادیب مرحوم کرتے تھے۔ بیان ڈھائی تین گھنٹے سے کم کا نہیں ہوتا تھا اور کبھی کبھی چار گھنٹے تک پہونچ جاتا تھا۔ ایک بار رُباعی "شاہ است حسینؑ بادشاہ است حسینؑ" کو موضوع بنایا گیا۔ ایک سال کی مجلسوں میں ابتدائی دو مصرعوں اور دوسرے سال کی مجلسوں میں بقیہ دو مصرعوں کی تفسیر بیان ہوئی۔ آخری مصرعے "حقا کہ بنائے لاالٰہ است حسینؑ" والی مجلس میں امام حسینؑ کو جس وضاحت اور استدلال کے ساتھ کلمۂ لاالٰہ الاّ اللہ محمد رسول اللہ کی بنیاد ثابت کیا گیا تھا اسے یاد کر کے لوگ برسوں وجد کرتے رہے۔ ان مجلسوں کی فضا روایتی مجالسِ عزا سے مختلف ہوتی تھی۔ مصائب خوانی کا بھی بہت التزام نہیں ہوتا تھا۔ اس وجہ سے یہ عام عزاداروں کے لیے بہت دل پسند نہیں ہوتی تھیں۔ ایک بار پس پردہ بیٹھی ہوئی ایک خاتون جو بڑے شوق سے مجلس سننے آئی تھیں بیچ ہی میں یہ کہتی ہوئی رخصت ہو گئیں کہ " ہماری سمجھ میں یہ گلستان بوستان نہیں آتی "۔

---

بڑی مجلسوں کے علاوہ چھوٹی چھوٹی مجلسیں بھی یادگار تھیں جو بعض اماماڑوں میں ایک کے بعد ایک مسلسل ہوتی رہتی تھیں۔ ان مجلسوں میں دن بھر عزاداروں کے آنے جانے کا سلسلہ رہتا تھا۔ ان میں خوا ندگی اور تبرک کی رنگارنگی دیدنی ہوتی تھی۔ یہ مجلسیں مختلف لوگوں کی طرف سے ہوتی تھیں اور ان میں حاضرین کو تبرک حاصل کرنے کے لئے اماباڑے کے دروازے سے باہر نہیں نکلنا پڑتا تھا بلکہ اپنی جگہ پر بیٹھے بیٹھے تبرک مل جاتا تھا۔ ایک مجلس کے تبرک کی تقسیم ختم بھی نہ ہونے پاتی کہ دوسری مجلس کا مہتمم اپنے ذاکر کو منبر پر بٹھوا دیتا تھا۔ پندرہ منٹ کے اندر یہ مجلس ختم ہوتی اور تیسری مجلس نئے ذاکر، نئے تبرک والی شروع ہو جاتی۔ ان مجلسوں میں پڑھنے والے عموماً غیر معروف اور بیشتر بوڑھے لوگ ہوتے تھے۔ اس وقت تک مرثیہ خوانی کا زوال ہو چکا تھا اور موجودہ طرز کی ذاکری نے مجلس کی دوسری قسموں کو قریب قریب ختم کر دیا تھا۔ ان چھوٹی چھوٹی مجلسوں کے یہ بوڑھے پڑھنے والے انھیں متروک اقسام کے آخری نمائندے تھے۔ ان میں سے کوئی کتاب میں سے دیکھ دیکھ کر مجلس پڑھتا اور کوئی زبانی نثر میں پڑھتا، لیکن باقاعدہ ترنم کے ساتھ۔

بیسویں صدی کی ابتدا میں سید نصرت علی دہلوی نے اپنی کتاب "تاج التواریخ" میں مجلس پڑھنے والوں کی مندرجہ ذیل قسمیں بتائی تھیں:

### ۱. تحت اللفظ خوان

یہ حضرات مجلس میں مرثیہ پڑھتے ہیں اور یہی ذریعۂ معاش ہے .... اب بھی اس فن کو جاننے والے لکھنؤ میں بہت ہیں۔

### ۲. حدیث خوان

یہ حضرات علم دینیات سے ماہر ہوتے ہیں، احادیث پر بھی عبور ہوتا ہے...... محرم میں منبر پر بیٹھ کر حالاتِ آلِ عباؑ بیان کرتے ہیں۔

### ۳. کتاب خوان

یہ لوگ بھی مثل حدیث خوانوں کے مگر ان سے نیچے درجے کے ہیں ذکرِ مصائب حضرت امام حسین علیہ السلام بیان کرتے ہیں۔ ان کا فن حدیث خوانوں سے جدا ہے۔

### ۴. بنثر خوان

یہ حضرات منبر پر بیٹھ کر ذکرِ مصائب حضرت امام حسینؑ بیان کرتے ہیں اور مقاماتِ مناسب پر اشعارِ اردو فارسی بھی شامل کرتے ہیں۔

### ۵. سوزخوان

اس فن کے لوگ علم موسیقی کے زیادہ ماہر ہوتے ہیں اور مجالس میں مرثیہ نہایت سوز و گداز سے پڑھتے ہیں.... ان کی ذاکری کا قاعدہ یہ ہے کہ ایک شخص جس کو "صاحب بستہ" کہتے ہیں بیچ میں بیٹھتا ہے اور دو آدمی دونوں پہلوؤں میں بیٹھتے ہیں۔ داہنی طرف والے کو "بازو" اور بائیں طرف والے کو "ہوائی" کہتے ہیں، ہم آواز ملا کر پڑھتے ہیں۔

### ۶. واقعہ خوان

یہ حضرات محرم میں ذکرِ مصائب حضرت امام حسین علیہ السلام منبر پر بیٹھ کر بیان فرماتے ہیں۔ ان کے پڑھنے کی ترکیب مثل اہل عجم کے ہوتی ہے۔"

محرم کی ان چھوٹی چھوٹی مجلسوں میں یہ سب اور ان کے علاوہ عزاداری کے دوسرے شعبوں کے پڑھنے والے بھی مل جاتے تھے۔

مجلسوں کی رونق اور رواج میں آج بھی کمی نہیں ہے بلکہ بعض حیثیتوں سے اضافہ ہی ہو گیا ہے۔ لیکن اوپر جن مجلسوں کو یاد کیا گیا ہے وہ اپنی کیفیتوں سمیت ماضی کے دھندلکوں میں گم ہو چکی ہیں۔

ڈاکٹر اختر بستوی

# تہواروں کی مشترکہ تہذیبی نوعیت

فرماں روایانِ اودھ کے دور سے مراد وہ عہد ہے جو اودھ میں اٹھارہویں صدی کے ربع اول میں سعادت خاں برہان الملک کی صوبے داری سے شروع ہو کر انیسویں صدی کے وسط میں واجد علی شاہ کی سلطنت کے انتزاع پر ختم ہوا۔

تقریباً ایک سو چونتیس سال کی مدت پر مشتمل فرماں روایانِ اودھ کا یہ دور کئی اعتبار سے تاریخ ساز ہے۔ اس نے ہندوستان کو کچھ انتہائی قیمتی تحفے عطا کیے ہیں، جن میں سب سے بیش قیمت چیز وہ تہذیب ہے جسے ہم "اودھ کی تہذیب" کہتے ہیں۔ یہ ہندوؤں اور مسلمانوں کی مشترکہ تہذیب ہے جس میں ان دونوں کے معاشرتی اجزا نے تحلیل ہو کر ایک دلکش گنگا جمنی صورت اختیار کر لی ہے۔ اودھ کی تہذیب متعدد صفات کی حامل ہے، لیکن اس کی سب سے نمایاں اور سب سے جاندار صفت اس کا مشترکہ تمدنی پہلو ہی ہے۔ یہ مشترکہ تہذیب اودھ کے حکمرانوں کے دور میں اس صوبے کے لوگوں کی زندگی کے ہر شعبے پر پوری طرح چھائی ہوئی تھی۔

اودھ کے علاقے میں ہندوؤں اور مسلمانوں کے تیوہار ہمیشہ بڑی دھوم دھام سے منائے جاتے رہے ہیں۔ فرماں روایانِ اودھ کے دور میں تیوہاروں کی دھوم دھام اور شان و شوکت میں بھی اضافہ ہوا اور اس کے ساتھ ہی ساتھ ان کے ثقافتی پہلوؤں کو بھی زبردست تاب و توانائی ملی۔ اس عہد میں تیوہاروں کے منانے کے انداز میں ایک بہت ہی اہم خوبی یہ نمایاں ہوئی کہ ہندوؤں اور مسلمانوں، دونوں کے تیوہاروں کے طور طریقے اودھ کی گنگا جمنی تہذیب کے رنگ میں بھرپور طور پر رنگ گئے اور ان کی مشترکہ تہذیبی نوعیت بہت ہی نکھر گئی۔

اودھ کے فرماں رواؤں کے زمانے میں تیوہار صرف عوام کی سطح ہی پر نہیں منائے جاتے تھے بلکہ حکومت کی جانب سے بھی انھیں منانے کا دور دار اہتمام ہوتا تھا۔ تمام اہم تیوہاروں کے مواقع پر دربار میں بھی تقریبات منعقد ہوا کرتی تھیں اور حکومت ان پر کثیر رقم خرچ کرتی تھی۔ فرماں روایانِ سلطنت خود ان میں شریک ہوتے تھے۔ اس سلسلے میں ہندوؤں اور مسلمانوں کے تیوہاروں میں تفریق سے کام نہیں لیا جاتا تھا۔ جس طرح مسلمانوں کے تیوہاروں پر حکومت کی طرف سے تقریبات کا انعقاد ہوتا تھا اسی طرح ہندوؤں کے تیوہاروں پر بھی ہوا کرتا تھا۔ چونکہ حکمرانانِ اودھ مسلمان تھے اس لیے مسلمانوں کے تیوہاروں کا حکومت کی سطح پر منایا جانا کوئی غیر معمولی بات نہیں تھی۔ لیکن مسلم حکمرانوں کا ہندوؤں کے تیوہاروں کو دربار میں منانا اور سرکاری خزانے سے ان کے لیے بڑی بڑی رقمیں خرچ کرنا ایک بہت ہی اہم بات تھی۔ یہ مذہبی وسیع النظری اور رواداری کی شاندار مثال تھی۔

اس دور میں تیوہاروں کے موقع پر ان سے متعلق مذہبی رسوم بھی ادا کی جاتی تھیں، لیکن ان کے منانے کا عام طرز مذہبی سے زیادہ ثقافتی ہو گیا تھا۔ تمام تیوہاروں میں ہر طرف رنگ و سرود کا سماں چھا جاتا تھا۔ شہر کی آرائش و زیبائش ہوتی تھی۔ اور چراغاں و آتش بازی کا اہتمام ہوا کرتا تھا۔ امرا، عمائدین اور شرفا کے طبقے کے افراد ایک دوسرے کے یہاں جاتے اور مبارکباد دیتے تھے۔ اور ان کے اثر سے عوام میں بھی یہ طریقہ بڑے پیمانے پر رائج تھا۔

مذکورہ دور میں تیوہاروں کو منانے کے سلسلے میں ایک خصوصی اہمیت کی بات یہ بھی نظر آتی ہے کہ تیوہاروں کے ثقافتی پہلوؤں کے ساتھ ساتھ ان کے مذہبی پہلو میں بھی ہندوؤں اور مسلمانوں کے اشتراک کی صورتیں فروغ پذیر ہوئیں۔ ہندوؤں کے بعض تیوہار ایسے تھے جن کی کچھ مذہبی رسوم کو مسلمان بھی اپنے طور پر ادا کرتے تھے اور مسلمانوں کے کچھ تیوہاروں کی مذہبی رسوم کو ادا کرنے کا چلن ہندوؤں میں بھی تھا۔

تیوہاروں میں ہولی، متذکرہ دور میں بڑے ہی ولولے اور جوش و خروش

کے ساتھ منائی جاتی تھی۔ دربار میں بھی ہولی کے جشن کا زبردست اہتمام ہوتا تھا۔ حکمرانانِ اودھ خود ہولی کھیلتے تھے۔ آصف الدولہ کے ہولی کھیلنے کا ذکر میر تقی میرؔ کی مثنوی "دربیان ہولی" میں بھی ملتا ہے۔

ہولی کھیلا آصف الدولہ وزیر
رنگ صحبت سے عجب ہیں خرد و پیر

آصف الدولہ اور سعادت علی خاں ہولی کا جشن مناتے تھے اور اس جشن پر لاکھوں روپے صَرف کرتے تھے۔ اس میں رنگارنگ تقریبات ہوتی تھیں اور درباریوں کو قیمتی خلعت تقسیم کیے جاتے تھے۔ اودھ کے دوسرے حکمرانوں کے دربار میں بھی ہولی کے موقع پر جشن کا خاص اہتمام کیا جاتا تھا اور کسبیوں، طوائفوں اور دوسرے فنکاروں کو نقد اور قیمتی زیورات کے انعامات دیے جاتے تھے۔ عوامی سطح پر "ہولیکا دہن" (ہولی جلنے) کے دوسرے دن صبح گلال، عبیر، زعفران اور کُم کُم سے اور پچکاریوں میں رنگ بھر کر ہولی کھیلی جاتی تھی۔ طرح طرح کے سوانگ بھرے جاتے تھے اور کھیل تماشے ہوا کرتے تھے۔ شام کو چراغاں اور آتش بازی کی بہار ہوتی تھی۔

ہولی ہی کی طرح بسنت کا تیوہار بھی اس عہد میں ہندو اور مسلمان یکساں جوش اور جذبے سے مناتے تھے۔ فرماں روایانِ اودھ بسنت کے جشن کے سلسلے میں بھی بڑا اہتمام کرتے تھے۔ آصف الدولہ کے دربار میں اس تیوہار کا جشن بڑے تزک و احتشام کے ساتھ ہوا کرتا تھا اور اس پر بھی وہ ہولی کے جشن کی طرح لاکھوں روپے خرچ کیا کرتے تھے۔ دیگر حکمرانانِ اودھ بھی بسنت کے جشن کو بہت اہمیت دیتے تھے۔ اس روز لوگ زرد لباس پہنتے تھے اور ہزاروں کی تعداد میں شہر کے باہر جمع ہو کر زرد کاغذ کی پتنگ زرد رنگ کی ڈور سے اڑاتے تھے۔ اس تیوہار کے دن مسلمان گانے والے، دیگر لوگوں کے ساتھ، جن میں ہندو اور مسلمان دونوں شامل ہوتے تھے، مٹی کے برتن میں سبز خوشے اور "گل شریف" ڈال کر کسی بزرگ کے مزار پر جاکر بسنت کی تہنیت اور اس بزرگ کی مدح میں اشعار گاتے تھے۔

دسہرے کی بھی، اودھ کے فرمانرواؤں کے دَور میں بڑی دھوم ہوتی تھی۔ اس تیوہار میں ہندوؤں کے ساتھ ساتھ مسلمان بھی "نیل کنٹھ" کے درشن کے لیے مختلف مندروں میں اور دیگر مقامات پر جاتے تھے۔ خصوصیت کے ساتھ شہر کا حاکم اپنے گھوڑے اور ہاتھیوں کو مہندی اور دوسرے رنگوں سے رنگوا کر، نقرئی اور طلائی ساز و سامان اور زرنگار جھول اور عماریاں لگا کر، اپنے فوجی دستے اور ذی مرتبہ مصاحبوں کے ساتھ "نیل کنٹھ" کے درشن کرتا تھا۔ شام کے وقت رقص و سرود کی محفل منعقد ہوتی تھی۔ دسہرے کے ایام میں مُسلم بچے بھی ہندو بچوں کی طرح ٹیسو رائے کی مورت بنا کر اور اسے لکڑی پر لٹکا کر شام کے وقت روزانہ ہندی کے اشعار پڑھتے ہوئے دروازے دروازے جاکر پیسہ مانگتے تھے اور جو رقم جمع ہوتی تھی اس سے خاص دسہرے کے دن مٹھائی خرید کر آپس میں تقسیم کر لیتے تھے۔

دیوالی بھی فرمانروایانِ اودھ کے زمانے میں بڑی رونق اور چہل پہل کا تیوہار ہوا کرتا تھا۔ شہر کی زور دار آرائش کی جاتی تھی۔ لکھنؤ میں سارے بڑے محلے دلھن کی طرح سجائے جاتے تھے۔ لکشمی اور گنیش کی پوجا ہوتی تھی۔ "چوک پورا" جاتا تھا اور "دیوالی بھری" جاتی تھی۔ گھر کے آنگن میں مختلف رنگ کے چاول وغیرہ سے خوبصورت نقش و نگار بنانے کو "چوک پورنا" کہا جاتا تھا۔ دیوالی کی شب کو عورتیں بچوں کے نام سے الگ الگ مٹی کے کھلونے منگواتی تھیں اور طرح طرح کی مٹھائیاں اور کھانڈ کے کھلونے ان کے ساتھ کر کے، پہلے سارے گھر میں چراغاں کرتی تھیں اور پھر مکان کے اس حصے کو جہاں کھلونے مٹھائیوں کے ساتھ رکھے جاتے تھے، خصوصیت کے ساتھ دیپکوں سے سجاتی تھیں۔ اس کو "دیوالی بھرنا" کہتے تھے۔ اور بچوں کی حفاظت کے لیے اسے اچھا شگون مانا جاتا تھا۔ دیوالی کے تیوہار میں چراغاں اور آتش بازی سب سے اہم اور خاص چیزیں ہوا کرتی تھیں۔ تمام گھروں میں چراغاں ہوتا تھا اور ہر طرف آتش بازیاں چھوٹتی تھیں۔ شام کو ہندو مسلمان خواص اور عوام گھر سے نکل کر روشنی دیکھنے جاتے تھے۔ دیوالی کے موقع پر قمار بازی کا رواج عام تھا۔

کرشن جی کی پیدائش کا تیوہار جنم اشٹمی بھی ان تیوہاروں میں شامل تھا جنھیں اودھ کے حکمرانوں کے دَور میں خصوصی اہمیت حاصل تھی۔ جنم اشٹمی کے دن لوگ گھر گھر کنھیا جی کے جنم کا جشن مناتے تھے۔ جگہ جگہ "رہس" کھیلے جاتے تھے۔ جن میں کرشن جی کے حالات، رقص و سرود اور موسیقی کے پیرائے میں اوپیرا کے انداز میں پیش کیے جاتے تھے۔ انھیں دیکھنے کے لیے جو لوگ اکٹھا ہوتے تھے ان میں ہندوؤں کے ساتھ ساتھ مسلمان بھی ہوا کرتے تھے اور یہی نہیں بلکہ ان میں پارٹ ادا کرنے والوں میں مسلمان بھی شامل ہوتے تھے۔ اس تیوہار کے موقع پر ہندوؤں کی تقلید میں مسلمان کنس کا مجسمہ

اس کے پیٹ میں شہد بھر دیتے تھے اور پھر اسے چاک کر کے شہد کو اس کا خون کہہ کر پیتے تھے۔

ہندوؤں کے تہواروں کی طرح مسلمانوں کے تہوار بھی فرمانروایانِ اودھ کے دور میں بڑی آن بان اور بڑے ہی ولولے کے ساتھ منائے جاتے تھے۔ حکومت کی طرف سے بھی زوردار اہتمام ہوتا تھا اور عوام بھی زبردست جوش و خروش کا مظاہرہ کرتے تھے۔ مسلمانوں کے تہواروں کی بھی مشترکہ تہذیبی نوعیت اس عہد میں بے حد روشن تھی۔

اسلامی تہواروں میں عید الفطر اور عید الاضحیٰ کو جنھیں عرفِ عام میں عید اور بقر عید کہا جاتا ہے، مذکورہ دور میں شاندار جشنِ مسرت کے طور پر منایا جاتا تھا۔ عید کے چاند کا اعلان کرنے کے لیے بندوقیں داغی جاتی تھیں۔ اور فرطِ مسرت میں بگل اور نقارے بجائے جاتے تھے۔ عید کے دن اودھ کے حکمراں ایک پُرشکوہ جلوس کے ہمراہ نمازِ عید ادا کرنے کے لیے عیدگاہ جاتے تھے۔ اس جلوس میں قیمتی لباس میں ملبوس امرا، گھوڑ سوار اور پیدل فوجی، اونٹوں پر بیٹھے ہوئے بندوقچی، توپ خانے اور ہاتھیوں کے دستے ہوتے تھے اور ان کے پیچھے کئی ہاتھی گاڑیوں کے درمیان چار ہاتھیوں والی ایک گاڑی میں فرماں روائے اودھ کی سواری ہوتی تھی۔ نماز کے بعد اسی طمطراق اور کر و فر سے اس جلوس کی واپسی ہوا کرتی تھی۔ عید گاہ سے واپس ہونے کے بعد دربار ہوتا تھا جس میں امرا مبارکباد اور نذریں پیش کرتے تھے اور شعرا تہنیت نامے سُناتے تھے۔ میر حسن نے اپنی مثنوی "تہنیتِ عید" میں، جو انھوں نے فیض آباد میں کہی تھی اور جس میں آصف الدولہ کی والدہ بہو بیگم کے ناظر جواہر خاں کی تعریف شامل ہے، اس عہد کی ایک عید کا حال بیان کرتے ہوئے "تیاریٔ عید" "ہنگامِ عید" اور عید کی "جاہ اور حشمت" کا تذکرہ اور عید کے دن خوشی کے ہر طرف "ترقی میں" ہونے کا ذکر کیا ہے۔ اس مثنوی کے یہ اشعار ملاحظہ ہوں ؎

کہ ہے آج دن عید کا میری جاں — خوشی ہر طرف ہے ترقی میں یاں
یہ تیاریٔ عید و ہنگامِ عید — یہ جاہ اور حشمت یہ اکرامِ عید

عید کے دن امرا، خواص اور عوام سب آپس میں گلے ملتے تھے اور ایک دوسرے کے گھر جاتے تھے اور سب کے گھروں پر مہمانوں کی ضیافت سویوں سے کی جاتی تھی اور انھیں عطر اور پان پیش کیا جاتا تھا۔ گلے ملنے مبارکباد دینے، لوگوں کے گھروں پر جانے، سویاں کھانے اور دیگر قسم کی ضیافتوں میں ہندو حضرات بھی شامل ہوتے تھے۔ عید کے دن کی کئی رسمیں ہندوؤں کے اثر سے رائج ہوئی تھیں۔ مثلاً سویّیں کا چلن ہندوؤں ہی کے اثر کا نتیجہ تھا۔ ہندو لوگ "شراونی" اور "اننت چترودشی" کو سویّیں کھاتے ہیں۔ یہ دونوں تہوار خوشی کے ہیں، عید کے روز ایک دوسرے کے گھر جانے اور کچھ کھانے کھلانے کا رواج بھی بعض محققین کی رائے کے مطابق ہندوؤں ہی کے اثر کا عطا کردہ تھا۔ یہ دونوں رسمیں ہندوؤں کے تہوار ہولی میں عرصہ دراز سے مروج تھیں اور عید میں ان کا چلن اسی کے اثر سے ہوا تھا۔ عہدِ مذکور میں بقر عید کا جشن بھی عید ہی کے طرز کا ہوتا تھا۔ اس روز بھی عید کے دن کی طرح شاندار جلوس کے ساتھ اودھ کے حکمراں کی سواری عیدگاہ جاتی تھی اور نماز ادا کر کے اسی انداز میں واپس ہوتی تھی۔ نماز کے بعد عیدگاہ میں حکمرانِ اودھ اونٹ کی قربانی کرتے تھے۔ اور اس کا اعلان توپ داغ کر کیا جاتا تھا۔ عیدگاہ سے واپس آکر عید ہی کی طرح دربار ہوتا تھا اور اس دربار میں بھی نذریں پیش کی جاتی تھیں اور تہنیت نامے پڑھے جاتے تھے۔ اس روز لوگوں کے گھروں پر بھی قربانی ہوتی تھی جس کا گوشت بھی بٹتا تھا اور اس گوشت سے تیار کی ہوئی لذیز غذاؤں کے تورے بھی اعزا و احباب میں بانٹے جاتے تھے۔ گھر گھر دعوتوں کا انتظام ہوتا تھا۔ عید ہی کی طرح آپس میں گلے ملنے مُبارکباد دینے، اور ایک دوسرے کے گھر جانے کے سلسلے چلتے تھے۔ جن میں ہندو اور مسلمان سب شریک ہوتے تھے۔

مسلمانوں کا تہوار شبِ برات بھی اودھ کے فرمانرواؤں کے زمانے میں بہت ہی اہم تہوار تصور کیا جاتا تھا۔ یوں تو یہ ایک ایسا تہوار ہے جس کا تعلق تاریخِ اسلام کے مختلف واقعات اور مختلف اسلامی عقائد سے جوڑا جاتا ہے، مثلاً کچھ لوگ اس کا سلسلہ جنگِ احد میں پیغمبر اسلامؐ کے دندانِ مبارک کے شہید ہونے سے اور کچھ اشخاص، حضرت امیر حمزہ کی شہادت سے جوڑتے ہیں، اور بعض حضرات اس کو اِن عقائد سے منسلک کرتے ہیں کہ اس رات کو حکمِ الہٰی سے ملائکہ رزق کی تقسیم اور عمر کا حساب لگاتے ہیں اور ہر شخص کا اعمال نامہ لکھوا جاتا ہے اور اس کی قسمت کا فیصلہ کیا جاتا ہے۔ لیکن اس تہوار کے ہندوستان میں رائج ہونے کے سلسلے میں بعض لوگوں نے ہندو مذہب اور ہندو تہذیب کے اثرات کا بھی ذکر کیا ہے۔ مثال کے طور پر یہ کہا جاتا ہے

# لکھنؤ کی بازیاں

## کنکوے بازی

لکھنؤ کی بازیاں بہت مشہور ہیں، ان میں سے کچھ خاص کے نام ہیں: پتنگ بازی، کبوتر بازی، مرغ بازی، بٹیر بازی اور تیتر بازی۔ ان بازیوں میں یہاں صرف پتنگ بازی کے بارے میں تفصیل پیش کی جاتی ہے۔

اس صدی کی شروعات میں کنکوا بازی کا فن لکھنؤ میں اپنے عروج پر تھا۔ نوابین، شرفا اور رئیس لوگ اس شوق کے دلدادہ تھے اسی زمانے میں کنکوے بازی کے بڑے بڑے کلب بنے، اس کے اصول قائم کیے گئے اور کوشش یہ کی گئی کہ کرکٹ اور فٹ بال وغیرہ کی طرح اسے بھی مستقل قسم کے کھیلوں میں شامل کر لیا جائے۔ چنانچہ ۱۹۲۴ء مطابق ۱۳۵۲ھ میں "ہوائی شغل" کے نام سے ایک کتاب لکھی گئی اور اس میں بھی مانگ دہرائی گئی۔ لکھنؤ کی پتنگ بازی پر لکھی گئی شاید یہ واحد کتاب ہے اور اسے سید احمد معتمد اعزازی نے مرتب کیا تھا اور اس کی تاریخ باقر حسن شہرت اور آرزو لکھنوی نے سید محمد حیدر کے نام سے تصنیف کی تھی۔

پتنگ کا لفظ پتنگا سے نکلا ہے اور پتنگا چونکہ چھوٹا ہوتا ہے اس لیے چھوٹے کنکوے کو جسے عموماً کنکیا کہتے ہیں، اسے ہی پتنگ کہا جاتا ہے اور بڑے سائز والے کنکوے کہلاتے ہیں۔

خطۂ یونان کے ایک مشہور حکیم عرقیطس طرطری نے حضرت عیسیٰ کی پیدائش سے چار سو سال قبل اس کی ایجاد کی تھی لیکن مگر لکھنؤ میں پتنگ بازی کی تاریخ زیادہ پرانی نہیں ہے۔ نواب آصف الدولہ کے زمانے میں بھی پتنگ، کنکوا زیادہ تر جھل جھل دار لڑا کرتا تھا، لیکن باقاعدہ کنکوے بازی کا رواج نہ تھا۔ نہ کثرت سے یہ شغل ہوتا تھا۔ اس زمانے میں ڈور موٹی، پتنگ بہت بھاری اور ٹھس ہوتی تھی۔ واجد علی شاہ کے زمانے تک تکل، پتنگ، کنکوے، بابکی اڑا کرتے تھے۔ آخر عہد شاہ مرحوم میں بیگموں اور خواجہ سراؤں میں چند ماہ پتنگ بازی کا شغل ہوا۔ یہ لوگ مینا بازار میں رہتے تھے کچھ بدمزگی پیدا ہو جانے سے شغل بند ہو گیا۔ ۱۸۵۶ء میں لکھنؤ کی سلطنت کا خاتمہ ہو گیا۔ ۱۸۵۷ء میں جنگ آزادی لڑی گئی۔ اس کے تین سال بعد مشہور کنکوے بازی لکھنؤ میں شاہزادوں اور نواب زادوں میں ہوئی۔

ایک فریق شاہزادہ مرزا ولی عہد بہادر خلف شاہزادہ مرزا حیدر صاحب دہلوی، دوسرے فریق نواب علی محمد خاں صاحب بہادر ساکن احاطہ مرزا علیخاں لکھنؤ تھے۔ یہ کنکوے بازی ڈھائی سال تک جاری رہی۔

لکھنؤ میں آصف الدولہ کے وقت سے ہی تکل، مکڑ، آدم اور اژدہا شکل کی پتنگ اڑانے کا شوق تھا مگر لڑانے کا طریقہ اس وقت تک رائج نہیں تھا۔ باقاعدہ طور پر پینچ لڑانے اور کلب وغیرہ بنانے کا سلسلہ انگریزوں کی حکومت قائم ہو جانے کے بعد شروع ہوا۔

کوئی بھی شوق جب فن بن جاتا ہے تو اس کے تمام اصول مرتب کرنے میں ہنرمندی درکار ہوتی ہے۔ چناں چہ کنکوا بنانا، سادی تیار کرنا، مانجھا سونتنا اور چرخی ٹھرانا وغیرہ لکھنؤ کا ہنر بن گیا۔

پرانے زمانے میں مجیم کا بدیسی کاغذ کنکووں میں استعمال ہوتا تھا ہر رنگ کے تاؤ ہوتے تھے اور پچاس برس قبل اس کی قیمت دو روپیہ فی رم ہوتی تھی۔ اس رنگین کاغذ پر کوڑیاں گھس کر اس پہ پھکیاں بنائی جاتی تھیں اس سے کاغذ پر ایک طرح کا نقش ابھر آتا تھا اور اس طرح کے نقش

کہ جب دوسرے رنگ کے کاغذ سے ملا کر پتنگ بنائی جاتی تھی تو وہ بہت خوبصورت معلوم ہوتی تھی۔

یہ فن اتنا ترقی پذیر ہوا کہ سادہ کاغذ چار خانہ دار، لہریا دار اور دوسری طرز کی لکیروں سے دیدہ زیب بن جاتا تھا۔ یہی فن آگے بڑھا تو ہمارے بعض ہنرمند اچھے سے اچھے نقوش اور اناردانہ قریب قریب لکیریں کھینچ کر تیار کر دیتے تھے۔

آجکل یہ فن ختم ہو گیا ہے اور اب دیسی کاغذ سے ہی رنگ برنگ اور پٹی سے پٹی جوڑ کر ڈیزائن بنایا جاتا ہے۔ کچھ پرانے اور کچھ نئے ڈیزائن کے کنکوؤں کے نام اس طرح مشہور ہیں:

پرانوں میں: انگاریہ، ابابیلیا، ایک کلا، بٹھیا، بھیڑیا، بگلا، پہاڑیا، پٹی دار، بڑھی دار، بہروپیا، تپیتا، جینویا، جم، جھر، چپ، چوبرہ، جھنڈے دار، چاند تارا، جتن، خربوزیہ، دوگکا، دوبازہ، دوپرہ، زیرپرہ، سلیمانیہ، شطرنجیا، مڑی دار، طوقیہ، کروندیا، کٹ مانگیا، گل پتہ، گوٹیا، گیند دار، مانگ دار، لل پتہ، منتھے دار، مردنگیا، مکھی (نعل دار طوقیہ) وغیرہ مشہور تھیں۔

نئے ڈیزائنوں میں اب صرف چند ہی نام ہیں مثلاً مانگ دار، لیٹے دار، چپ، گیند دار، طوقیہ، پٹی دار، بڑھی دار، چاند تارا اور منتھے دار وغیرہ۔

اس صدی کی پتنگ کی موجودہ شکل میں اس کے آٹھ حصے ہوتے ہیں: ٹھڈا، مڈھا، کانپ، پتہ، کیدہ، پٹھا، کنا اور ڈور۔

پتنگ سازی کے جو مشہور ماہر فن اور باکمال استاد ہوئے ہیں، ان میں کچھ پرانے نام یوسف حسین، اچھے صاحب، اسماعیل، منوہر لال، محو نواب صاحب، آغا صاحب، چھٹن صاحب، جو مولوی صاحب بھی کہلاتے تھے، لیکن ۱۹۴۸ء سے ۱۹۷۰ء تک جس شخص نے پتنگ سازی میں اپنا لوہا منوایا اس کا نام تھا آغا جن کاشمیری، جنھوں نے یہ فن اپنے والد سے حاصل کیا تھا۔

زمانۂ حال میں کنکوا مانجھے اور ڈور کے ذریعے اڑایا اور لڑایا جاتا ہے۔ پرانے زمانے میں مانجھے کو ڈور کہتے تھے اور ڈور کے بجائے سادی کا لفظ مستعمل تھا۔ کنکوا لڑانے میں مانجھا بقدر ضرورت باندھا جاتا تھا اور پیچ کی لمبائی کا تعین سادی سے ہوتا تھا۔ اصل سادی تقریباً پچاس برس قبل ختم ہو گئی تھی اور اس کی جگہ پر جرمنی اور جاپان کی ہر کیسا ڈور استعمال ہونے لگی تھیں اب وہ بھی دستیاب نہیں ہیں، بمبئی ریل کا بنا ڈور استعمال ہوتا ہے۔

لکھنؤ میں مانجھا اور سادی بنانے والوں کے محلے الگ الگ تھے اور ہیں۔ گومتی کے اس پار ڈور والے رہا کرتے تھے اور وہ ڈور والا محلہ کہلاتا تھا۔ سادی بنانے کے لیے سوت کے تار گن کر انھیں بٹ لیا جاتا تھا اور پھر چاول کی پیچ کا اس میں کلف دیا جاتا تھا اور پھر اسے سائے میں ایک ہفتہ تک سکھایا جاتا تھا۔ سادی کے درجات اس میں بنے ہوئے تاروں سے مانے جاتے تھے۔ عام طور پر تین تار والی سادی معمولی درجہ کی ہوتی تھی بہت سے رؤسا ۷، ۹، ۱۱ اور ۱۳ اور کبھی کبھی ۱۷ تاروں کی سادی بھی بنواتے تھے۔ اس طرح کی مانجھا چڑھی ہوئی سادی بہت اچھی مانی جاتی تھی۔

کسی بھی فن میں جب گراوٹ آجاتی ہے تو سماج میں ان فن کاروں کی حیثیت بہت گھٹ جاتی ہے اور ایسے وقت میں یہ فن کار اپنے آپ کو اور اپنے فن کو زمانے سے چھپانے لگتے ہیں۔ کچھ ایسا ہی ہوا ہے لکھنؤ کے ڈور اور مانجھا سوتنے والے فن کاروں کے ساتھ۔ کشمیری محلہ کے پیچھے ایک محلہ ہے جسے گڑھیا اعظم بیگ کہتے ہیں۔ یہاں کے مانجھا سوتنے والے لکھنؤ کی ناک کہے جاتے تھے، ان میں بہت سے شرفا بھی تھے جو اسی محلے کے رہنے والے تھے۔ گڑھیا اعظم بیگ کا سوتا ہوا مانجھا لکھنؤ سے احمد آباد تک اپنا جواب نہ رکھتا تھا۔

وقت کے ساتھ سارے فن کار اور فن کے طریقے بھی بدل جایا کرتے ہیں۔ مانجھا بنانے یا سوتنے کا فن لکھنؤ میں بہت کم ہو گیا ہے اور اچھے اچھے فن کے جاننے والے لکھنؤ سے باہر چلے گئے۔ گڑھیا اعظم بیگ کے ہی بتن نواب صاحب، منن نواب صاحب اور اتو نواب صاحب تین بھائی اس صدی کے اوائل میں مانجھا سوتنے والوں میں بے مثل تھے مگر قدردانی نہ ہونے کی وجہ سے لکھنؤ چھوڑ کر احمد آباد چلے گئے اور وہاں مانجھا سوتنے کا پورا کارخانہ کھول لیا جس سے ان کو وہاں بہت عزت اور شہرت ملی اور لکھنؤ کی ایک الگ پہچان بھی۔

پہلے گھر کی چھتوں پر سے پتنگ لڑانے کا رواج نہیں تھا

اس زمانے میں کنکوے بازی کے مقابلے دریائے گومتی کے کنارے یا چار باغ ریلوے اسٹیشن کے قریب یا حسین گنج جامع مسجد کے پاس یا گولا عقب شیش محل میدان میں ہوتے تھے۔ اس زمانے میں تعداد لڑانے والوں اور پیچوں کی مقرر کر لی جاتی تھی اور کس قسم کا کنکوا لڑے گا یہ بھی طے کر لیا جاتا تھا۔ چھوٹے پیچ میں سوا کے تین سے اچھے دس تک جس کا قد ۱۰ انچ سے زائد نہ ہو اور بڑے پیچ میں پون تاوے سے لے کر پچ کم تاؤ کے کنکوے جس کا قد ۲۹ انچ سے زائد نہ ہو، لڑائے جاتے۔ یہ طریقہ آج بھی رائج ہے۔ چھوٹے پیچ میں لڑانے والوں کا درمیان کا فاصلہ دو سو فٹ [illegible] ہوتا ہے۔ پیچ لڑانے والوں کو عموماً دس گز اور عرضاً پانچ گز جگہ مقرر کر دی جاتی تھی جس کی حد بندی فرش یا کسی نشان سے ہوتی تھی۔ ہر پیچ میں تین منصف (امپائر) بھی ہوتے تھے۔ مگر اب یہ سارے سلسلے بدل گئے ہیں پہلے بڑے پیچ میں آٹھ سو گز سے کم کا پیچ نہیں ہوتا تھا جس میں دو سو گز مانجھا باندھا جاتا تھا۔ مگر تجربہ کار اور شائق حضرات سو گز مانجھا کافی خیال کرتے تھے۔

شاہزادہ مرزا سلطان بخت مرحوم نے کبھی دو گز سے زائد مانجھا نہیں باندھا اور کسی وقت ان کا کنکوا استادی سے نہیں کٹا۔

کنکوا کس طرح لڑایا جاتا ہے اس کے بارے میں صرف اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ یہ بھی جیومیٹری ہے اور اسی کے اصولوں پر آسمان میں انگلی کے اشارے پر لڑائی ہوتی ہے۔ پیچ اوپر سے گر آمار کر یا نیچے سے کھینچ کر یا دابے اور بائیں سے ڈھیلی مار کر کس طرح لڑایا جاتا ہے یہ بتانا یہاں بے محل ہے لیکن یہ بتانا بہت ضروری ہے کہ پیچ دو طرح کے ہوتے ہیں اکہرا اور دوہرا۔ عام طور پر لوگ اکہرا پیچ ہی لڑاتے ہیں کیوں کہ دوہرا پیچ لڑانا بہت مشکل اور تجربہ کا کام ہے۔ دوہرا پیچ ڈالنے اور اسے لڑانے کے لئے بہت صحیح زاویہ اور مناسب وقت پر بھرپور خط مارنا بہت ضروری ہے۔ جس وقت فریقین کے کنکوے قریب آ کر اور دوہرا پیچ ڈال کر ایک جیومیٹری کے زاویے پر آ جاتے ہیں اس وقت دماغ آنکھ، ہاتھ، پیر، سانس سب پر قابو ہونا چاہیے بس یہی کام کرتا ہے [illegible] پیچ لڑانے والوں میں شاہزادہ مرزا سلطان بخت اور وزیر گنج کے نواب سید حسین (خاقان منزل والے) کا جواب نہیں تھا۔

کنکوے بازی ایک ایسا کھیل ہے جس میں اعلا سطحی مقابلہ ہوتا ہے اور یہ دنیا کے دوسرے کھیلوں کی طرح عروج پر آ سکتا ہے اور آج بھی ہوتا مگر انگریزوں کی سیاست ہمیشہ انگریزی کھیلوں کو بڑھانے اور دیسی مشغلوں کو دبانے کی رہی اور اسی وجہ سے انھوں نے ان سارے مشغلوں کو عیاشی قرار دیا اور اپنے کھیلوں کو فروغ دیا مگر اس کے باوجود لکھنے والوں نے کنکوے بازی کو ایک مقابلہ، ایک پیچ اور ایک اعلا سطحی کھیل بنانے کی پوری کوشش کی۔ ۱۹۲۰ء کے بعد سے باقاعدہ اس کی مہم شروع ہوئی اس وقت یہاں چھ یا سات کلب موجود تھے۔ نواب کلب، نخاس کلب وزیر گنج کلب، مولوی گنج کلب، معز کلب (امین آباد کلب)، ہیرو کلب چوک کلب اور اشرف آباد کلب وغیرہ۔ سب نے مل کر یہ مہم چلائی کہ کنکوے بازی، کرکٹ یا ہاکی کے کھیل سے کسی طرح کم نہیں ہے۔ اس بات کو پایہ تکمیل تک پہونچانے کے لیے یہ طے ہوا کہ اس کے سارے اصول وغیرہ وضع کیے جائیں اور یہ کام اراکین وزیر گنج کلب کو سونپا گیا۔

اراکین وزیر گنج کلب نے کھیل کے سارے اصول اور میدان کی لمبائی چوڑائی وغیرہ طے کر کے انگریزی سرکار کے حوالے کر دیے اور انھیں اصولوں پر ہی سب کلب کے اراکین گامزن رہے۔ اس کے لئے چار باغ اسٹیشن کے پیچھے اور گومتی کے کنارے دو میدان Stadium بنانے کی بھی تجویز رکھی گئی، مگر فرنگی حکومت نے ایک کان گونگا ایک بہرہ کر لیا۔ یہاں تک کہ دوسری جنگ عظیم شروع ہوئی اور اس کے بعد ملک کا بٹوارہ ہو گیا اور یہ فن لکھنؤ سے ختم ہو گیا اور رہ گیا صرف مذاق۔

پرانے زمانے میں جو رئیسا اور نوابین کنکوے بازی کرتے تھے وہ اپنے کنکوے میں چاندی کا مقیش لگا دیتے تھے جس کی قیمت اس زمانے میں بھی پانچ روپے ہوتی تھی، بعد میں کچھ کنکوے بازوں نے یہ طریقہ بنا لیا تھا کہ چاندی کے چھلے پتنگ کے پیچھے میں باندھ دیتے تھے اس سے پتنگ کا وزن اچھا ہو جاتا تھا اور اس سے پتنگ لوٹنے والے غریب لوگوں کی مدد بھی ہوتی تھی۔ اس طرح اس شوق اور شغل سے سیکڑوں لوگوں کی روزی روٹی چل رہی تھی۔ یہ طریقہ ۱۹۵۰ء کے بعد ختم ہو گیا۔ ایک دوسری روایت کے مطابق

چھوٹے آغا صاحب کٹیری محلے والے نے ۱۹۶۰ء تک یہ روایت قائم رکھی۔
گزشتہ ۲۵-۳۰ برسوں سے لکھنؤ کے بازوں میں ایک طبقہ اور پیدا ہو گیا ہے جو مانجھے کی جگہ تار باندھ کر پتنگ اڑاتا ہے اور ہوا میں ہی کٹی ہوئی پتنگ کو اپنی پتنگ میں لپٹا لیتا ہے اور پھر دھیرے دھیرے اسے اتار کر لے آتا ہے پھر بہت سی پتنگیں جمع ہو جانے کے بعد وہ انھیں اُڑا کر لڑاتا ہے۔

## لکھنؤ کی پان والیاں

پان یوں تو سارے ہندستان میں کھائے جاتے ہیں مگر لکھنؤ اور بنارس کے پانوں کی اپنی ایک الگ اہمیت ہے۔ بنارس اور لکھنؤ کے پان کھانے والوں میں ایک فرق ہے۔

بنارسی پان کھانے والے انگلی یا تنکے سے چونا چاٹتے رہتے ہیں۔ لکھنؤ والوں نے اپنی تہذیب میں اسے اچھا نہیں سمجھا کہ چونا الگ سے چاٹا جائے۔

لکھنؤ کے پان بہت مشہور ہیں۔ شاہی دور میں ہر فن کو عروج ہوا، پان لگانا بھی ایک فن قرار پایا۔ چنانچہ اس فن کو بھی ترقی ہوئی۔ لکھنؤ کی ہر محفل میں پان جزو لاینفک بن گیا اور خواتین کی محفل میں پان والیوں کا ہونا بھی بہت ضروری ہوتا ہے اور ہوتا تھا۔ عوام ہی میں نہیں، یہ پان والیاں شاہی درباروں میں بھی بہت مقبول تھیں۔ ان پان والیوں نے شاہی درباروں میں اپنے اپنے انداز کے پان لگانے میں مہارت دکھا کر اپنی ایک الگ جگہ بنالی تھی۔ لکھنؤ کی ہر محفل میں دسترخوان ہو یا نہ ہو، پان کا ہونا ایک رواج بن گیا تھا۔ اسی کے ساتھ ساتھ پان والیوں کا نام بھی جڑا ہوا تھا۔ پان کے لئے شاعروں نے غزلیں لکھیں۔ پان والیوں نے انھیں گایا اور پان کو ادب میں بھی جگہ مل گئی۔ ایک شعر ملاحظہ ہو ـ

یہ قیامت کا شوخ و پرفن ہے
یہ حسینوں کے لب کا جوبن ہے

لچھمن پرشاد وردا مارگ پر ایک پان والی ہے شوتن۔ بہت مزے دار باتیں کرتی ہے۔ جملہ کسنے میں کبھی چوکتی نہیں ہے۔ اس کی ایک لڑکی جس کی عمر تقریباً ۱۵ برس ہے، باتوں میں جتنی تیز ہے اس سے زیادہ پان لگانے میں۔ ایک بار ایک عاشق مزاج نوجوان نے اس سے کہا، "آج بہت اچھی لگ رہی ہو۔"

اس نے فوراً اپنی دوکان پر لگے شیشے کے اوپر لکھی اس عبارت کی طرف اشارہ کیا جس پر لکھا تھا،

"یہاں صرف پانوں ہی سے منہ لال نہیں کیا جاتا!"

یہ ہیں آج کی پان والیاں ــ جو لکھنؤ کی تہذیب پر فاتحہ پڑھ چکی ہیں۔!!

شاہی زمانے میں چوک کی بعض طوائفوں نے اپنی جوانی ڈھلنے کے ساتھ ہی رقص و موسیقی سے اپنا ناطہ توڑ لیا اور کوٹھے سے اتر کر پان لگانے کا شغل اختیار کر لیا ــــ بشیرن پان والی کی کہانی بھی کچھ ایسی رہی تھی۔

بشیرن پان لگانا اچھا جانتی تھی۔ بہت کم وقت میں لوگوں نے اس کا نام پان کے ساتھ جوڑ دیا تھا۔ لکھنؤ کے شریف زادے اپنے شوق کی تکمیل کے لئے رات کی تاریکی میں سب کی نظریں بچا کر کوٹھوں پر آتے تھے مگر وہ بشیرن کی نظروں سے نہیں چھپ سکتے تھے اور بشیرن اس سے فائدہ بھی اٹھاتی تھی۔ پان دیتے وقت ایک جملے میں سب کچھ کہہ دیتی تھی اور ایسا جوکر شریف زادے گھبرا جاتے تھے۔

"میاں! وہ جمن آپ کے گھر کا نوکر توشہ لگانے والا ہر کوٹھے پر جا جا کر آپ کو تلاش کر رہا تھا۔ آپ کی والدہ نے آپ کو ڈھونڈوایا تھا۔"

"اچھا۔؟!" شریف زادے کے چہرے پر پریشانی کی لکیریں ابھر آئیں۔ "تو کیا تم نے بتا دیا۔؟"

"نہیں حضور، آپ کی پرانی نمک خوار ہوں۔ میں نے تو اسے ان سیڑھیوں کے نزدیک نہیں آنے دیا۔ مجھے معلوم تھا آپ اوپر تشریف رکھتے ہیں" ـــــ دو چار چکنی چپڑی باتیں کیں اور میاں کی جیب خالی کروالی۔!

بشیرن کی بہن جس کا نام معلوم نہ ہو سکا، وہ بھی پان لگانے میں مشاق تھی اور روز ایک نئے پان کا نام کا لنا اور اس کے الگ مسالے تیار کرنا ہی اس کی تجارت تھی۔ اس کے بنائے ہوئے پانوں میں مغلائی، نوابی، نصیری، عہدی اور بیگمی وغیرہ بہت دنوں تک چلتے رہے۔

کئی طرح کے خوشبودار مسالے ڈال کر اور اسے چاندی کے ورق میں لپیٹ کر پیش کیا جاتا تھا اسے نصیری پان کہتے تھے۔ اس طرح کے پانوں کا رواج نصیرالدین حیدر کے وقت سے چلا۔ پان میں زعفران کھانے کا رواج بھی اسی زمانے سے ہوا۔ زعفران پان کے ساتھ کھانے سے دو فائدے بتائے جاتے ہیں ایک یہ کہ پان کے ٹکڑے اور بھیگی ہوئی ڈلی کی کرچیں دانتوں میں نہیں پھنستیں دوسرے یہ کہ منھ میں لس بنا رہتا ہے۔ اس پان کا نام اس نے "رسمی" رکھا تھا۔

محلوں میں اور نوابین کے دولت کدوں پر خاصہ بردار عورتیں ایک ہی نام سے پکاری جاتی تھیں، انھیں "مغلانی" کہتے تھے۔ انھیں مغلانیوں کی ادا کے نام پر ایک پان کا رواج تھا جسے مغلائی پان کہتے تھے۔

پان کھانے کی شروعات دلّی میں مغلوں کے زمانے سے ہوئی تھی لیکن صرف چونے کے پان سے۔ نورجہاں نے اس میں کتھے کا اضافہ کیا اور لکھنؤ والوں نے پان کے ساتھ سیکڑوں مسالے جوڑ دیئے۔ کچھ صاحب فہم حضرات اسی لیے چونے کے پان کو مغلائی کہتے ہیں۔ ہوسکتا ہے دونوں ہی باتیں صحیح ہوں، لیکن لکھنؤ کے شاہی محلوں میں چونے کے پان کھائے جانے کا کوئی واقعہ سننے کو نہیں ملتا۔ ایک شاعر کہتا ہے ؎

پان کھا کر جمائی ہے مستی

سرخ ہے مگر شفق باقی

مستی کا رنگ سیاہی مائل ہوتا ہے اور شفق کا رنگ سرخ۔ مستی کے باوجود پان کا سرخ رنگ صاف دکھائی دے رہا ہے۔ پان میں آنے والی یہ سرخی بغیر کتھے کے نہیں آسکتی اس لیے پہلی بات بھی صحیح معلوم ہوتی ہے۔

ایک تیسری روایت اور بھی ہے کہ نصیرالدین حیدر کے محل میں مغلانی بیگم نام کی بھی ایک عورت تھی۔ ہوسکتا ہے نصیرالدین حیدر نے اسی کے نام پر کسی خاص پان کو مغلائی پان کا نام دیا ہو۔

بشیرن نے اپنی بیٹی کو نصیرالدین حیدر کے محل میں پان کھلانے کی ملازمت دلوائی تھی جہاں اس نے بادشاہ کو ایک "ریسوری نوابی" پان کھلا کر ہیرے کی انگوٹھی حاصل کی۔ جب تک زندہ رہی روز نئے نئے نام اور نئے نئے مسالوں کے بنانے کے طریقے ایجاد کرتی رہی۔

چوک کے بازار میں یا مسافر خانہ میں یا بھٹیار خانہ کے باہر اس طرح کی پان والیاں اکثر دکھائی دیتی تھیں۔ کوٹھا چھوٹنے کے بعد بھی محفل کی تمنا ان عورتوں کے دلوں میں رہتی تھی۔ وہ چاہتی تھیں کہ پان کے بہانے ہی سہی لوگ ان کے پاس آتے رہیں اور کچھ نہیں تو ان کی دکان پر ہی محفل جمی رہے۔ محفل جمائے رکھنے میں سب سے مشہور پھلوا تھی جس کی صاحب گنج میں نوروزی کے بھٹیار خانے کے پاس اس کی دکان تھی۔ اس کے چاہنے والے چوک چھوڑ کر یہاں آتے تھے۔ دمڑی کا پان کھاتے اور گھنٹوں بیٹھے اس کی میٹھی میٹھی باتیں سنا کرتے۔ ایسی ہی پان والیوں کے یہاں سے پان میں افیم اور کوکین کھانے کا چلن ہوا۔

ان پان والیوں نے ہی پان میں جان ڈالی اور اسے سماج کا ایک رواج بنا دیا۔ پانوں میں کتھے اور تمباکو کے مسالے کھائے جانے لگے۔ اودھ کے آخری بادشاہ واجد علی شاہ کی پہلی بیگم سلطان محل عالم آرا کے پاس کئی عدد پان والیاں نوکر تھیں اور ان کا خرچ دو ہزار روپیہ ماہوار تھا۔

دعوتِ عام ہو یا دعوتِ خاص، اگر کھانا کھانے کے بعد پان پیش نہیں کیا گیا تو میزبان جاہل اور بدتمیز مانا جاتا تھا۔ لکھنؤ کی تہذیب میں پان اس کا ایک حصہ تھا۔

جس معاشرے میں پان کھانا اس حد تک ضروری ہو اس معاشرے میں پان والیوں کی کیا حیثیت ہوگی یہ بات سمجھنا مشکل نہیں ہے۔ شاہی محل میں پان والیوں کی حیثیت سے کمپنی بہادر کے چھپے ہوئے وفاداروں نے انگریزوں نے پورا فائدہ اٹھایا۔ شاہی حکم سے نظر بچا کر ان کے نام کا استعمال کیا اور پان والیوں کو لالچ دے کر اپنی طرف ملا لیا۔ تمباکو، ٹی پتی جسے بعد میں چائے کا نام دیا گیا، انڈا، سنکھیا، توتیا، بادام اور دھتورے کے ہرے پتے سے ملا کر بادشاہِ وقت کے لئے ایک کشتہ تیار کیا گیا یہ کشتہ بہت ذائقہ دار تھا اور اس میں زعفران ملا کر اسے خوشبودار بنایا گیا تھا۔ اس طرح کے کشتوں کا استعمال عموماً قوتِ باہ کے لئے امجد علی شاہ کے وقت میں ہی شروع ہوگیا تھا۔ مگر سلطان عالم واجد علی شاہ کے دور میں اُن ہی پان والیوں نے دغا کی اور اس کشتہ کا استعمال کثرت سے بادشاہ کو کرا دیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ سرسامی کیفیت ہوگئی اور ۱۸۴۹ء سے ۱۸۵۱ء تک تقریباً دو برس بادشاہ بہت بیمار رہے۔ اور اس طرح انگریز اپنے منصوبے میں کامیاب ہوگئے۔ □□

انیس انصاری

# اودھ کی تہذیب کا عروج اور زوال

اودھ کی تہذیب کا تصور آج کل اس تہذیبی روایت کے لیے استعمال کیا جاتا ہے جو اس دور حکومت میں پروان چڑھی تھی جس کا سلسلہ سعادت خاں برہان الملک (۱۷۲۲) سے شروع ہو کر واجد علی شاہ (۱۸۵۶) پر ختم ہوا۔ یہ تہذیبی روایت صحیح معنوں میں ہندستانی روایت تھی اگرچہ اس میں پرانی ہندو تہذیب پر ایرانی فارسی تہذیب کا نمایاں اثر تھا۔ اس روایت نے زندگی کے سبھی شعبوں پر اپنا اثر ڈالا تھا۔ دلی کے مغل بادشاہوں کی روایت سے لے کر چھوٹے طبقوں کے رسم و رواج نے اس کے بنانے میں مدد دی تھی۔

اس تہذیب کے نمایاں اثرات اس علاقے کے لباس پر بھی پڑے اور دو پلی ٹوپی، بشر بتی انگرکھے، چوڑی دار پاجامے، بڑے بڑے ریشمی رومال، ململ اور ریشم کے کڑھے ہوئے کرتوں، سلمے ستارے کی رضائیوں، مخمل کے لحاف اور مخملی جوتوں وغیرہ کی شکل میں ظاہر ہوئے۔ کھانے پینے کے طریقوں میں پلاؤ، خاسگی، متنجن، مزعفر، شیرمال، پراٹھے، کباب، قورمہ، برفی، بالائی وغیرہ میں تبدیلی آئی۔ بات چیت کے طریقوں اور زبان و ادب میں نئی ڈگر کی شروعات ہوئی مثلاً مرثیہ، مثنوی، غزلوں وغیرہ میں لکھنؤ کا الگ اسکول قائم ہوا۔ تفریحی مشغلوں میں پتنگ بازی، مرغے بازی اور بٹیر بازی وغیرہ کے میدان گرم ہوئے۔ مہذب اور تعلیم یافتہ طوائفوں کو سماج میں بلند مقام ملا۔ رقص و موسیقی میں ٹھمری، خیال کی گائیکی اور رہس میں نئے تجربے ہوئے۔ اس تہذیب کے اثرات مصوری، خطاطی، مشاعروں، مجلسوں، دستکاریوں مثلاً چکن اور کامدانی کارچوبی اور سلمہ ستارہ کے کام، چاندی سونے کے زیورات، پیتل تانبے کے برتنوں مٹی کے برتنوں اور کھلونوں اور علمی ثقافتی اداروں جیسے فرنگی محل، سلطان المدارس خاندان اجتہاد، نولکشور پریس اور اودھ پنچ کی شکل میں ظاہر ہوئے۔

سب سے دیرپا اثر غالباً یہاں کے اس مزاج کو بنانے پر پڑا جسے ہم گنگا جمنی تہذیب کی بنیاد کہہ سکتے ہیں۔ قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی اس روایت کی مضبوط ترین کڑی بن گئی جو بغیر کسی پروپیگنڈے کے عوام اور خواص کی روزمرہ کی زندگی کا اٹوٹ حصہ بن گئی۔

اودھ کی تہذیب کی ترقی مخصوص سیاسی اور سماجی حالات کی دین تھی۔ ایک طرف بکسر کی جنگ (۱۷۶۴) میں شجاع الدولہ کی شکست سے انگریزی تاجروں اور سیاسی رہنماؤں کو دلی کی مغل حکومت کو کمزور کرنے کا سنہرا موقع ملا تو دوسری طرف اودھ کے نوابوں کو اسی مرکزی حکومت سے خود مختاری حاصل کرنے کی گنجائش دکھائی دی۔ انگریز اس بات کو جانتے تھے کہ اودھ کا صوبہ مالی، سیاسی اور جنگی نقطۂ نظر سے بیحد کلیدی اہمیت کا حامل تھا۔ انہوں نے شکست خوردہ اودھ کے نوابوں کا استعمال مرکزی حکومت کو کمزور کرنے کے لیے سوچی سمجھی پالیسی کے تحت کیا۔ ان حالات کا فائدہ اودھ کے نوابوں نے اٹھایا اور اپنے دربار کو دلی کے مغل دربار سے ممتاز کرنے کی شعوری کوشش کی۔ اس کا سیاسی نتیجہ یہ نکلا کہ غازی الدین حیدر کے زمانے میں اودھ کی سلطنت جو مغلوں کی صوبہ دار تھی ۱۸۱۸ سے باقاعدہ خود مختار بادشاہت میں تبدیل ہو گئی۔

یہاں پر یہ سوال اٹھتا ہے کہ اگر اودھ کے نوابوں نے مرکزی حکومت کو کمزور کرنے کے بجائے انگریزوں کے خلاف دلی حکومت کا ساتھ دیا ہوتا تو کیا ۱۸۵۶ میں واجد علی شاہ کی معزولی اور ۱۸۵۷ کی پہلی جنگ آزادی میں ہندستانیوں کی شکست کو روکا یا ٹالا جا سکتا تھا۔

سن ۱۸۵۷ کے غدر یا جنگ آزادی نے واضح طور پر ہندستان میں برطانوی حکومت کو استحکام اور بالادستی دے دی۔ اس وقت یورپ دنیا بھر کی کل مصنوعاتی پیداوار کا ۳۳% سے زیادہ پیداوار کر رہا تھا۔ باہری ملکوں میں برطانیہ کی برآمدات تمام ملکوں سے زیادہ تھی۔ تکنیکی اور صنعتی علم بھی برطانیہ کی دسترس میں اور ملکوں کی بہ نسبت زیادہ تھا۔ سن ۱۸۵۷ میں ہندستانیوں کی شکست بنیادی طور پر صنعتی اور تجارتی طور پر بیحد ترقی یافتہ، سائنس اور تکنیک میں سب

آگے برطانیہ کے سامنے پچھڑے ہوئے۔ کھیتی باڑی اور چھوٹی صنعتوں پر منحصر ایشیائی معاشرے کی ہار تھی۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر ہندستان اور ایشیا کے دوسرے ملکوں کے حکمرانوں نے اپنے عوام کو سائنس اور تکنیکی کے میدان میں شعوری طور پر آگے بڑھایا ہوتا تو کیا ۱۸۵۷ کی جنگ میں ہندستان کی شکست کو ٹالا یا روکا جا سکتا تھا؟ یہ سوال آج بھی اہم ہے کیونکہ آج بھی یورپ اور امریکا تکنیکی میں ترقی یافتہ ہیں اور ہندستان اور دوسرے ایشیائی ملکوں میں تکنیکی پچھڑاپن موجود ہے۔ جاپان اور کوریا وغیرہ کی مثالیں استثنا ہیں۔ سائنس اور تکنیکی میں پچھڑے طبقے آج بھی کمزور ہیں۔

اودھ کے سماجی نظام میں جاگیردارانہ نظام حاوی تھا۔ پیداواری طبقہ نسبتاً کم تعلیم یافتہ تھا۔ پیداواری طبقہ تعلیم یافتہ ہو تو تکنیکی کی ترقی میں مدد ملتی ہے۔ اس سماج کے شرفا پیداواری شعبے سے سیدھے جڑے نہیں تھے۔ وہ پیداواری طبقوں کو کم حیثیت والا سمجھتے تھے۔ اس سوچ کی وجہ سے شرفا کا طبقہ تعلیم یافتہ ہوتے ہوئے بھی پیداوار کی تکنیک میں سدھار لانے کی فکر یا حیثیت میں نہیں تھا۔ انگریزوں اور انگریزی تعلیم سے نفرت اور خوف کی وجہ سے شرفا صنعتی ترقی کے لیے پیداواری طبقے کی رہبری نہیں کر سکے۔ آج بھی پیداواری طبقہ نسبتاً کم پڑھا لکھا ہے۔ کیا ہمیں اس معاملے میں ایسا انتظام نہیں کرنا چاہیے کہ پیداواری طبقوں کو نئی تکنیکی جانکاری آسانی سے مل سکے تاکہ پیداوار میں اضافہ ہو سکے۔ اور اس کی منصفانہ تقسیم ہو سکے۔

اودھ کی تہذیب بنیادی طور پر درباروں اور درباداری سے متاثر تھی۔ عوام کا ایک بڑا طبقہ براہ راست اس روایت کی تعمیر اور ترقی میں شامل نہیں تھا۔ اگرچہ عوام اس تہذیب سے متاثر تھے۔ سوال اٹھتا ہے کہ اگر یہ تہذیب بڑے پیمانے پر عوام کے طبقوں کے موثر اشتراک سے بنی ہوتی تو کیا یہ تہذیب اور زیادہ مدت تک قائم رہ سکتی تھی۔

اودھ کی تہذیب نے جذباتی ہم آہنگی کو عوام و خواص کی زندگی کا حصہ بنا دیا تھا۔ اس تہذیب کے زوال پذیر ہونے سے ہندو، مسلمان، شیعہ، سنی ہر مذہب کے بیچ فاصلوں کو بڑھاوا ملا ہے۔ ایک سی میٹھی زبان، یکساں رہن سہن ایک سی سوچ نے مختلف فرقوں کے فرق کے باوجود سب کو ایک ہندوستانیت کے رشتے میں پرو رکھا تھا۔ آزادی کے کچھ پہلے اور آزادی کے بعد عمل میں لائی گئی تقسیم کی پالیسی، جمہوریت میں حکومت حاصل کرنے کے لیے عوام کو موبی لائز کرنے کی ضرورت اور مادی وسائل کی نابرابر تقسیم نے شہریوں کے درمیان فرق کو نمایاں زیادہ کیا ہے۔ سوال یہ ہے کہ ہم حکومت حاصل کرنے، اسے چلانے اور باقی رکھنے کے طور طریقوں اور سماجی و اقتصادی اداروں میں کیا ایسی تبدیلی نہیں کرنا چاہیں گے جس سے عوام کے طبقوں میں آپسی بھائی چارہ بڑھے اور عوام خوشحال ہو سکیں۔

اودھ کے زوال کی وجہ ضرورت سے زیادہ خرچ کرنے اور نمائشی زندگی گزارنے کا وطیرہ بھی تھی۔ ہم آج بھی کئی معاملوں میں قومی سطح پر ضرورت سے زیادہ خرچ کرتے ہیں۔ اگر اودھ کی حکومت بیجا اسراف کی وجہ سے کمزور ہوئی تو ہم آج کیسے سوچ سکتے ہیں کہ ہمارے زمانے کے غیر ضروری اخراجات کا خراب اثر ہماری سماجی تنظیم پر نہیں پڑے گا۔ یہ بھی ایک غور طلب مسئلہ ہے۔

اودھ کے زوال کے پیچھے انگریزوں کی لڑاؤ اور حکومت کرو کی پالیسی بھی تھی۔ انیسویں صدی کے آخر میں شیعہ سنی اور دیگر مسلک کے لوگوں کے بیچ اختلافات ظاہر ہونے لگے تھے۔ جس کی وجہ سے سماج میں بکھراؤ پیدا ہوا اور اس کے خراب اثرات آج تک دکھائی دیتے ہیں۔ اس پر غور کرنے کی ضرورت ہے کہ مذہب اور دھرم کے کٹر پنتھی رجحان کا اثر ہمارے موجودہ سماج پر بھی پڑ رہا ہے تو اسے کیسے روکا جائے۔ لکھنؤ کی تہذیب آپسی بھائی چارے، نفاست، شرافت نفس، وضعداری، فراخ دلی اور انسانیت کے رجحانات سے عبارت تھی۔ اودھ کی تہذیب کا محض یہ پہلو اسے احترام کے لائق بنانے کے لیے کافی ہے۔ سوال یہ ہے کہ مادی ترقی کے ساتھ ساتھ ان پرانی لیکن بابرکت روایت کو کیا ہم لوگ دوبارہ زندگی کے ایجنڈے میں مرکزی جگہ نہیں دے سکتے ہیں۔ میرا خیال ہے اودھی تہذیب کا یہ رخ بیحد مفید اور سودمند ہے اور ہمیں اسے فروغ دینے کی کوشش کرنا چاہیے۔

□□

"لکھنؤ کی کبوتر بازی، بٹیر بازی عام طور پر مشہور ہے جس پر آجکل کے تعلیم یافتہ اور موجودہ تہذیب کے دلدادہ اکثر تمسخر کیا کرتے ہیں وہ اس سے واقف نہیں کہ ان شوقوں اور کھیلوں میں سے ہر ایک کو ان لوگوں نے درجۂ کمال پر پہونچا کے ایک مستقل فن بنا دیا تھا۔"

عبدالحلیم شرر

اودھ کے علاقے میں
صرف لکھنؤ ہی نہیں تھا
بلکہ اُس کے بلاد و امصار
میں بھی
وہ شمع روشن رہی، جس کی
تیز روشنی لکھنؤ میں
نظر آتی تھی۔

امجد حسین

جسٹس مرتضیٰ حسین

# فیض آباد: ماضی اور حال کے آئینے میں

**فیض آباد** مشرقی اتر پردیش کے قلب میں واقع ہے جو لکھنؤ سے ایک سو چھبیس ۱۲۶ کلو میٹر پورب دریائے گھاگرہ کے اس حصہ کے دکھنی کنارے پر بسا ہوا ہے جو سرجو ندی کہلاتا ہے اجودھیا فیض آباد شہر سے چھ کلو میٹر پورب ہے۔ آبادی کے اضافے اور بہت سی نئی عمارتیں بن جانے کے سبب یہ فاصلہ اور بھی کم ہو گیا ہے۔ اس وقت فیض آباد اور اجودھیا ایک ہی میونسپلٹی کے حلقے میں ہیں۔

فیض آباد اور اجودھیا در حقیقت ایک ہی داستان کے مختلف حصے ہیں۔ اس لیے اجودھیا کے ذکر کے بغیر فیض آباد کا تذکرہ ادھورا رہے گا۔ تاریخ کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ کسی زمانے میں اودھ کا سارا علاقہ اجودھیا کہلاتا تھا اور اس کا رقبہ بارہ جوجن یعنی ۴۸ کوس تک پھیلا ہوا تھا۔ موجودہ اجودھیا صرف ۶ میل کے رقبے میں ہے۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ فیض آباد کا ضلع ہی نہیں بلکہ آس پاس کے دیگر اضلاع کے علاقے عہد قدیم میں اجودھیا میں شامل تھے۔

ہندوؤں کے لیے اجودھیا ایک متبرک زیارت گاہ ہے۔ یہ کوشل خاندان کی راجدھانی تھی۔ بھگوان رام اسی خاندان کے تھے راجہ منو سے ستاون پشت بعد رام چندر جی کا اوتار ہوا اور راجہ ستترا پر جاکر یہ سلسلہ ختم ہوا۔ رام چندر کے زمانے میں اجودھیا کی شان و شوکت کے تذکرے رامائن اور مہابھارت کی مقدس کتابوں میں ملتے ہیں۔

سنت تلسی داس نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب "رام چرتر مانس" کے "اودھ کانڈ"، میں رام اور سیتا کی نگری اجودھیا کے بارے میں فرمایا ہے ؎

کہی نہ جائے کچھو نگر وبھوتی  جنو اینو ورنچی کرتوتی

"نگری خوبی کا حال کچھ نہیں کہا جاتا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے برہما جی کی کاری گری اتنی ہی ہے اس سے پرے سنسار کچھ بھی نہیں ہے۔"

کوشل خاندان کی ایک سو اٹھاون پشتوں نے اجودھیا پر حکمرانی کی تھی۔ جین دھرم والوں کے لیے بھی اجودھیا ایک بڑا تیرتھ استھان ہے۔

اجودھیا مسلمانوں کی بھی زیارت گاہ ہے کیونکہ وہاں ۳ پیغمبروں یعنی حضرت نوحؑ، حضرت شیثؑ اور حضرت ایوب علیہم السلام کے مزار ہیں۔ سورج بنسی راجہ ستترا کے زوال کے بعد اجودھیا اُجاڑ ہوگیا اور اس کی سیاسی اہمیت ختم ہوگئی۔ گیارہویں صدی عیسوی تک اس کا کوئی تذکرہ کتابوں میں نہیں ملتا ہے۔ گیارہویں صدی عیسوی میں سپہ سالار مسعود وہاں پہونچے۔ اس کے بعد یہ علاقہ دہلی کی مرکزی حکومت کا حصہ ہوگیا۔ اور سپہ سالار مسعود افسانوی کردار بن گئے۔ اجودھیا سے بہرائچ جانے والی شاہراہ کے ایک حصہ کو اس علاقہ کے لوگ بالے میاں کے بے سر کی فوج کے قیام کی جگہ بتاتے ہیں۔

کوئی دو سال بعد جب دہلی سلطنت کا اودھ پر قبضہ ہوا تو اجودھیا اودھ کی راجدھانی بن گیا۔ پندرہویں صدی میں جون پور کے شرقی بادشاہوں نے اس علاقہ کو فتح کر لیا مگر ان کے زوال کے

بعد یہ پھر دہلی کی مرکزی سلطنت کا حصہ ہو گیا۔ شہنشاہ اکبر کے زمانے میں ان کی پوری مملکت بارہ صوبوں میں منقسم تھی جن میں اودھ کے صوبے کو خاص اہمیت حاصل تھی۔ اس وقت یہ صوبہ مشرق میں بنارس تک اور مغرب میں بریلی تک پھیلا ہوا تھا۔ اس صوبے کا گورنر اجودھیا میں رہتا تھا۔ عہد اکبری میں ہی یہ صوبہ شیخ زادوں کے سپرد کر دیا گیا تھا۔ جب سلطنتِ مغلیہ پر زوال آنا شروع ہوا تو شیخ زادوں نے جگہ جگہ آزاد حکومتیں قائم کر لیں۔ اس زمانے میں شیخوں اور پٹھانوں کے درمیان لڑائیوں کے واقعات بھی تاریخ کے صفحات پر نظر آتے ہیں۔

فیض آباد کی کہانی نے ۱۷۲۲ء میں اس وقت ایک فیصلہ کن موڑ لیا جب سلطنتِ مغلیہ کی مرکزی حکومت نے شیخ زادوں کی سرکوبی کے لیے ایک تجربہ کار فوجی افسر سید محمد امین نیشاپوری کو اودھ کا صوبیدار بنا کر بھیجا۔ انھوں نے اجودھیا کی آبادی سے ذرا ہٹ کر لچھمن گھاٹ کے مقام پر سرجو ندی کے کنارے، گھوڑے کے جنگل میں انتظام حکومت کی خاطر خیمے نصب کرائے جنھیں "قلعہ مبارک" کا نام دیا گیا برسات کا موسم آیا تو کچھ اور ہٹ کر ایک وسیع چھپر ڈلوایا۔ اس کے گرد ایک بڑے رقبے میں کچی دیواروں کا بہت بڑا حصار بنوایا جس کے اندر خام دیواروں کی چھپر پوش عمارتوں میں فوجی رسالے اور عملے کے لوگ اور دیگر متعلقین رہنے لگے۔ یہ حصار ایک چھوٹا سا شہر تھا جس میں فوجی اور شہری ضرورتوں کی ہر چیز مہیا تھی چھپروں اور کچی عمارتوں کی وجہ سے اس شہر کا نام "بنگلہ" پڑ گیا۔

برہان الملک کے انتقال کے بعد ان کے بھانجے اور داماد صفدر جنگ اودھ کے دوسرے نواب ہوئے۔ ان کے زمانے میں برہان الملک کی بنوائی ہوئی کچی عمارتوں کے دن پھرے۔ پھاٹک بنے بازاریں سجیں، حویلیاں کھڑی ہوئیں۔ پر فضا نزہت گاہیں قائم ہوئیں اور بنگلہ کا نام تبدیل ہو کر فیض آباد ہو گیا۔

شجاع الدولہ اودھ کے تیسرے نواب ہوئے ان کا دل فیض آباد سے اچاٹ ہوا اور لکھنؤ پر ریجھا مگر یہ عشق ان کو راس نہ آیا۔ انگریزوں سے ان کی لڑائی ٹھنی ۱۷۶۴ء میں بکسر کی لڑائی میں انھوں نے شکست کھائی اور بے سروسامانی کے عالم میں بھاگ کر فیض آباد آئے۔ قلعہ میں جو کچھ ساز و سامان موجود پایا اسے کر راتوں رات چل کھڑے ہوئے اور لکھنؤ پہونچے اور وہاں بھی ایک ہی رات قیام کر کے جو کچھ ہاتھ آیا ساتھ لیا اور بریلی کی راہ لی تاکہ روہیل کھنڈ کے افغانوں کے ساتھ جا کر پناہ لیں۔ لڑائی کے نو مہینے کے بعد شجاع الدولہ کی انگریزوں سے صلح ہوئی اور کچھ شرائط و قیود کے بعد ان کو دوبارہ اودھ میں حکمرانی کا موقع ملا۔ صلح سے کچھ پہلے شجاع الدولہ اتفاق سے فرخ آباد پہونچ گئے۔ وہاں ان کی ملاقات ایک تجربہ کار سپہ سالار احمد خاں بنگش سے ہوئی۔ کہا جاتا ہے کہ انھوں نے شجاع الدولہ کو یہ مشورہ دیا تھا کہ اب کی جو عنانِ حکومت سنبھالو تو لکھنؤ میں نہ رہنا بلکہ فیض آباد کو دار الحکومت بنانا یہ مشورہ شجاع الدولہ کو پسند آیا اور انھوں نے سترہ سو پینسٹھ ۱۷۶۵ء میں فیض آباد کو اپنا دار السلطنت بنایا۔ یہاں انھوں نے پھر سے فوجی بھرتی شروع کی۔ نئے رسالے مرتب کیے اور نئی عمارتوں کی بنیاد ڈالی۔ پرانے حصار کو ایک نئے شہر پناہ کی حیثیت سے از سر نو تعمیر کرایا۔ اس حصار کے ہر طرف دو دو میل کا میدان چھوڑ کر چاروں طرف گہری خندق کھدوا کر قلعہ بندی کرائی اور ملازمین سرکار اور افسرانِ فوج کو حکم دیا کہ اپنی حیثیت اور ضرورت کے مطابق قطعاتِ زمین لے کر شہر پناہ اور خندق کے درمیانی میدان میں مکانات تعمیر کرائیں۔

شجاع الدولہ بڑے بیدار مغز حکمراں اور اعلا صلاحیتوں کے انسان تھے۔ ان کی بنوائی ہوئی عالی شان عمارتوں میں سے کچھ گر گئی ہیں مگر اس دور کی جو عمارتیں اب بھی موجود ہیں ان میں بہو بیگم صاحبہ کے مقبرہ کو چھوڑ کر سب شجاع الدولہ کے زمانے کی ہیں۔ کچھ ان کی خود بنوائی ہیں اور کچھ ان کے متوسلین کی۔

انھوں نے بہت سے باغ بھی لگوائے تھے جن میں سے انگوری باغ، موتی باغ، لال باغ، آصف باغ اور بلند باغ کا ذکر کتابوں میں ملتا ہے۔ ان باغات میں لال باغ کے حسن و دلکشی کی اتنی شہرت تھی کہ شہنشاہِ دہلی شاہ عالم جب اللہ آباد سے پلٹے تو اس باغ کی سیر کے

شوق میں فیض آباد گئے اور وہاں کچھ روز قیام کیا۔ چوک سے پچھم جانے والی سڑک پر نواب شجاع الدولہ ہی کے زمانے میں دو رویہ املی کے پیڑ لگے تھے۔ یہ جگہ اب بھی املی کی قطار کے نام سے موسوم ہے۔

نواب شجاع الدولہ کو شہر کی درستی کا اس قدر شوق تھا کہ وہ صبح و شام سڑکوں اور مکانوں کا معائنہ کرتے تھے۔ مزدور پھاوڑے اور کدالیں لیکران کی سواری کے ساتھ ہوتے تھے۔ جہاں کہیں کسی مکان کو ٹیڑھا یا اپنی حد سے بڑھا ہوا پاتے یا کسی دکاندار کو دیکھتے کہ اس نے سڑک کی زمین بالشت بھر بھی دبالی ہے تو فوراً کھدوا کر برابر اور سیدھا کرا دیتے۔ انھوں نے شعر و ادب، موسیقی رقص اور دیگر فنون لطیفہ کی بھی ہمت افزائی کی۔ صاحبان علم و ہنر کی انھوں نے ایسی قدر شناسی کی کہ اجڑی ہوئی دہلی اور دیگر مقامات کی ساری خلقت فیض آباد کی طرف لوٹ پڑی اور وہاں کی علمی ادبی، ثقافتی اور سماجی عظمتیں اس وقت کے شاہجہاں آباد کو آنکھیں دکھانے لگیں۔

منشی فیض بخش مصنف تاریخ فرح بخش نے عہد شجاع الدولہ کے فیض آباد کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ جب میں پہلے پہل گھر چھوڑ کر فیض آباد گیا ہوں۔ ستاز نگر ہی تک پہونچا تھا جو شہر کے مغربی پھاٹک سے چار میل کے فاصلے پر تھا میں نے دیکھا کہ ایک درخت کے نیچے مٹھائیاں، گرم گرم کھانا کباب، سالن، روٹیاں اور پراٹھے وغیرہ پک رہے ہیں۔ سبیلیں رکھی ہوئی ہیں۔ نان خطائیاں، مختلف قسم کے شربت اور فالودہ بھی بک رہا ہے اور صدہا آدمی خریداری کے لیے ان دوکانوں پر گرے پڑتے ہیں۔ مجھے خیال گذرا کہ میں شہر کے اندر داخل ہو گیا اور خاص چوک میں ہوں مگر تحیر تھا کہ ابھی تک شہر کا پھاٹک تو آیا ہی نہیں میں اندر کیسے پہونچ گیا؟ لوگوں سے پوچھا تو ایک راہ گیر نے کہا جناب شہر کا پھاٹک ابھی چار میل ہے۔ آپ کس خیال میں ہیں۔ اس جواب پر حیرت کرتا ہوا میں شہر میں داخل ہوا تو عجیب چہل پہل نظر آئی۔ رنگینیاں تھیں اور دلچسپیاں۔ جدھر دیکھتا ہوں ناچ ہو رہا ہے۔ مداری تماشا کر رہے ہیں۔ وہ لوگ طرح طرح کے سیر اور تماشوں میں مصروف ہیں۔ میں یہ رونق اور ہنگامہ دیکھ کے مبہوت رہ گیا۔ صبح سے شام تک کوئی وقت نہ ہوتا جب نوجوانوں اور پلٹنوں کے نقاروں کی آواز نہ سنی جاتی ہو۔ پہروں اور گھڑیوں کے جتانے کے لیے بار بار نوبت بجتی اور گھڑیال پر موگریاں پڑتیں جن کے شور و غل سے کان اڑے پڑتے سڑکوں پر دیکھیے تو ہر دم گھوڑوں، ہاتھیوں اونٹوں، خچروں، شکاری کتوں گائے بھینسوں، بیلوں، چھکڑوں اور توپوں کے گذرنے کا سلسلہ جاری رہتا جن کا شمار اور حساب اندازے سے باہر تھا اور راستہ چلنا دشوار تھا۔

ایک عجیب رونق اور تمکنت کا شہر نظر آیا جس میں وضعداران دہلی میں سے خوش پوشاک اور وضعدار شریف شہزادے، حاذق اطبائے یونانی، اعلا درجے کے مردانے اور زنانے طائفے ہر شہر اور ہر مقام کے مشہور اور باکمال گویے سرکار میں ملازم تھے اور بڑی بڑی تنخواہیں پاتے اور عیش و فارغ البالی کی زندگی بسر کرتے۔ ادنی اور اعلاسب کی جیبیں روپیوں اور اشرفیوں سے بھری ہوئی تھیں۔ بلکہ ایسا نظر آتا جیسے یہاں کبھی کسی نے افلاس و احتیاج کو خواب میں بھی نہیں دیکھا ہو۔ نواب وزیر شجاع الدولہ بہادر شہر کی سرسبزی و رونق اور رعایا کی خوشحالی میں ہمہ تن مصروف ہیں اور معلوم ہوتا تھا کہ فیض آباد چند ہی روز میں دہلی کی ہمسری کا دعوا کرے گا۔

چونکہ کسی مملکت اور کسی شہر کا رئیس اس نفاست اور شان و شکوہ سے نہیں رہتا تھا جس طرح نواب شجاع الدولہ رہتے تھے اور اس کے ساتھ ہی یہ بھی نظر آتا تھا کہ کہیں لوگ اس بے جگری سے ہر کام اور ہر موقع و محل پر دولت صرف کرنے کو تیار نہیں ہو جاتے تھے اس لیے ہر قسم اور ہر جگہ کے اعلا دست کاروں، صناعوں اور طالب علموں نے وطنوں کو خیر باد کہہ کے فیض آباد ہی کو اپنا مسکن بنا لیا۔ اور یہاں ہر زمانے میں ڈھاکے، بنگالے، گجرات، مالوہ، حیدر آباد، شاہجہان آباد لاہور، پشاور، کابل، کشمیر اور ملتان وغیرہ کے طالب علموں کا ایک بھاری گروہ موجود رہتا جو علما کی درسگاہوں میں تعلیم پاتے اور اس سرچشمۂ علم سے جو فیض آباد میں جاری تھا سیراب ہو کر اپنے گھروں کو واپس جاتے۔ کاش نواب وزیر اور دس بارہ سال جی جاتے تو گھاگھرا کے کنارے ایک نیا شاہجہان آباد ہو جاتا اور دہلی

ایک نئی زندہ دہلی کی صورت دیکھ لیتی۔“

نو سال کی حکمرانی کے بعد ۱۱۸۸ھ میں شجاع الدولہ کا انتقال ہوا انھیں کی بنوائی ہوئی ایک عمارت ان کی آخری آرام گاہ بنی جو گلاب باڑی کے نام سے آج بھی فیض آباد کی کھوئی ہوئی عظمتوں کی جیتی جاگتی علامت ہے۔ ان کے چمن کے گلاب دور دراز تک مشہور رہیں۔

آصف الدولہ اودھ کے چوتھے فرماں روا ہوئے۔ انھوں نے لکھنؤ کو اپنا دار الحکومت بنا لیا۔ اس لیے ان کے تخت نشین ہوتے ہی فیض آباد خالی ہونے لگا۔ حاکم کے ساتھ ہر وہ محکوم چلا گیا جو جا سکتا تھا۔ فیض آباد اجڑتا رہا اور لکھنؤ بستا رہا۔ حتی کہ محلوں، بازاروں اور باغوں کے نام بھی فیض آباد سے لکھنؤ چلے گئے۔ فیض آباد میں رکنے والی ایک گراں قدر ہستی آصف الدولہ کی والدہ محترمہ امۃ الزہرا بیگم صاحبہ کی تھی جن کا خطاب بہو بیگم تھا۔ ۱۸۱۶ء میں ان کی وفات ہوئی اور وہ اس مقبرہ میں دفن ہوئیں جو بہو بیگم کا مقبرہ کہلاتا ہے اور بلاشبہ فیض آباد کی سب سے پُر شکوہ عمارت ہے۔ ادھر عرصہ سے اس کی باہری چونہ کاری نہیں ہوئی ہے جس کے سبب یہ عالیشان عمارت سیاہ پوش ہو کر ذمہ داروں کی تغافل کیشی کا ماتم کر رہی ہے۔

گلاب باڑی کے علاوہ عہد شجاع الدولہ کی عمارتیں جو اب بھی قائم ہیں ان میں چوک کا وہ مرکزی حصّہ ہے جو ترپولیا کہلاتا ہے اس کی مختلف سمتوں میں اونچے اونچے عالی شان در بنے ہوئے ہیں۔ چوک کے بیچو بیچ لوہے کا ڈھلا ہوا گھنٹہ گھر ہے جس کی سوئیاں کبھی وقت کا صحیح طور پر ساتھ نہ دے سکیں۔ کہا جاتا ہے کہ بلرام پور کے مہاراجہ نے برطانی عہد میں اسے لگوایا تھا۔ گھنٹہ گھر کے مغرب میں ایک عالیشان مسجد نواب شجاع الدولہ کے ایک عہدے دار حسن رضا خاں کی بنوائی ہوئی ہے جو چوک کی مسجد کہلاتی ہے۔ مسجد کے شمال میں ایک بخشتہ سرائے ہے جس میں اب ترکاری منڈی ہے۔ اسی زمانے میں ایک کوٹھی چھاؤنی کے علاقہ میں گپتار گھاٹ کے پاس ہے جو محکمۂ زراعت کے قبضہ میں ہے۔ دوسری کوٹھی دریا کے کنارے دل کشا کوٹھی کے نام سے ہے جس میں محکمۂ افیون کا دفتر ہے۔ امام باڑہ جواہر علی خاں کا مقبرہ موتی مسجد اور وثیقہ اسکول کی مسجد بھی شجاع الدولہ کے زمانے کی یادگاریں ہیں۔

اب سے قریب ساٹھ سال پہلے جب میں نے ہوش سنبھالا تھا تو چوک کی مسجد کے چاروں طرف اور گھنٹہ گھر کی ہر سمت میں نیچی نیچی دوکانیں تھیں، جن کے آگے ٹین کے سائبان تھے۔ گھنٹہ گھر کے مشرق میں ایک قطار چھپر کی دوکانوں کی تھی جن میں گرمی میں شربت اور جاڑوں میں چائے ملتی تھی۔ انھیں دوکانوں میں اور ان کے آس پاس خونچوں والے مٹی کے سکوروں میں کھیر اور ایک خاص قسم کی چائے کے ساتھ استعمال ہونے والے بسکٹ بیچتے تھے جو ”پاپے“ کہلاتے تھے۔ کھیر کے پیالے فیض آباد کے چوک میں اب بھی مل جاتے ہیں۔ مگر ”پاپے“ نہیں ملتے۔ جس کا سبب یہی ہے کہ اب نئے نئے قسم کے بسکٹ بنانے کی فیکٹریاں کھل گئیں ہیں۔ مذکورہ بالا چھپر کی دوکانوں سے اُتر لوہے کا ایک گول کٹہرہ تھا جس میں ہفتے کے مقررہ ایام میں عیسائی مبلغین کھڑے ہو کر اپنے مذہب کی تبلیغ کیا کرتے تھے۔

مسجد کی اتری دوکانوں میں ایک دوکان بھیکو حلوائی کی تھی جس کی رابڑی بہت مشہور تھی۔ چوک کی مسجد کے سامنے سڑک کی پٹری پر پھولوں کے ہار اور گجرے بکا کرتے تھے۔ بنی خانم کا مقبرہ میں نے ہمیشہ ویران دیکھا۔ خورد محل کے نشانات بھی مٹ چکے۔ وہاں میں نے ایک چھوٹی سی درگاہ دیکھی تھی جس میں ایک کمرخ کا پیڑ تھا۔ اس مناسبت سے وہ کمرخ کی درگاہ کہلاتی تھی۔ اب وہاں ایک بہت بڑی درگاہ بن گئی ہے۔ موتی محل میں قدیم پھاٹکوں اور دیواروں کے آثار اب بھی اپنی زبانِ بے زبانی سے ؎

از نقش و نگارِ در و دیوار شکستہ
آثار پدیداست صنادید عجم را

گُنار ہے ہیں۔

جواہر علی خاں کا امام باڑہ فرقۂ شیعہ کے امور مذہبی کی ادائگی کا مرکز ہے اسی کے احاطہ میں ان لوگوں کی جامع مسجد ہے۔ موجودہ پیش امام مولوی ابن حسن صاحب قبلہ کی کوششوں سے اس مسجد کی از سرِ نو تعمیر اور تزئین ہو گئی ہے۔ حضرات اہل سنت کی جامع مسجد ”ٹاٹ شاہ کی مسجد“ کے نام سے مشہور ہے۔ موتی مسجد کے پاس وسیع احاطہ میں حکیم نواب شجاع الدولہ مرحوم کے خاندان کے لوگ وثیقہ اسکول کی

مسجد کے احاطے میں عرصۂ دراز سے ایک عربی اسکول بہو بیگم صاحبہ کے وثیقہ کی آمدنی سے قائم ہے۔

سرکٹ ہاؤس، ٹاؤن ہال، کچہریوں کی عمارتیں اور مردہ عجائب گھر جس کی عمارت میں اب محکمۂ پلاننگ کا دفتر ہے انگریزی عہد کی یادگاریں ہیں۔ اس طرف آواس وکاس اور محکمہ تعمیراتِ عامہ کے زیر اہتمام بہت سی رہائشی کالونیاں بن گئی ہیں۔

اجودھیا کے تقدس کی ضمانت وہ پرانے مندر ہیں جو رام کوٹ لچھمن مندر، ہنومان گڑھی، منی پربت، سورگ دروازہ اور گپتار گھاٹ کے نام سے مشہور ہیں۔

گپتار گھاٹ کی مذہبی اہمیت کے بارے میں کہاوت ہے کہ یہیں پر سرجو ندی میں ڈوب کر بھگوان رام نے اپنی جیون لیلا ختم کی تھی۔

ان تمام متبرک مقامات کی رونق رام نومی، جنم اشٹمی، دسہرہ اور دیگر تہواروں کے موقعوں پر سجاوٹ اور عقیدتمندوں کی آمد نیز مذہبی رسوم کی ادائگی کے ذریعہ دوبالا ہو جاتی ہے۔

مسلمانوں کے جذباتی لگاؤ کا مرکز اجودھیا کا ایک قبرستان ہے جس میں کئی لمبی لمبی قبریں ہیں۔ ان میں سے ایک قبر حضرت شیث پیغمبر کی بتائی جاتی ہے۔ اس کی لمبائی نو گز ہے وہاں ہر سال میلے کی شکل میں عُرس ہوتا ہے۔

فیض آباد اور اجودھیا کے درمیان سڑک سے کچھ دکھن ہٹ کر ایک مقام ہے جہاں ایک بہت پرانی اور وسیع مسجد کے کچھ کھنڈر اور پرانی قبریں ہیں۔ یہ جگہ وہیں کی ایک صاحب قبر "بڑی بوا" کے نام سے موسوم ہے۔ کہا جاتا ہے کہ وہ بڑی عبادت گزار اور اللہ والی بی بی تھیں۔ قدرت نے ان کو حسن ظاہری بھی عطا فرمایا تھا۔ اس زمانے کے شہر کوتوال نے ان سے شادی کرنا چاہی مگر وہ راضی نہ ہوئیں۔ کوتوال نے کچھ عالموں اور بزرگوں کو بیچ میں ڈالا مگر ناکامیاب رہا۔ تب اس نے ان معظمہ سے زبردستی شادی کرنے کی ٹھانی اور انھیں اپنے ارادے سے مطلع کیا۔ انھوں نے کوتوال سے دریافت کرایا کہ اس کو ان میں کون سی ایسی کشش نظر آئی جس سے وہ اتنا بضد اور ظلم وجور پر آمادہ ہے۔ اس نے جواب کہلایا کہ اس کو ان کی آنکھیں بہت پسند آئیں۔ یہ سن کر انھوں نے اپنے ہاتھوں سے اپنی دونوں آنکھیں نکال کر ایک پتّے پر رکھیں اور خادمہ کے ہاتھ کوتوال کو اس پیغام کے ساتھ بھجوا دیں کہ تجھے جو چیز پسند ہے وہ حاضر ہے مگر یاد رکھنا کہ فیض آباد میں اب کوئی عالم رہے گا نہ ظالم۔ کیا عجب کہ ان کے دل سے نکلی ہوئی اس آواز ہی کا اثر ہو کہ فیض آباد کی پوری تاریخ مذہبی رواداری اور فرقہ وارانہ ہم آہنگی سے بھری ہوئی اور ظلم وستم کی کہانیوں سے خالی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ انھیں کے دل کی پکار کا یہ سبب ہو کہ فیض آباد میں پیدا ہونے والا اہلِ صاحب علم وکمال مہر عالم تاب کی مانند ابھرا تو مشرق سے مگر چمکتا ہوا مغرب کی طرف بڑھا اور اسی سمت غروب ہو گیا۔

شعر وادب، موسیقی، کھیل کود اور سیاست کے میدان میں بھی فیض آباد کا بلند مقام رہا ہے۔ ناخدائے سخن میر ببر علی انیسؔ ان کے صاحبزادے میر نفیسؔ، خواجہ حیدر علی آتشؔ، نواب سید محمد خاں رندؔ میر علی اوسط رشکؔ، پنڈت برج نرائن چکبستؔ اور امیر اللہ تسلیمؔ وغیرہ مملکت شعروادب کے وہ تاجدار ہیں جن کو جنم دینے پر سرزمین فیض آباد ہمیشہ ناز کرے گی۔ انقلاباتِ زمانہ کے ہاتھوں میر انیسؔ مرحوم کے مکان میں فیض آباد کی میونسپلٹی نے کانجی ہاؤس بنالیا تھا۔ سید اظہر علی عرف مولوی اچّھو صاحب مرحوم سید اظہر حسین صاحب مرحوم ریٹائرڈ آئی اے ایس افسر اور ان کے رفقائے کار کی مساعی جمیلہ کی بدولت وہاں پر ایک ادبی مرکز قائم ہو گیا ہے جس کے ایک حصہ میں فیض آباد کے شمس وقمر انیسؔ وچکبستؔ کے نام سے ایک لائبریری بھی ہے۔

مرزا جعفر حسین جو ادب، صحافت نیز تصنیف وتالیف کے میدانوں میں ایک منفرد مقام رکھتے تھے فیض آباد ہی کے تھے۔

ملکۂ غزل اختری بائی بھی جو بعد میں بیگم اختر کے نام سے مشہور ہوئیں فیض آباد کی تھیں۔ فٹ بال کے کھلاڑیوں میں فیض آباد چھاؤنی کے محلہ لال کرتی کے دو بھائی ولی محمد اور نور محمد اپنے وقت کے بہترین کھلاڑی تھے۔ ہاکی کے کھلاڑیوں میں براؤن ہیرا اور شین الدین کے نام قابل ذکر ہیں۔ پنالٹی کارنر جانے پر گول کرنے میں متین صاحب کو بڑی مہارت تھی۔ فیض آباد میں ان کھیلوں کا اب بھی چلن ہے۔

ہندوستان کی آزادی کی جنگ میں بھی فیض آباد کا پورا حصہ رہا

گل رہا ہے۔ فیض آباد کے مولوی احمد اللہ شاہ نے ۱۸۵۷ء کی اس لڑائی میں نمایاں کردار ادا کیا تھا۔ جسے انگریزوں نے غدر کا نام دیا تھا مگر دراصل وہ جنگ آزادی کی پہلی لہر تھی۔ وہ ایک درویش تھے اور مولوی کے نام سے مشہور تھے۔ انھوں نے اپنی تقریروں کے ذریعہ انگریزی سرکار کو ہلا دیا تھا۔ ان کی قیادت میں باغیوں نے انگریزی فوج سے جگہ جگہ لڑ کر ان کے دانت کھٹے کر دیے تھے بالآخر اپنے ہی ایک ساتھی کی غداری سے ان کا کٹا ہوا سر انگریزوں کو ملا اور انھوں نے اسے شاہجہاں پور کی کوتوالی کے دروازے پر لٹکایا۔ ان کی موت کی خبر جب انگلستان پہنچی تو انگریزوں نے چین کی سانس لی کیونکہ ان کی نگاہ میں شمالی ہندستان میں انگریزوں کے سب سے بڑے دشمن کا خاتمہ ہو گیا تھا۔

علم و سیاست کے میدانوں میں یکساں پیش رفت کرنے والی فیض آباد کی دو نمایاں ہستیاں مولانا حسین احمد مدنی اور اچاریہ نریندر دیو ہیں۔ بیسویں صدی کی دوسری دہائی میں جب انگریزوں کے خلاف پورے ملک میں نفرت کے جذبات پھیلے ہوئے تھے مولانا حسین احمد مدنی نے اپنے پیر و مرشد مولانا محمود الحسن کے ساتھ ریشمی رومال کی تحریک میں حصہ لیا تھا جو انگریزی حکومت کے خلاف چلائی گئی تھی۔ انھوں نے ترکی اور دیگر عرب ممالک میں جاکر ہندوستان کی آزادی کے لیے فضا ہموار کی تھی۔ وہ جمعیۃ علمائے ہند اور دیوبند کے مدرسہ کے بانیوں میں بھی تھے۔ اچاریہ نریندر دیو سوشلسٹ طرز فکر کے حامی تھے۔ جنگ آزادی میں جیل گئے تھے اور لکھنؤ یونیورسٹی کے وائس چانسلر بھی رہے تھے۔ ابھی حال میں فیض آباد میں ان کی یاد میں ایک بہت اچھا ہال "نریندر ہالیہ" کے نام سے بن گیا ہے۔ ایک اور کل ہند سطح کی قابل ذکر سیاسی شخصیت ڈاکٹر رام منوہر لوہیا کی تھی جو فیض آباد کی تحصیل اکبر پور کے موضع شہزاد پور میں پیدا ہوئے تھے۔

میرے تعلیمی دور میں فیض آباد شہر میں دو ہائی اسکول اور ایک انٹرمیڈیٹ کالج تھے تحصیلوں میں بھی ہائی اسکول تھے۔ اب جگہ جگہ ہائی اسکول انٹرمیڈیٹ کالج اور متعدد ڈگری کالج ہیں شہر میں دو یونیورسٹیاں ہیں جن میں سے ایک زراعتی ہے اور وہ آچاریہ نریندر دیو کے نام سے منسوب ہے اس کے علاوہ پالی ٹکنک اور آئی ٹی آئی بھی قائم ہیں۔

فیض آباد کی قدیم صنعتوں میں پہلے قصبہ ٹانڈہ اور اس کے نواح میں جامدانی اور ڈوریا کی بنائی کا کام اعلیٰ پیمانے پر ہوتا تھا اب وہاں پرانی چال کے کپڑوں میں تہبند اور رانگوچھے وغیرہ بنتے ہیں اور نئی قسم کے ٹیریکاٹ اور دیگر اچھے کپڑے بُنے جاتے ہیں۔

فیض آباد شہر میں لکڑی کے صندوقچے، قلمدان، عطردان اور سنگاردان بہت اچھے بنتے تھے جن پر پیتل کے نفیس کام کی پھول پتیاں بنی ہوتی تھیں اب اس کام کا صرف ایک کارخانہ رہ گیا ہے۔ کھانڈ بنانے کا کام پہلے شہر کے محلے کانڈو ٹولہ میں بہت ہوتا تھا اب وہاں رام دانے اور مُرمُرے کی لیّا، شکر کے گٹے اور بتاشے بکثرت بنتے ہیں۔ ناریل کے حقے جنھیں گڑگڑا کہتے ہیں وزیر گنج کے محلے میں بنتے تھے اور چوک میں گھنٹہ گھر کے دکھن میں ان حقوں کی کئی دکانیں تھیں۔ اب یہ کام نسبتاً کم ہو گیا ہے اور چوک میں ناریل کے حقے کی صرف ایک دوکان ہے۔ تمباکو کی کاشت اجودھیا اور اس کے آس پاس بہت کافی رقبہ میں ہوتی ہے۔

قصبہ مبارک پور کی لکڑی کی کھڑاویں پہلے بہت مشہور تھیں فیض آباد میں اب بھی کہیں کہیں لکڑی کی کھڑاویں بنانے کی دکانیں ہیں۔ سینگ کی کنگھیاں پہلے کی طرح اب بھی فیض آباد میں بنتی ہیں اور باہر جاتی ہیں۔ اس طرف فیض آباد میں بیڑی بنانے اور جوتہ و چپل سازی کے کام کو بہت فروغ ہو گیا ہے۔ جوتہ سازی کے لیے فیض آباد مشرقی یوپی کا آگرہ کہا جا سکتا ہے۔ حکومت کا محکمہ انڈسٹریز فیض آباد میں جدید صنعتوں کو بڑھاوا دے رہا ہے۔ مسودہ میں ایک شکر مل اور اکبر پور میں سوت کی کتائی کی مل کھل گئی ہے۔ ترکاریوں کے بیج کا کام اب فیض آباد میں اعلا پیمانے پر ہوتا ہے۔ سیکڑوں کمپنیاں اس کام کو کر رہی ہیں۔ اور فیض آباد میں تیار کیے ہوئے بیج نہ صرف ہندوستان کے مختلف حصوں میں بلکہ بیرونی ممالک کو بھی بھیجے جاتے ہیں۔

پھلوں میں امرود، شریفہ اور بیر فیض آباد میں اچھے اور بکثرت پیدا ہوتے ہیں۔ دریا کے کنارے ریتی کے علاقے میں ترکاریاں بہت پیدا ہوتی ہیں جن میں بڑے سائز کے بنڈے خصوصیت کے ساتھ

مشہور ہیں۔ وہاں کے تربوز کافی بڑے اور خوش ذائقہ ہوتے ہیں۔

فیض آباد کے تذکرے کے ساتھ وہاں کی ضلع جیل بھی قابل ذکر ہے۔ اس کا احاطہ بہت بڑے رقبے میں ہے میرے بچپن میں اس کے چاروں طرف کی سڑکیں زیادہ تر سنسان رہتی تھیں اور رات کو ان سڑکوں پر کھمبوں میں مٹی کے تیل کی لالٹینیں جلا کرتی تھیں اب وہ سڑکیں کافی مشغول رہتی ہیں۔ اسی جیل میں عظیم انقلابی اشفاق اللہ خاں کو ۱۹ دسمبر ۱۹۲۷ء کو پھانسی دی گئی تھی اور انھوں نے تختۂ دار چومتے وقت اپنی اس آخری خواہش کا اظہار کیا تھا۔ ؎

کچھ آرزو نہیں ہے، ہے آرزو تو یہ ہے
رکھ دے کوئی ذرا سی خاکِ وطن کفن میں

گورنمنٹ کالج کے ایک استاد مولوی عبد اللہ مرحوم تھے جن کا تعلق افغانستان سے تھا انھوں نے اشفاق اللہ خاں مرحوم کی تجہیز و تکفین کے انتظامات کئے تھے۔ وہ فرماتے تھے کہ جب انھوں نے اشفاق اللہ خاں کی لاش پر ان کے کاندھے سے لٹکا ہوا کلام پاک دیکھا تو ان کی زبان سے بے ساختہ نکلا ؎

سوئے جاناں می روم
پیغام جاناں در بغل

فیض آباد ہی کی جیل میں مولانا حسرت موہانی، لال بہادر شاستری، فیروز گاندھی، اجیت پرشاد جین، جگن پرشاد راوت، گوپال نرائن سکسینہ، بابا راگھو داس، ٹھاکر وسودھا سنگھ، ڈاکٹر جتیلے، جے رام ورما، ہرگووند سنگھ اور بندا باسنی پرشاد سنگھ وغیرہ نے قید و بند کی اذیتیں برداشت کی تھیں۔

فیض آباد کی آبادی ہمیشہ سے مخلوط رہی ہے۔ وہاں ہندوؤں مسلمانوں اور کشمیری برہمنوں کے مقتدر گھرانے زمانۂ قدیم سے مل جل کر رہتے ہیں۔ تقسیم وطن کے بعد بہت سے قدیم مسلم گھرانے ہجرت کر گئے اور پاکستانی مہاجرین کثیر تعداد میں آکر آباد ہو گئے۔ ان کے آنے سے نئے مکانوں اور شاندار دوکانوں کا اضافہ ہوا اور ہر قسم کی تجارت کو فروغ ملا۔ ان کے زیر اثر پرانی دکانوں نے بھی نئے چہرے نکال لئے۔ آج کا فیض آباد ہمارے صوبے کی ایک کمشنری ہے وہاں پرانی آبادیاں بھی قائم ہیں اور نئی آبادیاں بھی جھلک رہی ہیں۔

---

**تہذیب**

"لکھنؤ میں جس تہذیب کا ارتقا ہوا، اس میں نفاست، دل کشی اور صناعت کمال کے درجے کو پہونچ گئی تھی۔ یہاں کے آداب و اسالیب میں ایسی جادو گرانہ تاثیر تھی کہ پڑھ کر اس سے عقیدت سی پیدا ہونے لگتی ہے۔ آج بھی ان آداب کی کہیں جھلک دکھائی دے جاتی ہے تو بے ساختہ تقلید کو جی چاہتا ہے ___ اور دل گواہی دینے لگتا ہے کہ یہ شائستگی کا ایسا انداز ہے جس کو زندگی کا جزو ہونا چاہیے۔"

رشید حسن خاں
(تعارف گزشتہ لکھنؤ عبد الحلیم شرر)

لئیق اختر فیض آبادی

# فیض آباد کی تہذیبی روایات

**یادش بخیر** — اودھ کا قدیم دارالسلطنت فیض آباد کبھی اپنی گنگا جمنی تہذیب، اپنی بے مثال ثقافت، اپنی شاندار روایات اور اپنی عدیم المثال قومی یکجہتی کا مرکز تھا۔ ہندوؤں اور مسلمانوں میں نہ کوئی تفرقہ تھا، نہ مزاجی تضاد، نہ کوئی بھید بھاؤ تھا، نہ کوئی اُتار چڑھاؤ۔ تیوہار دونوں مل جُل کر مناتے، شادی اور غمی میں دونوں برابر کے شریک ہوتے۔ ہندو کی خوشی مسلمان کی خوشی ہوتی تھی، مسلمان کا غم ہندو کا غم ہوتا تھا۔ شب برات کے حلوے، عید کی سوئیاں، ہندو بھائیوں کے گھر جاتی تھیں، دیوالی کی مٹھائیاں، مٹی کے کھلونے، شکر سے بنی رنگین لوزآتیں مسلمانوں کے گھروں میں آتی تھیں، دسہرے کے جلوس اور بھرت ملاپ دونوں میں بخلوص دل شامل رہتے۔

تقسیم وطن کے بعد ہر طرف بھیانک فساد کے شعلے بلند ہوئے لیکن فیض آباد میں تقسیم وطن کا ہلکا سا بھی اثر نہیں پڑا۔ دونوں طرف کے خواص وعوام کبھی بھی فرقہ وارانہ ذہنیت کے شکار نہیں ہوئے۔ یہاں امن کا گلشن ہرا رہا اور شانتی کا چمن کھلا رہا۔ نہ سینے تنگ ہوئے اور نہ ذہن محدود ہوئے۔

مجھے یاد ہے کہ جب کچھ مسلمان جانب پاکستان ہجرت کرنے لگے تو ہندو عورتوں نے مسلمان عورتوں کو اور ہندو مردوں نے مسلمان مردوں کو گلے لگا کے اور اپنی آنکھوں کو آنسوؤں سے تر کر کے ترکِ سکونت سے روکنا چاہا۔ جب جانے والے نہ مانے تو لالہ رام داس نے ساتھ میں جانے والی ایک ناکتخدا صاحبزادی کی ماں کو ایک جوڑ خالص سونے کے کنگن، ایک سونے کا نیکلس اور ایک سونے کی نتھ موتیوں سے بھری دے کر کہا،

"بٹیا! جب دیارِ غیر میں میری اس نواسی کا بیاہ کرنا تو میری طرف سے اسے دے دینا۔"

تاریخ اودھ اور وہ محضر نامہ بہ زبان فارسی اس حقیقت کا شاہد ہے کہ ہنومان گڑھی (ایودھیا) کی تعمیر میں نواب شجاع الدولہ کا کتنا ہاتھ تھا، چار محال ہنومان گڑھی کے نام لکھے تھے۔ وہ علمائے کرام، حکمائے وقت اور ساتھ ہی ساتھ سنتوں، سادھوؤں کا بھی بڑا احترام کرتے تھے۔

ایک تھے حکیم حاذق، ماہر نباض، بے مثال شاعر پیارے صاحب مرحوم۔ ان کے مطب میں عوام و خواص کی بھیڑ لگی رہتی تھی۔ بلا تفریق مذہب و ملت راجے مہاراجے، امرا، رؤسا، غربا، مساکین سب ہی ان کے مرہون منت تھے۔ باوضع، ملنسار، رحم دل، خوش مزاج، شیریں زبان۔ غریب مریضوں سے نہ دوا کے دام لیتے تھے اور نہ فیس لیتے تھے بلکہ زیادہ تر مالی امداد بھی کیا کرتے تھے۔ خدا نے ایسی شفا ان کے ہاتھ میں عطا کی تھی کہ جس کو بھی ایک چٹکی خاک چٹا دیا کرتے تھے وہ شفایاب ہو کر ہر ایک سے کہتا پھرتا کہ

ایک چٹکی خاک کی کچھ ایسا کام آئی کہ بس

جب حکیم پیارے صاحب مرحوم ٹانگے پر بیٹھ کر نکلتے تھے تو گزرگاہ میں جو بھی ملتا وہ باادب فرطِ عقیدت سے سلام کرتا۔ ان کے دولت کدے

بیٹھ گئیں اور بجھنے لگیں. راجہ صاحب اس کے بعد خاموش ہو گئے. جس زمانہ میں کرنل بشیر حسین زیدی علی گڑھ یونیورسٹی کے وائس چانسلر تھے میں نے ان سے اس بات کا ذکر کیا کہ اب مرثیہ خوانی کے فن کے آخری بڑے نمائندے راجہ صاحب رہ گئے ہیں. اگر کسی طرح یہ ہو سکے کہ وہ آپ کے یہاں ایک مخصوص نشست میں اساتذہ کی تصنیف مرثیہ پڑھیں اور اسے ٹیپ کر لیا جائے تو کتنا اچھا ہو. زیدی صاحب نے راجہ صاحب کو مدعو کیا اور وہ تشریف لے آئے مجلس جب شروع ہوئی اور راجہ صاحب آ کر منبر پر بیٹھے تو انھوں نے دیکھا کہ فرش پر مائک بھی رکھا ہے بس خفا ہو گئے کہنے لگے کہ زیدی صاحب اس کو ہٹوائیے میری اور مائک کی ازلی دشمنی ہے میں اس طرح مرثیہ نہیں پڑھ سکتا. مجبوراً مائک ہٹا دیا گیا اور انھوں نے اپنے مخصوص انداز سے تقریباً ایک گھنٹہ اپنا تمام مرثیہ سنایا. سامعین ہر بند پر داد دیتے رہے. جب مجلس برخاست ہوئی اور سب لوگ چلے گئے تو میں نے راجہ صاحب کا شکریہ ادا کیا اور ساتھ ہی یہ بھی شکایت کی کہ اگر یہ مرثیہ ٹیپ ہو جاتا تو آپ کی آواز بھی آئندہ نسلوں کے لئے محفوظ ہو جاتی. اب تو اس کی گونج صرف فضا میں رہ جائے گی. راجہ صاحب کچھ نرم پڑے اور کہنے لگے اچھا اب کے آیا تو پھر آپ کی خاطر اپنے مرثیے کو ٹیپ بھی کرا دوں گا مگر میں جانتا تھا کہ انھوں نے یہ ٹالنے کے لئے کہا ہے.

یونیورسٹی میں جن لوگوں سے قریب رہا ان میں پروفیسر سید مسعود حسن رضوی، ڈاکٹر وحید مرزا، ڈاکٹر عبد العلیم، سید احتشام حسین اور نور الحسن ہاشمی یاد آتے ہیں. مسعود صاحب سے پہلی ملاقات ۱۹۳۳ میں ہوئی تھی جب میں لکھنؤ یونیورسٹی کے ایک ڈبیٹ میں شرکت کے لئے گیا تھا. موضوع تھا. شاعری بیکاری کا شغل ہے. ججوں میں جسٹس وزیر حسن اور مسعود حسن رضوی تھے مجھے دوسرا انعام ملا تھا. مباحثے کے بعد ڈاکٹر مسعود حسن صاحب سے ملاقات ہوئی انھوں نے میری تقریر کی تعریف کی تھی. میں نے کچھ دن پہلے ان کی کتاب ہماری شاعری پڑھی تھی جو مجھے آگرہ کے مباحثے میں انعام میں ملی تھی اس کی بھی بات ہوئی. اس وقت مسعود صاحب کے داڑھی تھی. یہ یاد پڑتا ہے کہ اس مختصر سی ملاقات میں نہ جانے کس سلسلے میں انھوں نے بیخود موہانی کی خاصی مذمت کی تھی. بعد میں معلوم ہوا کہ شروع میں دونوں کے خاصے گہرے مراسم تھے لیکن پھر اختلاف ہو گیا تھا. ۳۹-۱۹۳۸ء میں جب میرا لکھنؤ کئی بار جانا ہوا تو میں مسعود صاحب سے ملنے کے لئے ایک شاگرد صفدر حسین کے ساتھ ادبستان پہنچا. اطلاع کرائی تو ہم لوگوں کو ایک کمرہ میں بٹھلا دیا گیا. صفدر کے مزاج میں شوخی بہت تھی جب مسعود صاحب کے برآمد ہونے میں کچھ دیر ہوئی اور مجھے بے چین دیکھا تو صفدر نے ہنس کر کہا کہ مسعود صاحب میک اپ کر رہے ہوں گے آتے ہی ہوں گے اور واقعی جب وہ کچھ دیر بعد تشریف لائے تو شیروانی اور ٹوپی میں تھے گویا کسی سے ملنے باہر جا رہے ہوں. دیر تک ان سے دنیا جہان کے مسائل پر گفتگو ہوتی رہی. مسعود صاحب ہر جملہ ٹھہر ٹھہر کر اس طرح ادا کرتے تھے کہ لفظوں کی معنویت پوری طرح آشکار ہو جائے. اس گفتگو سے یہ اندازہ ہوا کہ ان کے ادبی ہیرو محمد حسین آزاد، انیس اور واجد علی شاہ ہیں. اس ملاقات کے بعد کانپور کی اردو کانفرنس میں فائز دہلوی پر ان کا مقالہ سنا. ان کے پڑھنے کے انداز میں بھی بڑی دلکشی تھی.

جب ۱۹۴۶ میں میرا تقرر لکھنؤ یونیورسٹی میں ہو گیا تو ان سے روزانہ ملاقات ہونے لگی. وہ صدر شعبہ تھے شروع میں مجھے یہ محسوس ہوا کہ مسعود صاحب کچھ مجھ سے کھنچے کھنچے رہتے تھے. وہ صدر شعبہ کے کمرے میں الگ بیٹھتے تھے. دوسرے کمرے میں عبد القوی فانی اور یوسف حسین موسوی فارسی کے استاد اور میں احتشام حسین، نور الحسن ہاشمی اور محمد لقمان سب کی نشست ہوتی تھی. احتشام صاحب سے ۱۹۳۹ میں ترقی پسند مصنفین کی کانفرنس میں ملاقات ہو چکی تھی. نور الحسن ہاشمی علی گڑھ میں میرے شاگرد رہے تھے. سید محمد تقی نئے نئے آئے تھے. یہ سید محمد حسین صاحب کے صاحبزادے تھے جن کا کچھ مہینے پہلے انتقال ہوا تھا. عبد القوی فانی صاحب اور یوسف حسین موسوی صاحب دونوں کا محبوب مشغلہ مسعود صاحب کو برا بھلا کہنا تھا. تین دن تک تو میں ان کی باتیں سنتا رہا پھر میں نے کہا کہ میری زندگی کا واحد مقصد مسعود صاحب کی مخالفت نہیں ہے. ہمارا شعبہ اردو اور فارسی کا ملا جلا شعبہ ہے. مسعود صاحب خود اردو کے ممتاز محقق اور ادیب ہیں مجھے توقع یہ ہے کہ اردو کے نصاب و تدریس کے سلسلے میں مجھ سے بھی مشورہ کرتے رہیں گے. اگر میں انھیں کوئی غلط بات کرتے ہوئے دیکھوں گا تو ضرور مخالفت کروں گا. لیکن ویسے ہر معاملے میں ان سے تعاون کروں گا. اس کے بعد ان لوگوں نے میرے سامنے ان کی برائی کرنا چھوڑ دیا. چند مہینے بعد میں نے یہ محسوس کیا کہ ہمارے مضمون کا نام صرف اردو نہیں بلکہ اردو مع فارسی ہے. بی اے کے اردو کے نصاب میں ایک پرچہ فارسی کا بھی ہے

اور فارسی کے پرچہ میں پاس ہونا لازمی ہے۔ ورنہ طالب علم مضمون میں فیل سمجھا جائے گا۔ میں نے مسعود صاحب سے کہا کہ جہاں تک بی اے کے اردو کے نصاب میں فارسی کے پرچے کا سوال ہے میں بھی اس کا حامی ہوں کیونکہ اردو ادب میں بی اے کرنے والوں کو کچھ فارسی ادب بھی آنا چاہیے لیکن مضمون کا نام اردو مع فارسی نامناسب ہے صرف اردو ہونا چاہیے۔ دوسرے یہ کہ فارسی کے پرچہ میں اگر فیل ہو تو اس کے معنی یہ نہ ہونا چاہیے کہ پورے اردو کے پرچہ میں فیل ہے۔ مسعود صاحب نے میری تجویز سے اختلاف کیا تو میں نے فیکلٹی کی ایک میٹنگ میں اردو کا الگ شعبہ قائم کرنے کی تجویز پیش کی جو منظور ہو گئی مگر اکیڈمک کاؤنسل میں جا کر یہ تجویز سیاست کا شکار ہو گئی مسعود صاحب اس سلسلے میں بالکل خاموش رہے نہ مخالفت کی نہ موافقت احتشام صاحب نے بھی سکوت اختیار کیا لیکن میری تجویز کا اثر یہ ہوا کہ اردو کا ایک الگ بورڈ آف اسٹڈیز بنا دیا گیا اور مجھ سے کہا گیا کہ اس کے لیے بیرونی ممبروں کے نام تجویز کروں۔ میں نے رشید احمد صدیقی اور قاضی عبد الغفار کے نام تجویز کئے۔ مسعود صاحب نے ڈاکٹر عبد الستار صدیقی کا نام تجویز کیا جو میں نے منظور کر لیا۔ جب اردو بورڈ کی پہلی میٹنگ ہوئی تو اس میں رشید صاحب اور عبد الستار صدیقی دونوں موجود تھے۔ قاضی عبد الغفار تشریف نہیں لا سکے تھے۔ اس میٹنگ میں خود مسعود صاحب نے یہ تحریک پیش کی کہ مضمون کا نام صرف اردو ہوگا اور فارسی کے پرچے میں پاس ہونے کی شرط نہ ہوگی۔

ایک دفعہ اور ممتحنوں کے ناموں کی سفارش پر کچھ معمولی سا اختلاف ہو گیا۔ وائس چانسلر نریندر دیو نے میری تائید کی تو مسعود صاحب نے میرے مجوزہ نام مان لئے۔ بات آئی گئی ہو گئی۔ رفتہ رفتہ مسعود صاحب سے ربط ضبط بڑھنے لگا احتشام حسین اور نور الحسن ہاشمی کا تو ساتھ رہتا ہی تھا۔ ہم تینوں بلا ناغہ لکچروں کے بعد کچھ دیر کے لئے اسٹاف کلب میں جس کی عمارت پاس ہی تھی ہم لوگ ضرور جایا کرتے تھے۔ مسعود صاحب اکثر الہ آباد کی اپنی ملازمت کا ذکر کیا کرتے تھے جہاں ان کا کام سال بھر کی اردو مطبوعات پر تبصرہ لکھنا ہوتا تھا۔ کیننگ کالج کے مشاعروں اور لکھنؤ کی ادبی شخصیتوں کا بھی ذکر رہتا۔ عام طور پر وہ سوٹ میں ہوتے لیکن کبھی کبھی شیروانی میں بھی۔ شیروانی ان پر زیادہ جچتی تھی۔ گیارہ بجے کے قریب وہ شعبہ میں تشریف لاتے۔ عام طور پر ان کے ساتھ آٹھ دس کتابیں بھی ہوتی تھیں جو چپراسی لا کر ان کی میز پر رکھ دیتا تھا۔ ان کا معمول یہ تھا کہ دو پیریڈ روزانہ پڑھانے کے بعد کچھ دیر ساتھیوں سے بات چیت ہوتی اور ڈھائی بجے کے قریب وہ گھر چلے جاتے۔ میں نے ان کو یونیورسٹی کے کسی جلسے یا فنکشن میں شریک ہوتے نہیں دیکھا صرف فیکلٹی کی میٹنگ میں شریک ہوتے تھے لیکن میں اور احتشام صاحب یونیورسٹی کے بیشتر علمی اور ادبی اجتماعات میں موجود رہتے تھے اور ہم دونوں کا اساتذہ کی ایسوسی ایشن اور طلبہ کی یونین سے بھی ربط ضبط تھا۔

مسعود صاحب لکھنؤ کی بعض صحبتوں اور شخصیتوں کے دلچسپ قصے سناتے تھے اور جب لکھنؤ کے ایک اجتماع میں مولانا عبد الماجد دریابادی نے شوق قدوائی پر اپنا مضمون "اردو کا ایک بدنام شاعر" کے عنوان سے پڑھا تو اس میں دلچسپ بات یہ تھی کہ نثر کا حصہ تو مولانا ماجد نے پڑھا تھا اور شوق کے جتنے اشعار تھے وہ مسعود حسن رضوی نے پڑھے تھے غالباً یہ اس وجہ سے ہوا تھا کہ شاید مولانا ماجد کے پڑھنے میں شعریت کا خون ہو جاتا تھا اور مسعود صاحب کے پڑھنے کا انداز نہایت دلنشین تھا۔ وہ لکھنؤ کے ایک اور بزرگ کا قصہ بھی سناتے تھے جن کو غالب کی شاعری، گڑمبہ معلوم ہوتی تھی۔ وہ آرزو لکھنوی اور یاس یگانہ دونوں کے قائل تھے۔ یوسف حسین موسوی صاحب مسعود صاحب پر اس وجہ سے معترض ہوتے تھے کہ وہ میر، غالب، انیس، سعدی، حافظ، صفی، ثاقب سب کے قائل تھے جبکہ موسوی صاحب صرف عرفی کے ماننے والے تھے۔ کہتے تھے کہ سرور صاحب بات کیا ہوئی مسعود صاحب سب کے قائل ہیں۔ مولوی عبد الحق کو مسعود صاحب سے شکایت یہ تھی کہ انھوں نے لکھنؤ یونیورسٹی میں اردو کا الگ شعبہ اپنی زندگی میں الگ نہیں بننے دیا۔ جوش کہتے تھے کہ مسعود صاحب کو جدید ادب سے کوئی ہمدردی نہیں ہے وہ صرف قدیم کے عاشق ہیں۔ اپنے مخصوص انداز میں ایک مرتبہ کہنے لگے۔ مسعود صاحب کی گھڑی تو مدت ہوئی بند ہو چکی۔

یہ بات تو صحیح تھی کہ جدید میلانات سے نہ مسعود صاحب واقف تھے نہ ان کو کوئی ہمدردی تھی لیکن ان کی نظر میں کلاسیکی ادب کے سارے اسرار و رموز تھے۔ ایک محقق ادیب اور زبان داں کی حیثیت سے ان کی اہمیت مسلم ہے۔ لکھنؤ میں عام طور پر انیس کا اس قدر دبدبہ تھا کہ لوگ صرف انھیں کا کلام پڑھتے تھے۔ مسعود صاحب بھی انیس کے بڑے مداح تھے لیکن میر و غالب کی عظمت بھی ان پر روشن تھی۔ ہاں اقبال اور نظیر اکبرآبادی کے معاملے میں

وہ خاموش رہتے تھے۔ ایک مرتبہ الٰہ آباد کے ایک مشاعرہ کا ذکر کرتے ہوئے انھوں نے بڑا لطف لیکر ثاقب کا یہ شعر سنایا ؂

آپ کا تھا گناہ گار ہیں نہ کہ برق و باد کا
جس پہ مزار تھا مرا اب وہ زمین صاف ہے

میں نے قافیے کے استادی کے ساتھ برتنے کی تعریف کی لیکن یہ مضمون مجھے بہت روایتی معلوم ہوا اور دوسرے دن اسی زمین میں ایک غزل کہہ کر میں نے مسعود صاحب کو سنائی مطلع اور ایک شعر میں صاف کا قافیہ اس طرح نظم کیا تھا۔ ؂

مجھ کو گلہ نہیں اگر سارا جہاں خلاف ہے
آپ تو مہربان ہیں آپکا دل تو صاف ہے
سود و زیاں کا ذکر کیا جب ہو جنوں کا کاروبار
آج ہیں سب کو الجھنیں میرا حساب صاف ہے

مسعود صاحب نے میرے ان اشعار کی بہت تعریف کی۔

مسعود صاحب کے ذریعے مولانا سید علی نقی سے بھی ملاقات ہوئی اور میں ان کی علمیت سے بہت متاثر ہوا۔ وہ لکھنؤ یونیورسٹی میں اورینٹل سیکشن میں استاد تھے۔ کبھی کبھار مسعود صاحب سے ملنے ان کے گھر میں آجاتے مجھے یاد ہے اقبال کے کلام میں بعض قرآنی آیات کی تشریح مولانا نے بڑے دلنشین انداز میں کی تھی خاص طور پر آیۃ اِنَّ الْمُلُوْکَ کی۔ مجھے معلوم تھا کہ محرم کو مسعود صاحب کے یہاں مولانا سید علی نقی جو عام طور پر نقن صاحب کہلاتے تھے مجلس پڑھتے تھے۔ ایک بار آئندہ مجلس میں مولانا کی تقریر کا عنوان زیر بحث تھا۔ میں نے اقبال کا ایک شعر تجویز کیا جسے نقن صاحب اور مسعود صاحب دونوں نے بہت پسند کیا۔

حقیقت ابدی ہے مقام شبیری بدلتے رہتے ہیں انداز کوفی و شامی

افسوس ہے کہ یہ سلسلہ اس وقت منقطع ہوگیا جب نقن صاحب کی کتاب شہیدانِ ملت کی اشاعت کے بعد کچھ لوگوں نے نقن صاحب پر اعتراضات کئے۔ مسعود صاحب کی گفتگو نہ صرف مزے دار ہوتی۔ ان کے یہاں دعوتیں بھی پرلطف ہوتی تھیں۔ ان کے بھائی آفاق صاحب بعض کھانوں کا خاص طور پر اہتمام کرتے تھے۔ مسعود صاحب ۱۹۵۴ء میں ملازمت سے سبکدوش ہوئے۔ زندگی اور ادب دونوں میں انھوں نے چند معیاروں کو ہمیشہ بلند رکھا۔ مجھے صرف اس پر حیرت ہوتی تھی کہ واجد علی شاہ بھی ان کے ممدوحین میں سے تھے۔ واجد علی شاہ کے ساتھ واقعی بعض لوگوں نے بڑی ناانصافی کی ہے اور بہت سی غلط باتیں ان سے منسوب کردی ہیں۔ وہ بڑی صلاحیت کے مالک تھے اور رقص و موسیقی، اسٹیج اور شاعری میں ان کے کارنامے کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا لیکن وہ کسی طرح ہیرو نہیں کہے جاسکتے۔ انھوں نے جس طرح اپنی سادہ لوحی میں انگریزوں کے ہر وعدے پر اعتبار کرلیا اور چپ چاپ سلطنت ان کے حوالے کرکے کلکتہ سدھار گئے وہ ہماری تاریخ کا ایک المناک واقعہ ہے۔

جب دستور کے خلاف مجھے ہٹا کر یوسف حسین موسوی صاحب کو وائس چانسلر رادھا کمل مکرجی نے شعبہ کا صدر بنایا اور میں نے اس زیادتی پر استعفا دیا تو مسعود صاحب ہی نہیں بلکہ وائس چانسلر کے حواریوں کو چھوڑ کر پوری یونیورسٹی اس زیادتی پر میری ہمنوا تھی۔ بالآخر ایگزیکیٹو کاؤنسل نے میرا استعفا منظور کرنے کے بجائے وائس چانسلر سے کہا کہ وہ مجھ سے استعفا واپس لینے کو کہیں۔ مجھ سے یہ وعدہ کیا گیا تھا کہ یا تو شعبہ اردو کو الگ کردیا جائے گا یا مجھے سینئر استاد کی حیثیت سے صدر شعبہ بنایا جائے گا۔ اس میں کچھ دیر ہوئی اور ذاکر صاحب کے اصرار پر پھر میں علی گڑھ چلا آیا۔ میرے علی گڑھ آنے کے بعد جب آرڈی ننس میں تبدیلی ہوئی اور یہ اعلان ہوا کہ سینئر استاد صدر شعبہ ہوگا۔ تو مسعود صاحب نے مجھ سے بہت اصرار کیا کہ میں لکھنؤ آکر چارج لے لوں میں نے ان کا شکریہ ادا کیا اور اپنا یہ شعر پڑھا۔

یوں تو بیٹھے رہے اس در پہ ہم اک عمر سر در
جب چلے آئے تو پھر منہ نہ ادھر ہم نے کیا

گرچہ لکھنؤ میں جس جگہ پر میرا تقرر ہوا۔ اس پر احتشام حسین بھی امیدوار تھے اور یقیناً ان کو ریڈر نہ ہونے پر مایوسی ہوئی ہوگی لیکن میرے چارج لینے کے بعد انھوں نے ہر معاملے میں تعاون کیا اور بہت جلد ان سے خوب ربط ضبط ہوگیا۔ احتشام حسین الٰہ آباد یونیورسٹی میں تھے ایک شاندار ریکارڈ کے بعد ۱۹۳۸ء میں لکھنؤ یونیورسٹی آئے تھے اور جب میں لکھنؤ پہنچا ہوں تو اردو کے ایک ممتاز نقاد اور ادب کے ایک چوٹی کے استاد کی حیثیت سے ان کی شہرت ہو چکی تھی ترقی پسند تحریک کے وہ پرجوش علمبردار تھے۔ بعض ترقی پسند نقادوں کی طرح نہ تو ان کے یہاں کلاسیکی ادب سے بیزاری تھی نہ ماضی سے بیزاری۔ ان کی تحریروں میں ایک علمیت اور گہرائی اور لہجے میں سنجیدگی ہوتی تھی۔ وہ ہندی بھی اچھی جانتے

تھے اور انھوں نے اردو ادب کی ایک تاریخ ہندی میں بھی لکھی ہے۔ احتشام کی بحیثیت مقرر کے بھی شہرت تھی۔ وہ اپنی بات مدلّل اور دل نشین انداز میں پیش کرتے تھے۔ عام صحبتوں میں ان کے یہاں ایک اداسی کی لہر کا احساس ہوتا تھا لیکن بے تکلف نشستوں میں وہ خاصے دلچسپ ہو جاتے تھے۔ وہ شعر بھی کہتے تھے اور چونکہ ان کی آواز میں ایک قدرتی لحن تھا اس لئے جب وہ اپنا کلام سناتے تھے تو لطف آتا تھا۔ ان کا یہ شعر تو اکثر یاد آتا ہے۔

کل تو غیر ان کی یاد آئی تھی — آج کیوں ہے فضا اداس اداس

جس زمانے میں لکھنؤ یونیورسٹی کے وائس چانسلر اچاریہ جگل کشور تھے تو ان کی الٹی سیدھی باتوں پر اسٹاف کلب کی نشستوں میں اکثر تبصرہ ہوتا تھا۔ ہری کشن اوستھی (جو اس زمانے میں ہندی کے شعبے میں ریڈر تھے اور بعد میں وائس چانسلر بھی ہوئے) ان کو جگلو کہتے تھے۔ انھوں نے ایک مصرعہ دیا اور اس پر طبع آزمائی کے لئے کہا۔ ع

''اس واسطے جگلو کو بھی اُلّو نہیں کہتے''

میں نے یہ مصرعہ لگایا۔ ع (اوستھی کے خلاف ایک کمیشن بیٹھ چکا تھا۔)

اس پر بھی نہ بیٹھے کہیں اک اور کمیشن
اس واسطے جگلو کو بھی الّو نہیں کہتے

مگر احتشام حسین کا مصرعہ زیادہ مزے کا تھا۔ ع

الّو بھی نہ کر دے کہیں توہین کا دعویٰ
اس واسطے جگلو کو بھی الّو نہیں کہتے

احتشام حسین پیچش کے مریض تھے جب اعجاز حسین صاحب کے سبکدوش ہونے پر الہ آباد یونیورسٹی میں اردو کے پروفیسر کی جگہ خالی ہوئی تو اس پر احتشام حسین صاحب کا تقرر ہوا۔ سیلیکشن کمیٹی میں میں بھی تھا اور میں نے ان کی پرجوش تائید کی تھی۔ وہ ابھی ساٹھ سال کے بھی نہ ہوئے تھے کہ دسمبر ۷۲ء میں ان کا انتقال ہو گیا۔ اردو ادب اپنے اس بلند پایہ نقاد کو کبھی فراموش نہ کر سکے گا۔

نورالحسن ہاشمی لکھنؤ سے انگریزی میں ایم اے کرتے علی گڑھ آئے تھے علی گڑھ میں، میں نے ان کو پڑھایا بھی تھا۔ پھر انھوں نے میری ہی نگرانی میں پی ایچ ڈی کیا۔ ان کے مقالے کا عنوان تھا ''دہلی کا دبستان شاعری''۔ پی ایچ ڈی کرنے کے بعد یہ لکھنؤ یونیورسٹی میں اردو کے لکچرر ہو گئے تھے۔ جب ۱۹۵۴ء میں لکھنؤ یونیورسٹی میں اردو کے ریڈر کا اشتہار ہوا تو انھوں نے مجھے فارم بھیجا اور اصرار کیا کہ میں درخواست دے دوں۔ ہاشمی صاحب نے کچھ عرصے کے بعد فارسی میں بھی ایم اے کر لیا۔ ہاشمی صاحب نے کلیات ولی، کلیات جعفر علی حسرت مرتب کی ہیں اور مسعود حسین خاں کے ساتھ بکٹ کہانی بھی ایڈٹ کی ہے۔ غالباً ۵۴ء میں جب مسعود صاحب سبکدوش ہو چکے تھے اور میں عارضی طور پر صدر شعبہ تھا تو رالف رسل کی شاگرد ایک سوئس لڑکی جس کا نام مس ویس تھا اردو میں مزید مہارت حاصل کرنے کے لئے لکھنؤ آئی تھی۔ وہ خاص طور پر عروض سیکھنا چاہتی تھی۔ اتفاق سے میری اور احتشام صاحب کی عروض سے واقفیت یوں ہی سی تھی۔ لہٰذا اس کی تعلیم کی نگرانی ہاشمی صاحب کے سپرد کی گئی اور انھوں نے اس کام کو بحسن و خوبی انجام دیا۔ ہاشمی صاحب شعر بھی کہتے ہیں اور جب میں لکھنؤ یونیورسٹی سے رخصت ہوا تو انھوں نے ایک نہایت پرسوز نظم لکھی تھی۔ کبھی کبھی ہم لوگ شعبے میں خالی وقت میں ایک چھوٹا سا مشاعرہ کر لیا کرتے تھے جس میں میں، احتشام، ہاشمی اور خلیل چاروں کی غزلیں ہوا کرتی تھیں۔ کلاس سے فارغ ہو کر ہم لوگ عام طور پر اسٹاف کلب جایا کرتے تھے اور گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ ٹیبل ٹینس یا ایک کھیل چینی چکر کھیل کر گھر چلے جاتے تھے۔ ہاشمی صاحب ریٹائر ہیں اور خدا کے فضل سے ابھی تک ان کا تصنیف و تالیف کا سلسلہ جاری ہے۔ یہ شوقیہ ہومیوپیتھی کا علاج بھی کرتے ہیں اور ہم لوگوں نے ان کی مسیحائی کی وجہ سے اکثر نزلے زکام سے جلد نجات حاصل کی ہے۔

ہاشمی صاحب جامعہ کی جوبلی میں شرکت کے لئے میرے اور علیم صاحب کے ساتھ دہلی گئے تھے۔ جاتے ہی بخار میں مبتلا ہوئے۔ کشمیر کی ایک سیلیکشن کمیٹی میں سری نگر گئے۔ وہاں اتفاق سے مئی کے مہینے میں بارش ہو گئی یہ گرمی کی یونیفارم میں تھے نتیجہ یہ ہوا کہ برا حال ہو گیا اور جلد سے جلد ہوائی جہاز سے سری نگر کی جنت سے لکھنؤ کے آتش خانے میں پہنچ کر دم لیا۔

جب کے ایم منشی اتر پردیش کے گورنر ہوئے تو پہلے انھوں نے ریاست کے انتظامات میں دخل دینا شروع کیا لیکن پنڈت گووند بلبھ پنت نے جو اس زمانے میں وزیر اعلیٰ تھے ان کی ایک نہ چلنے دی۔ مجبور ہو کر انھوں نے یونیورسٹیوں میں شرمدان کی تحریک چلائی اور اس سلسلے میں لکھنؤ یونیورسٹی کے اساتذہ سے بھی خطاب کیا۔ اور لوگ تو خاموش بیٹھے رہے لیکن اودھ کشور سرن نے جو سوشیالوجی کے لکچرر تھے کہا کہ ہم لوگ اپنا سب کام خود ہی کرتے ہیں۔ ایک

استاد کی حیثیت سے ہمارا کام پڑھانا پڑھانا ہے یہ شرم دان کی بات کہیں اور جاکر کہیے. گور صاحب اتنے خفا ہوئے کہ صدر شعبہ پروفیسر ڈی پی مکرجی کو جاکر کہا کہ ایسے بد تمیز آدمی کو آپ کو سخت تنبیہ کرنی چاہیے. ڈی پی مکرجی نے جواب دیا کہ اس نے بالکل درست کہا. تنبیہ کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا. یہ بات تو مجھے کہنی چاہیے تھی. یونیورسٹیوں کے سلسلے میں ان کے مختلف اقدامات کی وجہ سے اساتذہ اور طلبہ سب بدظن ہو گئے. نتیجہ یہ نکلا کہ ۱۹۵۳ء میں کچھ طلبہ نے اسٹرائک کی. چندر بھان گپتا نے جو اس وقت وزیر تھے اور یونیورسٹی کے ٹریزرار بھی تھے اساتذہ کو اپنے گھر یا ان دریے بلایا. ایک دن پروفیسروں سے، دوسرے دن ریڈروں سے اور تیسرے دن لکچرروں سے خطاب کیا اور ان پر زور دیا کہ طالب علموں کی بھوک ہڑتال ختم کرائیں. پہلے دن تو کسی نے کچھ نہیں کہا دوسرے دن گپتا جی کی تقریر کے بعد میں نے بھی جواب میں تقریر کی اور کہا کہ اساتذہ حکومت کے آلۂ کار نہیں ہوتے. یہ جو حالات ہیں ان میں راج ہٹ اور بال ہٹ کا تصادم ہے. آپ چاہتے ہیں کہ ہم طلبہ کی بھوک ہڑتال ختم کرادیں اس کے لئے یہ ضروری ہے کہ اگر ہمیں ان کے مطالبات جائز معلوم ہوں تو ان کو ماننے کا بھی اختیار ہو. آپ ہمیں یہ اختیار دے دیجئے تو ہمیں یقین ہے کہ طلبہ کی بھوک ہڑتال چند گھنٹوں میں ختم ہو سکتی ہے. ہماری بات ان لوگوں نے نہیں مانی اور معاملہ اتنا آگے بڑھا کہ چند روز کے بعد طلبہ اور پولیس میں منکی برج پر باقاعدہ جھگڑا ہوا اور بعد میں امین آباد میں فائرنگ کے نتیجہ میں تین افراد مارے گئے جن میں ایک جونیر ڈاکٹر تھا. اس زمانے میں شہر میں ایک نعرہ بہت عام تھا. لکھنؤ کے تین چور، منشی، گپتا، جگل کشور.

منشی نولکشور کی گرانقدر خدمات سب پر روشن ہیں. مولانا آزاد نے ایک دفعہ مجھ سے کہا کہ کیا اچھا ہو اگر نولکشور کے ادارہ کی سو اہم مطبوعات Every men's Library کے نہج پر دوبارہ شائع کی جائیں. اگر نول کشور کے ورثاء وزارت تعلیم کو اس کے لئے ایک اسکیم پیش کریں تو حکومت ہند کی طرف سے انھیں ایک لاکھ روپے کام کا آغاز کرنے کے لئے گرانٹ کے طور پر دئے جائیں گے شرط صرف یہ ہوگی کہ اس کی مجلس ادارت میں اردو کے چند ممتاز نقاد اور یونیورسٹی کے پروفیسر ہوں گے. میں نے لکھنؤ واپس آکر راجہ رام کمار بھارگو سے بات کی اور ان سے کہا کہ اس اسکیم کے مرتب کرنے میں جو مدد میں کر سکتا ہوں وہ کروں گا. مگر راجہ صاحب نے کہا کہ اب اردو کی کتابوں کی نکاسی کی امید بہت کم ہے اور وہ کالجوں اور یونیورسٹیوں کی درسی کتابیں بھی شائع کرنا زیادہ مفید سمجھتے ہیں. میں نے مولانا کو اس کی اطلاع دی. کئی سال بعد جب میں علی گڑھ سے کسی ادبی اجتماع میں شرکت کرنے کے لئے لکھنؤ گیا تو راجہ صاحب کا بیٹا مجھ سے ملا اور اس نے کہا کہ مجھے کاغذات میں آپ سے اس سلسلے کی خط و کتابت ملی ہے کیا اس اسکیم کو اب عمل میں لایا جا سکتا ہے؟ میں نے جواب دیا کہ بھائی اب کیا ہو سکتا ہے. "وہ پانی تو ملتان بہہ گیا!" (دیکھو آب حیات)

ڈاکٹر عبدالعلیم جامعہ ملیہ سے علی گڑھ ہوتے ہوئے ۳۸ء میں لکھنؤ پہنچے. یونیورسٹی میں اور شہر کی علمی و ادبی محفلوں میں ان کا ایک نمایاں رول ہوتا تھا. لکھنؤ میں پہلے وہ لال باغ کے قریب اصغر حسین ایڈوکیٹ کے ایک مکان میں کرایہ پر رہے. پھر بندریا باغ کے ڈیلی گیسٹ سینٹر میں وارڈن رہے. وہ مارکسزم کے علمبردار اور شہر کی کمیونسٹ اور ترقی پسند انجمنوں کے روح رواں تھے. جب دسمبر ۴۷ء میں ہم لوگ ترقی پسند مصنفین کی آل انڈیا اردو کانفرنس کر رہے تھے تو کچھ کارکنوں نے جوش میں آکر گنگا پرشاد میموریل ہال میں ایک جگہ یہ بینر لگایا "مارکسزم ہی صحیح ترقی پسندی ہے" علیم صاحب نے دیکھا تو اس بینر کو ہٹوا دیا. جب ہم لوگوں نے ان سے پوچھا یہ کیا؟ تو کہنے لگے بات تو صحیح ہے لیکن اس سے غلط فہمی پھیل سکتی ہے اس لئے کہ ترقی پسند تحریک میں وہ لوگ بھی شامل ہیں جو مارکسی نہیں ہیں اور ان لوگوں کو شکایت ہو سکتی ہے.

علیم صاحب جامعہ میں مولانا سورتی جیسے عالم کے شاگرد تھے. اس زمانے میں عربی کے استادوں میں مولانا یمن اور مولانا سورتی کے پایے کا کوئی دوسرا نہ تھا. جامعہ سے اعلیٰ تعلیم کے لئے جرمنی گئے وہاں عقیدۂ اعجاز قرآن کی تاریخ پر پی ایچ ڈی کیا. واپس آکر چند سال جامعہ میں استاد رہے. علی گڑھ میں ۳۴ء میں نواب اسماعیل خاں کی وائس چانسلری کے زمانے میں عربی کے لکچرر مقرر ہوئے. بڑا مرتب ذہن پایا تھا اور تقریر بہت اچھی کرتے تھے. علی گڑھ میں وہ زیادہ تر پرانے اسٹاف کلب کے ایک کمرے میں رہے (اب یہاں پر اکثر آفس ہے)

۱۹۵۰ء میں یمن صاحب کے سبکدوش ہونے پر علی گڑھ آگئے تھے ۵۴ء میں وہ علی گڑھ میں عربی کے پروفیسر ہوئے اور ۶۸ء میں یونیورسٹی کے وائس چانسلر. ۷۶ء کے شروع میں ان کا انتقال ہوا. اس وقت وہ ترقی اردو بیورو حکومت ہند کے چیرمین تھے. علیم صاحب نے لکھا بہت کم ہے. اُن کا پی

ایچ ڈی کا مقالہ اور چند خطبے ہی ان کی یادگار ہیں۔ وہ تحریر کے نہیں تقریر کے مرد میدان تھے۔ نہایت پابندی سے آ کر یمی آئے یا ینمو کافی ہاؤس ضرور جاتے تھے اور کوئی نہ کوئی ان کا مداح یا دوست انھیں کافی پینے پر دعوت دے دیتا تھا۔ وہ سنی تھے یعنی سنتے زیادہ تھے بولتے کم تھے۔ ان کے شعبے کے صدر پروفیسر وحید مرزا بھی بہت کم سخن تھے بلکہ ان پر تو اقبال کا یہ شعر صادق آتا تھا

کہتے ہیں فرشتے کہ دل آویز ہے مومن
حوروں کو شکایت ہے کم آمیز ہے مومن

وحید مرزا صاحب عربی کے بہت اچھے استاد تھے۔ امیر خسرو پر ان کی کتاب جو ہندوستان اکیڈمی سے چھپی تھی اور اسی طرح امیر خسرو کی مثنوی۔ نہ سپہر۔ کا، ان کا مرتب کیا ہوا اڈیشن بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ وحید مرزا صاحب لکھنؤ یونیورسٹی کے اساتذہ یا طلبہ یا شہر کی تہذیبی اور ادبی زندگی سے زیادہ سروکار نہیں رکھتے تھے لیکن ڈاکٹر عبدالعلیم خواہ اساتذہ کی انجمن ہو یا انجمن ترقی پسند مصنفین یا یونیورسٹی یونین سب کی سرگرمیوں میں پیش پیش رہتے تھے۔ لکھنؤ میں علیم صاحب کے بہت سے معرکے رہے ہیں مگر وحید مرزا سے لکھنؤ کے صرف خواص ہی واقف تھے عوام سے ان کا کوئی رابطہ نہیں تھا۔ علیم صاحب ہمیشہ شیروانی اور کرتے پاجامے میں نظر آئے۔ وحید مرزا صاحب کو ہمیشہ سوٹ اور ٹائی میں مقطع دیکھا گیا۔

لکھنؤ یونیورسٹی کی ایک قابل ذکر شخصیت احسن فاروقی کی تھی لکھنؤ یونیورسٹی میں شعبۂ انگریزی میں ان کا تقرر ۱۹۶۴ء میں میرے جوائن کرنے کے کچھ دن بعد ہی ہوا تھا۔ قریب ہی چوکھی میں ان کا مکان تھا۔ باپ دادا تو شیخوپور بدایوں کے تھے مگر ایک عرصہ سے ان کے والد محمود آباد اور بھیرہ کی ریاست سے تعلق رکھتے تھے۔ ان کے ناول۔ شام اودھ۔ میں لکھنؤ کی تہذیب و معاشرت کا اثر دیکھا جا سکتا ہے۔ احسن فاروقی نے اردو میں لکھنا دیر میں شروع کیا پہلی کتاب انھوں نے نورالحسن ہاشمی کے ساتھ لکھی تھی جس میں ان کی اکھڑی اکھڑی زبان کو ہاشمی نے صاف ستھری نثر بنا دیا تھا۔ وہ خاصے زود نویس تھے۔ نگار میں انیس کے مراثی پر ان کے مضامین اختلافی ثابت ہوئے۔ اثر لکھنوی نے ان کا جواب بھی دیا تھا۔ پھر اردو ادب میں میں نے ان کے نذیر احمد کے تمثیل مضمون پر مضامین شائع کئے۔ ان کا ناول شام اودھ۔ چند سال بعد نکلا۔ غالباً ۱۹۵۳ء میں وہ پاکستان چلے گئے تھے۔ تصنیف و تالیف کا سلسلہ وہاں اور تیز ہو گیا تھا۔ ان کی ایک خصوصیت یہ تھی کہ وہ ترقی پسند تحریک کے سخت مخالف تھے اور جب بھی ان کو موقع ملتا تھا وہ اس کی مخالفت میں تقریر کرنے سے نہیں چوکتے تھے۔ ایک دفعہ کیفی اعظمی میرے گھر آئے ہوئے تھے فاروقی بھی آ نکلے تھوڑی دیر میں دونوں میں بہت تلخ بحث شروع ہو گئی۔ نہ کیفی کوئی اعتراض سن سکتے تھے اور نہ فاروقی چوکنے والے تھے۔ بڑی مشکل سے میں نے گفتگو کا رخ کسی اور موضوع کی طرف موڑا۔ احسن فاروقی بہت اچھے دوست تھے اور ساتھیوں اور دوستوں کی ہر معاملے میں مدد کے لئے تیار رہتے ایک دفعہ امیر الدولہ اسلامیہ انٹر کالج والوں نے فرحت اللہ بیگ کا۔ اردو کا ایک یادگار مشاعرہ اسٹیج کیا۔ کالج کے ان طلبہ کی تعداد دو درجن کے قریب تھی منتظمین نے ان لوگوں کی واپسی کا کوئی انتظام نہیں کیا تھا۔ مشاعرہ کے بعد جب کسی بھان کی گاڑی ہاتھ نہ آئی۔ وائس چانسلر بھی جا چکے تھے تو بیچارے احسن فاروقی کو پکڑا گیا اور انھوں نے رات کے بارہ بجے پانچ چھ پھیروں میں یونیورسٹی سے ان طلبا کو امین آباد پہنچایا۔ مشہور نظم ساز مظفر علی انھیں احسن فاروقی کے بھانجے ہیں۔ میں جب ۷۷ء میں پاکستان گیا تھا تو کراچی میں ان سے ملاقات ہوئی تھی۔ جنوری ۷۸ء میں کوئٹے میں ان کا انتقال ہو گیا۔ نیا دور۔ کراچی کی ادارت میں انھوں نے جمیل جالبی کی بہت مدد کی تھی۔ اس کے علاوہ شاہد احمد دہلوی نے جب کراچی سے۔ ساقی۔ دوبارہ نکالنا شروع کیا تو احسن فاروقی نے ان کے رسالے میں بہت سے مضامین لکھے۔ انھوں نے۔ شام اودھ۔ کے علاوہ ناولوں اور کہانیوں کا بھی ایک خاصہ گرانقدر سرمایہ چھوڑا ہے۔ اردو ناول اور اردو تنقید پر بھی قابل قدر کتابیں لکھی ہیں۔

جب میں سینٹ جانسن کالج آگرہ میں سکنڈ ایر سائنس میں پڑھتا تھا تو اسرار الحق مجاز اور معین احسن ملال (بعد میں جذبی) فرسٹ ایر سائنس میں داخل ہوئے۔ دونوں کو سائنس سے کوئی دلچسپی نہیں تھی چنانچہ انٹرمیڈیٹ میں دونوں فیل ہو گئے۔ مجاز علی گڑھ آ گئے اور جذبی اینگلو عربک کالج دہلی پہنچ گئے۔ جب میں ۳۲ء میں انگریزی میں ایم اے کرنے آیا تو مجاز بی اے میں پڑھ رہے تھے۔ انھوں نے ۱۹۳۴ء میں علی گڑھ سے بی اے کیا اور اسی سال آل انڈیا ریڈیو میں ملازم ہو گئے۔ یہاں یہ ریڈیو کے رسالے۔ آہنگ۔ کے ایڈیٹر تھے شاید ڈیڑھ سال بعد بطرس بخاری نے ان کو ریڈیو سے چلتا کر دیا۔ اس کے بعد ان کا قیام زیادہ تر دہلی میں رہا اور اس زمانے میں وہ جوش سے خاصے قریب تھے

عرصہ ہارڈنگ پبلک لائبریری میں ایک اسسٹنٹ کی حیثیت سے انھوں نے کام کیا۔ شراب نوشی کی کثرت کی وجہ سے ان کے اعصاب جواب دے گئے تھے لیکن بروقت علاج کی وجہ سے بڑی حد تک ٹھیک ہو گئے۔ جب ۴۹ء میں لکھنؤ پہنچا تو مجازؔ کی شاعری، بذلہ سنجی اور شراب نوشی تینوں کی شہرت تھی۔ مشاعروں میں وہ عام طور پر بہت مقبول رہتے تھے۔ لیکن ۵۰ء کے بعد ان کی شراب نوشی کی کثرت گل کھلانے لگی تھی۔ ایک دفعہ مجازؔ اور جذبیؔ دونوں میرے یہاں آئے اور دیر تک ادھر ادھر کی باتیں کرتے رہے۔ اتفاق سے اسی وقت روشؔ صدیقی بھی آ گئے۔ ان کے متعلق یہ خبر مشہور ہو گئی تھی کہ جوالاپور میں ۴۷ء کے ہنگاموں میں یہ شہید کر دیے گئے تھے۔ بعد میں معلوم ہوا کہ وہ وہاں سے کسی طرح جان بچا کر مرادآباد پہونچنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔ اور اس وقت وہیں مقیم تھے۔ روشؔ صاحب نے باتوں باتوں میں مجھ سے کہا کہ اب جبکہ میرا قیام مستقل طور پر مرادآباد میں ہے تو سوچتا ہوں کہ شادی کر لوں اور کسی بیوہ سے کروں، آپ کی کیا رائے ہے؟ میں نے مجازؔ صاحب کو متوجہ کرتے ہوئے کہا کہ مجازؔ روشؔ صاحب شادی کرنے پر آمادہ ہو گئے ہیں اور کسی بیوہ سے عقد کرنے کی سوچ رہے ہیں۔ مجازؔ نے چھوٹتے ہی کہا روشؔ صاحب آپ سوچیے مت، کسی سے بھی شادی کر لیجئے۔ بیوہ تو آپ سے شادی کے بعد ہو ہی جائے گی۔ ہم لوگوں کے قہقہے میں روشؔ صاحب بھی شریک تھے۔ لکھنؤ ریڈیو والوں نے ایک دفعہ بقرعید کے موقع پر ایک شعری نشست رکھی جس میں مجازؔ اور میں دونوں مدعو تھے۔ بقرعید سے ایک دن پہلے جب کافی ہاؤس میں مجازؔ سے ملاقات ہوئی تو میں نے کہا کہ پرسوں ریڈیو پر تمہاری قربانی ہے۔ بے ساختہ کہنے لگے سرورؔ صاحب قربانی نہیں جھٹکا ہے۔ کافی ہاؤس میں اکثر نظر آتے تھے۔ ایک دفعہ جب میں گیا تو کسی دوسری میز پر بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے انھیں اپنی میز پر بلایا اور کافی کا آرڈر دیا۔ کہنے لگے آپ تکلیف نہ کیجیے مجھے کافی سوٹ نہیں کرتی۔ ۵۰ء کی گرمیوں میں پٹنے میں ایک اردو کانفرنس تھی جس میں شرکت کے لئے ڈاکٹر عبدالعلیم، مجازؔ اور میں لکھنؤ سے گئے تھے۔ کانفرنس کے بعد مشاعرہ بھی تھا۔ اس زمانے میں مجازؔ کی شراب نوشی بہت بڑھ گئی تھی۔ میں نے احتیاطاً سہیلؔ عظیم آبادی سے تاکید کر دی کہ وہ ان کے ساتھ رہیں اور مشاعرہ کے اختتام پر پہنچیں تاکہ کوئی بدمزگی نہ ہونے پائے۔ مشاعرہ کے بعد کوئی ایک بجے کے قریب شعرا اور مندوبین اپنی قیام گاہ پہنچے جہاں ہر ایک کے لئے الگ الگ کمرہ تھا۔ مشہور محقق پنڈت برج موہن کیفی کانفرنس و مشاعرہ دونوں میں شریک تھے۔ قیام گاہ پہنچ کر ہم دونوں اپنے اپنے کمروں میں سو گئے۔ تھوڑی دیر بعد ایک طرف سے یہ شور اٹھا۔ بچاؤ بچاؤ یہ مارے ڈالتا ہے۔ شور سن کر جب کچھ لوگ کیفیؔ صاحب کے کمرے میں پہنچے تو دیکھا کہ مجازؔ نشے میں وحشت زور زور سے ان کے پیر دبا رہے ہیں اور کہہ رہے ہیں آپ بزرگ ہیں اور آپکے پیر دبانا میرے لئے سعادت ہے۔ بڑی مشکل سے کچھ لوگوں نے مجازؔ کو علیحدہ کیا اور کیفیؔ صاحب کہنے لگے اگر آپ لوگ نہ آتے تو یہ مارے محبت کے میری ہڈی پسلی ایک کر دیتے۔ مجازؔ کی فطرت میں ایک معصومیت تھی۔ ان کا اپنے کسی ہم عصر سے کوئی جھگڑا نہیں ہوا۔ جب جوشؔ نے ”پند نامہ بنام مجازؔ“ کے عنوان سے ایک نظم لکھی اور شراب کے معاملہ میں احتیاط برتنے کی تلقین کی تو مجازؔ نے صرف یہ کیا کہ شیخ عبداللہ کی تعریف میں جوشؔ نے جو نظم لکھی تھی اس کا حوالہ دیتے ہوئے اپنا انتقام اس طرح لیا۔

رند برباد کو نصیحت ہے شیخ کی شان میں قصیدہ ہے

کچھ عرصہ بعد جب ان کی صحت گرنے لگی تو کسی طرح ان کو رانچی کے اسپتال میں داخل کرایا گیا۔ چند ماہ وہاں کے قیام کے بعد خاصے صحتمند ہو کر آئے۔ کچھ عرصہ تک شراب بھی چھوڑ دی تھی لیکن پھر یہ سلسلہ شروع ہو گیا۔ نومبر ۵۵ء میں ایک دوست کے یہاں ان سے ملاقات ہوئی تو کہنے لگے سنا ہے میری نظم ”نذر علی گڑھ“ کو ذاکر صاحب نے یونیورسٹی کا ترانہ قرار دیا ہے۔ شروع دسمبر میں ایک کانفرنس ہے اس کے بعد میرا ارادہ بھی علی گڑھ آنے کا ہے۔ افسوس ہے کہ اس کانفرنس کے مشاعرہ میں شرکت کے بعد ہی وہ لال باغ کے ایک مکان کی چھت پر بیہوش پائے گئے جہاں سے انھیں اسپتال منتقل کرایا گیا مگر کچھ گھنٹے کی بیہوشی کے بعد انھوں نے جان جان آفریں کے سپرد کر دی۔ عصمت نے مجازؔ کے خاکے میں ان کے مزاج اور ان کی شاعری دونوں کی بڑی اچھی تصویر کشی کی ہے۔ مگر صرف ظالم سماج کو مجازؔ کی بربادی کا ذمہ دار قرار دینا غلط ہوگا۔ وہ دراصل اپنے مذاق طرز آگیں کا شکار ہو گئے۔

کافی ہاؤس میں اکثر مجازؔ اور سلامؔ مچھلی شہری ساتھ ساتھ نظر آتے تھے سلامؔ مچھلی شہری اس زمانے میں مختلف لوگوں کو لمبے لمبے منظوم خط لکھا کرتے تھے۔ کبھی سجاد ظہیر کے نام، کبھی جوشؔ کے نام۔ ایک دفعہ کافی ہاؤس میں ان سے ہندی کے ایک ادیب نے جو چھوٹے قد کے تھے پوچھا کہ تم میرے نام خط

لب لکھ رہے ہو پاس ہی مجاز بیٹھے ہوئے تھے کہنے لگے کہ یہ تمہارے نام خط کیا لکھیں گے پوسٹ کارڈ ڈال دیں گے۔ سلام کے گیتوں اور نظموں کا اس وقت بھی خاصا شہرہ تھا اور ان کے ریڈیو کے ایک ساتھی نے ان کی چند نظموں کا انگریزی میں ترجمہ بھی کیا تھا۔ ایک دفعہ میں کافی ہاؤس میں بیٹھا ہوا تھا اور میری میز پر یونیورسٹی کے دو ایک رفیقوں کے علاوہ ایک خاتون بھی تھیں جن کے حسن کا سارے لکھنؤ میں شہرہ تھا۔ سلام آئے اور اسی میز پر بیٹھ گئے مگر بالکل خاموش تھے نگاہیں خاتون کے چہرے پر تھیں۔ انھوں نے از راہ ہمدردی ان سے پوچھا سلام صاحب خیریت تو ہے آپ اس قدر خاموش کیوں ہیں؟ میں نے یوں ہی مذاق میں کہہ دیا کہ محترمہ پریشان ہونے کی کوئی بات نہیں ان کی صورت ہی ایسی ہے میز پر جتنے لوگ تھے سب ہنس پڑے۔ تھوڑی دیر بعد جب لوگ منتشر ہونے لگے تو سلام نے آکر مجھ سے شکوہ کیا کہ سرور صاحب مجھے آپ سے بڑی شکایت ہے۔ آپ نے ایک خاتون کے سامنے میرا مذاق اڑایا۔ میں نے ان سے کہا کہ بھائی ایسی چھوٹی چھوٹی باتوں کا برا نہیں ماننا چاہیے۔ اور میرا آپکی سبکی کا کوئی ارادہ نہیں تھا شکر ہے کہ انھوں نے میری بات مان لی اور اس کے بعد اسی خلوص سے ملنے لگے۔

لکھنؤ کا گنگا پرشاد میموریل ہال میرے زمانے میں اچھا خاصہ ادبی مرکز تھا۔ عام طور پر ہر ادبی کانفرنس یا مشاعرہ یہیں ہوتا تھا۔ اس زمانے میں لکھنؤ میں کئی یادگار مشاعرے ہوئے۔ آل انڈیا ریڈیو نے بھی کئی اچھے مشاعرے کئے۔ مشاعرے یونیورسٹی میں بھی ہوتے تھے مگر یہاں بعض اوقات اردو سے ناواقف ہونے کی وجہ سے طلبہ شور بھی بہت مچاتے تھے۔ لیکن گنگا پرشاد میموریل ہال میں جو مشاعرے ہوتے تھے یا سنی وقف بورڈ کے مشاعرے جو محبوب عالم صاحب کی طرف سے ہوتے تھے ادب اور تہذیب کے گہوارے تھے اور ان میں کبھی کبھار جوش اور جگر اور اثر لکھنوی، آنند نرائن مُلّا، سراج لکھنوی، قدیر، ہزار لکھنوی باقاعدہ شریک ہوتے تھے۔

آنند نرائن مُلّا ہمارے چوٹی کے شعراء میں ہیں مگر ان کے پڑھنے کا انداز منفرد ہے۔ شوکت تھانوی نے بشیش محل۔ میں اس کا بڑے پر لطف انداز سے ذکر کیا ہے۔ میں نے ایک دفعہ یونیورسٹی کے مشاعرہ میں یہ سوچ کر کہ کہیں لڑکے شور نہ مچائیں ان سے مشاعرہ کا افتتاح کرنے کی درخواست کی اور ان کا کلام سب نے نہایت احترام سے سُنا لیکن جب میں نے دوبارہ ان کو دیگر شعراء کے ساتھ زحمت سخن دی تو یار لوگوں نے شور مچانا شروع کر دیا۔ اس زمانے میں لکھنؤ کے بیشتر مشاعرے آجکل کے بیشتر مشاعروں کی طرح گلے بازی یا شاعرات کے نور و نغمے کی نمائش نہیں ہوتے تھے بزرگوں کو احترام سے سُنا جاتا تھا اور نوجوانوں کو موقع دیا جاتا تھا کہ وہ اپنے کمال فن کا ثبوت دیں۔ مصرع طرح کا رواج بھی باقی تھا۔

میں نے ۱۹۷۷ء میں لاہور میں ایک ادبی استقبالیہ میں جو ادارہ نقوش کی طرف سے دیا گیا تھا کہا تھا کہ برصغیر میں تین شہر ہیں باقی سب گاؤں ہیں۔ ہندستان میں لکھنؤ اور حیدرآباد اور پاکستان میں لاہور۔ لکھنؤ اگرچہ اب بہت بدل گیا ہے مگر یہ تو اب بھی کہا ہی جا سکتا ہے۔ ؎

"کہ باوجود خزاں بوئے یاسمن باقیست"

□□



## اودھ کا نیا جنم

صفحہ ۳۵۹ کا بقیہ

اور حدیث کی روشنی میں پیش کیجیے۔

لکھنؤ میں پردے کا ایسا زور تھا کہ لڑکیاں برقع میں یونیورسٹی نہیں جا سکتی تھیں یعنی ان کے لیے علم کا راستہ بند تھا لیکن مسلم لیگ کے اجلاس کے بعد پردے کا زور ٹوٹنے لگا اور لڑکیاں برقع میں کالج جانے لگیں پھر رفتہ رفتہ کالج کے اندر بلا برقع کے کلاسوں میں جانے لگیں۔

چند برسوں کے بعد لڑکیوں کا برقع بالکل اتر گیا اور مزید چند برسوں کے بعد اس حد تک برقع اتر گیا کہ خواتین بازاروں میں خریداری کے لیے جانے لگیں۔ مسلم لیگ اور جناح صاحب کی یہ دین ایسی ہے جس کا میں بھی معترف ہوں۔ اب بیگم حضرت محل پارک میں جو جلسے ہوتے ہیں وہ سیاست کی گزشتہ ترقیوں اور تبدیلیوں کا البم ہوتے ہیں اور بتاتے ہیں کہ یہ ہے موجودہ دور کا اودھ!!

□□

علی جواد زیدی

# یادوں کی رہگزر

قدیم لکھنؤ میں واقع گورنمنٹ جوبلی کالج میں دو سال گزارنے کے بعد میں نے لکھنؤ کے جدید علاقے میں واقع لکھنؤ یونیورسٹی میں بی۔اے کے پہلے سال میں داخلہ لیا۔ یہ واقعہ ۱۹۳۶ء کی ابتدا کا ہے۔ ۱۹۳۵ء کی آئینی اصلاحات کے تحت محدود اختیارات کی جمہوری حکومت قائم ہوتے ہوتے رہ گئی تھی۔ کانگریس نے برطانوی حکومت سے یہ وضاحت چاہی تھی کہ گورنر حکومت کے عام معاملات میں دخل اندازی نہیں کرے گا۔ طویل گفتگو کے بعد معاملات طے ہوئے اور کانگریس نے محدود خود مختاری قبول کرنے کا فیصلہ کر لیا اور یہی وہ منزل تھی جب میں یونیورسٹی کے حدود میں داخل ہوا۔

داخل تو ہم پہلے بھی ہوتے تھے لیکن اس وقت طلبہ کی عام ہڑتالوں میں یونیورسٹی کے طلبہ کی حمایت حاصل کرنے کے لئے اب فضا بدل چکی تھی پھر بھی ہم آزادی کی منزل سے دور تھے اس لئے حکومت سے ٹکراؤ کی صورت کبھی پیدا ہو جاتی تھی اور جدوجہد کا وہ تسلسل قائم رہتا جو ہم کالج کے زمانے سے پہلے ہی اپنا چکے تھے۔ ابھی ایک سال پہلے ہی تو ہم نے اسی لکھنؤ کے گنگا پرشاد ورما ہال میں پہلی آل انڈیا اسٹوڈنٹس کانفرنس کا انعقاد کیا تھا جس کا افتتاح جوانوں کے ہر دلعزیز رہنما پنڈت جواہر لال نہرو نے کیا تھا اور صدارت محمد علی جناح نے۔ یہ آخری موقع تھا جب یہ دونوں ہستیاں ایک ہی پلیٹ فارم پر جمع ہوئیں اور دونوں نے متحدہ قومیت کا پیغام دیا۔ ۱۹۳۶ء کی اس کانفرنس نے یہ فیصلہ کیا کہ طلبا کی ایک کل ہند جماعت بنائی جائے اور اگلے سال لاہور اجلاس میں اس کا نام آل انڈیا اسٹوڈنٹس فیڈریشن طے پایا اور اس طرح طلبہ کی منظم تحریک کا آغاز ہوا۔ اسی سال انجمن ترقی پسند مصنفین کی داغ بیل بھی پڑی۔ پہلا اجلاس گنگا پرشاد ورما ہال میں ہوا۔ صدارت منشی پریم چند نے کی

اور سجاد ظہیر اور مولانا حسرت موہانی ممتاز شرکا میں تھے۔ میں ان دونوں ہی تاریخی اجتماعات میں شریک تھا اور دونوں سے علمی دلچسپی کا آغاز اسی وقت سے ہوا جب میں ابھی جوبلی کالج کا طالب علم تھا۔ اسی نئی بیداری اور گہما گہمی کا کوئی خاموش تماشائی کیسے بنا رہ سکتا تھا۔

پہلی طلبہ کانفرنس کے انعقاد میں خاص کردار ادا کرنے والوں میں پریم نرائن بھارگو اور آئی ایم بدرالدین تھے۔ کانفرنس کے بعد بھارگو نے اپنے مکان میں ایک کمرہ الگ کر دیا تھا جو کئی برس تک طلبہ کی سیاست کا اہم مرکز بنا رہا۔ یہ امین آباد میں واقع تھا۔

..یونیورسٹی کا علاقہ اودھ کے شاہی زمانہ میں "بادشاہ باغ" کہلاتا تھا۔ سن ستاون کے ہنگاموں میں اس پر بھی تباہی آئی اور آس پاس کے علاقوں کی بربادی کا اثر اس پر بھی پڑا کیونکہ یہ سکندر باغ سے زیادہ دور نہیں تھا۔ جہاں لکھنؤ کے آزادی پسندوں نے برطانوی فوجوں سے زبردست مورچہ لیا تھا۔ بادشاہی نام کی یادگار کے طور پر ایک سرخ رنگ کی بارہ دری اب بھی موجود تھی جس میں یونیورسٹی ریسٹوراں اور اساتذہ کا کلب تھا۔ کھیل کود کے وارڈن کا چھوٹا سا دفتر بھی اسی کے ایک گوشے میں تھا۔ بارہ دری کی شکل و صورت مسخ ہو چکی تھی۔ ایک خشک آبشار اور پشت پر ایک سوکھی نہر ایک اجڑے ہوئے دور کی یاد دلاتی رہتی تھی۔ آج یہ نشانات بھی باقی نہیں ہیں۔

۔یونیورسٹی کے قیام سے پہلے اس اس عمارت میں کیننگ کالج تھا جو الہ آباد یونیورسٹی سے وابستہ تھا۔ جب لکھنؤ کو اترپردیش کا دارالحکومت بنایا گیا تو کالج کو بھی یونیورسٹی میں تبدیل کر دیا گیا۔ اجڑی ہوئی اختر نگری میں سچا اقتدار حکومت نہ سہی، لیکن اس کی کچھ بو باس تو ملی۔ تعلقداران اودھ خوش ہوئے، وہ بھی مسرور ہوئے جو اودھ سے جذباتی وابستگی





اودھ
آئینہ ایام میں

رکھتے تھے۔ یہ سب الٰہ آباد کے خسارے پر ہوا اور انھیں فطری طور سے گراں گزرا۔ اس زمانے میں لکھنؤ اور الٰہ آباد کی اہمیت پر ثقافتی حلقوں میں کچھ نوک جھونک بھی چلی۔ اس سلسلے میں مشہور رباعی گو شاعر منشی سکھ دیو پرشاد بسمل الٰہ آبادی نے بہتوں کی دل لگتی بات کہی کہ لوگ لکھنؤ کو لاکھ بڑھائیں مگر ع

وہ گومتی کو تو گنگا بنا نہیں سکتے!

لیکن بنانا بھی کون چاہتا تھا۔ صفی جیسے لکھنوی نے کیا خوبصورت نظم الٰہ آباد پر لکھی ہے، جس میں انھوں نے گنگا ہی کیا 'تربینی' پر ناز کیا ہے ؎

اے الٰہ آباد اے جولاں گہہ گنگ و جمن

تیرا دامن تین تربینی کی ہے اک انجمن!

لکھنؤ دارالحکومت بن گیا لیکن قانون و انصاف کا مرکز الٰہ آباد ہی رہا۔ لکھنؤ کے حصے میں صرف چیف کورٹ آیا، ہائی کورٹ الٰہ آباد ہی میں برقرار رہا۔ الٰہ آباد محکمۂ تعلیم، پبلک سروس کمیشن، اکاؤنٹنٹ جنرل وغیرہ کا بھی صدر دفتر بنا رہا۔ الٰہ آباد میں سر تیج بہادر سپرو (محسن اردو) سر شاہ محمد سلیمان (جو ادب و قانون کا سنگم تھے)، پنڈت موتی لال نہرو، سر وزیر حسن (جو بعد میں لکھنؤ میں چیف جج ہوئے) جیسی عظیم ہستیاں تھیں۔ اور پھر وہ سیاست کا اہم مرکز بھی یہیں الٰہ آباد میں تھا جو آنند بھون اور سوراج بھون کے نام سے سارے ہندوستان کی توجہات کا محور بنا رہا۔

لکھنؤ کو صوبے کا صدر مرکز بنانے میں گورنر ہارکورٹ بٹلر نے خاص کد و کاوش کی تھی۔ انھیں اودھ سے ثقافتی سطح پر لگاؤ پیدا ہو گیا تھا اور وہ اپنی نجی زندگی میں کبھی کبھی انگرکھا اور دو پلی ٹوپی زیب تن کر لیتے اور سگار کی طرح پیچوان سے بھی لطف لیتے۔ (یہ روایت صرف سنی سنائی ہے، پتا نہیں کہ اس میں صداقت کہاں تک تھی) اتنا یقینی ہے کہ سن ستاون کی تلخیوں کی یادیں کم کرنے کی بٹلر نے کوشش ضرور کی اور لکھنؤ کے تعلقہ داروں نے اس کا بدلہ کئی طرح سے دیا۔ بٹلر روڈ، بٹلر پارک (جہاں ان کا اسپ سوار مجسمہ بھی نصب تھا)، بٹلر پیلس (جو دراصل محمود آباد پیلس تھا، لیکن مرحوم راجہ محمود آباد کی ہجرت کے بعد بحق سرکار ضبط ہو کر سرکاری افسروں کی رہائش گاہ کے طور پر خوبصورت کمپلکس بن گیا ہے) انھیں کی یادگاریں تھیں۔ یونیورسٹی میں ان کے نام پر بٹلر ہوسٹل تھا۔

آزادی کے بعد جب برطانوی یادگاریں ہٹائی گئیں تو یہ نام مٹا دیے گئے اور مجسمہ عجائب گھر کے ایک گوشے میں پہنچا دیا گیا۔ بٹلر ہوسٹل کے بارے میں معلوم نہیں کہ وہ نام بدستور باقی ہے یا وہ بھی بدل دیا گیا۔

یونیورسٹی پہنچ کر جوبلی کالج کے ساتھی کیلاش ورما سے ملاقات ہوئی۔ وہ مجھ سے ایک سال سینیر تھے اور ایک سال پہلے ہی یونیورسٹی پہنچ چکے تھے۔ مشہور سوشلسٹ لیڈر اچاریہ نریندر دیو کے بھتیجے تھے۔ میری ہی طرح طلبہ کی تحریک کے سرگرم رکن تھے، ان سے میری خاصی دوستی تھی افسوس کہ ع

خوش درخشید ولے شعلۂ مستعجل بود

(خوب چمکے مگر جلد بجھ جانے والا شعلہ ثابت ہوئے) کسی شدید بیماری میں ابدی جدائی کا داغ دے گئے۔ ان کے علاوہ کچھ اور دوست بھی ساتھ آئے۔ ان میں ایک تعلقہ دار خاندان کے سیٹھ برادران بھی تھے۔ یہ توام تھے اور جیسے جڑواں بھائی ہوتے ہیں۔ ان میں مکمل مشابہت تھی۔ کپڑے بھی یکساں اور ایک ہی رنگ کے پہنتے تھے۔ فرق یہ تھا کہ دونوں الگ الگ سکشن میں تھے مگر ایک ساتھ تھے۔ اکثر شناخت کا سوال اٹھ کھڑا ہوتا۔ ایک بار میرے کلاس نوٹ دوسرے دن واپس کرنے کا وعدہ کر کے لے گئے ——— دو دن تک نظر نہیں آئے۔ تیسرے دن ملے تو میں نے انھیں یاد دلایا۔ کہنے لگے "میں نے تو آپ سے نوٹ نہیں لیے۔" میں حیران، میں نے پھر یاد دلانے کی کوشش کی تو بولے "غالباً آپ نے میرے بھائی کو دیے ہوں گے"۔ تھوڑی دیر بعد یہ بھائی صاحب ملے اور وہ نوٹ مجھے واپس کر دیے!! ایسے کئی دلچسپ واقعات آئے دن ہوا کرتے تھے! جوبلی کالج میں دو ساتھیوں کو پیچھے چھوڑ آیا تھا، عبادت بریلوی اور میرے ماموں زاد بھائی سید خورشید احمد (سابق مدیر نیا دور) یہ دونوں مجھ سے ایک سال جونیر تھے۔ سال بھر بعد یونیورسٹی آئے، برابر ملاقاتیں ہوتی رہتی تھیں، کیونکہ ہم تینوں قریب قریب رہتے تھے۔

طلبہ کے علاوہ اساتذہ میں پروفیسر سید مسعود حسن رضوی ادیب، مولوی سید محمد حسین سے پہلے سے ملاقات تھی۔ مسعود صاحب اس وقت صدر شعبہ بگر ہی تھے۔ کیونکہ شعبۂ فارسی و اردو میں پروفیسر کی جگہ ہی نہیں تھی

اردو کی راجدھانی کا حال تھا۔ بیسویں صدی کی تیسری دھائی کے آغاز میں عربی میں ... ! اور سنسکرت کے شعبوں میں پروفیسر موجود تھے عربی میں ڈاکٹر وحید مرزا اور سنسکرت میں ڈاکٹر ایر۔ سبب یہ تھا کہ ان دونوں کلاسیکی زبانوں کا مرتبہ حاصل تھا، اردو کو نہیں! فارسی کے شعبے میں مسعود صاحب کے علاوہ یوسف حسین موسوی صاحب اور مولوی عبد القوی فانی تھے۔ وہ فارسی میں شعر بلکہ قصائد بھی لکھتے تھے۔ موسوی صاحب عرفی کے پرستاروں میں تھے۔ تنہا مسعود صاحب کو فارسی جدید پر عبور تھا اور وہی تحقیق کے مردِ میدان بھی تھے۔ اردو میں پہلے احتشام حسین صاحب اور بعد میں آل احمد سرور کی شمولیت سے شہر کے اردو داں حلقوں میں نئی چہل پہل دیکھی گئی۔ عربی میں ڈاکٹر وحید مرزا، ڈاکٹر عبد العلیم اور انگریزی میں احمد علی صاحب کا اپنا مقام تھا لیکن وہ بھی اردو حلقے ہی میں شامل سمجھے جاتے تھے اور اس میں کیا شک ہے کہ یہاں بھی اُن کا اپنا مقام تھا۔

ہماری یونیورسٹی کی ایک بڑی خصوصیت اس کا بین صوبائی کردار تھا۔ وائس چانسلر ڈاکٹر پرانجپے ریاضی کے ماہر تھے، ان کے علاوہ جنوبی ہند کے ڈاکٹر رام سیاسیات کے شعبے کے صدر تھے ______ اسی شعبے میں ڈاکٹر مینن بھی تھے جن کی اہلیہ مسز لکشمی مینن بعد میں حکومتِ ہند کی وزارت خارجہ میں وزیر ہوئیں۔ سنسکرت کے صدر شعبہ آگے چل کر وائس چانسلر بھی ہو گئے تھے۔ ریڈر راسیر دادم کا تعلق بھی جنوبی ہند سے تھا۔ اہل بنگال میں مشہور ماہر اقتصادیات ڈاکٹر رادھا کمل مکرجی اور مشہور ترقی پسند استاد ڈی، پی مکرجی کے علاوہ بی بی مکرجی تھے۔ صدر شعبۂ فلسفہ ڈاکٹر این، این سین گپتا تھے۔ انگریزی کے صدر ڈاکٹر سدھانت صاحب تھے جو آکسفورڈ یونیورسٹی سے ایم، اے (انگریزی) تھے۔ شعبۂ کامرس کے صدر داس گپتا صاحب بھی بنگالی تھے۔ تاریخ ہند قدیم کے پروفیسر ڈاکٹر کمد مکرجی تھے جو اس موضوع پر استناد درجہ رکھتے تھے۔ ڈاکٹر مجمدار اینتھراپالوجی میں امتیازی شان کے مالک تھے۔ پنجابیوں میں پالیو باٹنی میں عالمی شہرت کے مالک ڈاکٹر بیربل ساہنی تھے، جن کی یاد میں اب ایک پالیو باٹنی انسٹی ٹیوٹ کھل گیا ہے۔ اس کے علاوہ فزکس میں ڈاکٹر ولی محمد تھے۔ دلی والوں میں احمد علی صاحب (مشہور ترقی پسند ادیب) انگریزی میں ریڈر ہوتے تھے۔ یوپی والے عربی، فارسی، اردو، ہندی شعبوں میں بھرے پڑے تھے، دوسرے اہم شعبوں میں اہم عہدے پر سرور زبرحسن کے صاحبزادے ڈاکٹر حبیب ظفر کرمسٹری میں اور پروفیسر سلطان (سیاسیات) کا نام بھی یاد آتا ہے لیکن ان میں سے کوئی صدر شعبہ نہیں تھا۔ عربی میں صدر شعبہ بے ریش و بروت ڈاکٹر وحید مرزا تھے۔ ان کے علاوہ ریڈر ڈاکٹر عبد العلیم اپنی ترقی پسندی کی وجہ سے نمایاں تھے۔ سلطان صاحب اور علیم صاحب بعد میں علی گڑھ یونیورسٹی چلے گئے۔ اور علیم صاحب تو وہاں وائس چانسلر بھی ہو گئے۔ غرض لکھنو یونیورسٹی کل ہند ادارہ تھی۔ یہی صورت الہ آباد، علی گڑھ اور بنارس یونیورسٹیوں کی بھی تھی، لیکن رفتہ رفتہ علاقائی تصورات غالب آتے گئے۔ اب مشکل ہی سے صلاحیتوں اور مہارت فن کا ایسا بین صوبائی اجتماع کہیں نظر آئے گا۔ معلوم نہیں اور حضرات کیا سوچیں گے لیکن میں علم کی حد بندی اور علاقہ بندی کو پسند نہیں کرتا۔ پھر سوچتا ہوں حافظ شیرازی کی طرح کہ میاں زیدی تم ٹھہرے گدائے گوشہ نشین خواہ مخواہ شور کیوں کرتے ہو؟ نقار خانے میں کون سُنے گا؟

پروفیسر سلطان سیاسیات کے علاوہ کھیلوں کے بھی رسیا بلکہ خود ٹینس کے اچھے کھلاڑی ہونے کی وجہ سے یونیورسٹی میں کھیلوں اور ان. سی. سی کے انچارج تھے۔ سلطان صاحب تعلقہ دار تھے اور بڑے خوش سلیقہ اور خوش اخلاق اساتذہ میں شمار ہوتے تھے۔ یونیورسٹی پہنچ کر، ٹینس کے بین الاقوامی شہرت کے کھلاڑی غوث محمد سے ملاقات ہوئی۔ نام تو انھیں تو پہلے سے تھی، لیکن ملنے کے بعد میں اس مشہور کھلاڑی کی اخلاقی بلندیوں سے واقف ہوا۔ اس پرخلوص، ملنسار، خوش مزاج ملیح آبادی پٹھان بلکہ تعلقہ دار سے مل کر یہ محسوس ہوا کہ پھل دار شاخیں کیوں جھکی رہتی ہیں۔ ع

نہد شاخ پُر میوہ سر بر زمیں!

اُسے نہ اپنے پٹھان ہونے کا گھمنڈ تھا نہ تعلقہ داری اور شہرت کا غرور! وہ تو اس طرح دوستوں میں گھُل مل جاتا کہ بعض وقت ملنے والا سوچنے لگتا کہ یہ واقعتًہ غوث محمد ہی ہیں یا کوئی اور۔ ایک دن اپنے ساتھ ملیح آباد لے گئے اور اِن کے دولت کدے پر ان کی میزبانی سے ہم لطف اندوز ہوئے۔ کبھی کبھی احمد حسین قدوائی، ٹینس کے دوسرے مشہور کھلاڑی بھی اُدھر آنکلتے۔ یہ ہر قدم اس انداز سے اٹھاتے

گویا یہ کھلاڑی نہیں بلکہ حکمراں نہیں تو حکمراں جماعت کے افراد اعلیٰ ضرور ہیں۔ دیر میں کھلے اور جب کھلے تو خوشبو کی طرح گھل مل بھی گئے۔ پھر بھی خوش بجز سے دیگر تھا! یونیورسٹی سے کچھ اور کھلاڑی بھی ابھرے۔ ان میں آفری انور جیسے تھے، لیکن وہ صحافت کی طرف نکل پڑے۔ یا تحریر میں کھیل کود کی رپورٹنگ کرتے تھے۔ آخر میں شاید پاکستان چلے گئے۔ کے ڈی سنگھ ہاکی کے مشہور کھلاڑی اسی یونیورسٹی کی دین تھے۔ اب ان کے نام پر ایک اسٹیڈیم بنا دیا گیا ہے۔ میری ان سب سے یاد اللہ تھی اگرچہ کھیل کود سے مجھے کبھی کوئی خاص شغف نہیں رہا۔

اساتذہ ہی کی طرح یونیورسٹی میں طلبہ کا مجمع بھی کل ہند تھا۔ پنجاب، کشمیر، کوالا، تامل ناڈو وغیرہ علاقوں سے طالب علموں کی بڑی تعداد ہر سال ہماری یونیورسٹی میں آجاتی تھی۔ ان سے ہمارے ہوسٹلوں میں بڑی رونق رہتی۔ اساتذہ اور طلبہ کے اس رنگا رنگ مجمع نے ہماری یونیورسٹی کو ایک چھوٹا موٹا ہندوستان بنا دیا تھا جس میں صوبوں اور زبانوں کی تفریق مٹ گئی تھی۔ آج معاملہ برعکس ہے۔ باہر کے طالب علم تو درکنار اساتذہ بھی مل جائیں تو ہم اسے خوش قسمتی سمجھیں گے۔ بیرونی طلبہ کی بڑی تعداد اس لیے بھی آتی تھی کہ یہاں ایم اے اور ایل ایل بی دونوں امتحانات ایک ساتھ یعنی دو سال کے اندر پاس کرنے کی اجازت تھی۔ دوسری یونیورسٹیوں میں یہ رعایت حاصل نہیں تھی۔

لکھنؤ یونیورسٹی میں مخلوط تعلیم (Co-Education) عام تھی۔ یہ بڑی بات تھی، کیونکہ واجد علی شاہ کے لکھنؤ کی مسخ شدہ تصویر پیش کیے جانے کے باوجود لکھنؤ ایک صاف ستھرا، سنجیدہ اور خوش اخلاق معاشرہ تھا۔ یہاں انٹرمیڈیٹ تک لڑکوں اور لڑکیوں کے علیحدہ علیحدہ کالج تھے۔ لڑکیوں کے مخصوص کالج مہیلا ودیالیہ امین آباد میں، کرامت حسین گرلز کالج گومتی پار اور آئی ٹی کالج یونیورسٹی کے آس پاس اہم کالج تھے۔ لڑکوں کے بہت سے کالج تھے۔ آئی ٹی کالج اور بقیہ دو کالجوں میں بی اے کی سہولت بھی تھی لیکن اگر لڑکیاں چاہتیں تو یونیورسٹی میں اسی سطح پر داخل ہو سکتی تھیں۔ ایم اے کی تعلیم صرف یونیورسٹی میں ہوتی تھی، اس طرح یونیورسٹی میں طالبات کی بھی معقول تعداد تھی۔ ان میں مسلمان، کرسچین، ہندو سبھی فرقوں کی لڑکیاں تھیں۔ باہر سے آنے والی لڑکیوں کا قیام لیڈی کیلاش ہوسٹل میں ہوتا تھا۔

کچھ لڑکیاں میری ہم جماعت بھی تھیں۔ بعض طلبہ کی سیاسیات میں حصہ بھی لیتی تھیں۔ ان میں بھی کئی صوبوں اور تمام مذاہب کی نمائندگی تھی۔ اکثریت یوپی بلکہ اودھ کی رہنے والیوں کی تھی۔ مسلم طالبات میں زیادہ تر تعلقہ داروں اور اعلیٰ عہدہ داروں یا بڑے زمینداروں کی لڑکیاں تھیں۔ کچھ کا تعلق کھاتے پیتے خاندانوں سے تھا۔ دو ایک کا تعلق متوسط طبقے کے خاندانوں سے تھا۔ یہ تانگے سے یونیورسٹی آتی تھیں۔ صرف ایک طالبہ ایسی تھیں جو یونیورسٹی تک یکہ سے آیا کرتی تھیں۔ ان کے ضعیف باپ بھی ساتھ ہی یونیورسٹی تک پہنچانے آتے اور پھر ساتھ ہی واپس لے جاتے۔ ان خاتون کو سبھی عزت کی نگاہ سے دیکھتے اور ان سے دلی ہمدردی رکھتے تھے۔ یہ سنجیدہ اور کم آمیز تھیں۔ کسی کو بے ضرورت بات کرنے کی ہمت نہ پڑتی تھی۔ برقعہ پوش لڑکیاں بہت کم نظر آتی تھیں۔ پانچ چھ برس کے قیام میں میں نے مشکل سے چار پانچ پردہ پوش طالبات کو یونیورسٹی میں تعلیم حاصل کرتے دیکھا ہوگا۔ یونیورسٹی میں لڑکیوں کی کمی کا ایک سبب شہر میں طالبات کے ان خصوصی کالجوں کی موجودگی تھی جن کا ذکر اوپر آچکا ہے۔

ان میں آئی۔ٹی کالج سب سے اچھا کالج سمجھا جاتا تھا۔ یہاں کی لڑکیاں خاصی تیز، طرار، ذہین مشہور تھیں، لیکن تیزی اور ذہانت کسی خاص کالج کی اجارہ داری نہیں تھی، اچھی اور تیز لڑکیاں دوسرے کالجوں میں بھی تھیں اور ان کی ذہانت امتحانات کے نتائج میں ظاہر ہوتی تھی۔ آئی ٹی کالج کی لڑکیاں یونیورسٹی سے قربت کی وجہ سے ادھر بھی آنکلتی تھیں بالخصوص کیلاش ہوسٹل میں تو ان کا آنا جانا برابر ہوتا رہتا تھا۔ دوسرے کالج کی لڑکیوں سے بھی ان کی دوستی تھی۔ اور وہ سیاسی یا عام ثقافتی دلچسپیوں میں شریک ہو جایا کرتی تھیں۔ کیلاش ہوسٹل میں تو کبھی کبھی مختصر اور محدود مشاعرے بھی ہو جایا کرتے تھے۔ ہوسٹل میں لڑکے بھی کبھی کبھی چلے جاتے۔ یونین کے الکشن کے دنوں میں تو ایسا ہونا تعجب خیز نہیں تھا۔ مختصر یہ کہ طلبا اور طالبات کے درمیان وہ نفسیاتی دیواریں دھیرے دھیرے ٹوٹ کر گرنے لگی تھیں جو چھوٹے شہروں میں آج بھی دیکھی جا سکتی ہیں۔ یونیورسٹی میں آئے دن سیاسی ہنگامے یا ثقافتی پروگرام مثلاً مشاعرے، کوی سمیلن، [illegible] مفکرین اور سیاست دانوں کی تقریریں ہوتی رہتی تھیں اور ان میں لڑکیوں کی اچھی خاصی تعداد شرکت کرتی تھی۔ سیاسی جلوسوں میں بھی چند

شامل ہوتیں اور آگے آگے رہتیں۔

لڑکیوں کی باتوں نے کچھ طول پکڑ لیا۔ لطفِ حکایت دراز تر ہو گئی لیکن ابھی بہت کچھ کہنا باقی ہے جس کے بغیر اس دور کی یونیورسٹی کی زندگی کی ایک جیتی جاگتی تصویر میں رنگ نہیں بھرا جا سکتا۔ تھوڑی دیر رک کے ذرا ڈے اسکالروں کی باتیں کر لی جائے جو ہوسٹلوں کے باہر رہتے تھے اور شہر کے کونے کونے میں پھیلے ہوئے تھے۔ میں خود بھی "ڈے" اسکالر یعنی ہوسٹل کے باہر مقیم طالب علم تھا پرانے شہر میں سٹی اسٹیشن کے قریب کمرہ، پھر فلیٹ، پھر مکان کرائے پر لیتا رہا۔ میرے دو ماموں زاد بھائی سید ابوجعفر اور سید خورشید احمد (مدیر نیا دور) اور دو چھوٹے بھائی سید علی بنیاد اور سید علی اعتماد ساتھ رہتے تھے۔ یہ احساس برابر دل میں نشتر چبھوتا رہتا ہے کہ اب ان ساتھ رہنے والے چاروں بھائیوں نے ہمیشہ کے لیے ساتھ چھوڑ دیا صرف ان کی وہ یادیں رہ گئی ہیں جو اکثر دبیز پلکوں کو بھگوتی رہتی ہیں۔ میرے حقیقی بھائی تو دونوں ہی مجھ سے عمر میں چھوٹے تھے اور چونکہ ہم سب بچپن ہی میں یتیم ہو گئے تھے ہم نے ساتھ ساتھ بہت تکلیفیں جھیلی تھیں اور ہمیشہ ایک دوسرے کے شریک و سہیم رہے تھے۔ آج اس ضعیفی میں وہ میرے قوت بازو ہوتے اور دکھ سکھ بانٹتے۔ لیکن وہ بھی بچارے مجبور تھے رضاً بقضائہٖ و تسلیماً لامرہٖ!

ہاں تو ہم لوگ اکثر مکانات بدلتے رہتے۔ آج کل کا سا حال نہیں تھا۔ پہلے چودھری کی گڑھیا، پھر آغا میر کی ڈیوڑھی، پھر گولہ گنج پھر سٹی اسٹیشن کے سامنے حامد پارک میں قیام رہا۔ اس دور میں کرائے کے مکان آسانی سے مل جایا کرتے تھے۔ سڑک کے دونوں طرف دو چار تختیاں "مکان برائے کرایہ خالی ہے" کا اشتہار کرتی رہتی تھیں۔ مکان بدلنے سے پہلے ہم لوگ دو چار مکان دیکھ کر کرایہ وغیرہ طے کرتے۔ پرانے لکھنؤ میں دس پندرہ روپے تک خاصا مکان مل جاتا تھا۔ کچھ دنوں بعد خورشید بھائی اور ابوجعفر بھائی ہیوٹ ہوسٹل میں منتقل ہو گئے اور ہم تینوں بھائی کرائے کے نئے مکان میں منتقل ہو گئے۔ ایک باورچی ملازم رکھ لیا۔ کچھ دنوں بعد ہمارے عزیز اور موجودہ دور کے مشہور ترقی پسند نقاد ممتاز حسین بھی ہماری طرف نکلے اور پھر ہم نے انھیں مہمان بنا لیا اور انھیں کہیں اور نہیں جانے دیا۔ انھوں نے تعلقہ دار کالج میں ملازمت کر لی تھی اور مکان کی تلاش میں تھے۔

ہمارے ہر مکان سے یونیورسٹی کا فاصلہ تین میل سے زیادہ ہی ہوگا، کم نہیں۔ اس وقت شہر میں بسیں نہیں چلتی تھیں۔ بسیں تھیں لیکن صرف مضافات تک جاتی تھیں، مثلاً سیتاپور، محمود آباد، کرسی وغیرہ۔ ٹیکسیاں معدوم تھیں، کاریں چند تھیں لیکن تعلقہ داروں یا لکھ پتیوں کے یہاں۔ تانگے اور یکے ("تلفظ" اِکّے) کی سواریاں عام تھیں۔ بہت سے طالب علم سائیکلوں پر آتے جاتے تھے۔ اس جاگیردارانہ ماحول میں یکّے کی سواری کو اچھی نظر سے نہیں دیکھا جاتا تھا۔ لیکن عام طالب علم تانگہ، یکہ یا سائیکل کی سواریوں ہی پر قناعت کرنے کے لیے مجبور تھا اور اسی میں سرور تھا۔ میرے پاس بھی ایک پرانی سی سائیکل تھی جو برسوں بعد مرمت کرا کے اور پرزے بدلوا کے قابل استعمال بنائی گئی تھی۔ میری شاعرانہ بے توجہیوں کے باعث اس کا حال بُرا ہی رہتا۔ کبھی گھنٹی نہیں تو کبھی بریک ندارد۔ کبھی مڈگارڈ غائب تو کبھی چین کور۔ شام کے بعد اگلے پہیے کے بالائی حصہ میں ایک لیمپ لگا کے چلنا پڑتا تھا جس میں مٹی کا تیل جلتا تھا۔ اگر یہ نہ ہو تو چالان ہو جاتا تھا۔ بعض نفاست پسند بیٹری سے چلنے والا لیمپ لگا لیتے تھے۔ لیکن ان کی حیثیت استثنائی تھی۔ جب میری موسموں کی ماری سائیکل کی حالت سقیم ہوتی، اور ایسا اکثر ہوتا تو میں تانگے سے یونیورسٹی جانے لگتا۔ تانگے والوں سے خاصے مراسم ہو گئے تھے۔ کیونکہ اس زمانے میں کرائے کم ہونے کے باوجود صرف کھاتے پیتے لوگ ہی علی العموم تانگے پر چلتے تھے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا کہ جیب میں پیسے کم ہوتے یا بالکل نہ ہوتے تو ایک خاص تانگے والے کو نوازتا تھا۔ نام اب بھول رہا ہوں اُن سے مراسم اتنے بڑھ گئے تھے کہ کرائے کا حساب ماہانہ ہونے لگا تھا۔ یہ صاحب گھوڑ دوڑ کے شائقین میں تھے۔ سٹی اسٹیشن، وزیر گنج، گولہ گنج، ڈیوڑھی آغا میر کے آس پاس نوابوں کی خاصی آبادی تھی اور یہ حضرات اسٹیشن کے سامنے حامد پارک والی دکانوں میں ایک ایرانی چائے خانے میں بیٹھ کر گھوڑوں کی باتیں کرتے اور بازیاں لگاتے تھے، انھیں میں ہمارے تانگے والے بھی تھے۔ ہمارے معزز تانگے والے بھی گھوڑ دوڑ (ریس) کے بڑے شوقین اور بٹیر بازی کے رسیا تھے۔ غالباً نوابوں کے کسی لٹے ہوئے خاندان کے متوسلین میں تھے۔ میرے بار بار احتجاج کرنے کے باوجود مجھے ہمیشہ "نواب صاحب" کہہ کر مخاطب کرتے اور فرشی سلام سے نوازتے تھے۔ راستے بھر نوابوں کے گزرے

